بعون صناع مکین و مکان و فضل خلاق زمین و زمان

الحمد للہ کہ کتاب لاجواب مشتمل بر نسخہ جات سہل الوصول کار آمد امرا و غربا مسمے بہ

# علاج الغربا

بحسن اہتمام کیسری داس سیٹھ سپرنٹنڈنٹ مطبع بصحت کامل

مطبع منشی نولکشور لکھنؤ میں چھپکر شایع ہوئی



سنہ ۱۹۱۸ء

**اطلاع** اس مطبع مین ہر علم وفن کی کتب کا ذخیرہ سلسلہ وار فروخت کے لیے موجود ہی جسکی فہرست مطول ہر ایک شایق کو چھاپہ خانہ سے مل سکتی ہی جسکے معائنہ اور ملاحظہ سے شایقان اصلی حالات کتب کے معلوم کر سکتے ہین قیمت بھی ارزان ہی اس کتاب کے ٹیٹل پیج کے تین صفحہ جو سادے ہین اُن مین بعض کتب طب مختص بمفردات طب اُردو فارسی وغیرہ درج کرتے ہین تاکہ جس فن کی یہ کتاب ہی اُس فن کی اور بھی کتب موجودہ کارخانہ سے قدردانون کو آگاہی کا ذریعہ حاصل ہو

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| **علم طب اُردو** | |
| ترجمۂ اقصرائی - شرح موجز کامل اردو جلد کاغذ حنائی گُندہ - | معہ ر |
| ایضًا - کاغذ سفید - | ہیے ر |
| تشریح الاسباب - مع نقشہ بروج فلکی | ۸ ر |
| رسالہ زبدة المفردات - | ۲ ر ۶ پا |
| زبدة الحکمة - | ۱ ر ۶ پا |
| رسالہ تعریف النبض - | ۲ ر |
| سل و دق کا علاج اس رسالہ مین اچھی طور سے بیان ہی قابل دید جدید الطبع | ۸ ر |
| شفاء الامراض غیر مطبع - | عہ ر پ |
| مفید اجسام - مع فوائد عجیبہ - | ۲ ر ۳ پا |
| طب احسانی - | ۳ ر ۶ پا |
| مجمع البحرین - | ے ر پ |
| علاج الغربا - | ۸ ر |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| ترجمہ اُردو شرح اسباب - کامل دو جلدین | ہیے ر |
| ترجمہ طب اکبر - کاغذ گُندہ - | ع ۱۲ ر پ |
| ایضًا - کاغذ رسمی - | عکر پ ۸ ر |
| اُردو ترجمہ کلیاب سدیدی کامل مترجمۂ مولوی عابد حسین صاحب الملقب بہ عامل فاضل - فن اول - | ۱۴ ر |
| ایضًا - فن دوم - | ۱۴ ر |
| ایضًا - فن سوم وچہارم - | ع ۱۴ ر |
| اکسیر القلوب - ترجمۂ مفرح القلوب | عہ ر |
| تحفة الاطبا - | ۱ ر ۶ پا |
| ترجمۂ قرابادین شفائی - | ۶/ |
| قرابادین ذکائی - اُردو | ۱۳ ر |
| بحر محیط کامل ۲ جلدین بہ تفصیل ذیل - | |
| (جلد اول) نظریات تا بیان زمانہ مرض - | ۹ ر پ |
| (جلد دوم) تا بیان پھوڑے پھنسی | ۸ ر پ |

بعون صانع مکین و مکان و فضل خلاق زمین و زمان

الحمد للہ کہ کتاب لاجواب مشتمل بر نسخہ جات سہل الوصول کار آمد امداد غربا مسمے بہ

# علاج الغربا

بحسن اہتمام کیسری داس سیٹھ سپرنٹنڈنٹ مطبع بصحت کامل

مطبع منشی نولکشور لکھنؤ میں مزین بطبع ہوئی

| صفحہ | مضمون |
| --- | --- |
| ۲ | دیباچہ |
| ۳ | پہلا مقالہ نظری اور اسمین دس باب ہین |
| 〃 | پہلا باب امور طبیعی کے بیان مین |
| ۴ | فائدہ اخلاط کی پیدایش ہضم دوم سے ہوتی ہے |
| ۶ | دوسرا باب سنون کے بیان مین |
| 〃 | تیسرا باب ستہ ضروریہ کے بیان مین |
| ۸ | فائدہ غلہ کے احوال مین |
| ۹ | فائدہ خمیری روٹی اور کھانون کا احوال |
| ۱۰ | فائدہ مشروب کے بیان مین |
| ۱۱ | فائدہ ریاضت عام |
| 〃 | تدبیر جماع |
| ۱۲ | تدبیر غسل |
| 〃 | چوتھا باب نبض کے بیان مین |
| ۱۳ | پانچوان باب قارورہ کے بیان مین |
| ۱۴ | ہند کے طریقہ پر قارورہ دیکھنے کا طور |
| ۱۵ | چھٹا باب براز کے احوال مین |
| ۱۶ | ساتوان باب تدبیر مسہل مین |
| ۱۷ | آٹھوان باب فصد کے بیان مین |
| ۱۸ | نوان باب حجامت اور علق مین |
| 〃 | دسوان باب غلبہ اخلاط کی نشانیون کے بیان مین |
| ۱۹ | گیارھوان باب حفظ صحت کی وصیتون مین |
| ۲۰ | فائدہ علاج تین طرح سے ہوتا ہے |
| 〃 | فائدہ استعمال ہلیلہ زرد |
| 〃 | دوسرا مقالہ معالجات مین |
| 〃 | فصل علاج صداع یعنی درد سر کے بیان مین |
| ۲۸ | فصل سرسام کی دواؤن کا بیان |
| ۲۹ | فصل صرع کی ادویہ کا بیان |
| ۳۲ | فصل ادویہ سکتہ کے بیان مین |
| 〃 | فصل ادویہ نسیان کے بیان مین |
| ۳۳ | فصل دوار اور سدر کی دواؤن مین |
| ۳۴ | فصل سبات یعنے زیادہ سونیکی دواؤن مین |
| 〃 | فصل سہر یعنے بیخوابی کی زیادتی کی ادویہ مین |
| ۳۵ | فصل فالج اور لقوہ کی دواؤن مین |
| ۴۰ | فصل مالیخولیا یعنی دیوانگی کا علاج |
| ۴۱ | فصل اختلاج یعنی بدن کے پھڑکنے کا علاج |
| 〃 | فصل علاج رعشہ |
| 〃 | فصل آنکھ کی بیماریون کا علاج |
| ۴۳ | فصل رمد |
| ۴۶ | فصل عشا یعنی رتوندی کا علاج |
| ۴۷ | فصل جہر یعنی دنوندی کا علاج |
| 〃 | فصل سلاق یعنی پلکون کا غلیظ ہونا |
| ۴۹ | فصل نزول الماء کا معالجہ |
| ۵۰ | فصل آنکھ اور پلکون کی خارش کا علاج |
| ۵۱ | فصل بینائی کے ضعف کا علاج |
| ۵۳ | فصل سبل و ظفرہ و بیاض |
| ۵۶ | فصل دمعہ کا معالجہ |
| 〃 | فصل زرقہ یعنے کرنجہ ہونا |
| ۵۷ | فصل غرب وہ ایک ناسور ہے |
| 〃 | فصل بردہ یعنی گہانجنی کا علاج |
| 〃 | فصل شعیرہ |
| 〃 | فصل شعر زاید |
| 〃 | فصل کان کے امراض کا معالجہ |
| ۵۸ | فصل درد گوش |
| ۵۹ | فصل طرش یعنی اونچا سننا |
| ۶۰ | فصل قرحۂ گوش |
| ۶۱ | فصل انفجار الاذن یعنی کان کا بہنا |
| 〃 | فصل ورم گوش |
| ۶۲ | فصل کرم گوش |
| 〃 | فصل خارش گوش |
| 〃 | فصل کان مین پانی رہجانا۔ |
| ۶۳ | فصل ناک کے امراض کا معالجہ |
|  | فصل نزلہ اور زکام مین ۔ |
| ۶۵ | فصل نتن الانف یعنی ناک کی بدبو کا علاج |
| ۶۶ | فصل عطسہ یعنی بہت چھینک آنا |
| 〃 | پنس |
| 〃 | فصل امراض دہان بطلان ذوق |
| 〃 | فصل دانتون کی بیماری کا علاج |
| 〃 | فصل وجع الاسنان یعنی دانتونکے درد کا علاج |
| ۷۱ | فصل فرس یعنی دانتون کی گندگی کا علاج |
| 〃 | فصل دانتون کے سوراخ ہوجانیکا علاج |
| 〃 | فصل تسہیل انبات اسنان |
| 〃 | فصل زبان کی بیماری مین علاج ثقل زبان |
| ۷۲ | فصل سوزش زبان |
|  | فصل قلاع |
| ۷۳ | منھ سے رال بہنے کا علاج ۔ |
| 〃 | فصل شقاق لب یعنی ہونٹون کا پھٹ جانا |
| 〃 | فصل امراض حلق ۔ خناق |
| ۷۵ | فصل بحۃ الصوت یعنے آواز پڑجانیکا علاج |
| 〃 | فصل خنازیر یعنی کنٹھ مالا کی دوائیونکا بیان |
| ۷۶ | فصل حلق مین جونک لپٹ رہنے کا علاج |
| ۷۷ | فصل سینہ کی بیماریان علاج ضیق النفس |
| ۸۲ | فصل مرض سل کا علاج |
| ۸۳ | فصل ڈبہ اطفال کا علاج |
| ۸۴ | فصل ذات الجنب یعنی پہلو کے درد کا علاج |
| ۸۵ | فصل سعال یعنی کھانسی کا علاج |
| ۸۸ | فصل نفث الدم کا علاج |
| ۸۹ | فصل قلب کے امراض علاج خفقان |
| ۹۳ | فصل غشی کا علاج |
| 〃 | فصل پستان یعنی چھاتی کی بیماریونکا علاج |
| ۹۸ | فصل معدہ کے امراض کا علاج معدہ کا علاج |

| صفحہ | مضمون |
|---|---|
| ۱۰۱ | فصل ہیضہ کا علاج |
| ۱۰۲ | فصل ہچکی کا علاج |
| ۱۰۳ | فصل عطش یعنی پیاس کی زیادتی کا علاج |
| ۱۰۴ | فصل معدہ مین دودھ اور خون جمجانیکا علاج |
| 〃 | فصل فساد شہوت یعنی خواہش کرنا |
| | طبیعت کا مٹی اور کوئلون کو |
| 〃 | فصل غشیان اور تہوع کا علاج |
| ۱۰۹ | فصل جگر کی بیماریان علاج استسقا |
| ۱۰۱ | فصل یرقان کا علاج |
| ۱۱۱ | فصل امراض طحال کا علاج |
| ۱۱۴ | فصل امراض امعا یعنی آنتون کی |
| | بیماریان علاج اسہال - |
| ۱۲۰ | فصل زحیر کا علاج جسکو عوام پیچش کہتے ہین |
| ۱۲۴ | فصل قولنج کا علاج |
| ۱۲۷ | فصل دیدان شکم یعنی پیٹ کے کیڑون کا علاج |
| ۱۲۹ | فصل خروج المقعد یعنی کانچ نکل آنیکا بیان |
| 〃 | فصل بواسیر کا علاج |
| ۱۳۶ | فصل امراض کلیہ مثانہ یعنی گردہ |
| | اور پھکنے کی بیماریان |
| ۱۳۹ | فصل حرقۃ البول یعنی سوزاک کا علاج |
| ۱۴۲ | فصل افراط بول یعنی زیادتی پیشاب کی |
| ۱۴۳ | فصل احتباس بول یعنی بند ہوجانا پیشاب کا |
| ۱۴۴ | فصل بول الدم یعنی پیشاب مین خون آنا |
| ۱۴۵ | فصل قلت باہ یعنی کم ہوجانا شہوت کا |
| ۱۶۳ | فصل امراض خصیہ کا علاج |
| ۱۶۵ | فصل ان امراض و اعراض کے علاج مین |
| | جو خاص عورتون کو ہوتے ہین |
| | عقر یعنے عورت کا حاملہ نہ ہونا |
| ۱۶۶ | فصل حاملہ کی تدبیر کا بیان - |
| ۱۶۷ | فصل عسر ولادت یعنے لڑکا پیدا ہونے |

| صفحہ | مضمون |
|---|---|
| | کی دشواری - |
| ۱۶۹ | فصل ان ادویہ کا بیان جو عورتون |
| | کو بانجھ کرین - |
| ۱۷۰ | فصل حمل گرنے کی دوائین |
| ۱۷۲ | فصل ادویہ کہ مقام مخصوص کو تنگ کرین |
| ۱۷۳ | فصل سیلان طمث یعنے زیادہ بہنا خون حیض کا |
| ۱۷۴ | فصل احتباس طمث یعنی بند ہونا خون حیض کا |
| ۱۷۶ | فصل امراض مفاصل علاج وجع مفاصل |
| | اور نقرس اور وجع الظہر اور عرق النسا |
| ۱۸۳ | فصل ظاہر بدن آتشک کا علاج |
| ۱۹۰ | فصل جذام کا علاج |
| ۱۹۲ | فصل سعفہ یعنی سر کے گنج کا علاج |
| ۱۹۷ | فصل برص بہق یعنی سفید داغ کا علاج |
| ۱۹۷ | فصل عرق مدنی یعنی نارو کا علاج |
| ۱۹۸ | فصل حمرہ اسکو سرخ بادہ کہتے ہین |
| ۱۹۹ | فصل قوبا اسکو داد کہتے ہین |
| ۲۰۰ | فصل جرب و حکہ |
| ۲۰۳ | فصل صنان یعنی بغل کی بدبو کا علاج |
| 〃 | فصل ہاتھ پانوءن مین زیادہ پسینہ نکلنے کا علاج |
| ۲۰۴ | فصل انتفاخ انگشتان یعنی انگلیون کے |
| | پھولنے اور انکی خارش کا علاج |
| 〃 | فصل جراحت یعنی زخم |
| ۲۰۷ | فصل ہر قسم کے زخمونکے مرہمون کا بیان |
| ۲۰۹ | فصل اُن انون کا علاج جو برسات |
| | مین پیدا ہوتے ہین - |
| ۲۱۰ | فصل ناصور کا علاج |
| ۲۱۲ | فصل ان دواؤن کا بیان جو خون کو |
| | بند کرتی ہین - |
| 〃 | فصل حرق النار یعنی آگ سے جلجانا |
| ۲۱۳ | فصل ضربہ و سقطہ یعنی چوٹ کی دوائیان |

| صفحہ | مضمون |
|---|---|
| ۲۱۴ | فصل سمن مفرط یعنی زیادہ موٹائی کا علاج |
| ۲۱۵ | فصل ہزال مفرط یعنی بدن کا زیادہ دبلا ہونا |
| 〃 | فصل بثور لبنیہ یعنی مہاسے |
| ۲۱۶ | فصل فساد رنگ چہرہ یعنی چہرہ کا |
| | رنگ بُرا ہوجانا - |
| ۲۱۷ | فصل کلف یعنی داغ سیاہ کہ منھ پر |
| | ہوجاتے ہین اُسے جھائین کہتے ہین |
| ۲۱۸ | فصل چھیپ کی دوائین - |
| 〃 | فصل مسہ اور تل کی دوائین |
| ۲۱۹ | فصل خیارک اسکو ہندی مین بد کہتے ہین |
| ۲۱۹ | فصل اورام کا علاج - |
| ۲۲۰ | فصل بثور کا معالجہ - |
| ۲۲۳ | فصل شقاق اطراف یعنی ہاتھ پانون کا |
| | پھٹ جانا - |
| ۲۲۴ | فصل کثرت قمل یعنی زیادتی جون کی |
| 〃 | فصل حزاز یعنے سبوسہ سر جسے ہندی |
| | مین بفا کہتے ہین - |
| 〃 | فصل امراض ناخن |
| 〃 | فصل حصبہ جدری یعنی چیچک |
| ۲۲۶ | فصل بالون کی دوائین طول شعر اور تسوید شعر |
| | یعنے بڑھانا بالون کا اور سیاہ کرنا |
| ۲۲۷ | فصل ادویہ جو بالونکو نکلنے سے مانع ہین |
| ۲۲۸ | فصل داء الثعلب وہ بیماری ہے کہ بال |
| | گرجاتے ہین - |
| 〃 | فصل باد سموم کہ اسکو لون کہتے ہین |
| 〃 | فصل حمیات یعنی تپ کے معالجہ کا بیان |
| ۲۲۷ | فصل بحران کا بیان |
| ۲۳۹ | فصل علاج سموم |
| ۲۴۷ | فصل ایک جدول بعض اوزان طبیہ |
| | وغیرہ کے بیان مین |

## جدول ایام بحرانیہ وغیر بحرانیہ ابتداے مرض سے چالیس روز تک

| ایام مرض | بیان روز بحران وغیر بحران | | ایام مرض | بیان روز بحران وغیر بحران | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ابتداے مرض | | ۲۱ | بحران جید | |
| ۲ | ابتداے مرض | | ۲۲ | روز غیر بحران | یوم مسہل باتفاق |
| ۳ | واقع فی الوسط | | ۲۳ | روز غیر بحران | یوم مسہل باتفاق |
| ۴ | بحران جید | | ۲۴ | بحران جید | |
| ۵ | واقع فی الوسط | روز مسہل | ۲۵ | روز غیر بحران | یوم مسہل باتفاق |
| ۶ | بحران ردی | | ۲۶ | روز غیر بحران | یوم مسہل باتفاق |
| ۷ | بحران جید | | ۲۷ | بحران جید | |
| ۸ | بحران ردی | روز مسہل باختلاف | ۲۸ | روز غیر بحران | یوم مسہل باتفاق |
| ۹ | واقع فی الوسط | | ۲۹ | روز غیر بحران | یوم مسہل باتفاق |
| ۱۰ | بحران ردی | روز مسہل باختلاف | ۳۰ | روز غیر بحران | یوم مسہل باتفاق |
| ۱۱ | بحران جید | | ۳۱ | بحران جید | |
| ۱۲ | بحران ردی | روز مسہل باختلاف | ۳۲ | روز غیر بحران | یوم مسہل باتفاق |
| ۱۳ | واقع فی الوسط | روز مسہل باختلاف | ۳۳ | روز غیر بحران | یوم مسہل باتفاق |
| ۱۴ | بحران جید | | ۳۴ | بحران جید | |
| ۱۵ | بحران ردی | | ۳۵ | روز غیر بحران | یوم مسہل باتفاق |
| ۱۶ | بحران ردی | روز مسہل باختلاف | ۳۶ | روز غیر بحران | یوم مسہل باتفاق |
| ۱۷ | واقع فی الوسط | | ۳۷ | بحران جید | |
| ۱۸ | بحران ردی | | ۳۸ | روز غیر بحران | یوم مسہل باتفاق |
| ۱۹ | بحران ردی | | ۳۹ | روز غیر بحران | یوم مسہل باتفاق |
| ۲۰ | بحران جید | روز مسہل باتفاق | ۴۰ | بحران جید | |

# التماس

بخدمت قدردانان وشائقان طب یونانی

اس فن شریف مین آج تک جو جو کتابین ترجمہ یا تصنیف ہوئی ہین اُن مین بعض توضیح اور بعض ناکمل ہین علاج الغربا جو اسم بامسمیٰ ہی اس کا ترجمہ حسب ایماے جناب منشی نولکشور صاحب مرحوم عالم باکمال حکیم بے مثال حکیم **اصغر علی** صاحب نے بتحریک جناب فاضل المعی عالم لوذعی ابوالمحامد مولوی **محمد یوسف علی** صاحب بآئین سنجیدہ و توجہ برگزیدہ فرمایا- اور الحمد للہ کہ یہ ترجمہ ایسا مقبول عام اور نفع رسان انام ہوا کہ روز بروز اسکی کثرت خریداری زیادہ ہوتی جاتی ہی اور اگرچہ ہر مرتبہ ہزاران جلدین اسکی چھاپی جاتی ہین مگر پھر بھی خواہش خریداران کو کافی نہین ہوتین - بہمین نظر اور بھی اکثر کتب طب کے ترجمہ کی طرف توجہ منشی صاحب مرحوم کی بیادگار اس فن بزرگ کے ہوئی اور مفصلۂ ذیل کتب کا ترجمہ بزبان اُردو بڑے بڑے ماہران و عالمان فن طب سے بصرف زر کثیر بڑے اہتمام و انتظام سے کرایا گیا اور وہ سب معرض طبع مین آکر طالبان و قدردانان کے پیش کش کیواسطے موجود مطبع ہین (**عربی سے اُردو**) مخزن سلیمانی ترجمہ اکسیر عربی جواہر النفیس فی شرح ارجوزۃ شیخ الرئیس - کامل الصناعۃ کامل - قانونچہ مع رسالہ قبریہ - قانون شیخ الرئیس کامل کلیات سدیدی فن اول - ترجمۂ معالجات نفیسی (**فارسی سے اُردو**) طب اکبر دستور العلاج - اکسیر القلوب ترجمۂ مفرح القلوب - میزان الطب مجربات اکبری - کیمیاے عناصری - ترجمۂ قرابادین قادری - قرابادین شفائی - قرابادین ذکائی - ذخیرہ خوارزم شاہی کامل - کفایۂ منصوری - مخزن الادویہ کامل - قرابادین کبیر کامل - زاد غریب - علاج الامراض (**ناگری سے اُردو**) امرت ساگر - عرق پرکاش - (**اُردو سے ناگری**) علاج الغربا سواے انکے اور بہت سی کتابین اس فن کی ہین کہ جنکا ترجمہ زبان سنسکرت سے بزبان بھاشا بخط ناگری ہوا ہی آب طبیبان مسیحا نفس اور شائقان دقیقہ رس سے چشم داشت ہی کہ رطب و یابس اہتمام و مشقت اور ایسے کارہاے عظیم کی سرانجام دہی کے مصارف پر نظر فرمائین - اُمید ہی کہ ببرکت انفاس منصف مزاجان محنت اور مشقت جو ترجموں کی اشاعت مین ہوئی ہی اُسکا از راہ قدردانی رواج ہو اور بیماران امراض مختلف دیار و امصار کے واسطے داروے علاج -

اعلان - چونکہ ترجمہ اِس کتاب کا بصرف زر خاص مطبع ہوا ہی لہذا کوئی صاحب بلا اجازت قصد طبع نہ کرین

۱۷ ش

مینجر نولکشور پریس

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد بیحد اُس حکیم علی الاطلاق کو سزاوار ہی جسنے اپنی حکمت شاملہ اور قدرت کاملہ سے ہیزدہ ہزار
عالم پیدا کیے اور انسان ضعیف البنیان کو افضل مخلوقات بنایا اور اُسی کیواسطے عرش سے
فرش تک تمام موجودات کو منصۂ ظہور پر جلوہ گر فرمایا اور اُسکی مدار حیات و مناط ممات
صحت اور مرض کو قرار دیا اور حفظ صحت حاصلہ اور اعادۂ تندرستی زائلہ کے لیے اعادۂ
اغذیہ وادویہ کو ایجاد کیا اور اُسکی تشخیص اور امراض کے واسطے اطباے جسمانی اور حکماے
روحانی کو خلعت وجود سے سرفرازی بخشی اور اُنکی ذات بابرکات سے کیسی کیسی آفات سے
نجات دی علی الخصوص زمرۂ اولیا و رسل کہ اُن کی نوشدار وے ہدایت وارشاد نے
زہر ضلالت اور الحاد کا اثر بالکلیہ دفع فرمایا اور مبتلایان مرض مہلک جہل و نادانی کو آبحیات
علم وحکمت پلایا اللہم صل علیہم اجمعین خصوصًا بروح پُرفتوح سید المرسلین باعث ایجاد
عالمین حضرت محمد مصطفےٰ احمد مجتبےٰ کہ اُن کے ارشاد فیض بنیاد سے علم ابدان کو
بمنزلۂ علم ادیان کے شرف حاصل ہوا اور اُنکی آل ذی کمال اور اصحاب فیضمآب کی

تربیت اور تہذیب سے علم طب کامل ہوا صلی اللہ علیہم الی یوم الدین بعد اسکے مجرم بجرائم خفی وجلی محمد اصغر علی ابن حکیم امیر علی ابن مولوی حاجی فضل علی خان گوپاموی خدمت ارباب عقل وفہم مین گزارش کرتا ہی چونکہ علم طب بدن انسان سے تعلق رکھنے کے باعث شریف ترین علوم ہے اور اس علم مین بہت کتب مختلف اقسام پر تصنیف ہوے اور ہر ایک اپنے طرز پر نہایت خوبی اور لطافت سے ہی لاکن بالفعل ایک کتاب مسمی بہ علاج الغربا چھاپی گئی اسکے مصنف حکیم غلام امام صاحب مرحوم نے خدا انکو جزاے خیر دے خلائق کے واسطے کیا ہی آسانی کر دی کہ کیسے کیسے نسخے سہل اور آسان ہر مرض کے اس مین لکھے کہ خلائق کو بصرف قلیل گوہر گرانبہاے صحت حاصل ہوا زانجا کہ منشی صاحب والا مناقب عالی شان قدردان شرفا و نجبا مرجع اعلیٰ وادنیٰ معدن فتوت وحلم جوہر شناس علم وارباب علم منشی نولکشور صاحب اوصلہ اللہ تعالیٰ الی ماتیمناہ کی نظر سے یہ کتاب گذری نظر تعمیم فوائد انام درفاہ خاص وعام اس خاکسار بیمقدار کو کہ کچھ اس علم شریف مین دخل رکھتا ہی مامور فرمایا کہ کتاب مذکور کو زبان فارسی سے اُردو مین ترجمہ کرے ناچار بحکم المامور معذور راقم الحروف نے مطالب اس کتاب کو زبان اُردو عام فہم مین اس طرح سے کہ فہم مطلب مین دقت نہو موافق محاورہ ترجمہ کیا اور موقع ومحل پر مطالب مفیدہ اور مضامین ضروریہ علاوہ کتاب مذکور سے بڑھائے اُمید اہل علم وکمال سے یہ ہی کہ اگر کسی جگہ سہو وخطا نظر آئے اُسکو اصلاح فرماوین اور حرفگیری کو معرض اظہار مین نہ لائین ع کہ ہیچ نفس بشر خالی از خطا نبود؛ الحمد للہ علی احسانہ کہ یہ ترجمہ ستائیسوین ذیقعدہ ۱۲۸۱ھ سن بارہ سو اکیاسی ہجری مین مرتب ہوا جاننا چاہیے کہ اس کتاب مین دو مقالہ ہین پہلا مقالہ علم نظری مین اُسمین دس باب ہین پہلا باب امور طبعی کے بیان مین یعنی وہ امور کہ منسوب بطبیعت ہین اور انکو بقاے انسان مین دخل ہی اور وہ سات ہین ایک اُن مین سے ارکان ہی اور اُسکو عناصر بھی کہتے ہین اور عناصر چار ہین آگ گرم وخشک ہی ہوا گرم وتر ہی پانی سرد وتر خاک سرد وخشک ہی دوسرا امور طبعی سے مزاج ہی اُسکی نو قسمین ہین چار مفرد گرم وسرد وتر وخشک اور چار مرکب گرم وخشک گرم وتر سرد

وخشک سرد وتر کوان معتدل وہ دو قسم ہی معتدل حقیقی اور غیر حقیقی معتدل حقیقی کا وجود نہین تیسرے
امور طبعی سے اخلاط اور وہ چار ہین ایک خون مزاج اُسکا گرم وتر ہی بہترین خون سُرخ رنگ میٹھا
بے بو معتدل القوام ہی اگر کوئی ان اوصاف سے متغیر ہوجائے وہ خون غیر طبعی ہی دوسرا صفرا کہ طبیعت
اُسکی گرم وخشک ہی بہتر صفرا سُرخ زردی مائل تیز مزہ ہوتا ہی اور غیر طبعی چار ہین مُرہ صفرا اور صفرا محی
اور صفراے کراثی اور صفراے زنگاری مرہ صفرا وہ کہ جسمین رطوبت رقیق ملے اور صفراے محی وہ کہ
جسمین رطوبت غلیظ ملے صفراے کراثی وہ کہ بعض اجزا صفرا کے جلکر باقی اجزا مین ملجائین اور رنگ اُسکا
مثل گندنے کے ہوتا ہی پیدائش اُسکی معدہ مین ہی صفراے زنگاری وہ ہی کہ بالکل جل جائے اور
رنگت اُسکی مانند زنگار کے ہوتی ہی مزاج اسکا مزاج زہر کے قریب ہی پیدائش اُسکی جگر مین تیسرا
بلغم مزاج اُسکا سرد وتر ہی بہترین بلغم کا وہ ہی کہ صلاحیت خون ہوجانیکی رکھے اور بلغم غیر طبعی بامزہ
کی جہت سے ہوگا یا قوام کی راہ سے مزہ کی وجہ سے اسطرح پر کہ خون کی آمیزش سے میٹھا ہوجائے
وہ حلو ہی یا صفراے محرقہ کے ملنے سے نمکین ہوجائے وہ مالح ہی اُسکی طبیعت صفرا کی طبیعت سے
قریب ہی یا حرارت ضعیفہ کے عمل کرنے سے ترش ہوجائے وہ حامض ہی یا آمیزش اجزاے مائیہ سے
پھیکا ہوجائے وہ تفہ ہی یا سوداکے ملنے سے کسیلا ہوجائے وہ عفص کہلاتا ہی اور غیر طبعی قوام کی
راہ سے یا رقیق ہی اُسکو مائی کہتے ہین یا غلیظ اُسکو جصّی یا مختلف القوام کہ بعض اجزا اُسکے رقیق ہون
اور بعض غلیظ اُسکو مخاطی کہتے ہین چوتھا اخلاط سے سودا اُسکا مزاج سرد وخشک ہی سوداے خالص
خون کا تلچھٹ ہی سیاہ رنگ مائل ترشی اور سوداے غیر طبعی خلط کے جلجانے سے پیدا ہوتا
ہے حتی کہ اگر سودا محترق ہوجائے اور احتراق ہر خلط اُسکے قوام کے غلیظ ہوجانے کو کہتے ہین
اور کمی اور زیادتی خلط کی موافق کمی وزیادتی اس خلط کے احتراق کے ہی **فائدہ** اخلاط کی
پیدائش ہضم دوم سے ہوتی ہی اور ہضم چار ہین اول ہضم معدہ مین اسکے خلاصہ کو کیلوس کہتے
ہین اُسکا فضلہ براز ہی دوسرا ہضم کبد مین اسطرح کہ خلاصہ غذا کا باریک رگون سے جو درمیان
معدہ وجگر مسمّے بہ ماساریقا ہین جگر مین آکر ہضم ہوتا ہی اسکے خلاصہ کو کیموس کہتے ہین فضلہ اُسکا

ہول ہی تیسرا ہضم عروق چوتھا ہضم اعضا مین ہی اور فضول ان دونون ہضمون کے پسینا اور میل
ہوکر مسامات کی راہ سے اور کچھ ناک کان وغیرہ منافذ سے دفع ہوتے ہین چوتھے امور طبیعی
سے اعضا مین اُسکی دو قسمین ہین مفرد اور مرکب اول اعضاے مفردہ سے استخوان ہی اور وہ بدن
کی بنیاد ہی اور وہ جملہ دو سو اڑتالیس ہین دوسرے کری تیسرے پٹھے وہ دو نوع ہین ایک
دماغ سے اُگے ہین اسکے سات زوج ہین حس و حرکت اعضا کی انھین سے ہی دوسرے
نخاع یعنی حرام مغز سے اُگے ہین وہ اکتیس زوج اور ایک فرد ہی سواے گردن سب اعضا کی
حس و حرکت اُنسے متعلق ہی چوتھے عضلہ یعنی عدلہ وہ کل پانسو انتیس ہین پانچوین وتر یعنی آنت
فائدہ ان دونون کا اعضا کو حرکت دینا چھٹے رباط وہ بھی باریک پٹھے ہین فائدہ اُنکا بندش
عضو کی ساتوین شرائین یعنی متحرک رگین کہ دل سے اُگی ہین اور سب شرائین سواے
شریان وریدی کے دو طبقہ یعنی دو تہ ہین فائدہ اِنکا پہونچانا روح حیوانی کا تمام بدن مین
آٹھوین اوردہ یعنی ساکن رگین اور وہ محدب جگر سے اُگی ہین اور سب اوردہ سواے
شریان وریدی کے دو طبقہ ہین فائدہ اُنکا تمام بدن مین خون پہونچانا ہی نوین غشا یعنی جھلی فائدہ
اُس کا اشکال اعضا کی محافظت کرنا اور یہ سب اعضا منی سے پیدا ہوتے ہین دسوان
گوشت خون متین غلیظ سے پیدا ہوتا ہی اور چربی مائیت خون سے پیدا ہی اور ثمین جس سے
آدمی موٹا ہوتا ہی مرکب ہی لحم اور شحم سے گیارھوین جلد اور بال اور ناخن اور بعض حکما نے انکو اعضا
سے شمار کیا اور بعض نے فضلات مین اور اعضاے رئیس جنسے بقاے شخص متصور ہی تین ہین دل و
دماغ و جگر اور بسبب بقاے نوع یعنی جنکی وجہ سے نوع انسانی باقی رہے تین ہین چار اعضاے مذکور
چوتھے عضو تناسل پانچوین امور طبعی سے ارواح ہین روح ایک جسم لطیف بخاری ہی کہ لطافت
اخلاط سے پیدا ہوتی ہی اور ارواح تین قسم ہین روح حیوانی کہ اُس کا محل دل ہی اور روح
نفسانی کہ اسکا محل دماغ ہی اور روح طبعی کہ اُسکا محل جگر ہی چھٹے امور طبعی سے قوی ہین اور وہ
تین قسم ہین ایک قوت حیوانی کہ دل مین ہی دوسری قوت نفسانی کہ دماغ مین ہی تیسری

قوت طبعی کہ جگر مین ہی پس اگر قوت طبعی واسطے بقاے شخص کے غذا مین تصرف کرے اسکو غاذیہ کہتے ہین اور اگر اقطار ثلاثہ یعنے طول عرض عمق کی زیادتی مین تصرف کرے اُسکو نامیہ کہتے ہین اور اگر واسطے بقاے نوع کے تصرف کرے اُسکو مولدہ اور مصورہ کہتے ہین خادم ان قوتون کی جاذبہ یعنے غذا کی کھینچنے والی اور ماسکہ یعنے روکنے والی اور ہاضمہ یعنے ہضم کرنے والی اور دافعہ یعنے ہٹانے والی اور قوت نفسانی بھی دو قسم ہی یعنے معلوم کرنیوالی اور محرکہ یعنے جنبش دینے والی مُدرکہ ظاہر پانچ ہین سمع و بصر و شم و ذوق و لمس و مدرک باطن بھی پانچ ہین حس مشترک و خیال و وہم و متخیلہ و حافظہ اور قوت مدرکہ یا باعثہ ہی یا فاعلہ باعثہ دو قسم ہی شہوانی کہ باعث تحریک کی ہوتی ہی واسطے حاصل کرنے نفع کے اور غضبی واسطے دفع مضرت کے تحریک کرتی ہی اور قوت فاعلہ عصب مین پائی جاتی ہی کہ اس سے عضلے کھنچتے اور ڈھیلے ہوتے ہین اور اُن کے قبض و بسط سے اعضا متحرک ہوتے ہین اور فاعلہ باعثہ کی مطیع ہی ساتوین امور طبعی سے افعال ہین وہ مفرد ہین یا مرکب مفرد وہ کہ تمام ہون ساتھ ایک قوت کے جیسے تنہا جذب سے یا تنہا دفع سے اور مرکب وہ کہ تمام ہون دو قوت یا زیادہ سے مثل نگلنے کے کہ جاذبہ اور دافعہ تمام ہوتا ہی دوسرا باب سنون کے بیان مین سن چار ہین ایک سن نمو یعنے سن بڑھنے کا تیس۳۰ برس تک دوسرا سن شباب یعنے سن جوانی کا پینتیس برس تک اور بعض کہتے ہین چالیس برس تک ہی اس سن مین حرارت اصلی غالب رہتی ہی تیسرا سن کہولت یعنے ادھیڑ ساٹھ برس تک اس سن مین مزاج پر سردی غلبہ کرتی ہی چوتھا شیخوخت یعنے بڑھاپے کا سن وہ ساٹھ برس سے آخر عمر تک ہی اور اس سن مین رطوبت خارجی مزاج پر غلبہ کرتی ہی اور مزاج عورت اور خواجہ سرا کا نسبت مرد کے سرد ہوتا ہی تیسرا باب ستہ ضروریہ کے بیان مین کہ وہ زندگی کو لازم ہین ایک اُن مین سے ہوا ہی بہترین ہوا وہ ہی کہ جس مین دھوان اور بخار نہ ملا ہو اور مزاج ہوا کا ہر فصل مین بدلتا ہی اور فصلین چار ہین صیف اور خریف اور شتا اور ربیع طبیبون کے نزدیک

مدت ربیع اور خریف کی ڈیڑھ ڈیڑھ مہینا ہی اور زمانہ صیف یعنی گرمی اور شتا یعنے جاڑے کا
ساڑھے چار مہینے ہین ربیع مین مزاج ہوا کا گرم تر گرمی مین گرم خشک خریف مین سرد خشک
جاڑے مین سرد تر ہوتا ہی اور ہندوستان مین تین فصلین ہین گرمی برسات جاڑا اور ان تینون فصلونکا
زمانہ چار چار مہینے کا ہی گرمی ماہ پھاگن سے شروع ہوتی ہی چیت بیساکھ جیٹھ تک رہتی ہی ہر چند گرمی
کی ابتدا پھاگن سے ہی مگر رات سے صبح تک سردی رہتی ہی اور دن کو وقت دوپہر کے گرمی ہوتی
ہی اس مہینہ مین سردی اور گرمی سے احتراز کرنا چاہیے تا بدن ورود اضداد سے محفوظ رہے اور موسم
گرما مین کم کرنا غذا کا لازم ہی کہ اس فصل مین گرمی کی وجہ سے سرد پانی بہت پیا جاتا ہی اور اس سے
ہاضمہ ضعیف ہوتا ہی اور سرد چیزون کا استعمال کرنا اور مکان سرد مین رہنا چاہیے برسات کی ابتدا اساڑھ
سے ساون بھادون کنوار تک رہتی ہی حال برسات کا مختلف ہوتا ہی جب پانی برستا ہی ہوا سرد اور جب نہین
برستا ہو گرم ہو جاتی ہی اس فصل مین بسبب اختلاف آب وہوا اور بوجہ ورود سردی و گرمی کے بدن ردی
رہتا ہی اور جاڑے کا شروع کاتک سے اگھن و پوس و ماگھ تک رہتا ہی جاڑے کے موسم مین ہضم قوی ہوتا ہی کہ باطن
مین گرمی رہتی ہی اس فصل مین زیادہ غذا کرنا مضائقہ نہین اور ریاضت کرنا بہت نافع ہی اور اشتہا کیواسطے
یہ فصل سب فصلون سے بہتر ہی اور ابتداے فصل گرما مین اکثر امراض پیدا ہوتے ہین جب تک ہوا موافق
فصل کے نہو جائے دوسرا ستہ ضروریہ سے کھانا پینا ہی جس غذا سے خون رقیق پیدا ہو اُس غذا کو لطیف
کہتے ہین اور جس غذا سے کہ خون غلیظ پیدا ہو اُسکو کثیف کہتے ہین اور جس غذا سے کہ خون صالح پیدا ہو
وہ غذا محمود الکیموس ہی اور جس سے غیر صالح ہو ردی الکیموس ہی اور جس غذا سے کہ خون بہت
حاصل ہو کثیر الغذا کہلاتی ہی نہین تو قلیل الغذا جاننا چاہیے کہ حافظ صحت کو لازم ہی کہ دو دن
مین تین وقت غذا کی عادت رکھے اسطور سے کہ ایک روز مین صبح وشام دو وقت اور دوسرے
روز دوپہر دن کو کھانا کھائے اور بے اشتہاے صادق نہ کھائے اور غذا چابنے مین مبالغہ کرے
تاکہ جلد ہضم ہو اور جب دو تین لقمون کی بھوک رہے کھانا موقوف کرے تاکہ وقت ہضم کے
ثقل اور نفخ معدہ مین نہو کہ صحت مین فتور کرنے کے واسطے کھانے کی زیادتی سے کوئی بڑی

آفت نہین ہی اسیوجہ سے اطبّا لکھتے ہین کہ اکثر امراض جسمی پیٹ بھرے رہنے سے پیدا ہوتے ہین
اور جب تک کھانا ہضم نہو حرکت قوی مثل جماع اور ریاضت اور دوڑ کے زبون ہی اور اگر غذا
چکنی بہت کھائی ہو اُسکی اصلاح نمکین تیز چیز سے کرین اور جو شے ترش کھائی ہو اُسکی اصلاح شیرین
سے کرین اور جو غذاے لطیف اور غلیظ جمع ہو پہلے لطیف کھانا چاہیے اور اشتہاے صادق مین
غذا سے باز نرہین کہ اُسپر صبر کرنے سے مواد فاسدہ معدہ مین گرتے ہین اور انسان کے واسطے
بہترین غذا گیہون کی روٹی اور حلوان کا گوشت ہی یہ غذاے مطلق ہے غذا دوائی نہین ہی کہ
فائدہ غذا اور دوا دونون کا دے **فائدہ** غلہ کے احوال مین بہتر غلہ آدمی کے واسطے گیہون ہی کہ
غذائیت زیادہ رکھتا ہی اور گرمی اور سردی معتدل ہی بعد اُسکے چانول غذائیت مین بہتر ہی جسقدر
خوشبودار اور باریک اور بعد پکانے کے دراز ہون اور ثابت رہین اور چانول گرمی اور
سردی مین معتدل مگر دوسرے درجہ مین خشک ہی اور بعض ہندیون کے نزدیک سرد ہی اور
بالخاصیت گرم مزاج مین گرمی اور سرد مزاج مین سردی پیدا کرتا ہی اور چانول سرخ اور گندہ
تغذیہ مین کم اور قبض زیادہ کرتا ہی اور آب سبوس گندم مین پکانے سے چانول کی اصلاح ہوجاتی ہی
اور بعد ان دونون کے مونگ ہی کہ فارسی مین اُسکو بنو ماش کہتے ہین اور وہ سرد خشکی مائل زود ہضم
ہی اور چندان نفاخ نہین اسیواسطے حکما اکثر بیماریون مین تجویز کرتے ہین بعد اسکے چنا اور وہ گرم مزاج ہی
سبز اُسکا تر ہی اُسمین غذائیت بہت اور مقوی باہ ہی لاکن ریاح پیدا کرتا ہی اسکے بعد جو کہ سرد خشک
قلیل الغذا اور نفاخ اور قابض ہی اور پرانے جو کہ جسپر ایک سال گذرا ہو اور مسور اور ارہر ان سب
مین مزاج مسور کا خشک مائل بسردی ہی اور پوست اُسکا ارہر کی نسبت گرم ہی مزاج ارہر کا گرم
وخشک اور بعضون کے نزدیک قریب مسور کے اور نفخ مسور سے زیادہ رکھتا ہی دونون خلط بد
پیدا کرتے ہین اور اُرد یعنے ماش سرد تر ہی اور دیر ہضم مصلح اسکا سونٹھ اور ہینگ ہی اور ارہر اور مسور
کی نسبت غذائیت زیادہ رکھتا ہی اور چندان قابض نہین اگر ہضم ہوجاوے اپنی لسداری کے
سبب سے دودھ اور منی پیدا کرتا ہی اور باجرے کا مزاج سرد وخشک ہی قابض قلیل الغذا

مولد خون ہی اور اسی وجہ سے مُنھ مین دانے پیدا کرتا ہی اور خشکی اور پیاس زیادہ لاتا ہی اور اسی سبب سے اہل ہند اور عوام اسکو گرم جانتے ہین مصلح اسکا دودھ ہی جوار کہ سفید اور گندہ ہو نفع کم رکھتی ہی اور غذائیت مین بہتر مگر قابض ہی موٹھ کو اہل ہند گرم اور خشک جانتے ہین وہ بھی قلیل الغذا اور نفاخ ہی لوبیا کا مزاج گرم ہی اور نفاخ اور مولد خلط غلیظ اور دیر ہضم ہی اور مٹر نفاخ اور خلط فاسدہ کا مولد اور اسہال کا باعث ہی دیہاتون کا غلّہ کاکن اور منڈوا اور سانوان اور کودون ہی منڈوا اور کاکن سانوان اور کودون سے بہتر ہی یہ تینون سرد و خشک و قابض مولد ریاح اور قلیل الغذا ہین مصلح ان کا روغن زرد ہی **فائدہ** خمیری روٹی جو کھٹی نہوئی ہو فطیری سے بہتر غذا اور سریع الانحدار اور جلد ہضم ہی مگر فطیری سے تھوڑا نفع زیادہ کرتی ہی اور نان فطیر یعنے بے خمیر کی خمیری سے دیر مین ہضم ہوتی ہی اور میدہ کی روٹی بہت غذائیت رکھتی ہی اور ثقیل ہی نان خشکار جس مین بھوسی زیادہ ہو سریع الانحدار ہی اور اُس سے سُدّہ نہین پڑتا ہی گرم روٹی کھانا معدہ کی رطوبت کو خشک کرتا ہی سرد روٹی معدہ کو تر کرتی ہی اور جو روٹی کہ معتدل گرمی سردی مین ہی اسکا کھانا بہتر ہی اور سوکھی روٹی خشک کرنیوالی اور دیر ہضم ہی اور باجرہ و جوار کی روٹی سرد و خشک اور قابض اور معدہ کو ضرر کرتی ہی جو کی روٹی باجرہ سے جلد ہضم ہوتی ہی مگر وہ سرد و خشک اور نفاخ ہی جاننا چاہیئے کہ بہتر خوراک انسان کے لیے گوشت ہی بموجب فرمانے پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کہ بہترین طعام دنیا اور آخرت گوشت ہی اور پرند جانورون کا گوشت چارپایون کے گوشت سے سبک ہی پردار جانورون مین مرغ تیتر بٹیر ہنس لوا چڑیا سبزک کا گوشت بہتر ہی اور چارپایون مین بکری بھیڑ دنبہ بھیڑ ہرن خصوصاً گوشت ان کے بچون کا بہتر ہی مگر ہرن کے گوشت مین گرمی زیادہ ہی اور بھینس اور اونٹ اور گائے کا گوشت غلیظ ہی کس واسطے کہ جس قدر حیوان بڑا اور جسیم ہو گوشت اُسکا غلیظ ہوتا ہی اور گوشت مین ترکاری ڈال کر روٹی سے کھانا غذائے دوائی ہی سادہ قلیہ اور کباب بہتر سالن ہی اور قلیہ سے گوشت جید پیدا ہوتا ہے اور کباب سے

غیرجید اور پلاؤ عمدہ غذا ہی اور شیر برنج سے منی پیدا ہوتی ہی **فائدہ** مشروب کے بیان مین بہترین
آبہاد ریا کا پانی ہی بعد اُسکے کنوئین کا اور وقت پانی پینے کا تشنگی صادق ہی خواہ درمیان کھانا
کھانے کے ہو یا بعد اُسکے اور کھانے سے دو تین گھڑی کے بعد پانی پینا اچھا ہی بعد اُسکے بعد
کھانے کے فوراً درمیان مین غذا کے پانی پینا بہتر نہین مگر جو شخص کہ گرم مزاج ہو اور
معدہ مین گرمی رکھتا ہو لازم ہی کہ درمیان غذا کے تھوڑا پانی پیے دفعۃً بہت نہ پی لے اور
وقت بھوک کے پانی کم پیے چوسنے کے طریقے سے پیے یا عوض پانی کے شربت یا تھوڑی
غذا کھا کر پانی پیے کہ ضرر کم ہو اور نہار مین پانی پینا منع ہی کہ باعث پیری اور امراض ہی
اور اسی طرح سے رات کو بمجرد جاگنے کے پانی پینے سے نزلہ پیدا ہوتا ہی اور بعد حرکت
قوی اور جماع اور غسل اور استعمال میوہ ہاے ترشل خربزہ اور تربزو غیرہ کے پانی
پینا بہت نقصان کرتا ہی اور ہر وقت بہت پانی پینا ضرر رکھتا ہی اور تانبے کے برتن
بے قلعی اور شیشے کے برتن مین پانی پینا منع ہی اور اگر سفر وغیرہ مین مختلف پانی پینے کا اتفاق ہو
اُسکے دفع ضرر کے واسطے تھوڑی پیاز خام کھانا چاہیے اور جو عادی بھنگ پینے کا ہو مختلف
پانی کا دفع ضرر اُس سے ہوتا ہی **تیسرا** استہ ضروریہ سے سونا جاگنا ہی چت سونا منع ہی کہ وہ
پریشان خوابون اور نقصان دماغ کا باعث ہوتا ہی اگر عادت ہو ترک کرے اور پیٹ سونا اس
طور سے کہ سر کو تکیہ پر ایسا رکھے کہ مُنھ اور دونون آنکھین داہنی یا بائین طرف مائل ہون فائدہ کرتا ہی
اور ہاضم طعام ہی اور کروٹ سے سونا خواہ داہنی ہو یا بائین ضرر نہین رکھتا ہی اور نہار سونا
نزلہ پیدا کرتا اور بھوک مین سونا بدن کو لاغر کرتا ہی اور دھوپ مین سونا منع اور چاندنی مین
مفید ہی اور بہت سونا سردی اور رطوبت کی علامت ہی اور زیادہ جاگنا گرمی اور خشکی کی
نشانی ہی اور سونے اور جاگنے مین اعتدال بہتر ہی یعنی نہ زیادہ جاگے نہ بہت سوئے اسواسطے
کہ زیادہ جاگنا ضعف اور تباہی کا باعث ہی اور بہت سونا ماندگی اور کندی حواس کا موجب ہی
**چوتھا** استہ ضروریہ سے احتباس و استفراغ ہی یعنی مواد صالحہ کا روکنا اور مواد فاسدہ اور فضلات سے

بدن کو خالی کرنا انسان کو دو دفعہ اجابت طبع صحت بدن کی موجب ہی اور بحالت قبض لازم ہی
کہ حبوب شوربون اور پالک کے ساگ اور مزلقات یعنی پھسلانے والی چیزون وغیرہ سے
طبیعت کو مجیب کرین اور اشیاے قابضہ سے پرہیز رکھین کہ قبض سے بھوک جاتی رہتی ہی اور
اگر زیادہ دو وقت سے طبیعت مجیب ہو اور پاخانہ نرم ہو قابضات کا استعمال کرین بہر صورت
خیر الامور اوسطہا پر عمل کرین **پانچوان** ستہ ضروریہ سے اعراض نفسانی ہین انمین سے ایک غصہ
دوسری خوشی ہی ان دونون سے روح کو باہر کی طرف حرکت ہوتی ہی اور گرمی اور سردی کا
اثر بدن مین معلوم ہوتا ہی کہ ظاہر بدن گرم اور باطن سرد ہو جاتا ہی تیسری دہشت چوتھا غم اور
ان دونون سے روح کو اندر کی طرف حرکت ہوتی ہی ظاہر بدن سرد اور باطن گرم ہو جاتا ہے
پانچوان شرمندگی اس مین روح اول اندر کی طرف حرکت کرتی ہی پھر باہر کی طرف پس کسی وقت
ظاہر گرم ہو جاتا ہی اور کسی وقت باطن اسواسطے شرمندہ کا مُنھ کبھی سُرخ ہو جاتا ہی اور کبھی زرد
**چھٹا** ستہ ضروریہ سے حرکت اور سکون ہی حرکت بدن کی باعتدال جسم کو گرم اور فضلات کو
تحلیل کرتی ہی اور بہت حرکت برخلاف اسکے یعنی جسم کو سرد کرتی ہی اسوجہ سے کہ اس سے حرارت
عزیزی تحلیل ہو جاتی ہی اور زیادتی سکون کی ہضم طعام پر معاونت کرتی ہی اور چلنا انحدار غذا پر
معین ہی یعنی طعام کو فم معدہ سے قعر معدہ مین پہونچاتا ہی **فائدہ** ریاضت عام یعنی وہ ریاضت
کہ جسمین سب اعضا بدن کے متحرک ہون کیمیاے بدن ہی اعضا کی ہیئت کو درست کرتی ہی اور
دافع امراض اور محلل فضلات و موجب قوت مزاج اور حفظ صحت بدن کی ہی اور خاص ایک عضو کی
ریاضت باعث قوت اُس عضو کی ہی لاکن باعتدال ہو نہ بافراط اور دلک یعنی ملنا اور دبانا بھی ایک قسم
کی ریاضت ہی کہ فضول کو تحلیل کرتا ہی مگر بہت دلک سے جسم دُبلا ہو جاتا ہی اور دلک معتدل سے
فربہی آتی ہی تدبیر **جماع** وہ بھی جملہ حرکات بدنیہ سے ہی جماع باعتدال بقدر ضرورت بدن کو قوی
کرتا ہی اور اُسکا یہ طریقہ ہی کہ کمال خواہش و نہایت استادگی کے وقت واقع ہو بشرطیکہ یہ امر
بے تکلف اور بدون تصور زن حسینہ اور بغیر دیکھنے شکل مفعولہ اور خیال کرنے اسباب مجامعت کے

صرف غلبۂ شہوت اور کثرت منی اور شدت خواہش سے ہو کسواسطے کہ حکمانے لکھا ہی کہ قطرہ منی کا
آب حیوان ہی کہ اُس سے انسان پیدا ہوتا ہی اس دُر بے بہا کو بیوقت اور بیجا جدا کرنا نہ چاہیے
اور کثرت جماع کی مضرتین تحریر مین نہین آسکتین جو لوگ جوانی مین زیادتی شہوت سے جماع کی کثرت
کرتے ہین اسکی افراط سے جلد پیر ہو کر مضرتین جھیلتے ہین اور بہت بُرا جماع وہ ہی کہ بے خواہش اور تعب ہو
اور کم سن اور بڑھیا اور حائضہ اور بدصورت اور بیمار عورت سے جماع کرنا کہ بے رغبت طبع ہی بہت ضرر
کرتا ہی اور بہتر وہ ہی کہ اس کام مین مصروف نہ رہے اور متواتر جماع نکرے اور درمیان دو مجامعت کے تین روز
کا فاصلہ ضرور ہی اطبا ہر استفراغ مین تین دن کی مہلت لازم جانتے ہین **تدبیر غسل** چونکہ غربا کو حمام میسر نہین ہی
لہذا چند فائدے اور نقصان غسل کے لکھے جاتے ہین سرد پانی مین نہانے سے نیمگرم پانی مین نہانا بہتر ہی
اور ہوا مین سرد پانی سے نہانا خصوصاً سرد مزاج کو ضرر کرتا ہی اور بلغمی مزاج کو کثرت غسل منع ہی اور
نہانا خصوصاً سرد پانی سے صاحب نزلہ و اسہال اور لڑکون اور بڈھون کو مضر ہی اور نیز جب معدہ
مین غذا بھری ہو اور بعد جماع کے فوراً بھی نقصان کرتا ہی اور بہت دنون تک نہ نہانا جلد بدن کو کثیف
کرتا ہی اور اُسکی رونق اور جلا کھو دیتا ہی بہترین غسل بعد ہضم طعام ہی اور جاڑون کی فصل مین بنسبت موسم گرما
کے قلت غسل کی واجب ہی اور غسل بعد جماع مین دلک بدن یعنی بدن کو ملوانا ضرور ہی اور غسل خواہ آب
گرم سے یا آب سرد سے ہو پٹھون کو ضعیف کرتا ہی اسواسطے کہ گرم پانی سے جلد اور اعصاب
ڈھیلے ہو جاتے ہین اور سرد پانی سے اعصاب مین کہ بالذات بارد ہین سردی بڑھ جاتی ہی
اسی باعث سے اکثر ہندوؤن کو کہ ہمیشہ نہاتے ہین اگرچہ سن شباب مین گرمی مزاج کیوجہ سے
نقصان کم معلوم ہوتا ہی مگر جب سن شباب سے تجاوز کر جاتے ہین اعصاب اور گردہ کے ضعف کی
نشانیان ظاہر ہوتی ہین اور ضعف باہ کے شاکی رہتے ہین اور بعض ہنود ایک روز مین چند بار
غسل کرتے ہین پاخانہ سے فراغت کے بعد بھی نہاتے ہین یہ غسل انکے بدن کو بہت مضر ہی **چوتھا باب**
**نبض کے بیان مین** نبض بسیط اور مرکب کا دریافت کرنا منتہی طبیبون پر دشوار ہی چہ جائے بتدی اسواسطے
کمال اجمال سے بقدر ضرورت ذکر کیا جاتا ہی نبض متحرک رگون کی جنبش ہی تاکہ جذب ہوا سے روح کو اعتدال

حاصل ہو نبض اُسوقت دیکھنا چاہیے کہ مریض غصہ، اور خوشی اور ریاضت اور ماندگی اور ترک عادت سے خالی ہو اور نبض پر ہاتھ رکھنا اقل مرتبہ اُس نبض کی بارہ حرکتون تک چاہیے اگر نبض چار اُنگل سے طول مین زیادہ ہو اور اُنگلیون کو اُسکی حرکت زور سے صدمہ دے اور جلد چلتی ہو اور چھونے مین گرم معلوم ہو دلیل گرمی کی ہے اور اگر چار اُنگل سے طول اُسکا کم ہو اور زور سے صدمہ نہ دے اور حرکت جلد نہو اور چھونے مین بھی گرم نہو دلیل سردی کی ہی اور اگر اُنگلیون کی چوڑائی سے اُس کی حرکت زیادہ نہو نبض عریض ہی اور نبض ممتلی وہ ہی کہ شریان کے جوف مین رطوبت اور دبانے سے اُنگلیون مین نرمی محسوس ہو یہ دلیل رطوبت کی اور اسکے برعکس دلیل یبوست کی ہی اور نبض کی حرکت اگر ایک ہی وتیرہ پر ہو دلیل بہتری کی اور اگر ایک طور پر نہو دلیل برائی کی ہی اگر نبض کی جنبش مثل اُچھلنے ہرن کے ہو وہ غزالی ہی یا موج کے مانند ہو وہ موجی ہی یا چیونٹی کی چال کے مشابہ ہو وہ نملی ہی یا مثل لرزہ کے ہو وہ مرتعش ہی یا تاگا ٹٹنے کی طرح ہو وہ ملتوی ہی یا مثل حرکت ارہ ہو وہ منشاری ہی یہ سب اقسام نبض کے ردی اور ضعیف ہین اور مردون کی نبض عورتون کی نسبت قوی ہوتی ہی اور لڑکون کی نبض نرم مائل بسرعت اور جوانون کی نبض طول وعرض مین زیادہ ہوتی ہی اور بڈھون اور ضعیفون کی نبض سُست چلتی ہی

## پانچوان باب قارورہ کے احوال مین

قارورہ شیشی کو کہتے ہین چونکہ مریض کا پیشاب کئی وجہون سے شیشی مین ڈالکر دیکھتے ہین لہذا پیشاب بنام قارورہ مشہور ہو گیا جاننا چاہیے کہ قارورہ دیکھنے مین یہ شرطین لازم ہین کہ صبح کو پیشاب کیا ہو اور خواب کے بعد پانی نہ پیا ہو اور ایسی چیز نہ کھائی ہو جس سے پیشاب رنگین ہو جاتا ہی اور بیداری اور غصہ اور جماع اور شراب سے بھی رنگ پیشاب کا بدل جاتا ہی اور اگر دیر تک قارورہ رکھا ہی رہے دیکھنا اُسکا معتبر نہین ہی پیشاب کا رنگ زرد صفرا پر دلالت کرتا ہی اور رنگ سرخ خون پر اور رنگ سفید بلغم پر اور رنگ سیاہ سودا پر اور رنگ سبز سردی کی دلیل ہی اور جو قارورہ گوشت کے دھوون کا ایسا ہو ضعف جگر پر دلالت کرتا ہی اور جو دودھ کا ہمرنگ ہو اعضا کے

گھلنے پر دال ہی نضج یعنی مواد کے پکنے کا نشان پیشاب مین یہ ہی کہ اول پتلا یا گاڑھا ہو اور بعد اُسکے
معتدل القوام ہو جاوے مرض تپ مین قارورہ کا ہمیشہ غلیظ رہنا بُرائی کی علامت ہی اور قارورہ
کی رقت سردی کی دلیل ہی اور اُسکی غلظت خلط کی زیادتی پر دلالت کرتی ہی بول مین بو بالکل نہونا
سردی مزاج پر دال ہی اور بہت بدبو سڑجانے خلط کی دلیل ہی اور قارورہ کا اعتدال ہر امر مین بہتر ہی
اور قارورہ پر کف کی زیادتی اور دیر تک رہنا زیادتی ریاح کی علامت ہی قارورہ مین اگر ستو یا چھیچڑون
یا تارون یا بالو یا چربی کے مانند کوئی شے پائی جاوے اُسکو رسوب غیر طبعی کہتے ہین چربی اعضا کے گھلنے کی
دلیل ہی اور پیپ باطنی پھوڑے کے پھوٹ جانے کی اور ریگ سنگ مثانہ یا سنگ گردہ کی ہی اور
تار خامی خلط کی اور چھیچڑے ضعف جگر یا زخم مثانہ کی اور ستّو اور بھوسی خارش مثانہ کی دلیل ہے
عورتون کا پیشاب مردون کی نسبت سفید و غلیظ ہوتا ہی اور حاملہ عورتون کا پیشاب صاف ہوتا ہی
مگر اُسکے درمیان روئی دھنکی ہوئی کے مانند کچھ معلوم ہوتا ہی اور ابتداے حمل مین رقیق ہوتا ہی اور
انتہا مین مائل بکدورت و تیرگی اور رطوبت مزاج سے لڑکون اور بڈھون کا بول گاڑھا ہوتا ہی
فائدہ ہند کے طریقہ پر قارورہ دیکھنے کا طور مجملاً یہ ہی کہ پیشاب پیالہ مین کر کے اُسپر ایک قطرہ تل کا
تیل ٹپکائین اگر قطرہ بول پر پھیل جائے خون و صفرا کا فساد ہی اور اگر تیل اسی طرح باقی رہے
بُرائی کی علامت ہی اور اگر قطرہ نیچے پیشاب کے چلا جائے موت کی علامت ہی اور اگر قطرہ مین
سوراخ ہو جائے وہ بھی علامت موت ہی اور اگر قطرہ پیشاب مین چوڑا ہو جائے صحت کی نشانی ہی
اور اگر قطرہ ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے بیماری طول پکڑیگی اور اگر بول مین قطرہ جانب مشرق اثر
کرے صحت کی علامت ہی اور اگر دہن جانب مغرب اثر کرے طول مرض کی نشانی ہی اور اگر
سمت شمال و جنوب سرایت کرے بُرائی کی علامت ہی اور زرد و صاف پیشاب صفرا کی دلیل
ہی اور اگر زرد مائل بسُرخی ہو مرکب بیماری کا نشان ہی مگر غلبہ صفرا پر دلالت کرتا ہی اور بول
بہت ہو اور اُس مین کچھ سپیدی ہو بدہضمی کی دلیل ہی اور گوشت کے دھوون کی طرح کا
پیشاب گردے کے مرض پر دلالت کرتا ہی اور اگر روغن کندر کے مانند پیشاب ہو اور روغن کے

شل اُس مین دانے دکھائی دین وہ بول ورم اور ناگواری بدن اور استسقا پر دلالت کرتا ہی اور جو
پیشاب مصری کا ہمرنگ ہو وہ سرفہ اور ضیق النفس پر دلالت کرتا ہی اور بول برنگ زعفران
جلجانے تلخہ اور خون پر دال ہی اور بول برنگ آتش سرسام یعنی ورم دماغ کی دلیل ہی اور جو بول
زرد اور صاف ہو درد جگر پر دلالت کرتا ہی اور بول زرد مائل بہ تیرگی گرمی جگر کی نشانی ہے
باب چھٹا براز کے احوال مین براز طبعی وہ ہی جسکے اجزا یکسان ہون اور رقت اور غلظت مین
متوسط اور قراقر اور رقابق سے خالی ہو یعنی وقت رفع حاجت کے شکم مین آواز ریح کی نہو اور وقت
خروج کے بھی آواز نہو اور رنگ براز کا حال مانند احوال رنگ بول کے ہی اگر براز غذا سے زیادہ
اور پتلا اور لسدار ہو خلط کی زیادتی یا سوء ہضم یا ذوبان اعضا کی دلیل ہی اور یہ تپ مین بُرا ہی
اور براز کی بو زیادہ معتاد سے عفونت خلط کی دلیل ہی باب ساتوان تدبیر مسہل
مین استعمال منضج کا قبل استعمال مسہل واجب ہی نضج یعنی پکنا خلط کا اُسے کہتے ہین کہ پیشاب
کا قوام معتدل ہو جائے اور مسہل اُسکو کہتے ہین کہ مادہ کو رگون اور اعضا سے نکال لائے اور
تلیین وہ ہی کہ جو مادہ معدہ اور آنتون اور اُسکے اطراف مین ہو اُسکو نکالے مسہل مین پہلے منضج دینا
شرط ہی اور تلیین مین نہین اور استعمال دو مسہل کا ایک روز مین نہ چاہیے اور مسہل پینے
کے وقت ناک بند کر لین تا کہ مسہل کی بو سے طبیعت نفرت نہ کرے اور قے نہو جائے اور
دونون بازو مضبوط باندھین اور خوشبو سونگھنا اور الائچی اور پودینہ لونگ کے ساتھ چابنا
قے سے باز رکھتا ہی اور جب تک مسہل عمل نکرے کچھ نہ کھانا چاہیے اور مسہل مین سونا منع ہی اور
مسہل بہت میٹھا نہ کرین اور آبدست کا پانی معتدل ہو نہ گرم نہ سرد جب مسہل قوی دین اور
وہ عمل نہ کرے اور خفقان اور غشی ظاہر ہو جلدی قے کرین اور ناقص مسہل بہت ضرر رکھتا ہی
جس طرح کہ فصد ناقص اور مریض اگر قوی ہو مسہل پیہم دین اور اگر ضعیف ہو ایک دو روز کے
فاصلے سے دین تا کہ اسہال کی زیادتی سے مریض بدحال نہو جائے اور مسہل کے دن
سردی سے پرہیز کرنا لازم ہی اور خشک مزاج والے اور لڑکے اور بوڑھے کو مسہل قوی نہ دینا چاہیے

اور مسہل پر گولیان یا سفوف یا معجون یا سونف کا عرق نیم گرم یا گرم پانی اسہال کی مدد کیواسطے بہتر ہی اور مسہل جوشاندہ پر سرد عرق بادیان پینا چاہیے اور فراغ مسہل کے بعد گرم مزاج کو اسپغول اور سرد مزاج کو تخم ریحان یا اور تخم مزلقہ پلانا مناسب ہی اور کوئی دوائے مسہل ایسی نہین ہی کہ سوائے ایک خلط کے باقی خلطون کو نہ نکالے اور جو ادویہ کہ واسطے اخراج صفرا یا بلغم یا سودا کے مخصوص کی گئی ہین وجہ اُسکی یہ ہی کہ وے ادویہ اور خلطون سے زیادہ اُس خلط کو نکالتی ہین جاننا چاہیے کہ بعضے صحیح مزاج خود صحت کے واسطے ہر سال مسہل لینے کی عادت کرتے ہین اور بعضے چھ مہینے کے بعد مسہل لینے کے عادی ہوتے ہین یہ عادتین اچھی نہین ہان وقت ضرورت دفع مرض کے لیے مسہل ناگزیر ہی اگر ایسی عادت ہو لازم ہی کہ رفتہ رفتہ ترک کرے کیونکہ عادت طبیعت ثانی ہی ادویہ منضجہ صفرا بیخ کاسنی نیلوفر پرسیاوشان بیخ خطمی تخم خبازی بنفشہ گل سُرخ تخم کاسنی شاہترہ گل خیرو صفرا بعد منضج دینے کے تین دن مین پک جاتا ہی بشرطیکہ صفرا خالص ہو اور صفرائے غیر خالص کا نضج پانچ دن مین ہوتا ہی ادویۂ منضجہ بلغم بیخ بادیان مویز منقی مکو پرسیاوشان گاؤزبان بادرنجبویہ بسفائج بیخ ملیٹھی اذخر تخم کرفس بیخ کبر انیسون شکاعی اسطوخودوس بلغم نو دن مین نضج پاتا ہی اور بہت غلیظ بلغم دو تین روز یا زیادہ مین اور بلغم رقیق پانچ روز مین ادویۂ منضجہ سودا بادرنجبویہ گاؤزبان لسوڑہ بیخ کاسنی بادیان شاہترہ عناب اسطوخودوس پرسیاوشان ملیٹھی انجیر بسفائج سودا پندرہ روز مین نضج پاتا ہی کبھی مقدم اور موخر بھی ہو جاتا ہی یعنے پندرہ دن سے زیادہ یا کم مین پکتا ہی ادویۂ مسہل صفرا پوست ہلیلہ زرد املی آلو بخارا افسنتین سقمونیا گل سُرخ سقمونیا بغیر تشویہ سے یعنے بے بھوننے کے استعمال نہ کرین اور تشویہ کا طریقہ کتب مطول مین مسطور ہی ادویۂ مسہل بلغم شحم حنظل ایارج غاریقون حب النیل تربد خیار شنبر ادویہ مسہل سودا ہلیلۂ کابلی ہلیلہ سیاہ افتیمون حجر لاجورد گیرو غاریقون حب النیل خیار شنبر سنائے مکی ادویۂ مسکن جوش خون بیخ کاسنی خیارین عناب انجبار کیوڑہ کی جڑ

آب نر بنفشہ تمر ہندی کھٹا شہتوت بزر قطونا کا ہوشا ہترہ خاکسی بلین ظاہر اور باطن کی
اکثر بیماریون کو مفید ہی اور بہت مزاجون سے مناسبت اور موافقت رکھتا ہی یہانتک
کہ حاملہ عورتون اور لڑکون اور بوڑھون کو بھی دیتے ہین تپ اور ورم کو فائدہ کرتا ہے
اور سب مادون کے موافق ہی بقدر حاجت املتاس لین اور گلاب یا گرم پانی یا عرق بادیان
یا عرق کاسنی یا عرق عنب الثعلب مین بلین اگر تھوڑا روغن بادام ملائین بہتر ہی ورنہ گھی ڈال
کر کے گلقند یا شیر خشت یا ترنجبین سے میٹھا کرین اور اگر گل بنفشہ اور مویز اور عناب اور
گاؤزبان اور مثل اُسکے حسب حاجت جوش کر کے مع قدرے گلقند اُسی املتاس مین ملا وین
بہتر ہی اور دودھ پیتے ہوے لڑکے کے واسطے روغن بادام کے ملانے کی حاجت نہین ہی
اور قولنج مین منضج دینا ضرور نہین ہی **باب آٹھوان فصد کے بیان مین** فصد سے
ہر خلط کا اخراج ہوتا ہی مگر خون بہ نسبت سب اخلاط کے زیادہ نکلتا ہی بارہ برس کے سن سے
کم مین فصد لینا منع ہی بعد اُسکے آخر عمر تک بشرط قوت و ضرورت کے جائز ہی لیکن بعضون نے
ساٹھ برس کے بعد فصد کی ممانعت کی ہی اور فصد کے بعد اگرچہ لیٹنا ضرور ہی لیکن فوراً سونا منع
ہی اور اُس دن بعد فصد کے غذا قلیل اور لطیف کھانا چاہیے اور جس روز فصد لے غذا
غلیظ نہ دین اور بعد فصد کے حریرہ اور تبرید منع ہی لیکن گرم مزاج کو تبرید پلانا مضائقہ نہین ہی
اور سرد مزاج کو اشیاے گرم دینا چاہیے تاکہ قوت ہو مگر بدون حاجت کے کچھ نہ دینا چاہیے
فصد مین خون کم نکالنے سے مادہ حرکت مین آتا ہی اور تپ عارض ہو جاتی ہی اُس وقت بوجہ
ضرورت فصد لینا مناسب ہی جس شخص کو بعد فصد کے غشی آئے تدبیر بہتر یہ ہی کہ مرغ کا پر حلق مین
ڈالکر قے کرا دین اور فصد قیفال یعنے سر رو اور فصد حبل الذراع کہ ایک رگ ہی اوپر کو گئی ہی
سر و گردن کو پاک کرتی ہی فصد اکحل یعنے ہفت اندام تمام بدن کا تنقیہ کرتی ہی اور ابطی یعنے
وہ رگ کہ جو بغل سے آئی ہی بدن کی کوٹھی اور اسفل بدن کو نافع ہی باسلیق کو با احتیاط کھولنا
چاہیے کہ اُسکے نیچے شریان ہی اور اسیلم کہ باسلیق کی شاخ ہی بیماری جگر کے واسطے

داہنی طرف سے کھولین طحال اور دل کی بیماریون کے لیے بائین طرف سے مگر خون اس سے
بہت نکالین اور رگ پیشانی کی فصد درد سر اور آنکھ کی بیماریون کو مفید ہی اور جار رگ کی فصد جو
نیچے دونون ہونٹھون کے ہی اور وہ ہونٹھون کے اندر کی طرف کھولی جاتی ہی مُنھ کے زخمون کو
نفع کرتی ہی اور رگ زیر زبان کی فصد خناق کو نافع ہی اور رگ صافن کی فصد جو پنڈلی مین
واقع ہی اور رگ مابض کی فصد جو زانو کے نیچے ہی خون حیض جاری کرنے کو اور مرض بواسیر اور
نقرس اور دوالی کو مفید ہی جو فصد کہ خون فاسد کے نکالنے کے واسطے کھولتے ہین بُری
رنگت خون کی جب بدل جائے اور خون اچھا آنا شروع ہو بند کردین اگر فصد کھولین اور
خون بند نہو مکڑی کا جالا یا گائے کا چمڑا کچا اُسپر رکھکر باندھ دین اور اگر ورم کے آثار ظاہر ہون
سرد لیپ مثل صندل کے اور صندل سُرخ اور رسوت کے اُسپر طلا کرین۔ **باب نوان**
**حجامت اور علق** یعنی پچھنے اور سنگھی اور جونکون کے بیان مین کہ لڑکون کے لیے بجائے
فصد ہی حجامت دو سال سے کم عمر مین جائز نہین ہی اور بعد ساٹھ برس کے منع ہی اور حجامت
کی دو قسمین ہین ایک صرف سنگھی پچھنے کے بدون یہ خلاف جہت مین جذب مادہ اور عضو کے
گرم کرنے کیواسطے ہی دوسری قسم حجامت باشرط یعنی سنگھی پچھنے دے کر یہ خاص عضو اور اطراف
جلد کے پاک کرنے کے واسطے خوب ہی وسط ماہ مین حجامت بہتر ہی حجامت ساقین یعنی پنڈلیون
کی حجامت فصد باسلیق و صافن کی قائم مقام ہی امراض جلد مین جونکون کا استعمال بہتر ہے مگر
مناسب مادہ کے لگائین زیادتی اور کمی سے احتراز کرین بعضی جونکین زہردار ہین وہ بڑی اور اُنپر
سیاہ سبز خط ہوتے ہین اور اگر بعد چھوٹ جانے جونکون کے خون جاری رہے راکھ باریک
چھانکر اسپر باندھین **باب دسوان غلبۂ اخلاط** کی نشانیون کے بیان مین **غلبۂ خون** کی
علامت مُنھ کی شیرینی اور رنگ زرد چشم و قارورہ کی سُرخی اور بدن سر کا بھاری ہونا اور بدن
مین دانے نکلنا اور ناک اور مسوڑون سے اکثر خون نکلنا غلبۂ صفرا کی نشانی مُنھ اور آنکھ اور زبان
اور پیشاب کا رنگ زرد ہونا اور مُنھ کا مزہ تلخ اور ناک مین خشکی اور گھبراہٹ پایا جانا

اور بیداری اور پیاس اور سوزش کی زیادتی غلبۂ بلغم کا نشان رنگ رو اور زبان اور آنکھ اور رنگ بول کی سفیدی اور بدن کا ڈھیلا ہونا اور مُنھ اور ناک کی سردی اور رطوبت بہت نکلنا اور پیاس کی قلت اور نیند کی کثرت اور مُنھ کی بدمزگی غلبۂ سودا کے آثار تیرگی رنگ اور قارورہ کی سیاہی و سوزش اور بدن کی خشکی اور لاغری اور مُنھ کی ترشی اور اعضا کا بھاری ہونا اور ماندگی اور ضعف اور اشتہا اور غلظت پیشاب کی اور جاننا چاہیئے کہ بدن کی فربہی برنگ سفید مزاج بلغمی کی دلیل ہی اور زردی رنگ لاغری کے ساتھ مزاج صفراوی کی دلیل ہی اور سُرخی رنگ فربہی کے ساتھ مزاج دموی کی دلیل ہی اور سیاہی رنگ لاغری کے ساتھ مزاج سوداوی کی دلیل ہی اور لاغری بدن کی خشکی کی دلیل ہی اور موٹا ہونا رطوبت کی دلیل ہی اور بالون کا پیدا رہونا اور اُن کی کثرت حرارت کی دلیل ہی اور سیدھا ہونا بالون کا اور اُن کی قلت برودت کی دلیل ہی اور ہر کیفیت سے جلد اثر قبول کرلینا اُس کیفیت کے غلبہ کی دلیل ہی اور ذہن کی تیزی اور جلد جلد بات کرنا حرارت کی دلیل ہی اور ذہن کا کُند ہونا اور حیا و وقار کی زیادتی برودت کی دلیل ہی اور فضلات مین شدید رنگ ہونا حرارت کی دلیل ہی اور ضد اسکا برودت کی زیادتی فضول کی زیادتی رطوبت کی دلیل ہی اور اُس کی کمی خشکی کی دلیل ہی **گیارھوان باب حفظ صحت کی وصیتون مین** موجود تندرستی کا حفظ کرنا گئی ہوئی تندرستی کے پھیرنے سے اسہل ہی حافظ صحت کو ضرور ہی کہ نقصان کرنیوالی اشیا سے جو آگے لکھی جائینگی پرہیز کرے اور اپنے نفس و صحت کا دوست رہے کسی چیز پر حرص نہ کرے جو واجب الترک ہو اُس مین ذرا عقل کو دخل دیکر اُسکی رغبت نہ کرے خصوصًا مرض و نقاہت کی حالت مین اور جن چیزون کا استعمال ضرور ہو اُن مین تنگدلی نہ کرے اور کسی شے کی عادت نہ ڈالے کہ عادت طبیعت ثانی ہو جاتی ہی ریاضت معتدل بھی حافظ صحت محلل فضول و باعث اشتہا ہو اُسکو لازم کرنا چاہیے اور ذرا علالت مین ادویہ قویہ کا استعمال نہ کرین بلکہ اگر اصلاح مزاج کو غذا کافی ہو دوا کا استعمال نہ کرین

جہان غذا سے کام نکلے دوا نہ کھائین اور جبتک ایک دوا سے مقصد حاصل ہو دو دوا کا استعمال نکرین علی ہذا القیاس دو دوا کافی ہون تو تین دوا اختیار نہ کرین اور سہل دوا سے ابتدا فرمائین

**فائدہ** علاج تین طرح سے ہوتا ہی ایک تدبیر و غذا سے دوسرے دوا سے تیسرے اعمال ید یعنے ہاتھ کے کامون سے جیسا چیرنا پھاڑنا وغیرہ اسباب ستہ ضروریہ مین کہ غذا کو بھی شامل ہین تصرف کرنے کا نام تدبیر ہی کبھی غذا سے منع کرتے ہین جیساکہ بحران مین کبھی تقلیل غذا کا حکم کیاجاتا ہی اگر کچھ قوت باقی رکھنا منظور ہو اور تقلیل یا مقدار غذا کی راہ سے ہوتی ہی یا غذائیت کی راہ سے مقدار کی کمی اُس وقت چاہیے کہ طبیعت غذا کے ہضم کرنے سے عاجز ہو اور غذائیت کی کمی اُس دم ملحوظ ہوگی کہ بھوک زیادہ ہو اور رگون مین اخلاط بہت ہون غذا ہر چند قوتون کی دوست ہی مگر دشمن بھی ہی اس وجہ سے کہ مرض کو مدد پہونچاتی ہی اور مرض دشمن ہی اور دشمن کا دوست دشمن ہوتا ہی پس استعمال غذا کا مرض مین اُسی قدر چاہیے جس سے چارہ نہو اور دوا سے معالجہ کرنے کے تین قاعدہ ہین ایک وزن دوا کا اختیار کرنا دوسرے دوا کی کیفیت یعنی گرمی سردی خشکی تری کو جانچنا تیسرے مرض کا وقت معلوم کرنا کہ چارون وقتون سے کون وقت ہی اور چار وقت یہ ہین ابتدا اشتداد انتہا انحطاط مثلاً ورم کی اگر ابتدا ہو اُن ادویہ کا استعمال کرین کہ مادہ کو روکین اور انحطاط مین اکیلی تحلیل کرنیوالی چیزون کا استعمال کرین اور اشتداد یعنی زیادتی ورم مین رادع اور محلل ملا کر استعمال کرین

**فائدہ** اطباے ہند اس بات پر متفق ہین کہ پوست ہلیلۂ زرد کا مدت ایک سال اس طرح کھانے سے بیماریان دفع ہوتی ہین اور صحت تمام حاصل رہتی ہی کہ ماہ چیت اور بیساکھ مین ایک درم شہد کے ساتھ اور جیٹھ اور اساڑھ مین منقے کے ساتھ اور ساون اور بھادون مین نمک لاہوری کے ساتھ جس قدر نمک پسند ذائقہ ہو اور کنوار اور کاتک مین ہموزن مصری کے ساتھ اور اگھن و پوس مین ہموزن سونٹھ کے ساتھ اور ماگھ اور پھاگن مین تین عدد پیپلون کے ساتھ بمقدار ایک درم کے کھائین انشاء اللہ جملہ بیماریون اور قبض سے محفوظ رکھیگا دوسرا مقالہ

**علاج صداع** یعنی دردسر کے بیان مین اگر سر مین ایک طرف درد ہو اُسکو شقیقہ کہتے ہین پس
اگر اُسکا سبب چارون خلطون سے کوئی خلط یا ریح ہو اُسکو مادی کہتے ہین اگر اسکا سبب انمین سے
کوئی چیز نہو اُسکو ساذج کہتے ہین اور اگر دھوپ یا آگ یا ہوا کی گرمی یا دواے گرم کھانے سے
پیدا ہو وہ حار ساذج ہی اور اگر ہواے سرد یا آب سرد کے استعمال یا مقام سرد مین ٹھہرنے یا
ادویہ سرد کھانے سے پیدا ہو وہ بارد ساذج ہی **گرمی کی علامت** جلد کی سوزش اور گرمی
اور گرانی کا ہونا اور اشیاے سرد سے نفع اور گرم سے ضرر پانا **علامت سردی کی** سستی اور
سردی جلد اور سوزش کا نہ پایا جانا اور اشیاے سرد سے ضرر اور گرم سے نفع پانا اصل یہ ہی کہ تقدم سبب کی
وجہ سے گرمی وسردی کے پہچاننے مین دشواری نہین ہوتی اور ہر خلط کے غلبہ کی علامت پیشتر مذکور
ہو چکی **اور ریح کی علامت** ایک جگہ سے دوسری جگہ درد کا انتقال کرنا اور کان مین کسی طرح کی
آواز معلوم ہونا **علاج دردسر کا** اگر خون کا غلبہ ہو فصد سر رولین اور اگر بلغم یا صفرا یا سودا یا ریح
غالب ہو بعد نضج کے قواعد طب کے موافق مسہلات سے مادہ کو نکالین اور ساذج مین
مزاج کی تعدیل کرین یعنی اگر گرمی ہو سرد کرین اگر سردی ہو گرم کرین اب یہان چند نسخے دردسر
اور شقیقہ کے لکھے جاتے ہین **اطریفل کشنیزی** کہ واسطے دردسر اور دوران اور آنکھون کی بیماری
کے مفید ہی پوست ہلیلۂ زرد ہلیلہ کابلی ہلیلۂ سیاہ کشنیز مقشر ہر ایک ایک تولہ کوٹ چھان کے گھی مین
چرب کرکے سہ چند شہد قوام کرکے معجون بنائین خوراک دو تولہ **اطریفل ملین** کہ طبیعت کو نرم
کرتا ہی اور اخلاط فاسدہ کو معدہ اور دماغ سے نکالتا ہی اور صداع اور کان کی بھنبھناہٹ اور
آنکھون کی تیرگی کو فائدہ کرتا ہی پوست ہلیلہ کابلی پوست ہلیلۂ زرد پوست آملہ بہیڑا ہلیلۂ سیاہ ہر ایک
تین دام گل سرخ سناے مکی تربد مجوف خراشیدہ ہر ایک ایک دام سونٹھ تخم دم کوٹ چھانکر روغن بادام
مین چرب کرکے سہ چند شہد یا قند مین ملائین مقدار شربت موافق مزاج یا شویہ دردسر کو مادی
ہو یا ساذج نافع ہی کھاری نمک دو دام بھوس گندم دو مٹھی بیر کی پتی برگ خطمی برگ
عنب الثعلب ہر ایک آدھ پاؤ تخم خطمی چار دام پانی مین جوش کرین جب آدھا باقی رہے

نیم گرم سے پاشویہ کرین اگر سب دوائین نہ ملین جسقدر مل سکین کافی ہین اگر کوئی دوا نہ ملے صرف
گرم پانی سبوس گندم نمک شور کفایت کرتا ہی اور پانون کو دبانا اور تلوے سہلانا درد سر گرم و سرد
مین مفید ہی پاشویہ دھونا پانون اور تلوون کا نیم گرم پانی سے اور تلوون مین چھانوین کرنا درد سر کو
نفع دیتا ہی شیخ بوعلی بن سینا نے قانون مین لکھا ہی کہ مین صاحب درد سر کے ہاتھ پانون پر اکثر گرم پانی
کا تریڑا دیتا رہا یہان تک کہ معلوم ہوا کچھ چیز سر سے ہاتھ پانون کی طرف آترتی ہی پس درد سر
دفع ہو گیا اور ابو ماہر نے لکھا ہی کہ سرد پانی سے نہانا صداع گرم کو فائدہ کرتا ہی فائدہ درد سر
کی سب قسمون مین آرام سے رہنا کھانے پانی کی قلت رکھنا اور حرکت اور جنبش ترک کرنا
غذاے غلیظ و نفاخ و مبخر یعنی ابخرہ پیدا کرنے والی سے پرہیز کرنا لازم ہی بخور یعنے بھپارا کہ
بالخاصیت درد سر کو دور کرتا ہی ایک تغار مین پانی بھر کر اپنے آگے رکھین اور اپنے تئین بالکل
چادر سے چھپالین اور ایک ایک مٹی کا ڈھیلا گرم کر کے اُس مین ڈالین اور سر جھکا کر اُسکے بخار کا
بھپارا لین درد سر دفع ہو جاییگا بخور صداع حار و بارد کو نفع رکھتا ہی کاک کا کہ ایک درخت ہی
اُسکو مسی کہتے ہین ٹکڑے ٹکڑے کر کے جوش دیکر بھپارہ لین اسکے بعد صندل دو حصہ ریونڈی
ایک حصہ پیسکر طلا کرین حریرہ مقوی دماغ بھونے ہوے چنے کا چھلکا دور کر کے نو درم
باریک پیسکر بارہ درم روغن بادام مین بریان کر کے بعد اسکے نشاستہ نو درم دانہ خشخاش سفید
نو درم قند چار درم ملا کے گاے کے دودھ مین حریرہ پکائین پھر نو درم گھی مین بگھار کر نیم گرم کھائین
دوا اگر درد سر کے واسطے نافع ہی دھنیا کا ہو ہر واحد ایکدرم پانی مین پیسکر شیرہ چھانکر تھوڑی شکر
سے میٹھا کر کے ایک تولہ اسپغول چھڑک کے نوش کرین یا دو تولہ شربت نیلوفر شکر کے عوض ڈالین
دوا بالخاصیت اُس درد کو نفع کرتی ہی جو نزلہ سے ہو عدت یعنی سیپ سرکہ مین گھسکر کان کی
دونون لوون مین لگاتے رہین دوا دیگر کہ بالخاصیت فائدہ رکھتی ہی مجیٹھ کو سر پر باندھین
دوسری دوا صداع کہنہ کو مفید ہی دھتورے کے دو چار بیج ہر روز نگلین مہوے کے پھول کا
روغن درد سر حار و بارد کو فائدہ کرتا ہی صفت اُسکی یہ ہی سونٹھ بائبڑنگ ملیٹھی مقشر نیلوفر بھنگرہ

گل مہوہ ہموزن تل کا تیل چار حصہ مہوے کے پھول کا زیرہ نکال ڈالین اور سب دواؤنکو اول
اسقدر پانی مین کہ تیل کے دو چند ہو جوش کرین جب پانی تیل کے برابر رہجائے صاف کرکے
روغن مین ملا کر جوش دین جب صرف روغن رہجائے اور پانی جلجائے چھانکر رکھین چھ قطرے ناک
مین ٹپکائین بہت اقسام کے درد سر کو فائدہ کرتا ہی سعوطات سعوط اُن ادویہ رقیقہ کو کہتے ہین کہ ناک
مین ٹپکائین سعوط کہ درد سر اور سرسام گرم کو فائدہ کرے کافور صندل گلاب مین گھسکر ناک مین ٹپکائین
سعوط دیگر کدو کا ہو دھنیا تازہ کاسنی تازہ ملکو کی پتیان سب کو یا ایک ایک دو دو مناسب موقع
نچوڑ کر صاف کرکے چند قطرے ناک مین ٹپکائین سعوط درد سر دامراض بارد کو نافع ہی سیاہ مرچ پیپل
لونگ ان سبکو یا دوا ایک کو جسقدر مناسب وقت ہو سونف کے عرق مین پیسکر ناک مین ٹپکائین سعوط کہ
درد سر بارد اور بلغمی کو نفع کرے پانی برگ زوفا کا صاف کرکے ناک مین ٹپکائین سعوط درد سر
بارد کو دفع کرتا ہی بیخ کٹھل کو جوش دے کر اُسکے چند قطرے ناک مین ٹپکائین سعوط نافع درد سر
بارد یا وبڑنگ سونٹھ قند سیاہ مساوی گرم پانی مین پیسکر ناک مین ٹپکائین سعوط دماغ کو
رطوبت سے پاک کرتا ہی چنبیلی کے پھول تین عدد روغن گل مین مل کر سعوط کرین سعوط نافع
درد شقیقہ گل دوپہریا کہ ایک قسم کا مشہور پھول ہی دوپہر کو کھلتا ہی اس پھول کی پنکھڑیان
مل کر پانی اُسکا ناک مین ٹپکائین دیگر چند قطرے برگ نازبو کے اگر بائین طرف درد ہو داہنے
تھنے مین اور اگر داہنے تھنے کی طرف درد ہو بائین تھنے مین ٹپکائین دیگر مرچ سیاہ یک عدد
مکھی کا گوہ اُسکے برابر اُس عورت کے دودھ مین کہ بیٹا جنی ہو پیسکر کان مین ٹپکائین اور تھوڑا آنکھون
مین بھی لگائین دیگر نافع شقیقہ رواسن کے پھول اڑھائی پنکھڑی آدمی کالی مرچ کے ساتھ
پانی مین پیسکر اگر درد داہنی جانب ہو بائین تھنے مین والا بالعکس سعوط کرین ایضًا نافع شقیقہ
پوست ریٹھہ کو پانی مین خوب ملین جب کف نکلے گرم کرکے ڈھائی قطرہ دونون تھنون مین سعوط
کرین ایضًا شقیقہ کے واسطے تخم سرس تھوڑے پانی مین پیسکر کپڑے مین پوٹلی باندھکر جس
طرف کہ درد سر ہی اڑھائی قطرہ اُس طرف کے تھنے مین ٹپکائین ایضًا دافع

شقیقہ نوشادر سیاہ دانہ ہر ایک دو رتی پانی مین پیسکر گاے کے گھی مین ملا کر سعوط کرین **ایضًا**
شقیقہ کو نافع پیاز تخم مہوہ تھوڑا سا چار کالی مرچون کے ساتھ پانی مین پیسکر اگر درد جانب چپ
مین ہو داہنے نتھنے مین اور اگر جانب راست مین ہو بائین نتھنے مین ٹپکائین اور تنہا کالی مرچ
روغن گاؤ مین سعوط کرنا بھی شقیقہ کو مفید ہی **ایضًا** نافع درد شقیقہ مغز سمندر پھل پانی مین پیسکر اگر درد بائین
جانب مین ہو داہنے نتھنے مین سعوط کرین والا بالعکس اور اگر اسکی تیزی کا خوف ہو عورت کے دودھ مین
پیسکر سعوط کرین **سعوط** نافع اس درد شقیقہ کے واسطے کہ باری سے آتا ہو بندال پانی مین بھگو کر پانی
چھان کر دو قطرے ناک مین ٹپکائین مادہ شقیقہ کو بہا کر دور کرے گا **سفوف** وے ادویہ کہ
جن کو خشک پیسکر کھائین ہندی مین اُسے پھنکی کہتے ہین **سفوف مقوی دماغ** بنفشہ دو ماشہ
اسطوخودوس ایک ماشہ دھنیا دو ماشہ بالچھڑ ایک ماشہ منڈی ایک ماشہ گل سُرخ دو ماشہ مغز بادام دو
ماشہ مصری سب دواؤن کے برابر پیس چھانکر رکھین خوراک ایک تولہ **شربت ہلیلہ** صفراوی
درد سر کو نافع اور ملین طبع ہی پوست ہلیلہ زرد دس عدد نیمکوفتہ چینی کے پیالے مین پانی مین بھگو کر
تین دن دھوپ مین رکھین چوتھے دن ملکر چھانین اور پھر گیارہ عدد پوست ہلیلہ زرد بدستور اُسی پانی
مین تین روز دھوپ مین رکھکر چوتھے روز ملکر چھان کر ایک سو پچاس مثقال شکر سفید مین قوام کرین
اور اگر بجاے شکر سفید ترنجبین ہو بہتر ہی **شربت** نافع درد سر بنفشہ نیلوفر گل سُرخ ہر ایک چار
مثقال اسطوخودوس دو مثقال آلو بخارا دس دانہ پانی مین بھگو کے ملین اور چھان کر سہ چند شکر
مین قوام کرین خوراک دو تین تولہ اگر آلو بخارا نہو اُسکے عوض تمر ہندی ملائین **شموم** جو دوا
کہ سونگھنے کے واسطے بنائین **شموم** درد سر گرم کو نافع کافور یا صندل سونگھین اور سونگھنا
لکڑی یا کھیرے کا درد سر گرم کو نفع کرتا ہی **شموم** شقیقہ بارد اور درد سر کو نفع دیتا ہی
نوشادر ہلدی ملا کر سونگھین **فائدہ** جمیع عطریات گرم کے سونگھنے سے دماغ کو قوت
ہوتی ہی اور اسی طرح سے سرد خوشبوؤن کا سونگھنا دماغ گرم کو فائدہ کرتا ہی **ضماد و**
**طلا کا ذکر** جو دواے غلیظ و تر بدن پر لگائین اُس کو ضماد کہتے ہین اور

جو دوا بہتی ہوئی رقیق لگائیں اُسے طلا کہتے ہیں ضماد نافع درد سر و شقیقہ سونٹھ صندل ارنڈ کی جڑ کا چھلکا کوٹ چھان کر پانی سے دھو کر ساٹھی کے چانول یعنی سُرخ چانول کے ساتھ باریک پیسکر ضماد کریں ضماد مفید صداع گرم اسپغول کا لعاب گل خطمی میں ملا کر طلا کریں اور پینا بھی نافع ہے ضماد اُس صداع کو مفید ہے جو گرمی سے ہو چوکا اور دھوپ دونوں کو برابر پانی میں پیسکر سر پر طلا کریں ایضاً ٹکڑے ککڑی کے اور کدو کے تازہ چھلکے سر پر رکھنا مفید ہے ضماد نافع درد سر گرم تخم یا برگ خطمی دھنیا کیرو پانی میں پیسکر سر اور پیشانی پر ضماد کریں طلا مہندی کے پھول پانی میں پیس کر طلا کریں درد سر گرم کو دفع کرتا ہے طلا نافع درد سر حار تخم کاہو پانی میں پیسکر پیشانی پر لگائیں طلا نافع صداع حار تل کے درخت کی پتیاں سرکہ یا پانی میں پیسکر طلا کریں طلا برگ خرفہ سرکہ یا پانی میں پیس کر لگائیں دیگر صندل گھسکر لگائیں دیگر محلب یعنی کائی طلا کریں دیگر دھنیا پیس کر انڈے کی سفیدی میں ملا کر طلا کریں دیگر بڑ کا آٹا پانی میں گھول کر لگائیں دیگر لعاب لسوڑہ صداع گرم کو فائدہ کرتا ہے طلا چوب سال جسے سا جی بھی کہتے ہیں پانی میں گھسکر لگانا صداع حار کو نافع ہے دیگر افیون روغن گل میں حل کر کے سر پر طلا کریں دیگر تخم کاسنی گلاب میں یا پانی میں پیس کر طلا کریں دیگر مہندی کی پتی لگانا دافع صداع اور شقیقہ ہے دیگر برگ بکائن پیس کر لگانا گرم درد سر کا دافع ہے دیگر سیتل چینی گلاب میں پیسکر طلا کریں دیگر کبابہ گلاب میں پیسکر طلا کریں دیگر بیج انار پانی میں گھس کر ضماد کریں ضماد سونٹھ ریٹھی کے تیل میں گھس کر نیم گرم لگانا درد سر بارد کو فائدہ کرتا ہے دیگر درد سر بارد سادہ و بلغمی کو مفید ہے برگ سنبھالو پانی میں پیسکو نیم گرم ضماد کریں دیگر مفید درد سر بارد و بلغمی پیپل پانی میں پیسکر لگائیں دیگر سیاہ دانہ یعنی کلونجی سیاہ زیرہ پانی میں پیس کر ضماد کریں دیگر ریٹھی سونٹھ اجوائن پانی میں پیس کر گرم کر کے ضماد کریں دیگر درد سر بارد کو نافع ہے منجو پانی میں پیس کر تلوے میں مہندی کی طرح لگائیں دیگر نافع درد سر مغز بنولہ پیس کر پیشانی پر ضماد کریں۔ دیگر درد سر گرم و سرد کو مفید صندل سفید تج مساوی گھسکر نیم گرم لگائیں

دیگر صداع حار و بارد کو مفید تخم تربز و گل مکھنڈ دونون یا ایک مین سے پانی مین پیس کر ضماد کرین
دیگر نافع درد سر کہ خشکی یا گرمی سے ہو مسکہ بکری کا سر مین ملین دیگر نافع درد سر کہ نزلہ سے ہو
لونگ دو عدد افیون چار سرخ پانی مین پیسکر نیمگرم لگائین دیگر مفید شقیقہ تخم ہلیلہ گرم پانی مین پیسکر
طلا کرین ایضاً نافع شقیقہ مرغی کا گوہ مرچ سیاہ دونون پیس کر اگر درد بائین طرف ہو داہنی
طرف اور اگر داہنی جانب مین ہو بائین طرف سر مین ضماد کرین دیگر کہنہ شقیقہ کو نافع جنگلی کبوتر
کی بیٹ رائی کے ساتھ پیس کر ضماد کرین ضماد جمال گوٹہ پانی مین پیسکر جانب مخالف مین یعنی
جس جانب مین درد نہو طلا کرین جب سوزش ہو نیمگرم پانی سے دھو ڈالین درد شقیقہ دور
ہوجائیگا فائدہ علاج شقیقہ کا بہت جلد کرنا چاہیے ورنہ یہ درد بہت دشواری سے جاتا ہی
جب پرانا ہوجاوے بیشک سردی سے ہوگا بدون استعمال ادویۂ گرم کے نہین جائیگا ضماد
دافع درد سر مغز بادام ایک عدد سرسون کے تیل مین پیس کر سر پر ملین درد دور ہو ضماد نافع
درد سر رینڈھی ایلوا برابر پانی مین پیسکر نیمگرم ضماد کرین کماد اُسکو کہتے ہین کہ کوئی چیز خشک یا تر
گرم کرکے عضو پر رکھین اور جب سرد ہوجاوے پھر گرم کرکے رکھین کماد شقیقہ بارد اور درد سر
کو نافع ہی گل بابونہ میتھی کے لعاب مین ملا کر کپڑے مین باندھکر تکمید کرین نفوخ جو دوا
باریک پیس کر ناک مین پھونکین نفوخ نافع درد سر بارد پیپل پیس کر ناک مین پھونکین دوا
نافع صداع سرد عاقرقرحا دانتون مین دبائین قرص مثلث نافع درد شقیقہ و درد سر
دھنیا آملہ تخم کاہو سونٹھ ہر ایک دو حصہ افیون اجوائن خراسانی کتیرا ہر واحد ایک حصہ پیسکر
ٹکیان تکھونٹی بنا رکھین حاجت کے وقت پانی مین رگڑکر نیمگرم طلا کرین قطور وہ دوا تر رقیق
کہ کان مین ٹپکائین قطور نافع درد شقیقہ گاجر کی پتیون کو اوپر نیچے گھی لگاکر توے پر گرم کرکے
اُسکا عرق نچوڑکر کان مین ٹپکائین مجربات اکبری مین لکھا ہی دو تین قطرے ناک مین بھی ٹپکائین
بہت چھینکین آئین گی اور درد شقیقہ دور ہوگا تکمید درد سر حار کو نافع لیمون دو ٹکڑے
کرکے گرم توے پر رکھین اول ایک ٹکڑے سے پیشانی پر کماد کرین وہ جب سرد ہوجاوے

اُسکو توے پر رکھکر دوسرے سے سینکین اسی طرح سے ایک گھڑی تک سینکتے رہین **کحل** یعنے
سُرمہ درد شقیقہ کو مفید ہی صابون لاہوری تھوڑے پانی مین پیسکر دونون آنکھون مین یا صرف ایک
آنکھ مین کہ درد کی طرف ہی بطریق سُرمہ لگائین گلقند بنفشہ درد سر اور کھانسی اور امراض سینہ
کو مفید ہی گل بنفشہ ایک حصہ قند دو حصہ باہم خوب ملکر رکھین خوراک ایک تولہ **لعوق** یعنی
چٹنی مقوی دماغ تخم منھدی ایک مثقال پیسکر شہد مین ملاکر چاٹین **مطبوخ** یعنے جوشاندہ نافع درد سر
گرم و سرد بانس کی جڑ پانچ درم نیمکوفتہ پانی مین جوش دیکے چھان کر نیم دام شکر سفید ملاکر پیین
**جوشاندہ** نافع صداع بارد و بلغمی سونف نیمکوفتہ دو درم بیخ بادیان نیمکوفتہ چار درم اسطوخودوس
تین درم آدھ سیر پانی مین جوش دین جب تہائی پانی باقی رہے صاف کر کے **دو** تولہ شہد
یا شربت بنفشہ ڈال کے پیین **مطبوخ ہندی** درد سر کے واسطے پوست ہلیلہ زرد سونٹھ
دھنیا آملہ پوست بہیڑہ باے برنگ مساوی ایکدرم کوٹکر آدھ سیر پانی مین اوٹائین جب چہارم
حصہ پانی باقی رہے چھان کر پیین بعضے سونٹھ کے عوض چائے ملاتے ہین **نطول** وہ ہی کہ پانی
کسی ظرف مین بھر کر دور سے کسی عضو ظاہر پر ڈالین ہندی مین اُسے ترٹیرا کہتے ہین اور اگر قریب
سے ڈالین اُسکا نام سکوب ہی **نطول** یعنی ترٹیرا کہ صداع سرد کو نافع ہی بابونہ شبت بادیان جوش
دے کر سر پر نطول کرین **دواء** نافع صداع صفراوی دو تولہ املی پانی مین بھگو کے اُسکا آب نے لال
لیکر تھوڑی شکر ملاکر پیین **نطول** نافع صداع حار جو مقشر کدو کے ٹکڑے تخم کاہو اسپغول بنفشہ
تخم خطمی نیلوفر پانی مین جوش دے کر سر پر نطول کرین اور استعمال نطول کا بعد استعمال تنقیہ کے
بہتر ہی **نفوخ** نافع درد شقیقہ سفید کنیر کی پتیان سایہ مین خشک کر کے باریک پیس رکھین
جس طرف درد ہو اُسی نتھنے مین دو چانول کے برابر پھونکین چھینکین لائیگا اور ناک سے بہت
پانی نکلے گا اور درد دفع ہوگا **فائدہ** اکثر ہوا ے پاخانون اور نجاستون کی بدبو اور چمڑے
کی سڑاہند سے گرم درد سر پیدا ہوتا ہی علاج اُسکا نیمگرم پانی سے نہانا اور سرکہ سونگھنا اور
کبھی مقدم دماغ مین کیڑے پڑ جانے سے درد سر ہوتا ہی اُسکی علامت کیڑون کا کبھی نکلنا اور ناک سے

بدبوآنا علاج اسکا ایلیم ایک لکڑی مشہور ہو اُسے باریک پیسکر ناک میں پھونکیں اسپند کا روغن درد سر کو نافع چار درم اسپند تل کے تیل میں جلائیں جب خوب جل جائے اُسی تیل میں پیس ڈالیں وہ تیل ہر روز پیشانی پر طلا کرے دو رستہ تیز آگ میں سینکیں بعد ازاں گرم پانی سے دھو ڈالیں روغن ستاور کہ اہل ہند استعمال کرتے ہیں درد شقیقہ کو مفید ہو تازی جڑ ستاور کی کوٹ کر اسکا عرق نچوڑیں اُسکی برابر تل کا تیل ملا کر جوش دیں جب پانی جلجائے اور روغن رہجائے سر پر ملیں قطور آسن وجائے تر رقیق کو کہتے ہین کہ ناک یا کان وغیرہ میں ٹپکائیں قطور شفتالو کی پتیون کے عرق میں ایلوا ملا کر دو تین قطرے ناک میں ٹپکائیں تمام کیڑے دماغ سے مرجاینگے سعوط برگ نیم کا عرق میٹھے تیل میں ملا کر سعوط کریں فائدہ کبھی سانپ کے کاٹے اور اُسکا زہر دفع ہونے کے بعد درد سر باقی رہجاتا ہو اسکا علاج یہ ہو کہ ایک تولہ مغز ہولکا شیرہ پانی میں نکال کر اکثر اوقات سر پر ضماد کریں اور وہ درد سر کہ غم کی زیادتی سے پیدا ہوا اسکا علاج کوئی چیز کھالینا ہو اور پوست درخت انجیر کی خاک سرکہ یا فقط پانی میں گھول کر سر پر طلا کریں

**فصل** سرسام کی دواؤں کا بیان **سرسام** ورم دماغ کا نام ہو جو خاص دماغ یعنے بھیجے میں ہو یا دماغ کے پردون یا دونوں میں اُسکے اقسام میں علامت سرسام کی تپ لازم اور بیہودہ بکنا اور درد و ثقل سر ہیں جو سرسام غلبۂ صفرا سے ہو اُسکو قرانیطس خالص کہتے ہیں اور سرسام بلغمی کو لیثرغس ہر خلط کی علامت سے اس خلط کا پہچاننا ممکن ہو سرسام صفراوی و دموی میں تپ تیز ہوتی ہو اور بلغمی و سوداوی میں کم ہوتی ہو اور صفراوی میں ترشروئی اور بلغمی میں سستی اور دموی میں تیزی اور سوداوی میں اکثر وحشت ہوتی ہو سرسام سوداوی کم واقع ہوتا ہو اس مرض میں فصد بہت جلد کرنا چاہیے خصوصًا دموی اور صفراوی میں کبھی گرم تپ میں بعضون ورم دماغ بخارات دماغ کی طرف جاتے ہیں اس سے ہذیان اور درد سر ہوتا ہو اس حالت کو سرسام غیر حقیقی کہتے ہیں اُس وقت فصد سر رو اور پنڈلیون میں پچھنے دیکر سینگی کھینچنا اور دموی میں بدون پچھنے کے سینگی کھینچنا اور دوسری قسمون میں پاشویہ کرنا چاہیے اور تبریدیہ پلانا

اور عورت کا دودھ سعوط کرنا اور سر پر دوہنا چاہیے اور اگر عورت کا دودھ میسر نہو بکری کا دودھ
سر پر ڈالنا کافی ہے اور روغن کدو سر پر ملنا مفید ہے صفت روغن کدو پانی کدو کا نچوڑ کر چھان کے
برابر تلخ تیل میں جوش دیں جب پانی جل جائے روغن استعمال کریں لخلخہ تر چیزیں کہ کسی ظرف
میں مثل شیشی وغیرہ کے رکھکر سونگھیں لخلخہ سرسام گرم کو نافع آب کاہو آب کشنیز تازہ آب
خیار تھوڑے سے سرکے میں ملا کر شیشی میں رکھکر سونگھیں لخلخہ صندل رگڑ کر سبز کاسنی کے
عرق اور تربوز کے پانی میں تھوڑا کافور بھی ملا کر شیشی میں رکھکر سونگھیں روغن نیلوفر
صداع گرم اور سرسام کو نافع گل نیلوفر لیکر روغن گل کی طرح اسکا روغن بنالیں شربت عود
مقوی دماغ عود یعنی اگر پانچ درم لونگ بالچھڑ دارچینی ہر ایک ڈیڑھ درم قند پاؤ سیر ادویہ
جوکوب کرکے کپڑے میں باندھکر گلاب میں بھگو کرکے جوش دیں جب چوتھائی باقی رہے
چھان کے قند ملا کر شربت کا قوام کریں پھر ایک دانگ مشک و عنبر پیکر ملائیں سعوط نافع
سرسام گرم صندل و کافور گھسکر برگ کاہو کے عرق میں ملا کر سعوط کریں پاشویہ نافع سرسام
گل خیرو گل نیلوفر تراشہ کدو ہر ایک آدھ پاؤ سبوس چوتھی پانی میں جوش دیکر نیم گرم پانی سے
پاشویہ کریں اور صندل رگڑ کر سونگھائیں غذا اشیجو باقی تپ اور درد سر کا علاج کریں فصل صرع
کی ادویہ کا بیان صرع کو ہندی میں مرگی کہتے ہیں اگر لڑکوں کو عارض ہو اسکا نام ام الصبیان
ہو مرگی اکثر بلغم سے عارض ہوتی ہے اور جس وقت عارض ہوتی ہے بیمار زمین پر گر پڑتا ہے
ہاتھ پاؤں کج ہوجاتے ہیں حرکات مضطربانہ بے اختیار صادر ہوتی ہیں کف منھ سے نکلتا ہے
اس مرض میں سر کا بھاری ہونا اور زبان کے نیچے کی رگوں کا سبز ہوجانا لازم ہے علاج
حالت صرع میں بیمار کے اعضا کو اصلی حالت پر نگاہ رکھیں اور سونٹھ مرچ سیاہ پیپل
نوشادر تخم حنظل یعنی اندرائن کے پھل کے اندر کا پردہ کلونجی وغیرہ ہر ایک تنہا یا بعض کو بعض سے
ملا کر پیسکر ناک میں پھونکیں اور بعد افاقہ منضج دیکر حب ایارج سے تنقیہ کریں اور چارپایوں کے
گوشت اور ترمیووں اور دودھ اور پیاز اور مسور سے بلکہ ان تمام چیزوں سے کہ جو بخار پیدا کرتی ہیں

پرہیز کرین اور بدبوؤن کے سونگھنے اور بہت جاگنے اور سرد پانی مین نہانے اور سیری کے وقت
سونے اور دھوپ اور ٹھیرہین سونے اور ہولناک آوازون اور ہواے سرد سے احتراز کرین
اور صرع اطفال مین اگر تپ شدید ہو اشیاے گرم کا بہت استعمال نہ کرین اور نہ زیادہ تبرید بھی
منع ہی اور شافہ سے دفع قبض کرنا چاہیے اس جگہہ چند ادویہ سہل جو اس مرض کو مفید ہین ذکر کیجاتی
ہین **گولیان** کہ غیر حالت دورہ مین مفید صرع ہین کچھوے کا خون جو کا آٹا شہد ہین سب کو
برابر ملا کر سیاہ مرچ کے برابر گولی بنائین صبح و شام ایک ایک گولی کھایا کرین **حب مقل**
یعنی گوگل کی گولیان صرع کو نفع کرتی ہین جو بعد مسہل کے اہل ہند تعدیل مزاج کے واسطے استعمال
کرتے ہین قسط یعنی کٹ سونٹھ کبابہ وایودار ہر ایک تین درم بھنگرہ سیاہ سیاہ مرچ عاقرقرحا
گجپیل سن کے بیج ہر ایک نو درم گوگل بموزن ادویہ کے کوٹ چھان کر شہد مین گولیان بنائین
خوراک دو درم صبح و شام نیم گرم پانی سے نگلین **دوا نافع صرع** جدوار نربینہ لڑکے والی عورت
کے دودھ مین رگڑ کر پلائین **داغ** ام الصبیان کی دوا مجرب درمیان دونون ابرو کے
مونگے کا دانہ گرم کر کے داغ دین اور بکری کی مینگنی سے بھی داغ دینا مفید ہی **دوا نافع صرع**
دورہ کے وقت مغز تخم شریفہ کا پیسکر کپڑے کی بتی مین رکھکر اُسکا دھوان ناک مین پہونچائین
بخور وقت صرع کے کپڑے کا بند کھٹمل کے خون مین تر کر کے اُسکا دھوان ناک مین پہونچائین
**سعوط** صرع کو وقت نوبت اور غیر نوبت کے مفید ہی آگ کی جڑ کا چھلکا بکری کے دودھ مین گھسکر
سعوط کرین **دیگر** نوبت صرع کے وقت ڈھاک کی جڑ پانی مین رگڑ کر سعوط کرین **دیگر** گیدڑ کا
پتہ چند سیاہ مرچین ڈال کے خشک کرین نوبت صرع کے وقت اُن مین سے دو مرچین پانی
مین پیسکر دونون نتھنون مین دو تین قطرے ٹپکائین مرگی بالکل زائل ہو جائے گی **دیگر** نوبت
کے وقت کام آتی ہی آدھی مہوے کی گٹھلی اڑھائی کالی مرچون کے ساتھ پانی مین پیسکر سعوط
کرین **دیگر** وقت نوبت کے استعمال کرین جلد ہوش مین لائے تلخ توری پانی مین پیس کر
دو تین قطرے ناک مین ٹپکائین **دیگر** چھوٹی کٹائی کا دودھ وقت نوبت نتھنون مین

ٹپکائین **دیگر** روئی ہاتھی کی مستی نین یعنی اس تراوٹ مین جو مستی کے زمانہ مین ہاتھی کے کان کے
قریب یا اُسکی پیشانی سے بہتی ہی تر کرکے صرع کے وقت دو تین قطرے ناک مین ٹپکائین **دیگر**
نوشادر دو حصہ آدھا حصہ صبر سقوطری چوتھائی جزو روغن کنجد مین پیسکر چند قطرے ناک مین ٹپکائین
**دیگر** بیخ کٹائی تخم بنگ مساوی لڑکون کے پیشاب مین پیسکر سعوط کرین **دیگر** بکری کے سینگ کا
دھوان دورہ کے وقت ناک مین پہونچانا جلد فائدہ کردیتا ہی **سفوف** کہ بالخاصیت صرع کو نفع کرتا ہی
بھینسے کا سُم جلایا ہوا ایک مثقال مرگی والے کو کھلانا فائدہ رکھتا ہی **شربت شقائق** کہ لڑکون کو
غیر وقت نوبت مین دفع صرع کا فائدہ رکھتا ہی گل شقائق کہ اُسکو لالہ کہتے ہین بیس مثقال پانی مین
جوش دین اور صاف کرکے چالیس مثقال قند مین قوام کرکے شربت تیار کرین لڑکے کو آدھا
مثقال اور انا کو دو مثقال کھلائین **شموم** دورہ کے وقت رائی پیسکر سونگھین **دیگر** کندش پسا ہوا تھیلی
مین باندھکر سونگھین **معجون** عاقر قرحا صرع کے واسطے جالینوس کے مجربات سے ہی بعد استعمال
مسہل کے غیر وقت نوبت مین عاقر قرحا کوٹ کر برابر سرکہ مین پیسکر سہ چند شہد مین معجون بنائین خوراک
سات ماشہ نیم گرم پانی کے ساتھ **سعوط** چھوٹی کٹائی کا پھل خشک کرکے کا پھل نکچھکنی ہر ایک چھ ماشہ
تنباکو کی ناس چار تولہ سبکو خوب پیسکر بقدر دو ماشہ کے ہر روز سعوط کرین **نفوخ** صرع کیواسطے
حالت نوبت مین کام آتا ہی گھوس کے پتہ مین سیاہ مرچ بھر کر سایہ مین خشک کرین وقت نوبت بیس کم
دو چانول نفوخ کرین **قطور** رتن جوت پیسکر ناک مین ٹپکائین **نفوخ** نوبت و غیر نوبت کے وقت
استعمال کرسکتے ہین ریٹھا مسلم مع پوست و تخم پیسکر بطریق نفوخ کے ناس لیا کرین **دیگر** نافع صرع
عین نوبت کے وقت بڑا بوٹ کہ آگ کے درخت پر انواع و اقسام کے رنگ کا ہوتا ہی اچھلتا ہی اُٹھ
نہین سکتا اُسکو خشک کرکے سیاہ مرچ برابر اُسکے لیکر پیسکر بیمار کی ناک مین پھونکین مجرب ہی اور صاحب
خیر التجارب نے عوض سیاہ مرچ کے گائے کا گھی لکھا ہی **دیگر** چھچھے کا بھیجا خشک کرکے پانی مین پیسکر آدھا
ماشہ نفوخ کرین تین دن مین صحت کامل حاصل ہوگی **ادویہ بالخاصیت نافع صرع** طب فریدی مین لکھا ہی کہ صاحب
صرع کے گلے مین جا پھل لٹکانا بالخاصیت نافع ہی صرع کو پھر نہین آنے دیتا اسیطرح ہینگ کا لٹکانا اور سُور کے

اُسم کی انگوٹھی منگل کے دن داہنے ہاتھ مین پہننا بھی دافع صرع ہی اور وہ مٹی جسپر سور نے پیشاب کیا ہو
اپنے پاس رکھنا بالخاصیت دافع صرع ہی اور دانت بھیڑیے کے لڑکے پر باندھنے سے صرع نہین
آتی اور ہڈی اور گوہ بھیڑیے کا اپنے پاس رکھنا مرگی کا دافع ہی اور گاے کے بائین سینگ کی
انگوٹھی بنا کر بائین ہاتھ مین پہننا مجرب ہی اور چوہے کا ہونٹھ لڑکے کی گردن مین لٹکانا ام الصبیان کو
دفع کرتا ہی **فصل اکیسوین سکتہ کے بیان مین** سکتہ وہ بیماری ہی کہ حس و حرکت جاتی رہتی ہی اور بیمار مردہ
معلوم ہوتا ہی اسکا سبب سُدّہ تامہ ہی بطون دماغ مین **علاج** اگر خون کا غلبہ ہو سر رگ کی فصد کھولین یا
اور اگر بلغم کا غلبہ ہو عمل و شافہ مخرج بلغم استعمال کرین اور سر کو بھی سینگین اور نفوخ اور سعوط کرین
اور قے کرنا بہتر ہی اور ہاتھ پاؤن کا ملنا اور باندھنا مفید ہی اور سر مین تالو پر نشتر دے کر اُسپر پارہ
ملنا نفع کرتا ہی اور بعد نضج مادہ کے تنقیہ بلغم کرین جب اس بیماری مین سانس کا چلنا معلوم نہو قابل
علاج نہین اور اگر دم کی آمد و رفت معلوم ہو تو علاج پذیر ہی سکتہ و مردہ مین فرق یہ ہی کہ بحالت سکتہ
بیمار کی آنکھ مین دیکھنے والے کا عکس معلوم ہوتا ہی اور مردے کی آنکھ مین نہین معلوم ہوتا ہی سعوط سکتہ
کو نفع کرتا ہی کندش بورہ ارمنی یعنی پیر یا کھار صبر سقوطری یعنی ایلوا ہیچ چقندر کے پانی مین حل کر کے
چھان کے چند قطرے ناک مین ٹپکائین تھوہر اُس واسطے رقیق کو کہتے ہین کہ مریض کے حلق مین
ٹپکائین وجور نافع سکتہ تھوڑی سینگ عرق بادیان مین حل کر کے مسکوت کی حلق مین ٹپکائین
دوا اگر سر مونڈ کر کھینچنے لگا کر آدمی کے پیشاب مین بھگا کے پیس کر اُسپر ملین جلد ہوش مین آوے گا
**فصل دوسرے نسیان کا بیان** اکثر پیری کے سن مین کثرت بلغم کی وجہ سے نسیان پیدا ہو جاتا ہی
اگر سن شباب مین نسیان عارض ہو کر دماغ کی بیماریوں کی خبر دیتا ہی اُسکا اصل علاج بعد نضج کے
بلغم کا تنقیہ ہی **معجون القرد** یا یعنی بھلانوان کی معجون نسیان اور سرد امراض دماغی کو نافع
ہی پوست ہلیلہ زرد پوست ہلیلہ آملہ با بچھڑ تج تیز پات ناگر موتھا اسطوخودوس ہر ایک پانچ
مثقال سیاہ مرچ نرکچور ہر ایک آدھا مثقال بھلانوے کا تیل دو مثقال شہد ایک سو دو مثقال
**معجون کندر** نافع نسیان تج ناگر موتھا ہر ایک دس درم سونٹھ کالی مرچ ہر ایک پانچ درم کوٹھ چھانکر

دو چند شہد مین ملائین بعض کتابون مین سب دوا کا وزن برابر لکھا ہے خوراک دو مثقال
سفوف مفید نسیان کندر سونٹھ ناگرموتھا مساوی کوٹ کر سفوف بنائین موافق مزاج کے سات
دانہ منقے کا شیرہ نکال کر اُسکے ساتھ ایک ہفتہ پھانکین معجون وج نسیان کو نافع اور پٹھون کو گرم کرتی
ہی شکر سفید پاؤ سیر قوام کرکے تین مثقال وج اُس مین ملاکر معجون تیار کرین خوراک قریب ایک تولہ
دواء نافع فراموشی سیاہ مرچ پیپل ہلدی قسط شیرین یا میٹھی زیرہ سیاہ نمک سنگ احمود ہر ایک ایک
درم باریک پیس کر ہر روز ایک درم شہد اور گھی مین ملاکر کھائین دواء نسیان اور یہ سب سرد
دماغ کی بیماریون کو نافع ہی پانچ درم بھلاوان ہر روز کھائین دواء دیگر برٹنڈی کوٹ کر چھانکر
ایک تولہ گاے کے دودھ سے پندرہ روز پھانکین مگر جاگنے اور سرد پانی سے نہانے اور شراب
اور ربت پینے پانی سے پرہیز کرین جوارش زنجبیل سادہ کہ امراض معدہ مین مذکور ہوگی
نسیان کو مفید ہی دواء نافع نسیان روغن مال کنگنی پان مین لگاکر ایک ماشہ پارہ اُسپر رکھکر خوب
ملین پارہ جلدی مضمحل ہوجائیگا اُسوقت پان کو پارہ سے صاف کرکے پان کی گلوری رکھکر کھائین اور
اسی طرح ہمیشہ کھایا کرین مال کنگنی کے تیل نکالنے کا طریقہ یہ ہی کہ مال کنگنی کوٹ کر گزی کی تھیلی مین بھر کر
اُسکا مُنھ سی کر تانبے کے برتن مین رکھکر اُسکے نیچے کوئلے کی آگ سُلگائین اور تھیلی پر ایک بھاری
پتھر رکھدین روغن نکل آئیگا دوا نافع نسیان ایک مثقال کندر رات کو پانی مین بھگودین
صبح صاف کرکے تھوڑی شکر ملاکر نوش کرین فصل دوار و سدر کی دواؤن مین دوار دوران
سر کو کہتے ہین کہ ہر چیز پھرتی ہوئی معلوم ہو اور سدر اُٹھتے وقت آنکھون کے نیچے آندھیرا
آجانے کو کہتے ہین یہ مرض بخارات اخلاط کی حرکت اور اُس کے دماغ پر چڑھنے سے پیدا
ہوتا ہی وقت غلبۂ مرض بعد نضج دماغ کا تنقیہ لازم ہی اطریفل کہ درد سر مین مذکور ہوا نافع ہی
نقوع یعنے خیسانده نافع سدر و دوار کہ گرمی سے ہو دھنیا آملہ ہمکوفتہ تین درم رات کو پانی مین
تر کرکے صبح ملکر تھوڑی شکر یا شہد ملاکر پیین مطبوخ نافع دوار سر بھو کا دھنیا پوست ہلیلہ زرد ہمکوفتہ
ہر ایک دو دام تھوڑے پانی مین جوش دے کر ایک ہفتہ پیین دوا نافع دوران سر شیرۂ خشخاش

دو درم شیرۂ کشنیز دو درم تھوڑی شکر ملا کر پیین دیگر نافع دوا تخم پٹسن پیسکر گیہون کے آٹے مین ملا کر روٹی پکا کر کھایا کرین سفوف نافع سدر دو دوا خشخاش سفید دھنیا بنولے کا مغز مساوی لیکر دو چند مصری ملا کر پیس چھانکر ہر روز گلاب یا پانی کے ساتھ پھانکین فصل سبات یعنے زیادہ سونے کی دواؤن مین یہ مرض اکثر غلبۂ رطوبت سے دماغ پر خواہ سادج ہو خواہ مادی عارض ہوتا ہی علاج بعد نضج کے بلغم کا تنقیہ کرین بعد اُسکے سیاہ مرچ گھوڑے کے لعاب دہن مین پیس کر آنکھ مین لگائین غلبہ خواب کو دفع کرے گی اور سرد چیز کھانے سے پرہیز کرین اور سرکہ سونگھنا نیندکی زیادتی کو دفع کرتا ہی اور اطریفل کھانا نافع ہی فصل سہر یعنے بیخوابی زیادہ کی ادویہ کا بیان بہت جاگنے کا سبب دماغ کی خشکی ہی سادج ہو خواہ مادی علاج دماغ کو تر کرین اور مادی مین تنقیہ دماغ کا بھی ضرور ہی بکری کا دودھ کف دست و پا مین ملنا مفید ہی اور روغن خشخاش تلوون اور تالو پر ملنا فائدہ کرتا ہی اور روغن خشخاش کو روغن بادام کی طرح نکال لین اور افیون سونگھنا اور پسلیون پر طلا کرنا نیند لاتا ہی اور گل بابونہ سونگھنا اور سوپے کا ساگ تکیے کے نیچے رکھنے سے بالخاصیت نیند آتی ہی دوا نافع بیخوابی تخم خشخاش دو درم تخم کاہو ایک درم شیرہ نکالکر تھوڑی شکر ملا کر پیین روغن حبوب خمسہ یعنی پانچ بیجون کا بیخوابی کو دفع کرتا ہی اور صداع یبسی اور سرسام صفراوی کو فائدہ دیتا ہی تخم کاہو مغز تخم کدو مغز تخم تر بز تخم خشخاش کنجد مساوی بطریق روغن بادام کے تیل نکال کر سر پر ملین روغن کاہو سر پر ملنا نیند لاتا ہی اُس کا طریقہ یہ ہی کہ برگ کاہو کا عرق نکال کر دو حصہ ایک حصہ میٹھے تیل مین ملا کر خوب جوش دین جب صرف تیل رہے اُتار لین طلا نافع بیخوابی بھنگ کی تازی پتیان بکری کے دودھ مین منہدی کیطرح پیس کر تلوون مین لگائین یا روغن بنگ تلوون مین ملین اور طریق نکالنے روغن بنگ کا یہ ہی کہ برگ بنگ بکری کے دودھ مین پیسکر ٹکیا بنا کر گھی مین جلائین جب سیاہ ہو جائے چھان کر وہ گھی استعمال کرین اور اگر ہاتھ پاؤن مریض کے اس قدر کھینچکر باندھین کہ کھچاوٹ سے درد کرین کہا دتکھنے سے مانع ہو اور ایک چراغ اُس مریض کے آگے

روشن کردین اور آدمی جمع ہو کر قصہ کہانی کہنا شروع کرین جب دیکھین کہ مریض تھک گیا ہاتھ
پاؤن کھولدین اور سب چُپ ہو جائین چراغ اُٹھالین تو یہ تدبیر خواب لانے پر مدد کریگی اور
چکی کی آواز اور بہتے پانی کی صدا اور ہوا سے درختون کے پتون کی جنبش کی آواز نیند کی معین
ہی اور روغن کدو سر پر ملنا خشکی دماغ کو نفع کرتا ہی ترکیب روغن کدو کی سرسام مین مذکور ہو چکی
سعوط عورت کے دودھ کا دافع خشکی دماغ ہی اور بعد ہضم غذا کے نیمگرم پانی سے نہانا خواب
لاتا ہی اور جسوقت تپ باعث بیخوابی ہو یا شوبہ کرین سفوف دافع بیخوابی مفرط و مقوی
دماغ و مانع نزلات کشنیز بریان مغز تخم کاہو تخم خشخاش سفید بریان ہر ایک اڑھائی مثقال شکر
سفید بارہ مثقال کوٹ چھان کر سفوف بنائین شربت دو مثقال نطول نافع بیخوابی بنفشہ
پوست خشخاش تخم کاہو تخم خشخاش نفاح ریحان یعنی نازبو جوش دے کر نطول کرین شموم کہ
خواب لاتا ہی تخم خشخاش تخم کاہو دھنیا خشک سوئے کے بیج مساوی الوزن بریان کر کے
کپڑے مین ڈھیلا ڈھیلا باندھکر سونگھین سعوط خواب آور تازے کاہو کا عرق لیکر چھان کر
عورت کے دودھ مین ملا کر ناک مین ٹپکادین سرمہ خواب آور عورت کی کنگھی پر چراغ
سے کاجل پارین اور آنکھ مین لگائین اور کنگھی سرہانے رکھکر سورہین فصل فالج و لقوہ
کی دواؤن مین فالج ڈھیلا ہو جانا آدھے بدن کا طول مین اور لقوہ منھ کا ایک جانب کو ٹیڑھا
ہو جانا اور یہ دونون بیماریان غلبۂ بلغم سے حاصل ہوتی ہین علاج ان دونون قسم کا قریب
ہی اس واسطے ایک ہی جگہ لکھا جاتا ہی اس مرض کی ابتدا مین بہترین تدبیر یہ ہی کہ دو تین
فاقہ دے کر پانی کی جگہ ماء العسل پینا شروع کرین اور اگر مرض بہت قوی ہو سات
روز تک غذا نہ دین صفت ماء العسل شہد ایک حصہ پانی دو حصہ جوش دین جب سوم حصہ
باقی رہے صاف کرین اور جس جگہ شہد نہ ملے اُسکے عوض قند سیاہ بطور مذکور جوش دیکر استعمال کرین
غذا کبوتر یا چڑیا کا شوربا اور نخود آب خلط کا نضج مرض سے چوتھے روز شروع کر کے حب ایارج کا
نوین دن یا چودھوین دن مسہل دین اور مکرر تنقیہ کرنا اس مرض مین ضرور ہی اور ادویۂ منضجہ ہر خلط کی

نظری مین مذکور ہوچکین مطبوخ منضج بادیان چھ ماشہ بیخ بادیان ایک تولہ سوئے کے بیج اجوائن
اجمودھ تین تین ماشہ بالچھڑ چار ماشہ بیخ کاسنی ایک تولہ گلقند دو تولہ ڈیڑھ پاؤ پانی مین جوش دین
جب آدھ پاؤ رہے پیین اور ہر روز اسی طرح سے استعمال کرین کہ منضج ہی **صفت حب**
**ایارج فیقرا** ایارج فیقرا چھ درم پوست ہلیلۂ زرد پانچ درم تربد مدبر چار درم حب النیل دو درم
شحم حنظل یعنی اندرائن کے پھل کا پردہ ہر ایک ایک درم نمک ہندی پانچ درم کوٹ چھانکر گولیان
بنائین **صفت ایارج فیقرا** متاخرین اطبا کے طریقے پر اسارون بالچھڑ تج مصطگی دارچینی اسطوخودوس
سونف گل سرخ ہر واحد ایک درم ایلوا دوچند کوٹ پیس کر چھان لین بعد فراغ مسہلون کے
اس مرض کے معدلات جس کا ذکر آتا ہی استعمال کرین **حب کبریت** رعشہ اور جمیع بلغمی
بیماریون اور درد کمر اور پیڑو کے درد کو نافع ہی دھوئی ہوئی گندھک پارہ ہرتال سرخ بیش مدبر کہ
ایک قسم کا زہر ہی لیمون کے پانی مین آٹھ پہر کھرل کر کے ماش کے برابر گولیان بنائین خوراک
ایک گولی سے تین گولی تک گھی کے ساتھ **حب بیش** فالج اور لقوہ مین بعد مسہلات تعدیل
مزاج کے واسطے نافع ہی عاقرقرحا سیاہ مرچ پیپل ہر ایک تین ماشہ فلفل موریہ یعنی پیپلا مول چھ ماشہ
سونٹھ میٹھا تیلیہ ہر ایک ایکتولہ کوٹ چھانکر قند سیاہ اور گھی مین ملاکر بقدر مونگ کے گولیان بنائین
خوراک ایک گولی سے دو گولی تک **حب** اہل ہند کے طریقہ پر لقوے کو مفید ہی مال کنگنی رتن جوت
پیپل ہر ایک تین درم موصلی سیاہ پندرہ درم سونٹھ سولہ درم مغز جمال گوٹہ سبزی دور کرکے چار درم
ادویہ کوٹ چھان کر پانی ملاکر کھرل مین پیسکر سیاہ مرچ کے برابر گولیان بنائین خوراک دو گولی **دوا**
نافع لقوہ سونٹھ بیج برابر کوٹ کے شہد مین ملاکر اخروٹ کے برابر ہر روز دو دفعہ کھایا کرین اور اس
دوا کے استعمال کے زمانہ مین ماء العسل پینا لازم ہی **بخور** یعنی بپھارہ فالج اور لقوے کے واسطے
لہسن ایک درم پختہ سونٹھ ایک درم پختہ برگ بکائن برگ سنبھالو ہر ایک پاؤ سیر سونٹھ جوکوب کرکے
سب کو ملاکر دو سیر پانی مین جوش کرین جب آدھا رہے محفوظ جگہ مین لحاف کے اندر اسکا بپھارہ لین
**حب ذاراقی** یعنی کچلہ فالج ولقوہ اور دماغی بیماریون اور درد کمر کو مفید ہی اور سرد مزاجون کے

مزاج کو درست کردیتا ہی پندرہ عدد کچلہ پندرہ روز پانی مین تر کرکے تین روز کے بعد پانی بدلتے
رہین جب پندرہ روز کے بعد نرم ہو جائے پوست دور کرکے خشک کرین پھر آگ مین اتنا جلائین
کہ دھوان نکلنے سے موقوف ہو جاوے کوئلہ بنا کر سرد کرکے اسکے برابر سیاہ مرچ ملا کر پیسکر سیاہ
مرچ کے برابر گولیان باندھین ایک گولی ہر صبح کو کھاتے رہین نسخہ دیگر اہل ہند کا ترکیب یافتہ
فالج و امراض بلغمی کو نفع کرتا ہی کچلہ تخم بھنگ نکچھکنی ہر ایک آٹھ درم تینون دوا کو پاؤ آثار دودھ اور آدھ پاؤ
پانی مین جوش دین جب چوتھائی رہجاے کچلہ اور تخم بھنگ مقشر کرکے بیج دار فلفل سونٹھ بادیان
ہر ایک ڈیڑھ درم کوٹ چھان کے سبز برہنڈی کے پانی مین یا خشک برہنڈی کو پانی مین جوش
دے کر اُس پانی مین سب ادویہ کو کھرل کرین اور چنے کے برابر گولیان بنا کر صبح و شام ایک یا دو
کھائین فائدہ مرض مین جب تک اشتہاے صادق نہو غذا نہ کھائین اور جب تک پیاس نہ لگے
ماء العسل نہ پیین صاحب لقوی کو اندھیرے مکان مین بٹھانا واجب ہی کہ وہان ہوا نہ پہونچے اور
جسکو فالج تپ کے ساتھ ہو گرم دوائین ندین بلکہ اول علاج تپ کا کرین بعد فالج کا معالجہ کرین گرم
پانی مفلوج کے بدن کو ضرر کرتا ہی دوا معمولات اہل ہند سے فالج کے واسطے مجرب ہی قلعی
جست بیش سیاہ پارہ ہر ایک دس ماشہ سیاہ مرچ پانچ درم اول جست اور قلعی کو گلا کے پارہ مین
ڈالین کہ گرہ بند ہو جائین پھر چھ پہر کھرل کرین بعد ازان بیش سیاہ کو تھوڑا تھوڑا اُس مین چھڑک کر چھ
پہر پیسین اُسکے بعد سیاہ مرچ دفعہ دفعہ ڈال کر اسی طرح کھرل کرین تا کہ اٹھارہ پہر کھرل ہو جاوے
خوراک ایک چانول پان کے ساتھ غذا پرندون کا گوشت معجون فرج لقوہ کے واسطے مجرب ہی رج
بیس درم سونٹھ زیرہ سیاہ ہر ایک سات درم سو مثقال شہد مین ملائین ہر روز ایک مثقال کھایا
کرین اس دوا کے استعمال مین ماء العسل پینا ضرور ہی دیگر نافع فالج و لقوہ و جمیع امراض بلغمی رج دس
درم کالی مرچ پودینہ زیرہ سیاہ کلونجی ہر ایک تین درم پاؤ سیر شہد مین بدستور ملائین خوراک دو
مثقال دیگر بھلانوہ کا مغز شکر کے ساتھ بعد تنقیہ کے کھانا فالج اور لقوہ اور صرع کو فائدہ کرتا ہی
دلوک یعنی ملنے کی دوا کہ زبان پر ملنے سے فالج کو مفید ہی کالی عاقرقرحا پیسکر شہد مین ملا کر زبان پر

ملین دوا کہ مزاج مفلوج کو تعدیل کرتی ہی ایک بیر بہوٹی سر پانون اکھاڑ کے پان کی گلوری مین
روز کھلائین دوا فالج مین بہترین ادویہ بھنگ ہی جالینوس کہتا ہی کہ اگر سیاہ مرچ باریک پیس کر
تیل مین ملا کر طلا کرین کوئی دوا اسکے برابر نہین ہی دوا نافع لقوہ سُن کے بیج پانچ درم شہد مین ملا کر
بعد تنقیہ کے پندرہ روز کھائین روغن جسکا ملنا فالج ولقوہ کو نفع کرتا ہی سفید کنیر کی جڑ کا پوست سفید
گھونگچی کی دال سیاہ دھتورا کی پتیان ہر ایک دو دام سب کو کوٹ چھان کر ٹکیان بناکر پاؤ سیر
تیل مین تلین جب ٹکیان جلجائین اسی روغن مین حل کرین جس وقت اُس کا درد تہ نشین ہوجاوے
عضو مفلوج پر روغن کی مالش کرین اور اس روغن کا لگانا باہ کو بھی قوت دیتا ہی روغن جسکا
ملنا فالج کو نافع ہی میٹھا تیل پاؤ سیر قسط یعنی کٹ کلونجی ہر واحد دو دام ان دونون کو روغن مین
خوب جلا کر استعمال کرین روغن اوراق یعنے پتون کا تیل کہ اُسکا ملنا فالج کو دفع کرتا ہے
برگ ارنڈ برگ دھتورہ برگ آگ برگ سہدئی برگ سہجنہ برگ اسگند برگ سنبھالو
سب مساوی کوٹ کر عرق نچوڑ کر برابر میٹھے تیل مین جوش دین یہان تک کہ پانی جل کر روغن
رہجاوے بعد اسکے سونٹھ اور قسط تلخ پیس کر ملا کر تدہین کرین روغن کہ پٹھون کو قوت دے
اور فالج اور استرخا کو نافع ہو اور ریاح کو تحلیل کرے قسط دو درہم بالچھڑ اشنہ تیز پات عاقرقرحا سونٹھ
ہر واحد ایک درم ادویہ نیمکوفتہ پانی مین بھگو دین صبح جوش دین کہ سوم حصہ رہجاوے ملا کر چھانکر
پاؤ سیر میٹھا تیل ملا کر پھر جوش دین تا کہ پانی جل جائے اور روغن رہے روغن داؤدی
قائم مقام روغن بابونہ سردی کی بیماری کو نافع ہی گل داؤدی بدستور روغن گل تیار کرین مگر
پھول تین مرتبہ بدلین روغن سداب یعنی تتلی کا تیل کہ اُسکا ملنا استرخاء اعصاب کو نفع کرتا ہی
برگ تازہ سداب کو چار چند میٹھے تیل مین جوش دین جب فقط روغن باقی رہے چار اوقیہ سداب
خشک سیر بھر پانی مین پکائین جب آدھا رہجائے صاف کرکے ایک اوقیہ وہی میٹھا تیل ڈال کر یہانتک
جوش دین کہ صرف روغن باقی رہجاوے روغن بابونہ امراض باردۂ دماغی کو بطریق تدہین نفع کرتا ہی
گل بابونہ تازہ دو حصہ میتھی ایک حصہ روغن کنجد چھ حصہ شیشہ مین کرکے چالیس روز دھوپ مین رکھین

اور بعضے گل بابونہ اور میتھی کو دس حصہ پانی مین جوش کرتے ہین یہان تک کہ روغن رہے دیگر
برگ تازۂ سداب کے ساتھ روغن کنجد ملاکر شیشے مین کرکے دھوپ مین رکھین بعد چالیس روز
کے استعمال کرین روغن کہ ملنے سے فالج و رعشہ کو نفع کرتا ہی حبہ سرخ مقشر چار درم قسط تلخ ہر ایک
دو دام کا پھل تخم دھتورہ ہر ایک دو دانگ کوٹ چھان کر پانی مین قرص باندھکر دو چند میٹھے تیل مین
جلاکر صاف کرکے ملین روغن نافع امراض بادی و بلغمی کلونجی اجوائن عاقرقرحا اسپند کھاری نمک
مساوی نیم کوفتہ آٹھ حصہ پانی مین بھگاکر جوش دین جب چہارم حصہ رہے چھان کے روغن کنجد
ہموزن ادویہ مین ملاکر پھر جوش دین کہ روغن باقی رہجائے روغن باپچی نافع فالج باپچی
آدھ سیر اجوائن سرخ اڑھائی دام کوٹ چھان کر پانی مین قرص بنائین اور اڑھائی سیر
دھتورہ کے درخت کا عرق اور آدھ سیر میٹھا تیل ملاکر لوہے کی کڑاہی مین پکائین جب
قرص جل جائے چھان کر ملین روغن جمیع امراض باردۂ دماغی کو نافع ہو بال کنگنی بھلانوان
لسن برابر کوٹ چھان کر گولیان بناکر تین روز خشک کرکے پتال جنتر مین تیل کھینچین خوراک ایک
گھنگچی سے چار گھنگچی تک پان مین روغن استرخار یعنے جھولہ اور ریح وغیرہ امراض باردہ کو نافع
ہو مین چل پانچ دام سونٹھ کرنجوہ بابونہ قسط تلخ ہر ایک تین دام کلونجی تخم پنواڑ تخم دھتورہ اجمود
مال کنگنی اسپند پیپلامول کا پھل اجوائن خراسانی عاقرقرحا اجوائن دیسی ہر ایک دو دام
دار ہلد باؤبرنگ ہر ایک دام روغن کنجد دو سیر روغن رینڈی آدھ پاؤ روغن السی آدھ پاؤ بدستور
روغن تیار کرکے مالش کرین ایام سرد مین ہوا اور سرد چیزون کے کھانے سے پرہیز کرین
سفوف نافع فالج و امراض ریحی اجمود باؤبرنگ کابلی نمک لاہوری دیودار شیطرج چیتہ
پیپلامول سونف پیپل سیاہ مرچ ہر ایک اڑھائی ٹانک پوست ہلیلہ زرد ساڑھے بارہ
ٹانک بدھارا سونٹھ ہر ایک پانچ ٹانک کوٹ چھانکر ایک تولہ سے ڈیڑھ تولہ تک کھایا کرین معجون
سیر آدھ پاؤ لہسن کے بڑے بڑے جوے چھیل کر ڈیڑھ پاؤ گائے کے دودھ مین جوش دین جب
گھل مل جاے چھانکر قوام کرکے گل بابونہ سونٹھ سیاہ مرچ پیپل پوست ہلیلہ کابلی عاقرقرحا کبابہ ترنج

خولنجان یعنی کلیجن ہرایک ایک دام کوٹ چھان کے قوام مین ملائین نفوخ کہ فالج اور لقوہ کہ نفع رکھتا ہی نمک لاہوری پیسکر نفوخ کرین معجون انقرویا نافع امراض سرد بابچی سونٹھ تیزپات بالچھڑ ناگرموتھا سیاہ مرچ عاقرقرحا کلونجی قسط یعنے کٹ شہد بھلانوان ہرایک دو حصہ بھنگ رائی پیپل ایک حصہ کوٹ چھان کر روغن بادام مین چرب کرکے سہ چند شہد مین ملاکر رکھین بعد چھ مہینے کے استعمال کرین شربت ایک درم سے دو مثقال تک سعوط نافع لقوہ وصرع اور دماغ کو رطوبات سے پاک کرتا ہی تھوڑی کلونجی اور اسپند لیکر بیخ چقندر اور بیخ اندرائن کے عرق مین بھیں چھان کر چند قطرے ناک مین ٹپکائین شربت صاحب لقوہ وفالج کے دماغ پاک کرنے کے لیے کام آتا ہی سونٹھ بالچھڑ کلیجن ہرایک ایک مثقال سیاہ مرچ پیپل ہرایک آدھی مثقال ادویہ نیمکوفتہ تھیلی مین باندھکر آدھ سیر شہد اور تین سیر پانی مین جوش دین اور دمبدم تھیلی کو ملتے رہین کہ قوام ہو جائے خوراک دو تولہ لعوق یعنے چٹنی فالج اور بلغمی بیماریونکو نافع ہی بیخ عاقرقرحا کا پھل کلیجن سیاہ مرچ پیپل سونٹھ نرکچور پیپلا مول مساوی الوزن لیکر برابر شہد مین ملائین خوراک موافق راے طبیب کے فصل مالیخولیا یعنے دیوانگی کا علاج اگر زیادہ ہو اُس کو جنون کہتے ہین اگر مالیخولیا مین غصہ اور رنج غالب ہو اُسکو مانیا کہتے ہین اور اگر ہنسی اور کھیل اور ایذا دینا غالب ہو اُسکو داءالکلب کہتے ہین اور اگر ترشروئی اور آدمیون سے نفرت ہو اُسکو قطرب کہتے ہین مالیخولیا کے علاج مین جلدی ضرور ہی بہرحال ابتدا مین فصد کرین کیونکہ پہلے یہ علاج سہل ہی اور استحکام کے بعد دشواری ہوتی ہی اور بہرحال مین مریض کو خوش رکھنا اور معتدل جگہ مین بٹھانا اور غذاے تر کھلانا اور بہت سُلانا بہترین علاج ہی اور مسہلات سے کئی مرتبہ تنقیہ کرین اور قلب کی تقویت کرنا اور صاحب مالیخولیا کو جو امر کہ پسند پڑے اُس مین بہت مشغول رکھنا چاہیے مگر خلوت وتنہائی وخوف مضر ہی اور جب صاحب مالیخولیا کثرت شہوت کی شکایت کرے جماع معتدل کا حکم دین اور زیادتی سے منع کرین اور بعد فصد کے ماءالجبن پلانا بہترین تدابیر ہی اور ایام استعمال ماءالجبن مین طاقت کا لحاظ کرکے مسہل دیتے رہین سکنجبین افتیمونی

کہ بیماری سوداوی کو نفع دیتی ہی افتیمون سات مثقال شاہترہ گاؤزبان ہر ایک چار مثقال قند
سر چند سرکہ خوب تند قند کا تیسرا حصہ سب کو قوام کرین بکری کا دودھ کہ جسکا ماء الجبن بنائین ایسی
سکنجبین سے پھاڑین مالیخولیا مین اکثر دفعہ سر پر مارنا فائدہ کرتا ہی تاکہ اُسکو عقل آئے اور قوت
حساسہ درد کی وجہ سے تنبیہاً آگاہ ہو تو اگر بیماری عود کرے پھر مارین اور افیون کھانا اُسکا علاج
ہی نصف دانق سے ابتدا کرکے نصف درہم تک پہونچائین مگر یہ فائدہ اُسی شخص کو کرتی ہی جو جوان
ہو اور دماغ کو چھیڑ دینا بہتر علاج ہی طب یوسفی مین ہمیشہ شراب پینا اور ناچ دیکھا کرنا اس مرض
کے علاج مین لکھا ہی دیگر سکنجبین افتیمونی ماء الجبن مین اس مرض سوداوی کے واسطے
استعمال کرتے ہین ہلیلہ سیاہ نمک ہندی ہر ایک ایک مثقال افتیمون پانچ مثقال سرکہ مین
بھگوئین اس سرکہ سے سکنجبین سادہ بناکر آدھے اوقیہ دو رطل دودھ ملاکر پکاکر سرد کرکے
ٹپکائین پانچ اوقیہ سے نو اوقیہ تک جس قدر چاہین نوش کرین سعوط نافع جنون بخاصیت
آدمی کے بال جلاکر روغن گل مین حل کرکے سعوط کرین **حکایت** ایک شخص کو وسوسۂ قلب
اور تنہا بیٹھنے کا شوق اور وحشت دل شروع ہوئی افلاس کے باعث سے اُس عزیز کو
دوا کرنے کا مقدور نہ تھا مین نے پہلے فصد ہفت اندام کھولی بعدہ بکری کا دودھ خاکشی کے
ساتھ اُسکو پلایا بہت فائدہ کیا اور مالیخولیا کی ایک قسم مراق کی شرکت سے ہوتی ہے
اور مراق ایک پردہ بالائے معدہ ہی اس کی علامت ریاح کی زیادتی و نفخ و درد و سوزش
شکم اور کھٹی ڈکار جلی ہوئی اور ضعف ہضم اور خفقان ہی اُسکا علاج ہر چلے مین فصد باسلیق
لین اور برگ تاج خروس کا عرق پلانا اس مرض مین مفید ہی اور مالیخولیا کی ایک قسم ہی کہ اُسے
عشق کہتے ہین علاج مریض کو کسی اور کامون مین مشغول کرین اور ملاقات محبوب بطریقہ
شرعی بہترین علاج ہی اور اُن آدمیون کو مریض کے پاس مقرر کرین کہ معشوق کی بُرائی بیان
کیا کرین غیر معشوق سے جماع کرنا بھی عشق کو کم کرتا ہی طب فریدی مین مذکور ہی
کہ آہن تاب پانی کا پینا عشق کو دفع کرتا ہے اور اُس کا طریقہ یہ ہی کہ

لوہے کو گرم کرکے جب پانی مین بجھانے لگین یہ کہین کہ جس طرح یہ گرم لوہا پانی مین سرد ہوتا ہی
دل فلان بن فلان کا عشق فلان بن فلان سے سرد کردے تین بار یہ کہکر لوہا سرد کرین جو
اُس پانی سے عاشق کا مُنہ دھوئین اور اُسکے سینے پر چھڑکین تین روز کے عمل مین عشق بھول
جائے گا طب فریدی اور دیگر کتابون مین لکھا ہو کہ اگر اُس سنگ مرمر کا ٹکڑا جس مین کسی کی
وفات کی تاریخ لکھی ہو تھوڑا سا گھس کر عاشق و معشوق کی جُدائی کی نیت کرکے عاشق و
معشوق کو بدون اطلاع کھلائین بخاصیت دفع عشق کرتا ہی اور ایک کتاب مین دیکھا مین نے
کہ اگر بچھو کا ڈنک اور کتے کا ناخن اور باخہ کا ناخن اونٹ کے چمڑے مین تعویذ بنا کر مجنون کے
گلے مین باندھین وسواس جنون سے باز رکھتا ہی اور صرع کو مفید ہی سعوط کہ فرنگی ڈاکٹر نے
جنون کے دور کرنے کے واسطے مجرب کہا ہی اُلو کا بھیجا ایک دانگ لیکر گھلا کر گودی بھر کافور
ملا کر پیسین کہ خوب ملجائے پھر ایک دانگ کوے کا خون اُس مین ملا کر بقدر دو جو لیکر چند قطرے
تلسی کے عرق سے سعوط کرین جنون سے صحت ہو جائے گی **دیگر** تدہین روغن کدو اور
کاہو کہ سر اور سرسام مین مذکور ہوا مالیخولیا کو مفید ہی **دیگر** تحفۃ المؤمنین مین لکھا ہی کہ نئے
کوزہ مین عورت کے سر کے بال جلا کر اِس کوزے مین مرد عاشق کو پانی پلانے سے عشق
دفع ہوتا ہی بلکہ اُس سے نفرت ہو جاتی ہی **فصل اختلاج** یعنی بدن کے پھڑکنے کا معالجہ
اختلاج کا سبب ریح ہی اختلاج کی زیادتی کسی مرض کا سبب ہوتی ہی **علاج** نمک اور بھوسی
سے سینکین اور جو روغن فالج مین مذکور ہوے ہین اُنکی مالش کرین گرم دوا کا لیپ بھی فائدہ
رکھتا ہی اور اگر ان چیزون سے دفع نہ ہو بلغم کا تنقیہ کرین **فصل علاج رعشہ** یعنے کپنا عضو کا
اگر مادہ بلغم سے ہو اُسکی علامت دریافت کرکے عضو کا تنقیہ کرین اور اگر رعشہ کثرت جماع
سے ہو جماع ترک کرین اور اگر شراب کی کثرت سے ہو شراب ترک کرین دودھ تازہ پینا اور
بیضۂ مرغ نیم برشت کھانا رعشہ کو مفید ہی **فصل آنکھ کی بیماریون کا معالجہ** افضل اعضاء
بدن آنکھ ہی جو مرض اُس مین لاحق ہو اُسکے علاج مین سستی نکرنا چاہیے اور آنکھ کو بخار اور دھوئین

اور ہواے خارج اعتدال سے بچانا چاہیے رونے کی کثرت اور جماع اور نشہ کی اشیاے کی افراط
آنکھ کو ضرر کرتی ہی اور باریک چیز میں ہمیشہ نظر کرنا منع ہی مگو بطور ریاضت کے جائز ہی سبزی پر
نظر کرنا آنکھ کے نور کو مجتمع کرتا ہی اور آنکھ کی بیماری پر جب تک تین روز نہ گذرین کوئی دوا نہ کرنا
چاہیے **فصل رمد آنکھ کے** درد وورم کو جو پردہ ملتحمہ کی سُرخی کے ساتھ ہو رمد کہتے ہین **علاج**
فصد سر رو لین کہ انواع رمد کو مفید اور موافق ہی اور جونکین لگانا بھی فائدہ رکھتا ہی گوشت و
مٹھائی اور کھٹائی سے پرہیز لازم ہی ابتداے رمد مین سرد پانی آنکھ پر استعمال کرنا منع ہی اور زرد
کپڑا ہلدی مین رنگ کر یا نیلا کپڑا آنکھ کے سامنے لٹکانا لازم ہی اب چند ادویہ سہل رمد کی ذکر
کرتا ہون حب یعنی گولی درد رمد کی لکھا ہی کہ اس سے بہتر درد رمد کے واسطے کوئی دوا نہین ہی
پھٹکری بریان دو دام پختہ زرد چوب سات ماشہ اگر خام ہو بہتر افیون پانچ ماشہ باؤسیر پختہ
لیموے کاغذی کے عرق مین لوہے کی کڑاہی مین ہلکی آگ مین پکا کر حل کرین جب گولی بنانے
کے قابل ہو گولیان بنا رکھین پانی مین رگڑ کر آنکھ پر رقیق طلا کرین اور آنکھ کے کنارون کی
طرف سے تھوڑی آنکھ مین بھی لگاوین **شیاف ابیض** رمد کو نافع ہی اور کان کے زخمونکو
بطریق قطور فائدہ کرتا ہی اور دودھ مین ملا کر اس کی پچکاری لینا مجاری بول کے زخم کو
مفید ہی دھویا ہوا اسفیدہ چھ درم نشاستہ کتیرا ببول کا گوند ہر ایک ڈیڑھ درم کافور دو دانگ
کندر افیون ہر واحد آدھا درم شیاف بنائین **دوا** آنکھ کے درد کو ایک دم مین
ٹھہراوے لودھ گیہون کا مائدہ گھی ہر ایک چار درم سب اجزا کو خمیر کرین اور چار گولیان
بنائین اور ٹھیکرا آگ پر رکھکر اس مین ایک گولی رکھدین جب ذرا گرم ہو نرم نرم آنکھ پر
باندھین بعد سرد ہونے کے دوسری گولی باندھین اسی طرح سے چار غلولہ باندھنے سے
درد تسکین پاتا ہی **پوٹلی** کہ آنکھ کے درد کے واسطے بے مثل ہی مغز گھیکوار ایک ماشہ افیون
ایک سُرخ باہم پیس کر مغز گھیکوار مین پوٹلی باندھکر پانی مین تر کر کے آنکھ پر پھیرین ایک
دو قطرے آنکھ کے اندر بھی ٹپکائین **ایضاً** مجرب آنکھ کے درد کے واسطے لودھ ایک ماشہ

پھٹکری بریان ایک ماشہ افیون آدھا ماشہ املی کی پتیان چار ماشہ سبکو پیسکر پوٹلی بنا کے ہر وقت
آنکھ پر پھیرین **ایضاً** درد چشم اور مادہ سبل کو نافع ہے املی کی پتیان سرس کی پتیان ہلدی پھٹکری
ہر ایک آدھا درم باریک کوٹ کے پوٹلی بنا کر پانی سے تر کرکے ہر وقت آنکھ پر پھیرین اور
کچھ اُسکا پانی آنکھ کے اندر بھی ٹپکائین **ایضاً** واسطے رمد کے کونار ایک عدد افیون ایک
سُرخ لونگ دو عدد پھٹکری بریان چار ماشہ ہلدی چنے کے برابر املی کی پتیان تھوڑی سی پوٹلی
باندھکر پانی مین تر کرکے آنکھ پر پھیرین اور اندر بھی ٹپکائین **ایضاً** نافع رمد کافور تین حصہ
پھٹانی لودھ ایک حصہ باہم پیسکر پوٹلی باندھین اور دو گھڑی پانی مین تر کرکے آنکھ پر پھیرین اور
اندر بھی ٹپکائین **ایضاً** لودھ پھٹکری مردار سنگ ہلدی زیرہ سفید ہر واحد ایک ایک ٹانک
افیون برابر نخود مرچ سیاہ چار عدد توتیا سبز ماش کے برابر کوٹ چھانکر پوٹلی باندھکر پانی مین
تر کرکے آنکھ پر پھیرین **ایضاً** نافع رمد پوست ہلیلہ زرد پوست ہلیلہ کابلی آملہ رسوت گیرو املی
کی پتیان افیون پھٹکری بریان زیرہ سفید ہر ایک تھوڑا تھوڑا کپڑے مین پوٹلی باندھکر گلاب اگر
ہو بہتر ہے نہین تو پانی سے بھگو کر آنکھ پر پھیرین **دوا** نافع درد چشم کسی قسم کا ہو زیرہ سفید لودھ
باریک کرکے پھٹکری بریان پیسکر ہر ایک تھوڑا سا گھیکوار کے مغز مین ملا کر پوٹلی باندھین اور
پانی سے تر کرکے پھیرین **دوا** آنکھ کے درد کو نفع کرتی ہے افیون ایک ماشہ پھٹکری بریان
دو ماشہ املی کی پتیان دس ماشہ سب باریک پیسکر پوٹلی باندھکر آنکھ پر پھیرین اور پانی اُسکا آنکھ
مین ٹپکائین **دوا** نافع درد رمد پھٹکری ایک ماشہ اسی دو ماشہ دونون ثابت پوٹلی باندھکر پانی
سے تر کرکے آنکھ پر پھیرین **قطور** نافع درد گرم لعاب اسپغول آنکھ مین لگائین **قطور** رمد کو فائدہ
رکھتا ہے جس روز آنکھ درد کرے اُسی روز برگ دھتورہ نیمگرم کان مین ٹپکائین اگر بائین آنکھ مین
درد ہو داہنے کان مین والا بالعکس **قطور** کہ رمد اطفال کو نافع ہے نیب کی کونپل پیس کر
نیمگرم پانی مین مخالف جانب کے کان مین ٹپکائین اور اگر دونون آنکھون مین ہو
دونون کان مین ٹپکائین **قطور** آنکھ کے امراض کو مفید ہے فقط مغز گھیکوار ہیں کہ

سوتے وقت آنکھ مین ٹپکائین۔ دوا آنکھ کے گرم درد کو مفید ہی گوندی کی پتی مل کر اُسکا عرق
نکال کر آنکھ مین ٹپکائین۔ قطور نافع درد چشم ہلدی پانی مین پیسکر جانب مخالف کان مین ٹپکائین
دوا نافع رمد گرم لعاب بہدانہ اُس عورت کے دودھ مین کہ بیٹی جنی ہو اور برگ کشنیز کا عرق
ملاکر چھان کر آنکھ مین ٹپکائین دوا آنکھ کے درد کو نافع لیمون کا عرق لوہے کے برتن مین لوہے
کے دستہ سے حل کرین جب سیاہ ہوجاوے آنکھ کے گرد طلا کرین دیگر آنکھ کے درد کو نافع
لودھ آنولہ گاے کے گھی مین بریان کر کے سرد پانی مین پیس کر طلا کرین مگر آنکھ کے اندر نجانے
پائے طلا آنکھ کے درد کو نافع ہی پوست ہلیلہ زرد گیرو رسوت ہلیلہ زنگی گھسکر آنکھ کے گرد طلا کرین
طلا نافع رمد املی خشک بیج نکال کے پانی مین تر کر کے ملکر چھانکر افیون تین رتی پھٹکری پانچ رتی اسی املی
کے پانی کے ساتھ لوہے کے برتن مین پکائین کہ پانی گاڑھا ہوجاے اُسکو سیپ مین رکھکر طلا
کرین اگر املی نہ ملے اُسکے پتون کا پانی لیکر پکا کر طلا کرین طلا سونٹھ صمغ عربی ہر ایک ایک درم گیرو
ایک مثقال افیون دو درم کوٹ چھانکر پانی مین حل کر کے شیاف بناکر طلا کرتے رہین طلا
ابچو ر لوہے کے توے پر لوہے کے دستہ سے تھوڑا تھوڑا پانی کے ساتھ خوب پیسکر طلا کرین اور
آنکھ مین ٹپکائین دوا آنکھ کے درد کو فوراً آرام دیتی ہی برگد کا دودھ آنکھ مین لگائین دوا
نافع درد چشم برگ نیب سونٹھ برابر علیحدہ علیحدہ پیس چھان کر دونون کو برابر لیکر چنے کے برابر
گولیان بنائین حاجت کے وقت پانی مین پیسکر لگائین دوا آنکھ کی سُرخی اور غبار کو کہ
بوے بغل سے ہو نافع ہی اڑھائی سیاہ مرچ تھوڑی چولہے کی مٹی سُرخ جلی ہوئی دونون کو بانس
کے چونگے یا چینی کے پیالے مین خوب حل کرین جب سیاہ ہوجاوے آنکھ مین لگائین دوا نافع
رمد برگ بانسہ پیسکر ٹکیا کر کے تین روز آنکھ پر باندھین دوا کپاس کی پتی دہی مین جوش کر کے
پیسکر آنکھ پر لگائین دوا برگ انار پیسکر ٹکیا کر کے سوتے وقت آنکھ پر باندھین دوا لڑکون کے
رمد کو نفع دیتی ہی لڑکی کے پیشاب مین روئی بھگو کر آنکھ پر باندھین دوا جسوقت ابتداء رمد کی
معلوم ہو اگر درد داہنی آنکھ مین ہو بائین انگوٹھے کے ناخن مین اور اگر درد بائین آنکھ مین ہو

داہنے پاؤن کے انگوٹھے کے ناخن مین مدار کا دودھ بھر دین دوا نافع رمد گوبھی پیس کر ٹکیا بنا کر
آنکھ پر باندھین دوا آنکھ اور سینہ وشکم کی سوزش کو نافع ہی مکو آملہ ملیٹھی ناگرموتھا خس تخم نیلوفر ہر ایک
ایک درم مصری نو درم کوٹ چھان کر خوراک دو دام دوا نافع رمد بلغمی تھوڑا برگ سہجنہ کا عرق شہد
ملا کر آنکھ پر لگائین اُسپر کپڑا باندھکر سو رہین صبح کو کھولین تین روز مین آرام ہوگا دوا کہ رمد اطفال وغیرہ
کو نافع ہی چاکسو مقشر دو مثقال انزروت مصری ہر واحد ایک مثقال باریک کوٹ چھان کر
چھڑکین اور بعضے انزروت کے عوض مامیران ڈالتے ہین دوا نافع رمد جلی ہوئی میتھی کا
لعاب تھوڑے کتیرے کے ساتھ آنکھ مین ٹپکانا درد شدید کو ساکن کرتا ہی دوا انبہ خام یعنی
کیری پیس کر آنکھ مین باندھین دوا برگ کٹائی پیس کر آنکھ پہ باندھین اور برگ کٹائی کا
عرق آنکھ مین ٹپکانا بھی فائدہ رکھتا ہی دوا کہ سُرخی دور کرے ملیٹھی مقشر کوٹ کے تھوڑے
پانی مین پیسکر روئی اُسمین ترکرکے آنکھ پہ رکھین دوا نافع رمد لودھ چھ درم پوست ہلیلہ زرد دو درم برگ
انار کے پانی مین پیسکر روئی اُسمین تر کرکے تین روز برابر رات کو آنکھ پر رکھین غسول یعنی وہ دوا
رقیق جس سے عضو کو دھوئین غسول کہ آنکھ کے بخارات کو منع کرے اور خارش کو نفع
کرے اور مقدمہ رمد کو دور کرے پوست ہلیلۂ زرد پوست بہیڑہ آملہ نیمکوب کرکے راتکو
پانی مین تر کرین صبح کو اُس پانی سے آنکھ دھوئین دوا کہ حالت صحت مین ایک روز
استعمال کرنے سے ایک برس آنکھ نہ دکھے چالیس ھنڈی نگلجائین دو برس تک امن مین رہین
مجرب ہی یونانیون کا قول یہ ہی کہ اگر چہار شنبہ کو وقت طلوع آفتاب ایک انار کی کلی کہ پھولی
نہو درخت سے منھ سے توڑ کے نگلین ایک برس تک رمد سے امان مین رہین اور اگر دو نگلین
دو برس تک فصل عشا یعنی رتوندھی کا معالجہ علاج سیاہ مرچ کیلا پیپل مساوی باریک پیسکر آنکھ مین
لگائین دوا ہلیلہ سیاہ سونٹھ سیاہ مرچ کیلا پیپل مساوی باریک پیسکر آنکھ مین لگائین دوا تجربہ
کی ہوئی شیخ الرئیس بو علی سینا کی بکری کی کلیجی کے کباب بنائین اُس سے پانی جو ٹپکے آنکھ
مین لگائین بعضے ثابت پیپل کلیجی مین رکھکر آگ پر اتنی دیر رکھتے ہین کہ جلجائے پھر پیپل کو نکال کر

شہد ملاکر آنکھوں مین لگاتے ہین دوا پیاز کا پانی آنکھ مین لگائین دوا برگ سرس کا عرق آنکھ مین لگائین دوا سمندر پھل کا مغز بکری کے پیشاب مین گھسکر آنکھ مین لگائین دیگر نمک لاہوری کی سلائی آنکھ مین پھیرین دیگر دہی کے توڑ مین تھوک ملاکر آنکھ مین لگائین دیگر ادرک پیسکر اُسکا پانی آنکھ مین ٹپکائین اور اگر ادرک نہ ہو سونٹھ پانی مین گھسکر دو تین قطرے آنکھ مین ٹپکائین دیگر سیاہ مرچ تھوک مین گھسکر آنکھ مین لگائین دیگر روہو مچھلی کا پتہ آنکھ مین لگائین دیگر کسوندی کے پھول کا عرق آنکھ مین لگائین دیگر سہجنہ کی نازک شاخ کا عرق دو مثقال شہد مین ملاکر آنکھ مین ٹپکائین دیگر نافع شبکوری تخم سرس چار دام خوب پیسکر آٹے مین ملاکر روٹی پکاکر تین روز کھائین دیگر بلیلہ سُرخ مرچ شہد مین ملاکر آنکھ مین لگائین دیگر سیاہ مرچ روہو کے پتہ مین تر کرکے خشک کرین جب پتہ جذب ہو جائے مرچ گھسکر آنکھ مین لگائین دیگر گدھے کا خون تازہ آنکھ مین لگائین دو تین روز مین دفع ہو دیگر آدمی کے کان کا میل پوست بلیلۂ زرد مساوی کے ساتھ پیسکر گولیان بنائین اور پانی مین حل کرکے قریب شام آنکھ مین لگائین دیگر سرکنڈہ کو گرہ سے توڑکر پوست مجوف جلائین جب چار اُنگل جلنے سے باقی رہے اُسکے دو ٹکڑے کرین رطوبت سُرخ کہ اُسکے اندر جمع ہوگی آنکھ مین لگائین اگرچہ وہ بسبب تیزی کے درد و سوزش پیدا کریگی مگر مادّہ کو آنسوؤن کے ساتھ بہاکر مرض کھو دیگی دیگر حقہ کی آب لے جس پر چلم رکھتے ہین اُسکی کیٹ آنکھ مین لگائین **فصل** جہر یعنی دتوندھی کا علاج دماغ کو تر کرین اور کلہ پاچہ اور دال ماش نہ کھایا کرین تاکہ خون گاڑھا ہو جائے سرد پانی مین غوطہ لگانا اور آنکھین اُس مین کُھلی رکھنا نفع رکھتا ہے **فصل** سلاق پلکون کے غلیظ ہو جانے کو کہتے ہین کہ اُسکے ساتھ خارش اور خشکی ہو اور پلک کے بال گر جائین ہندی مین اُسکو باھنی کہتے ہین بہتر علاج اُسکا فصد سر رو لینا اور سر کے پیچھے پچھنے لگانا اُسکے بعد دوا کا استعمال کرنا دوا نافع سلاق کہ پلکون کو گھانس کیطرح اُگاتی ہے روئی کی بتی مدار کے دودھ مین تر کرکے خشک کرلین اور چراغ مین میٹھا تیل بھرکر وہ بتی جلاکر کاجل پار کے آنکھ مین لگائین بعضی کتابون مین

بجاے میٹھے تیل کے گھی لکھا ہو دیگر نافع سلاق دھتورہ اور بھنگرے کے پتون کا عرق لیکر اُس مین
روئی تر کر کے سایہ مین خشک کرین اور میٹھے تیل مین وہ بتی جلا کر کاجل پارین وہ کاجل باسی پانی سے
آنکھ مین لگائین دیگر نافع سلاق پُرانے ڈول کا چمڑا کوئلون کی آگ پر جلا کر کوئلہ کر کے پیس کر دُھنی
ہوئی روئی مین رکھکر فتیلہ بنائین اور سرسون کے تیل مین روشن کرین اور اسکا کاجل لیکر آنکھ
مین لگائین دیگر مدار کی جڑ جلا کر راکھ اُسکی پانی مین ملا کر آنکھ کے گرد طلا کرین آنکھ کی خارش و سُرخی
اور پلکون کے پھولنے کو دور کرتا ہو اور بعضی کتابون مین لکھا ہو کہ اگر برگ نیب پیس کر اُسکا
عرق لیکر آنکھ مین لگائین دافع خارش اور مفید سلاق ہے دیگر زائد بالون کو جو پلکون مین
نکل آتے ہین یعنی پروال کو مفید اور سلاق اور آنسو اور آنکھ کی خارش اور سُرخی کو نافع ہو
دو دام جست لوہے کے برتن مین کوئلون کی آگ پر گھلا کر تھوے کے ساگ کا پانی تھوڑا تھوڑا
اُسپر ٹپکائین کہ بہ رنگ زرد یا سفید کُشتہ ہوجائے اُسے باریک پیسکر آنکھ مین لگائین دیگر پلکون کے
گرجانے اور سلاق کو مفید ہو چھچھوندر کا گوہ آدھا جلا کر اور آدھا بے جلا دونون کو پیس کر شہد مین
ملا کر طلا کرین دیگر نافع سلاق و خارش پلک زرد و سفید لسکھپرہ کی جڑ سایہ مین خشک کر کے پانی مین
گھسکر آنکھ مین لگائین دیگر کھی کا سر دور کر کے خشک کر کے پانی مین پیسکر طلا کرین دیگر پلکون کے
پھولنے کو نافع ہو سیپ کو جلا کر پیسکر آنکھ مین لگائین دیگر نافع سلاق کٹائی کا پھل پانی مین جوش کر کے
اُسکا بپھارا لین دیگر ہیچال کبوتر شہد مین ملا کر پلک پر لگائین دیگر سانپ کی کینچلی جلا کر روغن کنجد
مین ملا کر پلک پر طلا کرین دیگر اُس سلاق کو نافع ہو کہ پلک گرجاے اور کنارے سُرخ ہون
ببول کی پتیان ایک سیر پانچ سیر پانی مین جوش دین جب چوتھائی رہ جاے چھان کر ہر روز
دو دفعہ پلک پر طلا کرتے رہین چند روز مین فضل خدا سے شفا ہوگی دیگر گدھے کی لید خشک
کر کے بطریق بتال جنتر کے روغن کھینچین اور پلک پر ملین دیگر کدو کو جلا کر اُسکی راکھ مثل
سُرمہ کے لگائین دیگر نافع سلاق پُرانا کپڑا گاڑھا یا روئی تین مرتبہ ہلدی مین رنگ کر
خشک کر کے پھر اسی طرح تین مرتبہ شیر کا مغز بنولہ مین تر کر کے خشک کر کے بتی بنا کر

سرسون کے تیل مین روشن کر کے اُسکا کاجل لیکر لگائین دیگر سنگ بصری توتیا کافور مصری برابر وزن کوٹ چھان کے پانی مین کھرل کر کے گولیان بنائین وقت حاجت کے پانی مین گھس کر آنکھ مین لگائین دیگر کندر کو سُرمہ سا کر کے آنکھ مین لگانا جلاء بصر اور آنکھ کے زخم اور آنکھ کے خون منجمد اور آنسو بہنے اور سلاق اور آنکھ کی سفیدی و خارش کو نافع ہی اور دھند کو دور کرتا ہی خصوصًا شہد مین ملا کر اور کندر کا کاجل بھی یہی خاصیت رکھتا ہے اور طریقہ کاجل پارنیکا یہ ہی کہ کندر کو چراغ مین روشن کر کے اُسپر ایک برتن اوندھائین کہ کاجل اس مین جمع ہو پلکون کے جھڑنے کو نافع ہی تخم خرماتین درم بالچھڑ دو درم پانی مین پیسکر آنکھ مین لگائین دیگر پلکون کے جمانے کے واسطے کہ جذام سے گر گئے ہون ہلیلۂ زنگی مازو جلا کر سُرمہ ملا کر طلا کرین **فصل نزول الماء معالجہ** ہندی مین اُس کو موتیا بند کہتے ہین علامت اُس کی ابتدا مین یہ ہی کہ خیالات مکھی اور مچھر کے مانند آنکھ کے سامنے معلوم ہون اور روز بروز زیادہ ہوتے جائین اور بعد نزول کے پتلی متغیر ہو جائے اور بینائی جاتی رہے منع نزول کا علاج ابتدا مین کنپٹیون پر گل دینا ہو کہ کمال ماہر جانتے ہین جونکین لگانا کنپٹیون پر بھی شروع مین نفع کرتا ہی جب پانی بالکل اُتر آئے بعد نضیج مادہ و تنقیۂ دماغ قدح کرین معجون نیچ کہ اُسکا استعمال ابتدا مین نزول ماء کو نافع ہی وج ہینگ سونٹھ بادیان برابر وزن شہد مین ملائین خوراک ایک مثقال دیگر نافع نزول الماء ابتدا مین نرلی شہد مین پیسکر آنکھ مین لگائین دیگر نافع نزول الماء ابتدا مین مغز ہنکوت دو حصہ افیون ایک حصہ کوٹ اور چھان کے شیاف بنائین دیگر نوشادر کو مثل سُرمہ کے آنکھ مین لگانا نافع نزول الماء ہی دیگر نافع نزول الماء سفید گھنگچی کا عرق لیمون کاغذی کے عرق مین ملا کر صبح کے وقت آنکھ مین لگائین دیگر واسطے نزول ماء کے عجیب ہی اور زیادہ ہونے نہین دیتا ہی برگ املی دس تولہ پھول کے کٹورے مین نیب کی لکڑی کے دستہ سے کہ اس مین پیسہ نصب کیا ہو اسقدر کھرل کرین کہ گاڑھا ہو جاوے بعدہ اس عورت کے دودھ مین کہ بٹیا رکھتی ہو چالیس پہر کھرل کر کے استعمال کرین

**کحل بادیان** نافع بار سونف کا درخت سبز لیکر شیشے یا چینی کے برتن مین رکھین جب خشک
ہوجاے پیسکر سرمہ لگائین **کحل نسرین** گل نسرین کندر مساوی پیسکر روئی مین لپیٹ کر بتی بنا
میٹھے تیل مین روشن کر کے کاجل اُسکا لیکر لگائین **دوا** کافور بھیم سینی قسم اول عورت کے دودھ مین
کہ لڑکا رکھتی ہو پیسکر لگائین **دوا** نافع خیالات کہ آنکھ کے آگے مثل مکھی کے اُڑتے ہین کوے کا
پتہ ہموزن شہد مین ملاکر خوب حل کر کے آنکھ مین لگائین عارضہ دور ہوجائیگا **دوا** انزمانی مینگ
پھٹکری سفید سنگ بصری توتیا ایک درم باریک پیسکر دہی مین کھرل کرین یہانتک کہ آٹھ سیر
دہی مین خوب حل کرین بعد اسکے گولیان بناکر رکھین اور وقت حاجت کے عورت کے دودھ مین
لگائین **دیگر** کہ ابتدا مین اسکا استعمال کرنا نزول ماء کو منع کرتا ہی ہڑ کی گٹھلی کا مغز صاف پان
مین تین پہر کھرل کر کے گولیان بناکر آنکھ مین لگائین **دیگر** موتیا بند کیواسطے مجرب ہی اگر ابتدا سے
مرض مین استعمال کرین زیادہ نہین ہونے دیتی دو عدد لیمون کاغذی کا عرق لیکر چار تولہ گاے کے
مسکہ مین خوب حل کر کے مسکہ مین تھوڑا پانی ڈالکر دو رات دن رکھدین پھر مسکہ کو پانی سے دھو
اُسیطرح دو لیمون کے عرق مین حل کر کے پانی ڈالکر دو رات دن رکھین اور دھوئین اسیطرح سے پچیس
مرتبہ کر کے چینی یا شیشے کے برتن مین رکھین اور دو دانہ خشخاش کے برابر لگایا کرین **دیگر** تخم نیل
سرمہ لگانا نزول آب سے امان دیتا ہی **دوا** آدمی کے کان کا میل ہینگ برابر شہد مین پیسکر آنکھ
مین لگایا کرین دودھ مچھلی کھانا نزول ماء کو نقصان کرتا ہی

**فصل آنکھ اور پلکون کی خارش کا علاج**

پہلے فصد سر والین بعد اُسکے ادویہ خارش کا استعمال کرین **علاج** مازو ہلیلہ زنگی پیسکر آنکھ
ضماد کرین آنکھ اور پلکون کی خارش کو نافع ہی **کحل شعر** خارش چشم کو نافع انسان کے سر کے
بال جلاکر باریک پیسکر آنکھ مین لگائین **دوا** انڈے کا چھلکا جلاکر باریک پیسکر لگائین **کحل نیب**
اکثر آنکھ کی بیماریون کو نافع ہی برگ نیب کو آبخورے مین رکھ کے گل حکمت کر کے اتنی دیر آگ
مین رکھین کہ اندر جلکر راکھ ہوجاے اُس راکھ کو عرق لیمون مین کھرل کر کے لگائین **دوا**
آنکھ کی خارش و سوزش کو نافع سیسے کا میل آنکھ مین لگائین اور سیسہ کا میل اُس

سیاہی سے مراد ہی کہ سیسے کے ٹکڑے کو جوتی کے تلے یا بانس کے چونگے پر رگڑنے سے ظاہر ہوئی ہیں
سیاہی کو اُنگلی مین لیکر آنکھ مین لگائین۔ **فصل بینائی کے ضعف کا علاج** اسباب اسکے بہت
ہین اکثر ضعف بینائی پیری مین بسبب ضعف دماغ و حرارت غریزی کے ہوتا ہی یہ صحت نہین قبول
کرتا مگر تدبیر سے ہاتھ نہ اُٹھانا چاہیے تاکہ زیادہ نہو جاے **علاج** دماغ کا تنقیہ و تقویت ہی شلغم خام و پختہ
کھانا بینائی کو قوت دیتا ہی اور سر مین کنگھی کرنا بڈھون کے ضعف بصر کو نفع دیتا ہی چاہیے کہ ہر روز
کئی مرتبہ کنگھی کیا کرین تاکہ بخارات آنکھ سے سر کی طرف جذب کرے شیخ الرئیس نے لکھا ہی خالص
پانی مین پیرنا اور اُس مین آنکھ کھولنا بھی فائدہ کرتا ہی اور خفیف قے ضعف بصر کو نافع ہی اور نیچے کے
جسم کی ریاضت اور اسکا دبانا اور ملنا ضعف بینائی کو نفع دیتا ہی اور بینائی کی مضر چیزین یہ ہین
بہت رونا اور پیچھے گردن کے پچھنے لگانا اور بہت بھوکا رہنا اور بہت جماع کرنا اور سویا اور مسور
اور جو کچھ قابض ہو بالخاصیت بینائی کو مضر ہی نسخہ **شربت گل منڈی** ضعف بصر اور رطوبت
دماغ کو نافع ہی اور بخارات کو دماغ سے دفع کرتا ہی گل منڈی پاؤ سیر شکر سفید تین پاؤ گل منڈی کو ڈیڑھ
سیر پانی مین رات کو تر کرکے صبح کو جوش دین جب سوم حصہ رہے چھان کر شکر ملا کر شربت کا قوام کرین
خوراک چار تولہ عرق منڈی بھی مقوی چشم ہی **سفوف بادیان**۔ مجرب نافع ضعف بصارت
طب دارا شکوہی سے نقل کیا گیا ہی رات کو دو درم بادیان کوٹ چھان کے دو درم شکر سفید کے
ساتھ کھا کر سو رہین اسی طرح ہمیشہ استعمال رکھین اور عطر رازیانہ سونف کے عرق سے نکال کر
آنکھ مین لگائین بہت فائدہ رکھتا ہی **حب گل یاسمین** نافع ضعف بصر ہی چنبیلی کے پھول ڈنڈی
توڑ کر کے برابر مصری ملا کر کھرل کرکے آنکھ مین لگائین **دوا** نافع ضعف بصر سنگ بصری آدھا تولہ
ٹکڑے ٹکڑے کرکے دو تین کاغذی لیمون کے پانی مین تر کرین اور مٹی کے برتن مین رکھکر گل حکمت
کرکے جنگلی کنڈون مین رکھکر آگ دین پھر نکال کر پیسکر آنکھ مین لگائین **حب** نافع ضعف بصر
مغز تخم ہلیلہ بارہ عدد بیل پانچ عدد سیاہ مرچ پانچ عدد آنولہ کے رس مین اسقدر پیسین کہ
سیاہ ہو جائے پھر گولیان بنا کر پانی مین گھسکر آنکھ مین لگائین **حب** مغز تخم ریٹھہ لیمون کے

عرق مین کھرل کرکے گولیان بناکر رکھین ہر صبح تھوک مین گھسکر آنکھ مین لگائین **حب**
نافع ضعف بصر اور سُرخی آنکھ کو مفید ہلیلۂ زنگی مصری مساوی پیسکر گولیان باندھ کے آنکھ مین
لگائین **میل** یعنی سلائی کہ اُسکا عمل ہندمین ہی سیسے کو آگ مین گلاکر ترپھلے کے پانی مین بجھائین
پھر سینھ کے پانی مین پھر بھنگرے کے عرق مین پھر گھی مین بجھائین پھر شہد مین بعد اُسکے سلائی بناکر
ہر صبح آنکھ مین پھیرین آنکھ کی سب بیماریون کو نفع دیتی ہی اور بینائی کو قوت بخشتی ہی **دوا** اکثر
آنکھ کی بیماریون کو نافع ہی اور اُسکے ہمیشہ کرنے سے آنکھ کو صحت رہتی ہی جسوقت کہ خواب سے
بیدار ہون اپنا تھوک آنکھ مین لگائین **دوا** نافع ضعف بصر مغز ہنکوٹ پانی مین پیسکر آنکھ مین لگائین **دوا**
نرملی پانی مین گھسکر آنکھ مین لگانا بصارت کو زیادہ کرتا ہی **کحل سرس** نافع ضعف بصر پارچۂ گزی
سرس کے عرق مین ترکرکے خشک کرین تین مرتبہ اسی طرح کرین بعد اسکے بتی بناکر چنبیلی کے تیل
مین جلاکر اُسکا کاجل لیکر رکھین بطریق انجن کے آنکھ مین لگایا کرین طلا آنکھ کے بخار و سُرخی و
ضعف بصارت کو نافع لیکن مدت تک لگانا چاہیے ہلیلۂ زنگی نہایت خرد دو عدد افیون بعض
چار سُرخ لونگ سر کی طرف سے نصف سب کو کنوئین کے پانی مین پیسکر رکھین اور آنکھ پر
لگایا کرین احیاناً آنکھ مین جاے کچھ مضائقہ نہین **دوا** اکثر آنکھ کی بیماریون اور ضعف بصر اور
ابتداء نزول کو نافع پانی پیاز کا شہد مین ملاکر آنکھ مین لگائین **سُرمہ** نافع ضعف بصارت
سیاہ مرچ سولہ عدد پیپل ساٹھ عدد چنبیلی کی کلی پچاس عدد تل کے پھول اسّی عدد باہم کھرل
کرکے سُرمہ لگائین **دیگر** مرچ سیاہ ایک ماشہ پوست ہلیلۂ زرد دو ماشہ ہلدی مقشر تین ماشہ گلاب
یا پانی مین کھرل کرکے سرمہ ساکرکے آنکھ مین لگائین **دیگر** نافع ضعف بصر منقول کتاب موجز سے
اخروٹ دو عدد تخم ہلیلہ تین عدد دونون کو جلاکر پیسین اور چار عدد مرچ سیاہ ملاکر خوب کھرل
کرکے سُرمہ بنائین اور رسوت کو بجاے سرمہ کے ہمیشہ آنکو آنکھ مین لگانا بہت فائدہ رکھتا ہی
کحل مقوی بصر نیب کے پھول سایہ مین خشک کرکے برابر اُسکے شورہ قلمی لیکر سرمہ کرکے سوتے
وقت آنکھ مین لگائین تل اور ناخنہ کو بھی فائدہ کرتا ہی **دوا** دُھنی ہوئی روئی مدار کے دودھ مین

تر کرکے سایہ مین خشک کرکے بتی بناکر سرسون کے تیل مین روشن کرکے کاجل اسکا باحتیاط تمام لیکر نیب کی لکڑی مین پیسا جماکر پھول کے کٹورے مین گلاب کے ساتھ سات روز کھرل کرین اور سلائی سے آنکھ مین لگائین **فصل سبل و ظفرہ و بیاض** سبل ایک پردہ ہی آنکھ کی رگون مین مواد بھر جانے سے پیدا ہوتا ہی اُسکو مانڈہ اور پھولی کہتے ہین ظفرہ یعنی ناخنہ آنکھ کے بڑے کوئے کیطرف پیدا ہوتا ہی بیاض کو ہندی مین جالہ کہتے ہین وہ سفیدی جو آنکھ کی سیاہی پر پیدا ہو **علاج** پہلے فصد سر رو یا پیشانی کی رگ کھولین بعد اُسکے جو دوائین آنکھ کو جلا دیتی ہون استعمال کرین **حب** آنکھ کے درد و ناخنہ و دمع کو نافع برگ ارہر کا عرق ہر ایک ایکدام چھان کر بے قلعی کے برتن مین اُس چوب نیب سے جس مین پیسا جمایا ہو دس کاغذی لیمون کے عرق مین کھرل کرکے گولیان بنا رکھین وقت حاجت گھسکر آنکھ مین لگائین **حب** نافع سبل و گل چشم یعنے پھولی مغز تخم سرس مغز تخم کھرنی کوٹ چھانکر برگ سرس کے عرق مین ملاکر کھرل کرکے گولیان باندھکر وقت حاجت عورت کے دودھ مین گھسکر لگائین **حب** پھولی کو نافع ہی ہلیلہ زنگی پلاس پاپڑہ نمک سنگ صندل سرخ برابر کوٹ چھانکر گولیان بنائین اور پانی مین گھسکر لگائین **حب** کہ سبل و سلاق و نزول الماء کو نافع ہی مغز سمندر پھل مغز ریٹھا مغز تخم کھرنی مغز تخم ہلیلہ سیاہ مساوی لیکر لیمون کے عرق مین حل کرکے کھرل کرین اور گولیان بناکر لگائین **حب سبل** صندل سرخ ایک تولہ پھٹکری بریان برابر کوٹ چھان کر گھیگوار کے لعاب مین کھرل کرکے گولیان بناکر ایک گولی گھسکر آنکھ مین لگائین **دوا** نافع ناخنہ بو علی سینا کی مجرب شہد بکری کے پتہ مین ملاکر آنکھ مین لگایا کرین **عمل** مجرب کہ جالہ کو آنکھ سے دور کرتا ہی نمک اور شکر کو زبان پر رکھین تاکہ زبان کھرکھری ہو جائے پس اُس زبان سے آنکھ کے جالے کو چاٹین **حب** کہ ناخنہ اور سفیدی اور شروع نزول آب کو نافع ہی صابون پنج دام خام توتیا رال ہر ایک ساڑھے تین ماشہ صابون کو چھری سے ٹکڑے ٹکڑے کرکے لوہے کے برتن مین آگ پر گلائین بعد اسکے توتیا پیسکر صابون مین ملائین پھر رال ڈال کے اُس برتن کو آگ پر رہنے دین اور لوہے کے دستہ سے حل کرین جب سیاہ ہو جائے اُتار لین وقت

حاجت کے دانۂ خشخاش کے برابر لیکر سیدپ مین حل کرکے آنکھ مین لگائین پھر اسی طرح بعد تین روز
لگائین **دوا ناخنہ** ہلدی دارچینی آنبہ ہلدی ہر ایک یک دام برگ نیب چھ درم کوٹ چھان کر چھ
مہینے کے بچھڑے کے پیشاب مین دو پہر کھرل کرکے گولیان بناکر سایہ مین خشک کرکے وقت
حاجت کے گلاب مین گھسکر لگائین **دوا نافع ناخنہ** ایک گرہ ہلدی کی لنبی چوڑی لیکر اسمین سوراخ
کرکے گیہون کی دو کچی روٹیون کے درمیان اُس گرہ کو رکھکر توے پر آگ سے پکائین جب روٹی
جلجائے ہلدی نکال لین وقت حاجت ہلدی کو پھٹکری کے ساتھ گھس کر آنکھ مین لگائین جب
**شاخ گوزن** آنکھ کے جالہ کو نافع ہے شاخ گوزن کو پانی مین پہلے پیسین بعد اُسکے کاغذی لیمون کے
عرق مین خوب پیسکر سیاہ مرچ کے برابر گولیان بنائین وقت حاجت کے گھس کر آنکھ مین لگائین چند
روز مین شفا ہوگی سُرمہ جالہ کو دور کرے اور موتیابند کو کھودے مصری دو جزو نمک لاہوری ایک جزو
باہم پیسکر سرمہ سا کرکے آنکھ مین لگائین ایک ہفتہ مین موتیابند جاتا رہیگا **دوا نافع** بل کبوتر یاغی
کی بیٹ لیمون کاغذی کے عرق مین حل کرکے تانبے کے برتن مین رکھین وقت حاجت کے آنکھ مین
لگائین **دیگر** ابابیل کی بیٹ شہد مین ملاکر آنکھ مین لگائین صاحب طب فریدی نے جالہ کے واسطے
مجرب لکھا ہے **دوا** جالہ کو نافع بارہ سینگے کا سینگ دودھ مین گھسکر لگائین **دیگر** نمک لاہوری سے
سلائی بنائین اور دن مین چند مرتبہ آنکھ مین پھیرین ناخنہ اور جالہ کو نافع ہے **دیگر** نافع بیاض کبوتر یا چڑیا کی
بیٹ پیسکر آنکھ مین لگائین **دیگر** نافع ناخنہ مدار کی جڑ پانی مین گھسکر لگائین **دیگر** آنکھ کی کدورت اور
جالہ کو نافع ہے بیج کٹائی لیمون کے پانی مین گھسکر لگائین **دیگر** پھولی کو نافع پرانے درخت ارہر کی
جڑ گھسکر لگائین **دیگر** کہ بیاض کو دور کرے برگد کے درخت کا دودھ آنکھ مین بھردین **دیگر** نافع بیاض
بیگن کی جڑ پانی مین گھسکر لگائین **دیگر** نافع پھولی مغز تخم تربُئ تلخ میٹھے تیل مین پیسکر آنکھ مین لگائین۔
**دیگر** کف دریا پیسکر لگائین اور بعضے کف دریا بنولے کے تیل مین پیسکر لگاتے ہین **دیگر** نافع بیاض
گل لالہ شہد مین باریک پیسکر لگائین **دیگر** لڑکون کی پھولی کو نافع مصری اس عورت کے دودھ
مین کہ بیٹا رکھتی ہو پیسکر لگائین **دیگر** سونٹھ پھٹکری نمک لاہوری مساوی باریک کوٹ چھان کر ہر روز

آنکھ مین لگائین تاکہ جالا کھو دے **دوا** نافع بیاض گدھے کا سم جلا کر باریک پیس کر لگائین **دیگر**
گل یاسمن کہ ضعف بصر مین مذکور ہوا جائے کو نافع ہے **دوا** نافع ظفرہ پانی سُرخ پیاز کا چند روز
آنکھ مین لگائین **دیگر** تیزپات باریک کرکے آنکھ مین لگانا دافع ظلمت بصر و ناخنہ و سلاق ہے **دوا**
کہ باصرہ کو قوت دے اور ناخنہ اور بیاض اور اکثر بیماریون کو مفید ہے شورہ قلمی بہت سفید باریک
پیسکر ہلدی بقدر رنگ کے ملاکر لگائین **دوا** دافع ناخنہ بیخ بسکھپرہ اور سفیدہ پانی مین پیس کر
لگائین **ذرور** نافع سبل رینٹری ایک عدد مصری ایک مثقال انزروت مدبر تین مثقال پیسکر ذرور
کرین **شیاف اخضر** نافع سبل و ناخنہ و خارش زنگار صمغ عربی سفیدہ کاشغری مساوی پیس کر
پانی سے شیاف بناکر خشک کرکے رکھین بوقت حاجت پانی مین گھسکر لگائین **قطور** نافع بیاض چشم
دو دام آملہ نیمکوب کرکے پانی مین دو گھنٹہ جوش دین اور صاف کرکے ہر روز تین مرتبہ آنکھ مین ٹپکائین
**سرمہ** دافع سبل و بیاض و ناخنہ چوڑی سبز ایک دام پیسکر باریک عرق لیموں مین خوب کھرل
کرین جب خشک ہو آنکھ مین لگائین **سرمہ** بیاض و سبل و شبکوری و جذب رطوبت و ضعف بصر کو مفید
ہے نوشادر پھٹکری مساوی باریک کوٹ چھان کر خوب کھرل کرکے لگائین **سرمہ** نافع بیاض آدھ سیر
پیاز کا پانی نکال کر اُس مین کپڑا تر کرکے ملکر خشک کرین اور گرد و غبار سے محفوظ رکھین پھر اُسکی
بتی بناکر پاؤ سیر میٹھے تیل مین جلائین اور کاجل اُسکا پار کر آنکھ مین لگائین **جوشاندہ** اہل ہند کا
بنایا ہوا سبل کو نفع دیتا ہے پندرہ روز استعمال کرنا چاہیے پوست ہلیلہ زرد پوست بلیلہ آملہ
پوست درخت نیب گرچ چرائتہ تلخ صندل سُرخ شاہترہ خس ہندی گل منڈی ہر ایک ایک تولہ
جوش دیکر صاف کرکے ایک دام شہد خالص ملاکر پیین **جوشاندہ** نوع دیگر صندل سُرخ مولی
پوست نیب آنبہ ہلدی پوست بلیلہ زرد پوست بلیلہ آملہ ہر ایک دو دام کٹکی تین دام مغز فلوس چار
دام چرائتہ تلخ ڈیڑھ درم سونٹھ گرچ ناگرموتھا ہر ایک ایک دام سب کو کوٹ کر ہر روز دو دام تین پاؤ
پانی مین جوش دین جب آدھ پاؤ پانی رہجائے چھان کر دو دام شہد ملاکر چودہ روز تک اسیطرح پیین
**معجون منڈی** آنکھ کی بیماریونکو نافع پوست ہلیلہ زرد پوست ہلیلہ سیاہ پوست ہلیلہ کابلی آملہ دھنیا

شاہترہ ملیٹھی ہر واحد ایک تولہ گل منڈی سب دواؤن کے برابر قند سہ چند ہلیلجات کو روغن مین
چرب کرکے قند مین قوام کرین خوراک دو تولہ **فصل دمع کا معالجہ** دمع آنکھ سے آنسو بالقصد
بہنا اور آنکھ ہر وقت تر رہنا ہندی مین اُسے ڈھلکا کہتے ہین **علاج** بعد نضج کے اول تنقیہ
ضروری پھر ادویہ استعمال کرین **حب** کہ خارش اور دمع کو نافع ہے مغز تخم ہلیلہ زرد دو حصہ مغز
بلیلہ تین حصہ مغز تخم آملہ ایک حصہ پیسکر رکھین وقت حاجت کے پانی مین پیسکر لگائین **حب** نافع
دمع تخم سرس مرچ سیاہ بنفشہ علیحدہ علیحدہ کوٹ چھان کے شہد مین ملاکر گولیان بناکر آنکھ مین لگایا کرین
**حب** نافع دمع ہلیلہ زنگی مازو بالچھڑ پوست ہلیلہ زرد مساوی پانی مین پیسکر گولیان بناکر آنکھ مین اور
آنکھ کے گرد لگائین **شیاف** کہ رمد و دمع اور آنکھ کی سرخی و خارش کو نافع ہے کف دریا سفید تخم
پھٹکری بریان پوست ہلیلہ زرد زروت افیون توتیا مساوی خالص پانی مین کھرل کرکے شیاف
بناکر لگائین **سرمہ** نافع دمع تخم ہلیلہ زرد سوختہ تین درم مازو نمک لاہوری ہر ایک ڈیڑھ درم پیسکر
چھان کر استعمال کرین اور بعضون نے عوض تخم ہلیلہ سوختہ کے ہلیلہ سیاہ سوختہ لکھا ہے **سرمہ**
نافع دمع نمک سیاہ مرچ ہر ایک ایک حصہ پیپل دو حصہ کف دریا نصف حصہ سرمہ تین حصہ ادویہ کا
**دوا** اگر گھوڑے کے اوپر کا دانت پانی مین رگڑ کر آنکھ مین لگائین نزول کو مفید ہے **دوا** نافع زیادتی
دمع تین بتیان دھنی ہوئی روئی کی بناکر سات درم دھتورے کے پانی مین مکرر تر کرکے خشک
کرین پھر مدار کے دودھ مین مکرر تر کرکے سایہ مین خشک کرکے رینڈی کے تیل سے چراغ
بھر کر وہی بتیان روشن کرین اور اُسکا کاجل لیکر تھوڑے گھی اور پھٹکری بریان اندر
توتیا مین ملاکر رکھین اور آنکھ مین لگائین **دوا** دمع کو نفع دیتی ہے کندر جلاکر گلاب مین ملاکر
آنکھ کو اُس سے دھوئین اگر گلاب نہ ہو پانی کافی ہے **دوا** چوب آبنوس گھس کر آنکھ مین لگائین
**دوا** پوست ہلیلہ زرد انزروت مساوی پیس کر ذرور کرین **فصل زرقہ** یعنی کرنجہ ہونا
اگر پیدایشی ہے اُسکا علاج نہین مگر لکھا ہے جب لڑکا کرنجہ پیدا ہو اُسکو دودھ اس عورت کا
کہ نہایت سیاہ رنگ ہو پلانا چاہیے اور اگر دایہ حبشی ہو سب سے بہتر اور شیخ الرئیس نے

قانون مین لکھا ہو کہ سلائی اندرائن کے تازہ پھل مین چبھا کر آنکھ مین پھیرین اور اسی طرح سے چھلکا
کاجر کا باریک پیسکر لگانا فائدہ رکھتا ہو **فصل غرب** وہ ایک ناسور ہو ناک کی طرف کے
آنکھ کے کوئے مین ہوتا ہو جب اس طرف دبائین تو اُس سے آلائش نکلتی ہو **علاج** ناسور کو آلائش
سے صاف کر کے مرہم لگائین **دوا** ناسور دو ٹکڑے سنگ جراحت کے رینڈی کے تیل مین
گھسین جب گاڑھا ہو جائے بتی اُس سے آلودہ کر کے ناسور مین رکھین **دیگر** چراغ کی کیٹ کہ
چراغ رکھنے کی جگہ چپھجاتی ہو لیکر کپڑے مین لگا کر ناسور پر چڑھائین **دیگر** برگ تمباکو کے پھول برابر
لیکر روغن گاؤ مین حل کر کے لگائین **دوا** حقہ کی آب نے کی کیٹ افیون برابر پیسکر بتی بنا رکھین
**دوا** اسمندر سوکھو نرم پیسکر پانی ملا کے بتی بنا کر رکھین **دوا** برگ پوندی بیر پیسکر کپڑے پر لپیٹ کر لگائین
**دیگر** کتھا ایلوا برابر پیسکر ناسور پر استعمال کرین **دیگر** کتے کی زبان جلا کر تھوک مین ملا کر طلا کرین
روغن گرج ہلدی کو کوٹ کر میٹھے تیل مین جوش کر کے چھان کر قطور کرین **دیگر** شہد خالص
آگ پر رکھکر گاڑھا کر کے تھوڑا کف دریا اُس مین ملا کر اُتار لین اور بتی اُس مین دبا کر ناسور
مین رکھین **دیگر** عدس مقشر یعنی مسور او ماثار کا چھلکا کوٹ چھان کر لگائین **فصل** بردہ یعنی
گھانجنی کا علاج رسوت گیرو ہلیلہ زنگی پوست خشخاش پیسکر ضماد کرین **ضماد** لونگ ہلدی پیسکر
ضماد کرین **دیگر** ہینگ سرکہ مین حل کر کے نیم گرم ضماد کرین **ضماد** پرانی کنجی دیوار کا کونا گرم پانی مین
گھس کر لگائین۔ **فصل شعیرہ** وہ ورم ہو لانبا کہ پلک پر جو کی شکل ہوتا ہو **علاج** مکھی کو سر دور
کر کے اُس جگہ ملکر مدام گرم سینکین **فصل شعر زائد** اسکو ہندی مین پروال کہتے ہین اس کا علاج
بالون کو اندر سے اُکھاڑ کر کھٹمل کا خون لگائین **دوا** بعد اُکھاڑنے بالون کے نوشادر بکری کے
پتہ مین ملا کر طلا کرین **سفوف** یعنی پھنکی کہ آنکھ کی بہت بیماریون کو فائدہ رکھتی ہو بیخ منڈی سایہ
مین خشک کر کے کوٹ کر اُسکے برابر شکر ملائین نیم دام ہر صبح پندرہ روز تک گائے کے دودھ سے
پھانکین **فصل** کان کے امراض کا معالجہ حکمانے لکھا ہو جو شخص چاہے کہ اُسکے کان جملہ بیماریون
سے محفوظ رہین سوتے وقت کان مین روئی رکھکر سوئے اور کہا ہو کان مین چھچھر ٹپکائین نیم گرم

ٹپکائین آپ اسجگہ کان کی بیماریون کی دوائین ذکر کرتا ہون **فصل درد گوش** نچوڑ کان کے درد کو
نفع کرتا ہو اگر سردی سے ہو بکری کی مینگنی اجوائن انسان کے پیشاب مین جوش دے کر نچوڑ لین
ایضاً کان کے درد کو نافع اور زخم کو آلایش سے پاک کرتا ہو برگ نیب جوش دے کر بھپارا لین
روغن ترب مولی کے پتون کا عرق تین حصہ تل کا تیل ایک حصہ باہم جوش دین جب
تیل رہجائے چھان کر کان مین ٹپکائین روغن سب کان کی بیماریون کو کہ سردی سے ہون
نفع دیتا ہو اسپند بال کنگنی اجوائن مساوی میٹھے تیل مین کہ ہموزن ادویہ ہو جلا کر چھان کر
استعمال کرین روغن کان کے اُس درد کو نافع ہو کہ سردی سے ہو کٹ اسپند سونٹھ
مساوی پیسکر ٹکیا بنا کر سرسون کے تیل مین پکائین جب جلجائے صاف کر کے چند قطرے
کان مین ٹپکائین روغن کان کے سرد درد کو اور سر درد سر کو نفع دیتا ہو قسط چرائتہ باؤبڑنگ
اسگند بدھارا ہلدی آنبہ ہلدی برگ سنبھالو بیخ انجیر اسپند سہاگہ سونٹھ سیاہ مرچ ہر ایک یکدرم
روغن دو سیر دوا کوٹ کے رات کو آدھ سیر پانی مین تر کر کے صبح جوش دے کر چھان کر روغن
ملا کر آگ پر رکھین جب پانی جلکر صرف تیل رہجائے استعمال کرین قطور نافع درد گوش برگ
سُگھدرسن نچوڑ کر اُسکا پانی نیمگرم چند قطرے کان مین ٹپکائین قطور نافع درد گوش بارد لہسن
کوٹ کر اُسکا صاف عرق لیکر نیمگرم کان مین ٹپکائین قطور درد گوش حار و بارد کو نفع دیتا ہو
برگ بھنگ کا عرق نچوڑ کر چھان کر نیم گرم کان مین ٹپکائین قطور بتی بپیٹ کر برگ بھنگ کے
عرق مین آلودہ کر کے کان مین رکھین یا بھنگ کو پیسکر میٹھے تیل مین جلائین اور چھان کر کان
مین ٹپکائین قطور کان کے درد اور آلایش بہنے کو مفید ہو مہاور رات کو پانی مین
بھگو کر صبح صاف کر کے نیم گرم تین قطرے کان مین ٹپکائین قطور کان کے درد کو
نافع جو سردی سے ہو زرد پتیان نیب کی اڑھائی اجوائن قدرے ہلدی چنے برابر
لڑکی کے پیشاب مین پیس کر دو تین قطرے نیمگرم ٹپکائین قطور سرس یا آنب کی پتی کا عرق
نکال کر نیم گرم دو قطرے کان مین ٹپکائین قطور نافع درد گوش تھوڑا مکھی کا گو پانی مین

حل کرکے نیمگرم کان مین ٹپکائین قطور کان کے درد کو کہ سردی سے ہو نافع ہی نمک سیاہ پیشاب مین
پیسکر نیمگرم قطور کرین قطور طفل شیرخوارہ کا پیشاب نیم گرم کان مین ٹپکائین دیگر آدمی کے
سر کے بال جلاکر اُسکی خاکستر روغن گل مین حل کرکے کان مین ٹپکائین قطور برگ گھیکوار
گرم کرکے دوسرے کان مین ٹپکائین قطور اگر درد سردی سے ہو مرکی گاے کے پیشاب مین
ملاکر نیمگرم کان مین ٹپکائین قطور برگ ریحان نچوڑ کر نیمگرم کان مین ٹپکائین درد کھو دے گا۔
قطور چقندر نچوڑ کر کان مین ٹپکائین قطور مجرب ایک رتی افیون جلاکر چار چانول اُسکی
خاک روغن گل مین حل کرکے کان مین ٹپکائین قطور کان مین جمے ہوے خون کو گھلا کر نکال
ڈالے برگ کرنب کا عرق نچوڑ کر سرکہ یا گندنے کے عرق مین نیم گرم ٹپکائین قطور گاے کا
پتہ نیم گرم کان مین ٹپکائین درد ریحی و بلغمی کو ساکن کرتا ہی قطور مرغی کے انڈے کی سفیدی کان
مین ٹپکانا کان کے ورم گرم کو مفید ہی قطور پختہ اندرائن کے پھل کے پردے میٹھے تیل مین ملاکر
ٹپکانا اونچا سُننے کو نافع ہی قطور رائی کا تیل کان کے سُدّہ کو کھولتا اور دنی بہرے پن کو
دفع کرتا ہی دیگر بورہ ارمنی یعنے پیڑیا کھار نیم گرم پانی مین ملاکر ٹپکانا درد سخت کو تسکین
دیتا ہی دیگر کھٹے انار کا عرق شہد کے ساتھ درد گرم کو دفع کرتا ہی قطور برگ خرفہ کا عرق
روغن کے ساتھ درد گرم کو تسکین دیتا ہی قطور پیاز کے عرق مین انڈے کی سفیدی ملاکر
ٹپکانا نافع ہی ضماد کان کی سختی کو کہ حرارت سے ہو نافع ہی پیڑیا کھار خطمی پیس کر ضماد کرین
**فصل طرش** اونچا سُننے کو کہتے ہین اگر ابتدا مین ہو تنقیہ کرین جب بہت دنون کا ہوتا ہی
نہین جاتا ہی اسواسطے لازم ہی کہ جلد اس مرض مین حب ایارج سے جسکا ذکر ہو چکا ہی تنقیہ
دماغ کا کرین بعد اسکے دوا کان مین ڈالین قطور نافع گرانی گوش برگ زرد مدار کہ سُوراخدار
ہو آگ پر گرم کرکے اُسکا عرق کان مین ٹپکائین اسی طرح دو ہفتہ تک کرین قطور نافع
گرانی گوش لسن مین بکری کا پتہ ملاکر تھوڑے تیل مین جوش دے کر نیمگرم کان مین ٹپکائین قطور
اونچا سُننے کو زائل کرتا ہی اونٹ کا پیشاب نیمگرم کان مین ٹپکائین ایضاً سیاہ گاے کلور کا

پیشاب سوا سیر ہلکی آنچ پر اوٹاوین جب پانچ دام باقی رہے صاف کرکے شیشے مین رکھکر ہر روز اڑھائی
قطرے کان مین ٹپکائین قطور پیاز کا عرق نیمگرم کان مین ٹپکانا ثقل سماعت اور بھنبھناہٹ
اور درد اور کان کے بہنے کو فائدہ کرتا ہی روغن اندرائن ثقل سمع اور کان کی بھربھراہٹ
کو نافع ہی تازہ اندرائن کا پھل روغن کنجد مین جوش دے کر صاف کرکے رکھین دو تین قطرے
کان مین ٹپکائین نفوخ بہرے پن کو نافع ہی دو عدد مرچ سیاہ پیسکر چھوچھی مین رکھکر ہر روز
ایک بار کان مین پھونکین اور چلانے کی صدا اور نقارہ اور قرنا اور توپ وغیرہ کی آواز سُننا
گرانی گوش کو فائدہ کرتا ہی کہ یہ کان کے واسطے ریاضت محللہ ہی دیگر پیڑ پالکھار سرکہ مین حل
کرکے چھان کر نیم گرم کان مین ٹپکائین فصل قرحہ گوش یعنی کان کا زخم جس وقت کان سے
آلایش نکلنے لگے جلد دوا خشک کا استعمال نہ کرنا چاہیے کہ اس سے درد پیدا ہو جاتا ہی بلکہ اُس
آلایش کو دوا سے پاک کرین بعد اسکے دوا خشک ڈالین اور شہد کان مین ٹپکانا یا بتی شہد مین
آلودہ کرکے کان مین رکھنا کان کی آلایش کو پاک کرتا ہی اور درد کو تسکین دیتا ہی اور برگ
نیب کا بھپارا لینا بھی کان کی آلایش کو صاف کرتا ہی قطور زخم کان کو نفع دیتا ہی پیاز کا عرق
بیضۂ مرغ کی سفیدی مین ملاکر قطور کرین دوا روغن نیب اور شہد ملاکر بتی اُس مین تر کرکے
کان مین رکھین قطور کان کے زخم کو نافع ایلوا کف دریا گیرو کندر ہر ایک قدرے روغن
گل مین پیسکر سرکہ ملاکر کان مین ٹپکائین قطور دودھ بکری کا کان مین ٹپکائین قطور لڑکے کے
پیشاب مین پوست انار جوش دے کر صاف کرکے کان مین ٹپکائین دیگر پھٹکری بریان
مرکی ہر ایک برابر شہد مین ملاکر اُس مین بتی تر کرکے کان مین رکھین ذرور سہاگہ بریان پیسکر
چھوچھی مین رکھکر کان مین پھونک کر اُس کے اوپر چند قطرے عرق لیمون کے ٹپکائین
ذرور کہ آلایش نکلنے سے مانع ہو اور زخم کو بھر دے خصوصًا لڑکون کو بہت مفید ہے
کنگن دھول کان مین ذرور کرین قطور خارش اور ریپ بہنے کو نفع دیتا ہی تھی دودھ مین
لت کرکے چھان کر نیمگرم کان مین ٹپکائین کان کے درد مین عورت کا دودھ اور دودھ دھونسے

ہر قطور کان کی آلایش کو نافع ہی گھٹر بچ پانی مین پیسکر نیمگرم کان مین ٹپکائین فرور کان
ے زخم کو نافع ہی کان سے آلایش پاک ہونے کے بعد زرد کوڑی جلاکر ذرور کرین دوا
دھ باریک پیسکر کان مین ٹپکائین قطور کان کے کیڑون کو نافع ہی اور زخم کو خشک کرتا ہی لال
اگ کا عرق نچوڑ کر کان مین ٹپکائین قطور سفید زخم گوش ایک کرم شب تاب یعنے
جنور روغن گل مین پیسکر ٹپکائین روغن کہ کان کے ناسور کو نفع دیتا ہی چھوٹی گھونگھی جاندار
دو سیر باریک کھرل کرکے اُسکے برابر سرسون پیسکر ملائین اور دو سیر پانی ڈال کر یہان تک
ڈ ٹادین کہ پانی جلکر تیل باقی رہجاے ہر روز کان مین ٹپکائین اور اگر گونگھا تیل مین بریان
کرین یہی عمل کرتا ہی اور جہان سرسون کا تیل نہ ملے میٹھا تیل کافی ہی روغن نافع ناسور وسعفہ
ایک قسم کی پھنسیان ہین کڑوا تیل پاؤ سیر آملہ ہندی ہر ایک ایک تولہ برگ نیب
بیس عدد کمیلہ سیاہ مرچ ہر ایک تین ماشہ توتیا ایک ماشہ پہلے تیل کو گرم کرکے کمیلہ کے سوا سب
دویہ اُس مین ڈال کر جلائین پھر نکال کر پیسین اور کمیلہ بھی پیسکر ملائین اور کان مین ٹپکایا کرین دوا
زخم کو نافع ہی کہ لڑکون کے کان کے پیچھے ہوتا ہی رولی کہ ہندوستان مین ایک سُرخ چیز ہوتی ہی
ہندو پیشانی پر اُسکا ٹیکا لگاتے ہین اُسکو لڑکے کے پیشاب یا پانی مین پیسکر لگائین اگرچہ
تھوڑی سوزش ہو گی مگر بہت مفید ہی فصل انفجار اذن یعنے کان کا پھٹنا اور اُس سے
آلایش نکلنا اگر بحران کے سبب سے ہو بند نہ کرین اور اگر بحران سے نہو مازو جو کوب
کرکے سرکہ مین جوش دین اور مل کر چھان کر کان مین ٹپکائین فصل ورم گوش جو ورم
کہ کان کے اندر ہو بہت خطرہ رکھتا ہی اس حالت مین فصد سر رو واجب ہی ضماد اُس
ورم کو جو کان کے پیچھے ہو نافع ہی مسی یعنے چکسونی کہ ایک درخت مشہور ہی اُس کی
ئی پتیان نمک لاہوری کے ساتھ پیسکر ضماد کرین ایضًا اسی ورم کو مفید ہی سپاری ببماری کی
جڑ کریلے کے بیج گیرو زیرہ سیاہ کچلہ پانی مین پیسکر ضماد کرین طلا اسی ورم کو فائدہ کرتا ہی لہسن
کی جڑ پیس کر نیم گرم طلا کرین دوا کان کے درد کو اچھا کرتی ہی اور جلد بہاکر نکال ڈالتی ہی

ہلس کی پتیاں کوٹ کر چند قطرے کئی دن تک کان مین ٹپکائین دوا پیاز کا عرق یا میتھی یا
یا اسپغول کے لعاب مین پکا کر ٹپکانا بھی اثر رکھتا ہی فصل کرم گوش کبھی گرمی کی وجہ
کان مین کیڑے پڑجاتے ہین اسکا علاج ایلوا پانی مین حل کر کے اُس پانی سے کان کو بھر د
اور دیر تک بھرا رہنے دین کہ کیڑے مرجائین پھر کان کو اس طرح جھکائین کہ پانی نکلجا
دوا الیم ایک لکڑی ہوتی ہی اُسے باریک پیس کر کان مین ڈالین دافع کرم ہی قطور برگ
سنبھالو کا عرق کان مین ٹپکائین قطور ہلدی کی ایک گرہ اور آدھا دام شہد نیب کے پتون
عرق روغن سرسون مین ڈال کر یہان تک جوش دین کہ ادویہ جلجائین اُس روغن سے د
قطرے کان مین ٹپکائین جلد صحت ہو قطور آدھا دام تل کا تیل کان مین ٹپکانے سے کیڑے
اور حشرات الارض جو کان مین گھس گئے ہون مرجاتے ہین اسی طرح سے پیاز کا عرق اگر وہ مکھی
کہ گھوڑے اور گدھے پر بیٹھتی ہی کان مین گھس جائے برگ نکرہ کہ ہندو اُسکو بجاے صندل
سمجھتے ہین کان مین ٹپکائین عجیب اثر رکھتا ہی قطور شراب تیز کان مین ٹپکانا کان کے درد اور
آلایش کو نافع ہی فصل خارش گوش یعنی کان کی کھجلی روغن اور سرکہ جوش دیکر چھان کر ٹپکائین
قطور روغن چنبیلی مین تھوڑا ایلوا حل کر کے نیم گرم کان مین ٹپکائین۔ فصل کان مین
پانی رہجانا چھینکنا اور کھانسنا اُسکو دفع کرتا ہی اور سر اُس طرف جھکا رکھنا جس طرف کے کان
مین پانی ہی یا سونف کی لکڑی کان مین لگا کر چوسین اور تل کا تیل نیم گرم ٹپکانا فائدہ کرتا ہی یا ہتیلی
کان پر رکھکر ایک پانٔون پر کھڑا ہو کر جس طرف کے کان مین پانی ہی سر کو اس طرف جھکا کر
کودے فصل ناک کے امراض کا معالجہ ناک مین دو راہین ہین ایک دماغ کی
طرف دوسری مُنھ کی طرف اور ناک کی بیماریون سے رعاف ہی جسکو نکسیر کہتے ہین اگر تپ یا
سرسام یا بحران کے روز کہ چوتھا ساتوان گیارھوان چودھوان دن ہی نکسیر چھوٹے بند نکرین کیونکہ
کہ نکسیر بحران مین خبیث مادہ کو اس طرف سے دفع کرتی ہی مگر زیادتی کی صورت مین فوراً بند کرین
اور اگر دونون رانون اور دونون پانٔون اور دونون خصیون کو مضبوط باندھین۔

دقوف ہوجاتا ہی اور سرد پانی سر پر ڈالنا اور اُس سے غرغرہ کرنا مفید ہی **ضماد** نکسیر کو نافع سریش
ملتانی مٹی مین پیسکر نیم گرم پیشانی اور ناک پر طلا کرین **طلا** اسبغول سرکہ مین لت کرکے پیشانی پر طلا
کرین **نفوخ** مازو خوب پیسکر نفوخ کرین **دیگر** رسوت کی راکھ ناک مین پھونکین **دیگر** چلی کی گرد ناک
مین پھونکین **ضماد** ماش کا آٹا نرم گوندھ کر تالو مین لگائین **ضماد** بیر کی پتی پیس کر پیشانی پر ضماد کرین
**دیگر** چھوٹی کٹائی پانی مین پیسکر تالو پر لگائین اور اُسکے پتون اور جڑ کا عرق نچوڑ کر ناک مین
ٹپکائین **سعوط** کیلے کے درخت کا عرق سڑکنا نکسیر کو مفید ہی انڈے کا چھلکا اس طرح جلائین
کہ سیاہ ہوجائے اُسکو پیس کر چھونچی مین رکھکر جس نتھنے مین کہ نکسیر چھوٹی ہو پھونکین
**دیگر** گھونگھا اور گائے کا سینگ اور بکری کا سینگ جلا کر باریک کرکے ناک مین پھونکین
**دوا** آملہ تر کرین جب نرم ہوجائے ٹکیا بنا کر تالو پر باندھین **قطور** گدھے کی لید نچوڑ کر ناک
مین ٹپکائین **دوا** گائے کا خشک گوبر پیس کر ناک مین پھونکین اور تازہ گوبر کو پیشانی پر لگانا
بھی فائدہ کرتا ہی **ضماد** برگ نیب اور اجوائن پیسکر پیشانی پر لگائین **ضماد** شورہ قلمی سرکہ مین
پیس کر پیشانی پر ضماد کرین **دوا** پتی کو سفیدی بیضہ مرغ مین آلودہ کرکے تھوڑا کافور اُس پر
چھڑک کر ناک مین رکھین گدھے کی لید جلا کر راکھ اُسکی ناک مین پھونکین **دیگر** جنگلی کنڈے کی
راکھ باریک پیسکر ناک مین پھونکین **دوا** درخت گولر کی چھال پانی مین پیسکر تالو پر باندھین **ضماد**
برگ نیب چولائی پیسکر پیشانی پر لگائین **طلا**- پرانی گچ پانی مین پیسکر پیشانی پر لگائین **ضماد** جو کا
آٹا ملتانی مٹی دھنیا اسبغول آملہ گیرو باریک پیس کر پیشانی پر لگائین **ضماد** اونٹ کے بال
جلا کر اُسکی راکھ گھی مین ملا کر سعوط کرین **دوا** ڈھاک کے پھول چار سیر پانی مین جوش دین
جب آدھ سیر باقی رہے سرد کرکے تین درم شہد ملا کر پیین رعاف اور خون حیض کو بند
کرے **نفوخ** کُندر باریک پیسکر ناک مین پھونکین **سعوط** سبز دُوب کوٹ کر نچوڑ کر اُس کا صاف
پانی لیکر سعوط کرین **دوا** سُرخ صندل پیس کر تھوڑا کافور حل کرکے چند روز نوش کرنے سے
رعاف دفع ہوجائیگا **دوا** نشاستہ سرکہ مین ملا کر سر کے آگے کیطرف رکھین **سعوط** نافع رعاف کُندر

افیون ہر ایک کوڑی کے برابر عصارۂ لال ساگ کے عرق مین اگر ملے بہتر ہی نہین تو پانی مین
سعوط کرین **فصل زکام اور نزلہ مین** جو فضلات دماغ سے ناک کی راہ نکلین اُسکو زکام
ہین اور جو حلق کی طرف گرین اُسکا نام نزلہ ہی اگر ان رطوبات مین خارش اور زردی اور
مین سوزش معلوم ہو گرمی سے ہی اور اگر اس طرح نہو تو سردی سے ہی علاج اس مرض مین جما
اور اوندھے سونے اور کھٹائی اور دودھ دہی سے پرہیز کرین اور سر کے نیچے ا
تکیہ نرکھین اور ایک دو روز کھانا نہ کھائین اور پانی نہ پیین زکام خواہ گرم ہو یا سرد سر کو
نہ رکھنا چاہیے اب چند ادویہ مفید زکام و نزلہ ذکر کرتا ہون برشعثا اُس دوا کو کہتے ہین
فی الفور فائدہ کرے یہان مراد اس سے معجون ہی برشعثا زکام اور نزلۂ بارد کو نافع ہی اج
افیون ہر ایک پانچ درم سیاہ مرچ دس درم عاقرقرحا بالچھڑ تخم کجور گوگل تج کا پھل سونٹھ ہر واحد ایک
مرکی نیم درم سہ چند شہد مین قوام کرین بخور مفید زکام جھاؤ کی پتیون کا بخور لین دیگر قسط
بخور لین اسی طرح کرارے کاغذ کا دھوان ناک مین پہونچانا زکام کو فائدہ کرتا ہی دیگر شا
سندروس یعنی سندروس کا دھوان زکام گرم کو نافع ہی حب جدوار نزلہ اور زکام کو نافع
اشتہا زیادہ کرتا ہی جدوار ختائی چار مثقال اجوائن پانچ مثقال افیون سات مثقال کتیرا ببول
گوند ملیٹھی سیاہ مرچ دانہ الائچی ہر واحد دو مثقال تخم کجور ناگرموتھا بالچھڑ تیزپات کبابہ خولنجان
پیپل اجوائن سونٹھ اسپند ہر ایک دو مثقال مرکی عاقرقرحا ہر واحد آدھے مثقال پیس چھانا
چنے کے برابر گولیان بنائین خوراک ایک گولی خمیرۂ خشخاش کہ زکام گرم کو نفع دیتا ہی پو
خشخاش تیس عدد پانی مین بھگو کر آدھ سیر شکر مین قوام کرین قوام کے آخر وقت شیرۂ خشخاش
لعاب اسبغول ہر واحد پانچ مثقال اُس مین ڈالین اُتارتے وقت ببول کا گوند تخم خطمی نشاستہ
ملیٹھی مقشر ہر ایک چار درم کوٹ چھان کر ملائین دیا قوزہ سادہ نزلہ کو سینے پر
گرنے نہین دیتا ہی اور کھانسی کو نفع کرتا ہی پوست خشخاش مع تخم بیس درم قند سفید پچاس درم
بدستور قوام مین لاوین خوراک دس درم پانی کے ساتھ دوا نافع زکام سات عدد سیاہ مرچ

تھوڑے پانی سے نگل لین محمد زکریا نے بردالساعت مین لکھا ہو کہ اگر گرم پانی کا صاحب زکام کے
سر پر ترشح کرا دین اور پانی کی گرمی دماغ مین اثر کرے جلد صحت ہوتی ہو اور کپڑا سینک کر تالو پر
رکھین جب گرمی اُسکی دماغ مین پہونچے گی فوراً صحت ہو جائیگی **دوا** نزلہ کو ناک کی طرف گراوے
پُرانی روئی کی بتی ناک مین رکھنا مفید ہو اور کئی مرتبہ تجربہ ہوا ہو کہ جو درد سر نزلہ سے ہو اُسکو دفع
کرتی ہو **حب** نافع نزلہ اجوائن ایک مثقال تخم کاہو ایک مثقال پوست خشخاش آدھا مثقال
مونگ کے برابر گولیان بنا کر منھ مین رکھین **سعوط** نزلہ کو نفع دیتا ہو اور دماغ کو رطوبت سے پاک
کرتا ہو مغز سمندر پھل عورت کے دودھ مین پیسکر سعوط کرین **شموم** زکام کو نافع ہو کلونجی بریان نوشادر
ہر واحد دو ماشہ سونٹھ تین ماشہ پوٹلی باندھکر سونگھین اور بعضے اس مین سرکہ بھی ملاتے ہین **سعوط**
کہ سدہ کھولتا ہو اور زکام کو نفع دیتا ہو اسپند تھوڑے سرکہ مین بھگو کر بریان کر کے کپڑے مین
ڈھیلا باندھکر سونگھین **سعوط** کلونجی پیسکر روغن گل مین ملاکر سونگھین **طلا** نزلات کو فائدہ دیتا ہو
مرمکی ایلوا ببول کا گوند نشاستہ گیرو چھالیا ہر واحد تین ماشہ اجوائن افیون ہر ایک ڈیڑھ ماشہ
کوٹ چھان کر کاغذ پر کہ سوزن سے اُس مین سوراخ کیا ہو طلا کر کے دونون کنپٹیون پر
لگائین **حب نزلہ** خشخاش سفید ملیٹھی مقشر نیم کوفتہ افیون ہر ایک تین درم صمغ عربی کتیرا نشاستہ
تخم کاہو ہر واحد دو درم اجوائن مرمکی عاقرقرحا آدھا درم کوٹ چھان کر چنے کے برابر گولیان بنائین
خوراک دو گولی **طلا** نزلہ بارد کو مفید ہو لونگ پیسکر تالو پر لگائین **دیگر** زکام کو نافع ہو گیہون کی
بھوسی بھگو کر اُسکا پانی لیکر سرکہ مین جوش دین اور سر کو اُسکے بخار پر رکھین **دیگر** زکام بلغمی کو نافع ہو
سونٹھ گل دھاوہ ہر واحد ڈیڑھ ماشہ پوست خشخاش ایک عدد تین پاؤ پانی مین جوش دین جب
چار درم باقی رہے اُسکو قہوہ کی طرح پئین اور چاہین میٹھا کرین **نفوخ** شقیقہ مزمن کو نفع دیتا ہو
اور بند نزلہ کو کھولتا ہو تخم ہلیلہ چھ ماشہ سفید گھنگچی کا مغز چار ماشہ سیاہ مرچ دو ماشہ نوشادر ایک ماشہ
کوٹ چھان کر تھوڑا ناس لین ناک سے پانی جاری کرے گا اور بہت تیز ہو **نفوخ** نافع نزلہ تخم
سرس کو باریک پیسکر ناس لین **فصل نتن الانف** یعنے ناک کی بدبو کے علاج مین

اگر بدبو دماغ کے اخلاط سے ہو دماغ کو پاک کرین اور ناک کے زخم کے باعث سے ہو زخم پر
مرہم لگائین **دوا** بدبو ناک کو نافع ہی توتیا یعنی کدوے تلخ کا پانی ایک قطرہ ناک مین ٹپکائین
اور جو توتیا تازہ نہ ملے تو خشک تونبا پانی مین بھگو کر شبنم مین رکھین صبح ایک قطرہ اُس مین سے
ناک مین ٹپکائین **سعوط** گدھے کا پیشاب ناک مین ٹپکائین **فصل عطسہ مفرط** یعنی بہت چھینکین آنا چھینک
معتدل صحت کی نشانی ہی اور بہت آدمی اُسکو مرض جانتے ہین **تدبیر** کہ چھینک روکے چھنگلیا کو
اُسی ہاتھ کی کلمہ کی اُنگلی اور انگوٹھے سے پکڑ کر زور سے دبائین اور خوب ملین اور دھنیے کی تیبان
اور صندل سونگھنا چھینک کو مفید ہی **دوا** کلیجن کی پوٹلی باندھکر سونگھین چھینک کو نافع ہی اگر لڑکے کو
چھینکین آوین بکری کا کلہ آگ پر بریان کرکے جو پانی اس سے ٹپکے لڑکے کی ناک مین ٹپکائین
**نیس** یہ وہ بیماری ہی کہ مریض ناک مین بولتا ہی اور اکثر کھانا پانی ناک سے نکل آتا ہی حب نیس
کو دفع کرے سونٹھ پیپل دانہ الائچی خُرد ہر واحد ایک درم پُرانا گڑ بیس درم کوٹ چھانکر گولیان بنائین
اور دو ماشہ رات کو کھایا کرین بہت مفید ہی **فصل امراض دہان بطلان ذوق** یعنی کسی چیز کا زبان پر
مزہ نہ معلوم ہونا کبھی اسقدر ذائقہ باطل ہو جاتا ہی کہ مریض مٹھائی اور کھٹائی کا تمیز نہین کرسکتا ہی سبب
اسکا زیادتی رطوبت ہی **علاج** پہلے تنقیہ دماغ کا بعد نضج کے کرین نانخواہ اور چیزون تیز کا چابنا مثل
مرچ اور رائی اور سرکہ اور لہسن و پیاز کے فائدہ کرتا ہی **فصل دانتون کی بیماری کا علاج**
حافظ دندان کو لازم ہی کہ سخت چیز دانتون سے نہ توڑے اور جس چیز کے کھانے سے دانت کُند ہون
نہ کھائے اور جب کوئی شئے وقت کھانے کے دانتون مین دب جائے دانتون کو خلال سے پاک کرتا
رہے تا کہ بدبو نہ آئے مگر اس کثرت سے خلال نہ کرے کہ دانتون کی جڑ خراب ہو اور اشیاے گرم
اگر وہ سرد بالقوی ہون نہ کھائے اسی طرح سرد چیزون سے اگر وہ گرم بالقوہ ہون پرہیز کرے
**فصل وجع اسنان** یعنے دانتون کے درد کا علاج اگر درد دانتون کے ہلنے سے
ہو اور دانت کم ہلتے ہون اور بڑھاپے کا سن نہو علاج کرین اور جو جنبش زیادہ ہو دانتون کو
اُکھاڑ ڈالین تھوڑا زہر رکھنا ہمیشہ منھ مین رکھنا دانتون کی حفاظت کرتا ہی اگر درد سے کے

ساتھ مسوڑھون پر بھی ورم ہو **علاج** اُن چیزون سے کلی کرین کہ ورم کو نافع ہون اور ایک بار سرد پانی اور ایک بار گرم پانی سے کلی کرین اور خیال کرین کہ کس پانی سے درد مین تسکین ہوتی ہی اگر درد گرم ہوگا سرد پانی سے تسکین ہوگی اور جو درد سرد ہوگا گرم پانی سے راحت ملے گی اس جگہہ چند ادویہ سہل نافع درد دانتون کے ذکر کرتا ہون **دوا** درد دانتون کو نافع ہی ہلدی باریک پیسکر کپڑے مین رکھکر جو دانت کہ درد کرتا ہو اسکے نیچے رکھین اور منجن بھی اُسکا ملنا مفید ہی **دوا** نافع درد سرد ادرک کو ورق کرکے نمک پیس کر اُس پر چھڑکین اور دانتون دردناک پر رکھین **دیگر** تلسی کی پتیان سیاہ مرچ پیس کر گولی بناکر دانتون کے نیچے دبائین - **دیگر** بنولہ گرم کرکے دانتون کے نیچے دباکر سو رہین اور بنولہ جوش کرکے کلی کرنا بھی مفید ہی **دیگر** مجیٹھ کا لگانا دانتون کے درد کو دفع کرتا ہی **دیگر** انجیر کے دودھ سے روئی بھگو کر دانتون کے نیچے دبائین فائدہ ہوگا **دیگر** اسبغول سرکہ مین بھگو کر دانتون پر رکھنا درد گرم کو نفع دیتا ہی **دیگر** نافع درد دندان مزمن کافور دانتون کے نیچے رکھین اگر دانتون کو کیڑے نے کھایا ہو سُوراخ مین اُسکے بھر دین زیادہ سُوراخ بڑھنے نہ دیگا اور کیڑون کو مار ڈالے گا **دیگر** عاقرقرحا ایک درم نوشادر افیون ہر ایک پانچ درم باریک پیسکر دانتون کرم خوردہ کے سُوراخ مین رکھین **دیگر** دانتون کے درد کو فائدہ کرتا ہی اور کرم خوردگی کو نافع ہی سونٹھ نرم کوٹ کر شہد اور سرکہ مین ملاکر دانتون کے سُوراخ مین رکھین **دیگر** مدار کی جڑ کا چھلکا پاؤ ٹانگ پانی مین بھگو کر دانتون پر رکھین **دیگر** نوشادر جوار کے برابر روئی مین لپیٹ کر دانتون دردناک کے نیچے رکھین اور جتنا پانی مُنھ سے نکلے نکلنے دین درد دفع ہوجائے گا - **دیگر** دانتون کے کیڑون کو نافع ہی باؤبڑنگ مقشر کرکے سالو مین کہ سُرخ کپڑا ہے پوٹلی باندھکر دانتون کرم خوردہ کے نیچے رکھین **دیگر** گندھک تھوڑے سرکہ مین ملاکر روئی اُس سے بھگو کر دانتون کرم خوردہ پر رکھین **دیگر** نیلم گھسکر دانتون پر رکھین **دیگر** درد دندان اور مسوڑھون کے ورم کو نافع ہی پیاز کلونجی دونون ہموزن چلم مین رکھکر بجائے

تمباکو کے اسقدر ہین کہ مُنھ سے رال بہے دیگر دانتون کو آسانی سے نکالتا ہی درخت سینڈھ کا
دودھ ہلتے ہوے دانت پر رکھین اور احتیاط کرین کہ دودھ دوسرے دانتون پر نہ پہونچے
دیگر نافع درد دندان عاقر قرحا مصطگی برابر لیکر تھوڑا موم ملاکر ایک چنے کے برابر دانتون کے نیچے
اتنی دیر رکھین کہ لعاب مُنھ سے بہے دیگر اُس درد دانتون کو نافع ہی کہ کرم خوردگی کے سبب سے ہو چھوٹی کٹائی
کٹائی کا پھل تمباکو کی طرح حقہ مین پیکر دھوان اُسکا مُنھ مین روکین دیگر سُہاگا موم باہم ملاکر دانتون کے
سُوراخ مین جسکو کیڑے نے کھایا ہو رکھین درد جاتا رہیگا دیگر بالخاصیت دانتون کے درد کو نفع
دیتا ہی لڑکے کا دانت کہ ابتداے سن مین گرا ہو اُسکو دودھ کا دانت کہتے ہین چاندی مین تعویذ
بناکر اپنے پاس رکھین درد کو بہت مفید ہی دیگر پیلو کی لکڑی سے مسواک کرنا دانتون کو مضبوط
کرتا ہی نیب کی لکڑی اگر مسواک کرنے کی عادت کرین دانتون مین کیڑے نہین پڑتے ہین
اور گرمی سے دانتون مین درد نہین ہوتا ہی منجن - کہ درد دندان کو نفع دے پھٹکری بریان
ایک درم کرنجوہ سوختہ دو عدد توتیا بریان ایک ٹانک سیاہ مرچ بارہ عدد کوٹ چھان کر لین دیگر
پھٹکری سوختہ برابر اُسکے مسی ملاکر ملین دیگر دانتون کے درد کو کہ سردی سے ہو مفید ہی تمباکو
دو حصہ سیاہ مرچ ایک حصہ پیسکر دانتون پر ملین دیگر ہر قسم کے درد دانتون کو نافع ہے
سپاری کتھ کی راکھ ببول کی راکھ تینون برابر توتیا ایک دوا کا چہارم حصہ سبکو کوٹ چھان کر دانتون
اور دانتون کی جڑ پر ملکر ایک گھنٹہ سر نیچا کرین تا کہ مُنھ سے لعاب نکلے پھر نیم گرم پانی سے کلی کرین دیگر
کرنجوہ جلاوین اور راکھ اُسکی نمک مین ملاکر ملین دیگر درد سرد کو نافع ہی سجّی سیاہ مرچ پیسکر ملین
دیگر ہر قسم کے درد کو نافع ہی عاقر قرحا کافور برابر پیسکر ملین دیگر دانتون کو مضبوط کرتا ہی پھٹکری
بریان ایک حصہ توتیا بریان چوتھائی حصہ کتھ ڈیڑھ حصہ کوٹ چھانکہ منجن بناکر ملین دیگر توتیاے
سبز آدھا دام گھی مین جلائین اور نیب کی پتیون کی راکھ کہ اُسکو سبو چہ مین جلایا ہو آدھا دام
سنگ جراحت ایکدام برابر ملاکر دانتون پر ملین دیگر کتھ سفید ایک تولہ گل سیوتی خشک گلنار
ہر ایک تین ماشہ مصطگی آدھا ماشہ چھوٹی الائچی چھ ماشہ مسی ایک تولہ سپاری بریان ڈیڑھ تولہ

دمغیا بریان کرکے چھ ماشہ سبکو جلاکر پیس کر منجن بنائین۔ **دیگر** ریوند چینی پیس کر مسی امین ملا کر
ملین فوراً آرام ہووے **دیگر** بھلانوان جلاکر اسپند برابر باریک پیس کر ملین دانتون کو مضبوط کرتا ہی
**دیگر** سپاری ماز بھلانوان تینون ادویہ جلاکر منجن بناکر مسی کی طرح ملین لعاب مُنھ سے بہیگا اور
دانت مضبوط ہون گے اور درد دور ہو جلائے گا **دیگر** کہ درد کو نفع دے اور دانتون کو مضبوط
کرے توتیا ہندی روغن مین بریان کرکے سونٹھ کتھ سفید سپاری جلاکر منجن بنائین **دیگر**
اس درد دانتون اور مسوڑھون کو مفید ہی کہ سردی سے ہو سونٹھ ہلدی لاہوری نمک سیاہ مرچ
تمباکو کی ناس سب ادویہ برابر پیس کر دانتون پر ملکر لعاب مُنھ سے نکالین اور ایک گھنٹہ کے بعد
پان کھاکر دانتون کو پیک سے دھوئین پھر دوسری گلوری کھائین اگر ضرورت ہو بعد دو گھڑی کے
پانی پیین **دیگر** دانتون کو مضبوط کرتا ہی پھٹکری دو درم نمک ایک درم کوٹ کر منجن ملین **دیگر**
رال کا منجن ملنا فائدہ کرتا ہی **دیگر** دانتون کے درد اور کرم خوردگی کو نافع ہی توتیا آگ پر رکھین
اور لوہے کے دستہ سے پیسین پھر آگ سے اُتار کر پیس کر دانتون پر ملین۔ **دیگر** کہ دانتون سے
خون نکلنے نہ دے جامن کی لکڑی جلاکر پیسکر ملین **دیگر** سندروس ملنا دانتون کے درد کو مفید ہی **دیگر**
مولسری کی لکڑی جلاکر پیس کر ملنا مفید ہی **دیگر** سنگ جراحت ملنا مسوڑھون سے خون نکلنے کو
نافع ہی **دیگر** کچنال کی لکڑی جلاکر منجن بناکر ملین **دیگر** نافع درد رائی پیس کر منجن بنائین **دیگر**
بارہ سنگھے کا سینگ جلاکر پیس کر ملنا دانتون کو قوت و جلا دیتا ہی **دیگر** بُسد پیس کر ملنا مجلی و
مقوی دانتون کا ہی **دیگر** مسور جلاکر ملین جلا دیتا ہی **دیگر** سرو کی پتیان جلاکر راکھ اُس کی ملنا
دانتون کو جلا دیتا ہی **دیگر** برگد کی چھال جلاکر پیس کر دانتون کے نیچے رکھین نافع درد ہی **دیگر** سیاہ مرچ
سونٹھ مرمکی ہر ایک تھوڑے نمک مین ملاکر پیسکر ملین دانتون کے درد کو کہ سردی سے ہو نفع دیتا ہے
**دیگر** سیپ کو جلاکر ملنا دانتون کو صاف کرتا ہے **دیگر** مالچھڑ پیسکر ملنا مسوڑھون کو قوت دیتا ہی
مُنھ کو خوشبودار کرتا ہی **دیگر** درد سر کو نافع ہی بارہ سیاہ مرچ برابر کوٹ چھان کر دانتون پر ملین
**دیگر** دانتون کو مضبوط کرے اور درد کو کھو دے سرس کا گوند سیاہ مرچ باریک پیس کر

منجن بناکر ملین۔ **دیگر** مازو سوختہ ایک عدد غیر سوختہ ایک عدد چھالیہ سوختہ ایک عدد غیر سوخت
ایک عدد کوٹ چھان کر منجن ملین پھر نیم گرم پانی سے کلی کرین **مضمضہ** یعنی کلی درد کو کھودے اور دانت
مضبوط کرے بار بڑنگ سینتیس دانہ کباب چینی اٹھارہ دانہ مسور کی پتیان گیارہ عدد
کی کونپل ایک دانگ آدھ پاؤ پانی مین جوش کرین جب تیسرا حصہ باقی رہے نیمگرم کلی کرین د
دانتون کے کیڑون کو نافع ہی چنبیلی کی پتیان ایک مٹھی اسپند ڈیڑھ تولہ سیر بھر پانی مین جوش د
جب پاؤ سیر باقی رہے صاف کرکے کلی کرین **دیگر** دانتون کے درد کو نافع ہی پیپل کی چھا
برگد کی چھال پانی مین جوش کرکے کلی کرین **دیگر** پھٹکری ایک تولہ موچرس چھ ماشہ نیمکو
کرکے آدھ سیر پانی مین جوش کرین جب آدھا باقی رہے کلی کرین درد کو نافع ہی اور دانتو
مضبوط کرتا ہی **دیگر** ببول کی چھال دو دام کائپھل تین ماشہ اسپند تین ماشہ کوٹ کر پاؤ سیر پانی مین
جوش دین جب نصف باقی رہے سوتے وقت کلی کرین **دیگر** اُس درد کو نافع ہی کہ نزلہ او
ریاح اور رطوبت اور مسوڑھون کے ڈھیلے ہونے سے ہووے مکو پوست خشخاش
مجیٹھ برابر پانی مین جوش کرین جب آدھا باقی رہے نیم گرم کلی کرین **دیگر** عاقرقرحا مسور پو
خشخاش جوش کرکے کئی مرتبہ کلی کرین **دیگر** نافع درد دندان اہل باہ کہ وہ مانند کسیس ۔
ہوتی ہی جوش کرکے کلی کرین **دیگر** گیہون کی بھوسی پرانے جو کی بھوسی جوش دے کر کلی کر
**دیگر** کہ دانتون سے چرک آنے کو منع کرے پھٹکری مازو جوش دے کر کلی کرین۔ **دیگر** در
فائدہ کرتا ہی مازو تخم تونبری بقدر چار درم ایک سیر پانی مین جوش دین جب نصف باقی رہے
صاف کرکے کلی کرین جلد اثر کرتا ہی اور تونبری بشکل کبابہ خندان کے ہوتی ہی **دیگر** مسوڑھو
ورم کو نافع ہی سیاہ چنے بھگو کر جوش دیکر نیم گرم کلی کرین **دیگر** دانتون کے درد اور مجوف ہ
کہ کیڑون سے ہو نافع ہی کٹائی کا درخت مع شاخ و پھول و پھل کے کوٹ کر پانی نچوڑ کر ا
کلی کرین یا کٹائی کو پانی مین جوش دے کر چار روز تک کلی کرین **دیگر** سرو کے پھل جوش
کلی کرین **دیگر** پیا بانسہ کی پتیان جوش دے کر کلی کرین **دیگر** مولسری کی چھال جوش دیکر کلی

دیگر کچنال کی چھال جوش کرکے کلی کرین دیگر درخت سرس کی چھال نیکوب جوش دے کر کلی
کرین دیگر روسہ کی پتیان جوش دیکر کلی کرین دیگر انار وگلنار و مازوان سب سے ایک ایک
دو دوا اور مسور برابر اسکے ملاکر جوش دے کر کلی کرنا مسوڑھون کو قوت دیتا ہی اور خون بند کرتا ہی
دیگر کائپھل کے جوشاندہ سے کلی کرنا دانتون کا حافظ ہی دیگر نیم گرم پانی سے کلی کرنا مسوڑھون
کے درد کو نافع ہی دیگر مازو دانتون پر ملنا مسوڑھون کو قوت دیتا ہی اور خون آنے کو مفید
ہے طلا اسپند پیس کر نیمگرم پانی مین ملاکر رخسارہ کے اوپر جس جگہ درد ہو لگائین فصل ضرس
یعنی دانتون کی کندی کا علاج کھٹی اور کسیلی چیز کھانے سے دانت کند ہوجاتے ہین علاج
موم کی روٹی گرم دانتون مین دبائین نارجیل و بادام و موم زرد و ہینگ چابنا کندی کو نافع ہی
گرم مزاج والے کو تخم خرفہ چابنا اور رائی کا ملنا مفید ہی اور ہر قسم کے کند دانتون کو نمک پیسکر ملنا
فائدہ کرتا ہی فصل دانتون کے سوراخ ہوجانیکا علاج نوشادر افیون کو ٹکر دانتون کے سوراخ
مین رکھین اور تھوڑی مصطگی پیس کر دانتون پر لگائین مضمضہ مسوڑھون کے ورم اور
دانتون کے درد کو مفید ہی پوست ہلیلہ زرد مکو دھنیا اسپند ہر ایک دو مثقال پوست خشخاش
سعد اجوائن دو درم آدھ سیر پانی مین جوش دین جب آدھا باقی رہے صاف کرکے کلی کرین۔
فصل تسہیل انبات اسنان یعنی اُن دوائیون کا بیان جن سے لڑکون کے دانت بآسانی
نکلین چکنی چیزین مثل انڈے کی زردی اور حرام مغز اور بھیجا اور مرغ کا پر آہستگی سے دانتون کے
موضع پر ملین دوا گل روغن مکو کی پتیون کا عرق نچوڑ کر اُس مین ملاکر درد کے وقت ملنا فائدہ
کرتا ہی کتاب الخواص مین لکھا ہی کہ لڑکے کے گلے مین سیپ کا لٹکانا بالخاصیت دانتون کو جلد اُگاتا ہی
اسی طرح سے ہونٹھ چھچھوندر کا اور لٹکانا بیخ سبنھالو کا گلوے طفل مین بالخاصیت اثر رکھتا ہی
فصل زبان کی بیماریون کا علاج ثقل زبان یعنے بھاری ہونا زبان کا زیادہ اکثر
رطوبت سے ہوتا ہی دوا رائی فلفل دراز سونٹھ نوشادر عاقرقرحا ان دواؤن سے ایک ایک
سب پیس کر زبان پر ملین اور کبھی اُس مین سرکہ ملاتے ہین اور کائپھل کے جوشاندے سے

کلی کرنا نافع ہی **مُرَوِّخ** یعنی دوا کہ ملنا اُسکا ثقل زبان کو کہ ورم گرم سے ہو نافع ہی گلاب کے
پھول مسور مقشر دونون پیسکر نکو کی تپیون کا عرق ملا کر زبان کی جڑ پر ملین **فصل سوزش**
**زبان کی دوائیان** دہی پانی مین ملا کر کلی کرین اور کتھ زبان پر رکھین **فصل قلاع**
یعنی زبان کے دانون کا علاج جسکو منھ آنا کہتے ہین اگر خون کے غلبہ سے ہو رنگ دانون
سُرخ ہوگا اور صفرا کے غلبہ مین زرد بلغمی مین سفید اور سوداوی مین سیاہ رنگ ہوتا ہی قلاع سوا
بہت بد ہی اگر لڑکون کو عارض ہو موت کی نشانی ہی **علاج** اگر جوان کا منھ آئے چار بند کی فص
کھولین ضرور لڑکون اور جوانون وغیرہ کے قلاع کو نفع دیتا ہی بکائن کی چھال پیسکر برابر اُسکے
سفید کتھ ملا کر زبان پر چھڑکین **دیگر** کاغذ سوختہ بڑی الائچی کے دانے کتھ سفید پھٹکری بریان
برابر پیسکر تھوڑا تھوڑا منھ مین چھڑکین **دیگر** مسور جلا کر اُسکے برابر کتھ سفید ملا کر پیسکر منھ مین چھڑکین
**دیگر** گاؤزبان سوختہ برابر اُسکے کتھ سفید ملا کر منھ مین چھڑکین **دیگر** بڑی الائچی کے دانے
چھالیہ دونون جلا کر باریک کر کے منھ مین چھڑکین **دیگر** کتھ سفید شورہ قلمی برابر پیسکر منھ مین چھڑ
**دیگر** قلاع کو نافع ہی خصوص لڑکون کے قلاع کو مفید ہی مصری پیسکر قدرے کافور ملا کر چھڑکین
**دیگر** پھٹکری بریان مازو مساوی پیسکر منھ مین چھڑکین **دیگر** لڑکون کے منھ آنے کو مفید ہی جڑ
مازریا باشہ کی پچھال بقدر دو سُرخ پیسکر لڑکے کے منھ مین چھڑکین قلاع بلغمی کو بہت نافع
**دیگر** جو مقشر جلا کر کتھ سفید برابر ملا کر پیس کر چھڑکین **دیگر** نافع قلاع اطفال آدمی کے سر کے
بال جلا کر راکھ اُسکی زبان پر ملین اگر قلاع بلغمی ہو شہد مین ملا کر ملین **دیگر** رسوت لیمون کے
عرق مین پیس کر ملین **دیگر** لڑکون کے منھ آنے کو بہت مفید ہی نشاستہ پانی مین حل کر کے ملی
**دیگر** گلاب کی پتیان اور خرفہ کی پتیان چابنا قلاع گرم کو نافع ہی **دیگر** املتاس کی پتی زبان
ملین **دیگر** شہتوت کی پتی چابین۔ **دیگر** گوندی کی چھال مین کتھ ملا کر چابین **دیگر** ببول کی کونپل پیس
ملنا اور پینا ہر قسم کی قلاع کو نافع ہی **کلّی** کہ قلاع گرم کو نافع ہی تربھلہ کتھ سفید جوش دے کر
کرین **دیگر** قلاع گرم کو مفید ہی مازو گلنار سرکہ مین جوش دے کر کلی کرین **دیگر** آملہ پانی مین بھگ

اس پانی سے کلّی کرین **دوا نافع قلاع** سوداوی مہندی کی پتّیان چابین **دیگر** گاے کی ہڈی کا مغز
ملین **دیگر** انار کی چھال گوندی کی چھال کتھہ سفید جوش دے کر غرغرہ کرین **دیگر** ببول کی چھال
جھربیری کی چھال جوش دے کر کلّی کرنا مفید ہی اور جو قلاع کہ پارہ اور شنگرف اور رسکپور کھانے سے حادث
ہوا ہو اسکو بھی نافع ہی **دیگر** نافع قلاع ارہر کی پتیون کا شیرہ نکال کر اس سے کلّی کرین **دیگر** ارہر کی دال پانی
مین بھگو کر اُس پانی سے کلّی کرین **دیگر** ارہر کی دال مسور کی دال جوش دین اور صاف کر کے کافور ملا کر کلّی
کرین **دیگر** مہندی بھگو کر اُسکے پانی سے کلّی کرین **دیگر** اُس قلاع کو مفید ہی جو پارا اور رسکپور کھانے سے پیدا ہوا ہو
ترپھلہ موچرس پوست خشخاش جوش دیکر قدرے رینڈی کا تیل ملا کر کلّی کرین **دیگر** زبان کے پھٹ جانیکو
نافع ہی لسوڑہ منھہ مین رکھین اور لعاب اسبغول سے کلّی کرین اور کتھہ منھہ مین رکھنا فائدہ کرتا ہی **فصل** منھہ سے
رال بہنے کا علاج اکثر سوتے وقت منھہ سے لعاب بہنا معدے کی رطوبت سے ہوتا ہی **علاج** معدے کو
پاک کرین اور اطریفل صغیر کھائین اور رائی پیسکر اُسمین شکر ملا کر چبانا نگلنا فائدہ دیتا ہی دیر تک مسواک کرنا نافع ہی
اور کاسنی نیمکوب کر کے تھوڑا نمک ملا کر سفوف بنا کر چند روز چبا نگلین **جوارش مصطگی** رال بہنے کو نافع ہی شکر
سفید آدھ پاؤ قوام کر کے سات ماشہ مصطگی اُسمین ملائین خوراک لڑکے کیواسطے دو ماشہ جوان کیلیے نو ماشہ **فصل**
**شقاق لب** یعنی ہونٹھ کا پھٹ جانا سبب اسکا خشکی ہی **علاج** گھی مین نمک ملا کر ہر روز تین بار ہونٹھ پر ملین
فائدہ دیگا **دیگر** ہونٹھ و زبان کے پھٹ جانے کو نافع ہی مغز تخم کدوے شیرین یا مغز تخم تربز پانی مین پیسکر طلا
کرین **دیگر** کتیرا پیس کر اور اسبغول کا لعاب ہونٹھون پر ملین **دیگر** باؤبڑنگ کا گوند نکال کر ہونٹھون پر ملین
**فصل امراض** خناق وہ ورم ہی کہ حنجرہ یا عضلہ حنجرہ یا مری یا عضلہ مری مین پیدا ہوتا ہی اور حنجرہ نرخرہ کو
کہتے ہین کہ اُس سے آواز نکلتی ہی اور مری مجری طعام و شراب ہی اگر حنجرہ مین ورم ہو علامت اُس کی
رکنا سانس کا اور اگر مری مین ورم ہو دشواری سے کھانا پانی اُترنا اُسکی نشانی ہی **علاج** فصد سرد
اور زبان کے نیچے کی رگ کھولین اور املتاس منھہ مین رکھنا بہت فائدہ کرتا ہی اور غذا خناق مین ماء الشعیر کہ مسور
اور تخم خشخاش اُسمین ملا کر پکایا ہو کھائین جو جو حصہ تخم خشخاش اور مسور برابر ہو **شربت شہتوت**
ورم خناق اور ورم گلو اور ورم کوّا و لوزتین اور ورم زبان کو نافع ہی کھٹے شہتوت کا عرق نچوڑ کر برابر

قند مین قوام کرین غرغرہ درد و ورم گلو کو نفع دے نیب کی پتیان تھوڑے شہد اور ریکو خشک مین ملا
جوش دے کر صاف کر کے نیمگرم غرغرہ کرین دیگر نافع خناق املتاس سو ریکو کی پتیون کے عرق مین جوش
دے کر نیمگرم غرغرہ کرین دیگر شہتوت کا عرق دھنیا سو ربھگو کر اُسکے پانی مین ملا کر غرغرہ کرین دیگر
جو نیکوب بھگو کر پانی صاف اُسکا لیکر نیمگرم غرغرہ کرین ورم گرم وسرد اور حلق کے درد کو مفید ہے
اسی طرح نیمگرم پانی سے غرغرہ کرنا خناق کو نفع دیتا ہی دیگر ببول کی پتیان جوش دے کر غرغرہ کرین
دیگر خناق کو نفع دیتا ہی ارہر کی پتیون کا شیرہ نکال کر نیمگرم غرغرہ کرین اگر ارہر کی پتیان نہ ملین ارہر کی
دال پانی مین بھگو کر نیم گرم غرغرہ کرین دیگر توت کی جڑ اور پتیان اور نرم شاخین اسکی پانی مین جوش
دے کر غرغرہ کرین دیگر دھنیے کا چابنا گلے کے درد کو نفع دیتا ہی دیگر ریکو کالی زیری سیاہ مرچ کھ
مٹی برابر پانی مین پیس کر لگائین گلے کے ورم اور خناق کو مفید ہی دیگر جدوار ریوند چینی ہر ایک
تین ماشہ افیون تین سُرخ نیمگرم پانی مین ملا کر ضماد کرین دیگر خشک کریلا سرکہ مین پیسکر نیمگرم طلا کرین دیگر
نافع درد گلو بیتس کی جڑ پانی مین گھسکر نیمگرم طلا کرین دیگر نوشادر کا طلا کرنا خناق کو مفید ہی دیگر مرغی
گوہ سرکہ مین ملا کر حلق مین لگائین ورم کو فائدہ کرتا ہی دیگر توبنے کے بیج گیرو سُرخ صندل سیاہ زیرہ
سرس کی چھال سو ر سیاہ مرچ کالی زیری کریلا خشک سوئے کے بیج سب ادویہ برابر لیکر پیسکر سرکہ
ملا کر نیمگرم طلا کرین دیگر موریا کہ ایک ہندی جڑ ہی میلا رنگ پیسکر لگائین درد گلو کو نافع ہے دیگر
ریوند چینی گیرو کالی زیری ہلیلہ سیاہ ہلدی آملہ ملتانی مٹی برابر کوٹ چھانکر نیمگرم پانی مین ملا کر طلا کرین
دیگر اگر لڑکون کا کوا لٹک آئے اُسکو نفع دیتا ہی ملتانی مٹی سرکہ مین ملا کر تالو پر رکھین دیگر مازو
سرکہ مین گھسکر کلمہ کی اُنگلی مین لگا کر کوے کو کہ لٹک گیا ہو اُس سے اُٹھائین دیگر چولھے کی مٹی سُرخ سیاہ مرچ
ایک عدد پیسکر ملا کر کوے کو اُس سے اُٹھائین دیگر رخسار کے ورم کو نافع ہی سینبھل کی چھال جلا کر او
روغن کنجد مین ملا کر طلا کرین دیگر میتھی جو کا آٹا برابر سرکہ مین ملا کر طلا کرین دیگر خناق کو مفید ہی اور یہ نسخہ
علوی خان کا مجرب ہی کچھوہ کو لیکر منہ اُسکا مریض کے منھ کے برابر رکھین تاکہ سانس کچھوے کے منھ کی
مریض کے حلق مین پہونچے اور خناق اُسکا تحلیل ہو اور گردن کی پشت پر پچھنے لگانا خناق کو مفید ہے

فصل بحۃ الصوت یعنی آواز کے پڑ جانے کا علاج اگر نزلہ حلق کی طرف گرے اور اُس سے آواز
بیٹھ جائے تھوڑی افیون کھائین اور پوست خشخاش اور اجوائن کو جوش کرکے غرغرہ کرین فائدہ
رکھتا ہی اور جو بلغم کے سبب سے ہو گوندی کی جڑ سہ سالہ کہ زمین کے نیچے ہوتی ہی تھوڑی
منھ مین رکھین اسپند سے غرغرہ کرنا آواز کو صاف کرتا ہی دیگر آواز بند کو کھولے ادرک لیکر اُسے اندر سے
خالی کرکے تھوڑی ہینگ اور نمک پیسکر اُسکے سوراخ مین رکھین پھر ادرک کو کپڑے مین لپیٹکر اُسپر خمیر
لگاکر بھوبھل مین رکھین جب ادرک پک کر اُس مین سے خوشبو آنے لگے آگ سے نکالکر چھیل کر کھائین
آواز کھل جائے دیگر گرفتگی آواز کو نافع ہی مجربات اکبری مین لکھا ہی کہ چاول گڑ مین پکاکر سوتے وقت
آسودہ ہوکر کھائین پھر ایک گھنٹہ کے بعد دو چمچہ نیم گرم پانی پیئین تین روز مین آواز کھلجائے
دیگر تھوڑی ہینگ گرم پانی سے حلق کے نیچے اُتارین دیگر مولی کے بیج کوٹ کر گرم پانی مین
ملاکر کھائین دیگر مغز تخم ہلیلہ فلفل دراز لاہوری نمک برابر شہد مین ملاکر گولیان بناکر ہر روز
ایک تولہ دو ہفتے تک کھائین دیگر گرفتگی آواز کو کہ بلغم سے ہو نافع ہے مالکنگنی بیج خراسانی
اجوائن کلیجن فلفل دراز پیسکر شہد مین ملاکر بقدر ایک دام کے صبح و شام چاٹین دیگر مجربات اکبری
سے لکھا گیا چراغ کا گل پان مین ڈال کر کھائین خاصۃً اُس گرفتگی آواز کو کہ سیندور کھانے
سے ہو فائدہ زیادہ کرتا ہے دیگر آواز کھولتا ہے گنّا بھوبھل مین نیم گرم کرکے تراش کرکے
کھائین دیگر مُنھ مین کبابہ رکھنا آواز کو کھولتا ہی کرنب کی چٹنی آواز کے کھولنے کو نافع ہے
پتیان و شاخین کرنب کی تھوڑے پانی مین پکاکر کپڑے مین چھان کر شہد مین قوام کرکے
استعمال کرین فصل خنازیر یعنی کنٹھ مالا کی دوائیون کا بیان کنٹھ مالا ورم ہی کہ گلے مین پیدا
ہوتا ہی علاج بعد نضج کے بلغم کا تنقیہ کرین دوا کنٹھ مالے کو نافع ہی مولی کے بیج بکری کے دودھ
مین پیسکر ضماد کرین دیگر ہر روز لسوڑہ کی پتیان نرم بھوبھل مین نیم گرم کرکے دس روز تک
کنٹھ مالے پر باندھین دیگر تھوڑی کسوندی کی پتیان چار عدد سیاہ مرچ پیس کر ضماد کرین دیگر
سرسون پیسکر لگایا کرین دیگر لکھا ہی کہ بعد تنقیہ کے جبتک مرض دفع نہو چار ماشہ ہلیلۂ زنگی

کوٹ چھان کر رات کو ہمیشہ پھانکا کرین اور یہ مرہم لگائین گوگل ایک تولہ سیاہ مرچ تین ماشہ سرکہ
مین پیسکر مرہم بنائین دیگر مسور دھنیا سرکہ مین پیسکر پکا کر لگایا کرین دیگر سونٹھ ایک درم تخم کلتھی تین درم
گاے کے پیشاب مین پکا کر سرد کر کے ضماد کرین دیگر یہ نسخہ قرابادین شفائی سے نقل کیا گیا
کنٹھ مالے کو مفید ہی کتیرا پانچ حصہ نانخواہ دو حصہ کوٹ چھان کر دھنیے کی پتیون کا عرق نچوڑ کر
اُس مین ملا کر ضماد کرین دیگر بکری کے شانے کی ہڈی لیکر جلا کر ایک ہفتہ تک دو درم کھائین
دیگر موریا کی لکڑی کہ اُسکو مدن مست بھی کہتے ہین کوٹ چھان کر نیم گرم ضماد کرین اوپر سے
پُرانی روئی گرم کر کے باندھین دیگر سینگ و ناخن گاے کا جلا کر روغن مین ملا کر خنازیر پر طلا کرے
دیگر پیلو کی پتیان اونٹ یا گاے کے پیشاب مین پیسکر لگائین اُسکے اوپر پان باندھین دیگر
گل ہنڈی دو تولہ پانی مین بھگو کر صبح مل کر صاف کر کے پیئین اسی طرح ایک مہینہ تک استعمال کرے
دیگر مجرب کنٹھ مالا کے مادے کو اکھاڑے اور نسخہ مجربات اکبری کا ہی سرس کے بیج کوٹ چھان کر
ایک حصہ دو حصہ شہد ملا کر ہانڈی مین رکھین اور اُسپر سرپوش ڈھانپ کر کنارے اُسکے
ماش کا آٹا لگا وین اور ایک ہفتہ تک دھوپ مین رکھین بعد اُسکے کھول کر ہر روز ایک تولہ کھایا
کرین اور کھٹائی اور بادی سے پرہیز کرین ہر چند یہ دوا بدبودار ہی مگر خنازیر کا مادہ دفع کرنے
مین بے مثل ہی دیگر جو کی جڑ باندھنا بالخاصیت کنٹھ مالے کو مفید ہی دیگر بکری کے سینگ کا
مغز جنگلی کنڈے کی آگ مین جلائین جب جلکر سفید ہو جائے سفوف بنا کر ہر روز ناشتہ سات ماشہ
چودہ روز تک پھانکین غذا کھچڑی کھائین دیگر نافع خنازیر جو کا آٹا السی کبوتر کا گوہ سرکہ مین پیس کر
لگائین دیگر دھنیا اور جو کے ستو ہمیشہ خنازیر پر لگانا مفید ہے دیگر سرس کی چھال تونبہ سیاہ مرچ
کالی زیری مساوی پیسکر لگایا کرین دیگر برگد کا دودھ خنازیر پر لگانا تحلیل کرتا ہی **فائدہ**
سرو کی فصد کھولنا اور غذا کم کھانا بہترین علاج کا ہی **فصل حلق مین جونک لپٹ**
**رہنے کا علاج** نمک یا نوشادر سرکہ مین ملا کر غرغرہ کرین اور گندھک کا دھوان حلق مین پہونچانا
جونک کو حلق سے گرا دیتا ہی اور طریق دھوان پہونچانے کا یہ ہی کہ نرکل لیکر ایک طرف اُسکے

گندھک رکھین اُسپر آگ رکھکر دوسری طرف سے حقہ کی طرح کھینچین اگر جونک حلق سے معدہ مین
چھوٹ کر گر جائے جلد قے کرین نہ نکلے تو مسہل لین دیگر سیاہ مٹی کپڑے مین باندھکر بیمار کے منھ مین
رکھین فوراً جونک مٹی کی خوشبو سے نکل آیگی دیگر رائی پیسکر دو حصہ سرکہ آٹھ حصہ دونون ملاکر غرغرہ
کرین **نفوخ** رائی کلونجی پیس کر ناک مین پھونکین نفع دیتا ہی **دیگر** موتھر ہندی منھ مین رکھین جونک
اُسکی محبت سے باہر نکل آیگی **فصل سینہ کی بیماریون کا علاج** ضیق النفس یعنے دمہ
یہ مرض اکثر بڑھاپے مین بلغم کے غلبہ سے حادث ہوتا ہی اور امراض طول کھینچنے والون مین سے ہی
اُسکی تدبیر سے غافل نہون بعد نضج کے کبھی کبھی بلغم کا تنقیہ مسہل سے کرتے رہین **حب** مفید
تنگی نفس مغز کرنجوا پیپل پیسکر ادرک کے عرق مین سیاہ مرچ کے برابر گولیان بناکر دو تین گولیان صبح کو
کھایا کرین **حب** ہلدی رائی لوٹا سجی ہر ایک چار حصہ گڑ اٹھارہ حصہ کوٹ چھانکر جنگلی بیر کے برابر
گولیان بناکر ایک صبح ایک شام اسی طرح پر چالیس روز تک کھائین **حب** سیب جلاکر ادرک کے
پانی مین کھرل کر کے چنے کے برابر گولیان بناکر کھائین **حب** نافع ضیق النفس مدار کی کلی جو کھلی نہو
دو حصہ پیپل ایک حصہ لاہوری نمک ایک حصہ باریک پیسکر جنگلی بیر کے برابر گولیان بنائین۔
خوراک ایک گولی **حب** مدار کا پتا ایک عدد سیاہ مرچ پچیس عدد کوٹ چھان کر سیاہ مرچ کے برابر
گولیان بنائین خوراک جوان کے لیے سات گولی لڑکے کے لیے دو گولی **حب** فلفل دراز
سیاہ مرچ ہر ایک یکدرم کاکڑا سینگی آدھا درم سجی سفید چوتھائی درم افیون چار سرخ کوٹ چھان کر
ادرک کے پانی مین جنگلی بیر کے برابر گولیان بنائین خوراک ایک گولی اگر ادرک نہ ملے پانچ درم سونٹھ
ملاکر گولیان بنائین **حب** ایلوا سجی سفید سیاہ مرچ ہلدی کوٹ چھان کر گھیکوار کے عرق مین کھرل
کر کے جنگلی بیر کے برابر گولیان بنائین خوراک ایک گولی نیمگرم پانی سے **حب** نیل جو کہ کی لکڑی ہر ایک
دو درم مالکنگنی چوتھائی درم کوٹ چھانکر پانی مین کھرل کر کے چنے کے برابر گولیان بنائین ہر صبح و شام ایک
گولی کھایا کرین ترشی سے پرہیز کرین اور غذا چکنی کھائین **دیگر حب** سانس اور بلغمی کھانسی کو
نافع ہی عاقرقرحا سیاہ مرچ انار کی چھال اجمود بانسے کی پتیان چھوٹی کٹائی کی جڑ ببول کی

چھالیا بیجی سفید لاہوری نمک نمک سانبھر ہر واحد ایک ماشہ افیون دو ماشہ کوٹ چھان کر ادرک کے
شیرہ مین چنے کے برابر گولیان بناکر منھ مین رکھکر رال اُسکی نگل جائین دیگر ضیق النفس کو نافع ہے
ایلوا سُہاگہ مرکی کوٹ چھانکر چنے کے برابر گولیان بنائین دو صبح کو دو شام کو کھایا کرین دیگر پیپل
ایک تولہ کپڑے کو پانی سے نم کرکے پیپل اُس مین لپیٹ کر بھوبھل مین رکھین ایک گھنٹہ کے بعد نکال کر
سہاگہ بریان خولنجان سیاہ مرچ ہر واحد ایک مثقال پیپل عاقرقرحا ڈیڑھ حصہ باریک پیسکر گھیکوار کے
شیرہ مین خوب کھرل کرکے چنے کے برابر گولیان بناکر ایک گولی روز کھائین دیگر بانسہ کا پھل
پھٹکری پھول کاکڑا سینگی سیاہ مرچ کلونجی پیپل بہارنگی کٹائی کے بیج برابر لیکر ادرک کے عرق مین گولیان
بنائین خوراک ایک درم دیگر کسونڈی کا تازہ پھل بھون کر کھائین دیگر ریٹھے کا مغز کھانا سانس کو
نفع دیتا ہی دیگر نسخہ عجیب ہی تخم روسہ نکچھکنی پان تینون ادویہ بریان کرکے پیسکر چار رتی کے برابر پان
مین کھائین دیگر مدار کے پتے مرکی کتھہ سفید پانی مین پیسکر طلا کرین اور مرکی گلی مٹی کے برتن مین
رکھین اور منھ برتن کا بند کرکے جلتے ہوے چولھے یا تنور مین رکھین جب جلکر راکھ ہو جائے پیسکر
ہر روز ایک رتی پان مین کھایا کرین دیگر کھانسی و دمہ کو نافع ہی مدار کی پتیان کہ زرد ہو کر درخت سے
گر پڑی ہون ایک سیر چونہ نمک ہر ایک دو درم دونون کو پانی مین پیسکر مدار کے پتون پر لگا کر خشک
کرکے مٹی کے برتن مین رکھکر جنگلی کنڈے کی آگ مین ایک پہر تک جلائین جب راکھ ہو جائے ایک
رتی روز کھایا کرین دودھ دہی اور ترشی سے پرہیز لازم ہی دیگر مدار کی کونپل پان مین رکھکر جاڑون
کی فصل مین تین روز تک ہر روز ایک کونپل کھائین چوتھے روز ڈیڑھ کونپل پانچوین روز دو کونپل
اسی طرح چالیس روز تک نصف نصف کونپل ہر روز زیادہ کرکے کھائین دیگر مدار کی کلی جو
کھلی نہو جسقدر چاہین لیکر ہر پھول مین ایک سیاہ مرچ رکھکر مٹی کی نئی ہانڈی مین رکھین اُس پر
کھاری نمک بچھاکر ہانڈی کا منھ بند کرکے تنور مین رکھین بعد سرد ہونے کے نکال کر چار رتی اُس
مین سے ہر روز کھایا کرین دیگر نافع ضیق النفس بلغمی دانہ الائچی مالکنگنی دو ماشہ لیکر نگل جائین
دیگر ادرک کا عرق پیاز کا عرق لہسن کا عرق گھیکوار کا عرق شہد ادویہ برابر لیکر

چینی یا شیشہ کے برتن مین رکھکر زمین مین دفن کرین بعد تین روز کے نکال کر برابر ایک کوڑی کے ہر روز
کھائین دیگر تھوڑی جڑ بسکھپرہ کی ہر روز پان مین کھائین دیگر تمباکو کا گل آگ مین جلا کر سفید
کر کے پیسکر دو رتی پان مین کھایا کرین بادی اور ترشی سے پرہیز کرین دیگر تمباکو کا گل جمع کر کے
جلائین جب سفید ہو جائے اُسکو پانی مین حل کر کے ایک رات دن رہنے دین اور ہر روز
تین مرتبہ اُسکو حرکت دیتے رہین پھر چھان کر پانی اُسکا لیکر پتیلہ مین جوش دین جب نمک ہو جائے
دو رتی اُس مین سے لیکر پان مین کھایا کرین دیگر تھوہڑ کی لکڑی مجوف کر کے ایک دام پھٹکری
اُس مین رکھکر گل حکمت کر کے کنڈے کی آگ مین جلائین جب سرد ہو جائے پھٹکری نکال کر
دو سُرخ کے برابر پان مین کھایا کرین دیگر ضیق النفس کو نافع ہی خواہ گرمی سے ہو خواہ سردی سے
اسبغول کف دست کے برابر تین چار مہینے صبح و شام پھانکنے سے تخفیف ہوتی ہے دیگر
ضیق النفس بلغمی کو مفید ہی پان سرو رناخن کے برابر پان مین رکھکر کھایا کرین دیگر سمندپھل
دو عدد پیپل چار عدد دونون کو جلا کر پیس کر ایک کوڑی کے برابر پان مین روز کھایا کرین دیگر
لکڑی کا جالہ صاف کر کے گڑ مین لپیٹ کر کھائین اگرچہ گرمی بہت کرتا ہی مگر مفید ہی دیگر ریوسہ
کی پتیون کا عرق ضیق النفس کو نفع دیتا ہی دیگر چار تولہ گیہون مدار کے شیرہ مین تین روز بھگوئین
پھر مٹی کے برتن مین رکھکر منہ اُسکا بند کر کے جنگلی کنڈون مین جلائین جب سرد ہو جائے پیس کر
چھان کر چار تولہ گڑ ملا کر دو دام عالمگیری کے برابر گولیان بنائین ایک گولی صبح کو کھایا کرین ترشی
اور بادی سے پرہیز کرین چڑچڑہ کا نمک تھوڑا کھایا کرین سینہ کو بلغم سے پاک کرتا ہے اور
ضیق النفس کو دور کرتا ہی اور نمک تھوہڑ کا بھی یہی خاصیت رکھتا ہی اور مدار کا نمک کھانا بھی
نافع ہی اور اُسکا نمک بنانے کا طریقہ یہ ہی کہ مدار کے پتے خشک کر کے جلا کر رات کو برتن مین بھگو دین
صبح پانی صاف اُسکا لیکر جلائین تاکہ پانی جلکر نمک ہو جائے اور نمک بھی اسی طریقہ سے بناتے ہین
دیگر سہل ضیق النفس کو نافع زیادہ ہی جمال گوٹہ مقشر کر کے چراغ مین جلائین جب راکھ ہو جائے
پیسکر چار حصے کرین ہر روز ایک حصہ پان مین رکھکر کھائین دیگر پھٹکری بریان مصری برابر

کوٹ چھان کر سفوف بنائین خوراک ایک ماشہ سے چھ ماشہ تک **دیگر** گیہون بقدر حاجت کے
نئے سبوچہ مین جلاکر کوئلا کرکے ہلدی گیہون جلے ہوے کے برابر لیکر جلائین پھر دونون باریک پیسکر
پہلے روز ساڑھے پانچ ماشہ پانی گرم یا سرد سے کھائین دوسرے روز ایک کوڑی برابر زیادہ
علے ہذا القیاس ایک ماہ اکیس روز تک استعمال کرین انشاءاللہ تعالی بعد سات روز کے
تفاوت ظاہر ہوگا **دیگر** کلی مدار کی جڑ ڈیڑھ حصہ اجوائن ایک حصہ کوٹ چھان کر گڑ مین گولیان بنائین
ایک تولہ ہر صبحکو کھائین **دیگر** کریل کی لکڑی جلاکر راکھ اُسکی ایک ماشہ کھایا کرین **دیگر** گندھک آملہ سار سات
ماشہ مصری چار درم شہد مین ملاکر دو ماشہ پان پر لگاکر ملکر کھائین **دیگر** پیا بانسہ کا چھوٹا درخت مع جڑ پتون
کے سایہ مین خشک کرکے کوٹ چھان کر سفوف بناکر ایک کف دست ہر صبح کھائین **دیگر** بارہ سنگھے کا
سینگ جلاکر پہلے روز ایک ماشہ شہد مین ملاکر کھائین پھر ایک ماشہ روز زیادہ کرکے مقدار اُسکی
ایک تولہ تک پہونچائین اگر اس درمیان مین گرمی زیادہ کرے اسی قدر پر اکتفا کرین **دیگر** مدار کی چھال
سہجنہ کی چھال ہر ایک تین درم جوکھار ایک درم پیپل سات درم توتیاے سبز چوتھائی درم بریان
کرکے سفوف بنائین خوراک آدھا درم **دیگر** اندرائن کی جڑ پیپل سبھی مساوی کوٹ چھان کر رکھین
ایک ماشہ صبح ایک ماشہ شام کو کھایا کرین **دیگر** لاہوری نمک پہلے روز دو ماشہ پیسکر سوتے
وقت چاٹین اور ہر روز آدھا ماشہ زیادہ کرین تاکہ چھ ماشہ تک پہونچے اُس پر پانی نہ پیین اگر
پیاس بہت معلوم ہو نیمگرم پانی پیین **دیگر** مدار کی پتی اڑھائی پاؤ منڈوے کی شاخین ٹکڑے
ٹکڑے کرکے سوا سیر اجوائن سادہ گندھک آملہ سار نیم کوب پندرہ دام نمک سانبھر لاہوری
نمک سیاہ نمک جوکھار سبھی ہر ایک تین دام ادویہ ہانڈی مین بھر کر سرپوش کرکے مٹی سے
مُنھ اُسکا بند کرین اُسپر سے کپڑ مٹی کرکے بہت سی لکڑیون مین رکھکر جلائین جب راکھ ہو جاے
پیسکر کھایا کرین اور تھوڑا تھوڑا بڑھاکر کف دست تک پہونچائین مگر چونکہ اُس دوا سے خون
آنے کا خوف ہی زیادہ نہ کھائین **سفوف** کہ ہند مین اسکا استعمال ہی بھکرمول بھارنگی
سیاہ مرچ پیپل کٹائی کی بیخ کاکڑا سینگی سیاہ نمک لاہوری نمک سجی بلی لوٹن برابر کوٹ چھانکر

سفوف بنائین ایک ماشہ صبح ایک ماشہ شام کھائین اور طعام مین گھی زیادہ کرین شربت تمباکو
تمباکو کے سبز پتون کا شیرہ گڑ مساوی الوزن لیکر شربت بناکر صاف کر کے رکھین خوراک ایک
دام سے دو دام تک کم قوت کو کم دین کہ اُسکو قے و اسہال کا اندیشہ ہی اور ضیق النفس کو بہت
مفید ہی پانچ روز مین صحت کلی دیتا ہی لعوق یعنی چٹنی کھانسی اور ضیق النفس کو کہ بلغم سے ہو
نافع ہی السی اسپند مساوی پیسکر دو چند شہد مین ملاکر ہر روز اس سے ایک تولہ چاٹین بعضون
نے لکھا ہی السی بریان تیس درم سیاہ مرچ دس درم سہ چند شہد مین ملاکر چاٹین اور بعضے مرچ کے
عوض پودینہ ملاتے ہین اور بعضے فقط السی سہ چند مین قوام کرتے ہین دیگر سانک آنے کو مفید
ہی سہاگہ بریان تین تولہ شہد چار تولہ ملاکر رکھین سوتے وقت تین اُنگلی اُسمین سے لیکر چاٹین دیگر
بلغم کے دفع کرنے مین بیمثل ہی کائپھل سونٹھ پھکرمول کاکڑا سینگی بھارنگی دار فلفل مساوی الوزن
کوٹ چھان کر شہد مین ملاکر روزانہ ایک دام کھایا کرین دیگر بابچی ہلدی پیپل آنبہ ہلدی سیاہ مرچ
نمک سیاہ چیتہ سہاگہ بریان ہر ایک دام بچ آدھا دام کوٹ چھان کر خوراک ایک مثقال
گرم پانی سے دیگر کاکڑا سینگی پھکرمول بھارنگی کائپھل برابر کوٹ چھان کر سونٹھ بھگو کر اُسکے پانی
مین تر کر کے صبح و شام ایک ایک ٹانک کے برابر کھائین دیگر ضیق النفس اور کھانسی کو مفید ہی
ہلیلہ بہیڑہ دونون ایک ایک حصہ کوٹ چھان کر خوراک ایک ٹانک صبح اور ایک ٹانک شام
اور دو درم ریٹھا ہر روز کھانا ضیق النفس کو نفع رکھتا ہی دیگر قسط تلخ دو چند شہد مین ملاکر چاٹین
ضیق النفس اور کھانسی کو مفید ہی دیگر السی بتھی سات ماشہ مویز منقی ایک تولہ پانی مین
جوش دے کر صاف کر کے پیین دیگر بڑی کٹائی کی جڑ ٹکڑے ٹکڑے کر کے پاؤ سیر پانی مین
جوش دین جب چہارم حصہ باقی رہے پیین دیگر بلغمی کھانسی کو مفید ہی جنگلی پیاز شیطرج سونٹھ
بھارنگی کٹائی مع جڑ اور پتون کے روسہ ببول کی چھال ہر ایک دو دام ادویہ نیم کوب
کر کے چھ حصہ کرین ایک حصہ آدھ سیر پانی مین جوش دین جب آدھ پاؤ رہے صاف کر کے
پیین دیگر ضیق النفس اور کھانسی کو نافع ہی چھوٹی کٹائی کی جڑ گلوے پھکرمول پیپل بھارنگی

کاکڑاسینگی زرکچور ہرایک تین ماشہ ایک سیر پانی مین جوش دین جس وقت آدھ پاؤ پانی رہے
صاف کرکے پیین **حلوا** سل اور خشک کھانسی کو نافع ہی مغز تخم کدوے شیرین مغز تخم خیارین خشخاش
نشاستہ برابر شیرہ نکال کر قند سفید یا ترنجبین یا شیر خشت یا شربت بنفشہ ملاکر پیین **حلوا**
کہ مرض سینہ اور سل اور کھانسی اور دق اور قرحۂ امعا کو مفید ہی اور قوت دینے والا اور ترکرنیوالا
دماغ کا ہی نشاستہ کو پانی مین جوش دیکر شکر ملاکر قوام کرین پھر شیرۂ تخم خشخاش مغز تخم کدو ملاکر حلوا
بنائین **فصل** مرض سل کا علاج سل ریہ کے زخم کو کہتے ہین اور ریہ پھیپھڑے کا نام ہی اس مرض
کو کھانسی اور تپ لازم ہی کبھی کھانسی سے خون بھی نکلتا ہی اور بیمار روز بروز دبلا ہوتا جاتا ہی
ہر چند کہ یہ مرض علاج پذیر نہین ہی مگر تاکہ مریض جلد نہ مرجاے اول فصد باسلیق کھولین پھر
کھانسی اور تپ کا علاج کرین **حب** کہ سل کو نفع دیتی ہی سنگ جراحت زہر مہرہ کتھ سفید کتیرا
صمغ عربی نشاستہ تخم خشخاش سفید تخم خطمی گیرو ہر واحد ایک درم افیون ایک ماشہ کوٹ چھان کر
گولیان بنائین اور کبھی شدت تپ مین تھوڑا کافور موافق مزاج کے ملایا جاتا ہی **قرص سرطان**
سل اور دق کو نافع ہی گینگٹہ جلاکر دس درم نشاستہ تخم خشخاش سفید تخم خشخاش سیاہ ہر واحد دس
درم تخم خرفہ سیاہ ملیٹھی مقشر تخم خطمی نیم کوفتہ ہر واحد تین درم صمغ عربی کتیرا ایک ایک درم لعاب اسبغول
مین قرص بنائین خوراک دو درم **خشخاش کی چٹنی کا نسخہ** سہل سل کے مرض مین حکیم
اسمٰعیل خان کا مجرب ہی خشخاش سفید نیم کوفتہ دس درم اسبغول تین درم آدھ سیر پانی مین جوش دین
جب آدھا باقی رہے آدھ سیر قند مین قوام کرین اوپر سے خشخاش سفید صمغ عربی ہر ایک دو درم
پیسکر ملائین خوراک ایک تولہ **دوا** سل کو نافع ہی ملتانی مٹی دو مثقال پیسکر پیین **فصل دبۂ اطفال کا**
**علاج** دبۂ اطفال پسلی کا عارضہ جو لڑکون کو ہوتا ہی اس مین تپ اور کھانسی اور پسلی کا دبنا عارض
ہوتا ہی یہ دو طرح پر ہی ایک وہ کہ مادہ اسکا گرم ہو اس مین تپ بھی ہوتی ہی اس سے چندان اندیشہ
نہین ہی اسمین سات روز تک شیار تیز کہ جس سے اندر کے اعضا چھل جائین مانند توتیاے ہندی
اور جمال گوٹہ اور مثل اسکے نہ دین اور بہترین تدبیرون سے تلیین کرنا ہی چاہیے کہ املتاس عناب

منقی بنفشہ سے بے انتظار نضج تلیین کرین دوسرا وہ کہ بلغم کے مادہ سے ہو اُس مین تپ اور
سو رتنفس بھی ہوتا ہی اول کی نسبت اسمین خطرا ہی **حب** کہ دبہ اطفال کو نافع ہی کمیلہ چونہ توتیا
سبز ہلیلہ زرد پوست بہیڑہ کتھہ سفید مساوی باریک پیسکر گولیان بنائین وقت حاجت کے تھوڑے
گھی مین ملا کر طلا کرین **حب دیگر** کچھوا تخم بیلہ لونگ برابر وزن لیکر گولیان بنائین ایک گولی روز دین
دو تین روز مین دفع ہو جائیگا **حب دیگر** مغز تخم کرنجوہ ایک عدد توتیا سبز خام ایک سُرخ باریک
پیسکر سرسون کے برابر گولیان بنا کر ایک گولی روز کھائین **حب دیگر** ایلوا اجوائن گوٹھ سہنجنی اور
کرکے مساوی الوزن لوہے کے برتن مین اُس گائے کے پیشاب مین جو جنی نہ ہو لوہے کے
دستے سے پیسکر مونگ کے برابر گولیان بنائین خوراک سن کے موافق دایہ کے دودھ مین دین
**حب دیگر** لڑکون کے دبہ کو مفید ہی اور کیڑون کو نکالتی ہی کمیلہ آٹھ ماشہ ہینگ ایک ماشہ
کوٹ چھان کر دہی کے پانی مین سیاہ مرچ کے برابر گولیان بنائین خوراک دودھ پیتے ہوے لڑکے
کو ایک گولی گرم پانی کے ساتھ اور بڑے لڑکے کے واسطے سن کے موافق دین **حب** دبہ اطفال
کو نافع ہی چوکہ کی لکڑی سیاہ مرچ پوست ہلیلہ زرد تربد بجوف برابر پیسکر سیاہ مرچ کے برابر گولیان
بنائین خوراک ایک گولی **حب** دبہ اطفال کو مفید ہی خشک کچھوا پانی مین پیسکر ایک قطرہ لڑکے
کے حلق مین ٹپکائین بہت فائدہ رکھتا ہی **حب** بکائن کی پتی نیم گرم کرکے پہلے رینڈی کا تیل
پیٹ پر ملین اُس پر پٹی باندھین۔ **جوشاندہ** کسم کے پھول ایک ماشہ دو درم لڑکے کے
پیشاب مین جوش دین جب نصف یا چوتھائی رہے پلائین **دیگر** جوانسہ کی جڑ دو ماشہ
پانی مین جوش دے کر لڑکے کو پلائین۔ **ضماد** دبہ اطفال کو مفید ہو صمغ عربی ایک تولہ ایلوا
چھ ماشہ کوٹ چھان کر گھیکوار کے عرق مین ملا کر لگائین **فائدہ** اہل ہند کے نزدیک نسخون
معتبر سے ایک حب گھوڑچڑھی ہی یعنی تاثیر اُسکی بیمار کو مرض سے خلاص کرنے مین
اُس شخص کو مخلصی کے مانند ہے کہ گھوڑے پر سوار ہوا اور یہ نسخہ جو گیہون کا ہے اوس کو سب
مسکین نواز بھی کہتے ہین نسخے اسکے بہت ہین دو ایک نسخے سہل اس جگہہ لکھتا ہون اکثر

بیماریون کے واسطے نافع ہین خصوصًا وبۂ اطفال کے لیے جو بغیر تپ کے ہو نہایت مفید ہے
**حب گھوڑہ چڑھی** پارہ گندھک ہرتال سونٹھ سیاہ مرچ پیپل پوست ہلیلہ زرد پوست بہیڑہ
آنولہ سہاگہ مغز تخم تربز ریحان کے پتون کا عرق مساوی لیکر اول پارہ اور گندھک خوب پیسکر
باقی ادویہ لوہے کے برتن مین ڈال کر لوہے کے دستہ سے بھنگرے کے عرق مین تین روز پیسکر مونگ
کے برابر گولیان بناکر ایک گولی روز کھایا کرین **دوسرا نسخہ حب گھوڑ چڑھی** کا پارہ ایک دام
گندھک ترپد سفید ہر ایک دو درم سیاہ مرچ تین درم سہاگہ چار درم پوست ہلیلہ زرد آٹھ درم
رینڈی سات درم جمال گوٹہ مدبر آٹھ درم الائچی چوتھائی درم کوٹ چھان کر گولیان بنائین
**فائدہ** یہ گولیان دفع ضیق النفس کے واسطے ہلیلہ و بہیڑہ اور آنولہ کے ساتھ اور زکام کے
واسطے شکر کے ساتھ اور کھانسی خشک کے لیے بھنگرہ کے عرق کے ساتھ اور دفع زہر کے واسطے
گیارہ گولیان چرچرہ کے عرق کے ساتھ اور دفع ریاح کے واسطے شہد کے ساتھ اور قولنج ریحی کے
واسطے عرق بادیان کے ساتھ کھانا اور لگانا بکری کے پیشاب مین رگڑکر سفید داغ کے لیے مفید ہے
آنکھ کے جالہ کے واسطے عورت کے دودھ مین رگڑکر لگانا اور دفع طاعون کے لیے لیمون کے
عرق مین اور بیماریون ریحی کے واسطے ادرک کے پانی سے ایک گولی نگل جانا نافع ہے **فصل**
**ذات الجنب** یعنی پہلو کے درد کا علاج اگر درد کے ساتھ تپ اور کھانسی بھی ہو فصد باسلیق
کھولین اور باقی علاج اُسکا جو کتابون مطولہ مین مذکور ہے کرین اگر ذات الجنب ریح اور سردی سے
ہو علامت اُسکی انتقال کرنا درد کا ایک جگھ سے دوسری جگھ اور تپ نہین ہوتی
**دوا** پہلو کے درد کو جو ریح اور سردی سے ہو مفید ہے قدرے سونٹھ اور تھوڑی ارنا
کی جڑ نیم کوفتہ پانی مین جوش کرکے پیین **طلا** درد پہلو کے واسطے کہ بغیر تپ کے ہو
نافع ہے مدار کی جڑ لڑکے کے پیشاب مین گھسکر موضع درد پر لگاکر دھوپ مین بیٹھین اور
جنگلی کنڈون سے سینک کرین **ضماد** بارہ سنگھے کا سینگ سیاہ مرچ پانچ عدد پیسکر نیم گرم
ضماد کرین **دوا** نافع درد سینہ دیودار اڑھائی ماشہ پیسکر پانچ ماشہ قند سیاہ ملاکر غلولہ

بناکر کھائین بعضے اُسکے برابر سونٹھ بھی زیادہ کرتے ہین دیگر نافع درد سینہ سہجنہ کی پتیان
پکاکر کھائین دیگر گھیتھی شہد ملاکر جوش کرکے پینا درد مزمن سینہ اور ضیق النفس کو نافع ہی فصل
سعال یعنی کھانسی کا علاج جو کھانسی کہ ذات الجنب اور ذات الصدر اور ذات الریہ وورم
جگر اور سل وغیرہ کے سبب سے ہو علاج اُسکا دفع کرنا اُس مرض کا اور کھانسی کی مجمل کیفیت
یہ ہی کہ کبھی خشک ہوتی ہی کہ اُسمین کوئی چیز نہین نکلتی اور کبھی تر ہوتی ہی کہ اُس مین بلغم نکلتا ہی
اور سینہ مین خرخراہٹ ہوتی ہی علاج بلغمی مین بعد نضج کے تنقیہ بلغم کا کرین اور خشک مین
ادویۂ مرطبہ استعمال کرین حب اُس کھانسی کو نافع ہی جو بلغم سے ہو کاکڑاسینگی کوٹ
چھان کر سیاہ مرچ کے برابر گولیان بناکر مُنھ مین رکھین دیگر تر و خشک کھانسی کو مفید ہے
ملیٹھی مقشر کتیرا صمغ عربی نشاستہ مصری مساوی کوٹ چھان کر چنے کے برابر گولیان بناکر
مُنھ مین رکھین دیگر مجرب کھانسی کو نافع ہی بیتہ کے پھول ہلیلہ زرد دونون مساوی لیکر ادرک
کے شیرہ مین مونگ کے برابر گولیان بناکر مُنھ مین رکھین دیگر سیاہ مرچ سجی چنے بھون کر مقشر
کرکے مساوی الوزن لیکر ادرک کے شیرہ مین گولیان بنائین دیگر ایک ہفتہ مین کھانسی کو دور
کرے ہلدی ایکدرم سجی سفید چوتھائی درم کوٹ چھان کر کھرل مین پیسکر چھوٹے بیر کے برابر گولیان
بناکر صبح و شام ایک گولی کھایا کرین دیگر سیاہ مرچ سہاگہ کاکڑاسینگی لونگ پھٹکری بھارنگی پوست
ہلیلہ پیپل لاہوری نمک چنے برابر لیکر سب ادویہ کے ہموزن سونٹھ ملاکر کوٹ چھان کر لیمون کے
عرق مین کھرل کرکے چھوٹے بیر کے برابر گولیان بناکر سوتے وقت ایک یا دو گولی کھائین دیگر
لڑکون کی کھانسی کو جو بلغم سے ہو مفید ہی سہاگہ نصف خام نصف بھونکر اُسکے برابر سیاہ مرچ لے کر
گھیکوار کے عرق مین کھرل کرکے چنے کے برابر گولیان بناکر استعمال کرین دیگر چھوٹی کٹائی کی جڑ
ملیٹھی کاکڑاسینگی خولنجان پوست ہلیلہ پانی مین جوش دیکر ببول کی چھال ملاکر چنے کے برابر گولیان بناکر
مُنھ مین رکھین دیگر کھانسی و ضیق النفس کو نافع ہی سیاہ مرچ پیپل مغز تخم کرنجوا کٹائی کے بیج سہاگہ
بریان کتھہ سفید ہر واحد ایکدرم افیون آدھا درم کوٹ چھان کر ایک پہر ادرک کے عرق مین کھرل

کر کے سیاہ مرچ کے برابر گولیان بناکر منھ مین رکھین **دیگر** پوست ہلیلہ زرد مغز تخم کرنج کاکڑا سینگی
سیاہ مرچ ملیٹھی مساوی کوٹ چھانکر چنے کے برابر گولیان بناکر منھ مین رکھین **دیگر** تھوڑی خشخاش
بریان کرکے پیسکر تھوڑا لاہوری نمک اور سیاہ مرچ ملاکر ایک ماشہ کے برابر ہر روز دو تین بار
کھایا کرین **دوا** شلغم پر کپروٹی کرکے تنور مین پکاکر پانی نیمگرم اُسکا نچوڑکر مصری ملاکر پلائین **حب** بلغ
کھانسی کو نافع ہی ملیٹھی سیاہ مرچ بریان کرکے برابر اسکے مصری ملاکر کوٹ چھانکر چنے کے برابر گولیا
بنائین رات کو دو گولی منھ مین رکھین **حب دیگر** پوست ہلیلہ پوست بہیڑا کاکڑا سینگی بھارنگی
دارفلفل پھٹکری سہاگا چیتہ لونگ لاہوری نمک سونٹھ برابر سہاگا بریان کرکے چھوٹے بیر کے برابر گولیا
بنائین خوراک ایک گولی صبح ایک شام **دوا** کہ کھانسی بلغمی کو نفع دے پنوار کے بیج پیسکر چار ما
کے برابر تین ہفتہ تک کھائین **دوا** کیلے کا پتا جلاکر راکھ اُس کی لیکر تھوڑے نمک مین ملا
ہر روز چند مرتبہ کھایا کرین **تدبیر** یعنی تیل لگانا مقعد پر بالخاصیت کھانسی کو تسکین دیتا ہی
**دوا** سرفہ مزمن کو نافع ہی پیپل چلم پر رکھکر مثل تمباکو کے پیین **دوا** کہ گلے مین لٹکانا اُسکا
بالخاصیت مفید ہی ریاض عالمگیری مین لکھا ہی کہ کوے کا گوہ تھیلی مین باندھکر لڑکے کے گلے
مین لٹکائین کھانسی کو نافع ہی **دوا** سرفہ بلغمی کو نفع دیتی ہی کچلہ گھی مین جلاکر پیس کر رکھین صبح دو
اس مین سے کھائین **حریرہ** کھانسی کے واسطے مفید ہی گیہون کی بھوسی پانی مین مل
شیرۂ اُسکا لیکر شیرۂ مغز بادام و نشاستہ و قند ملاکر حریرہ بناکر نیم گرم پیین **دوا** نمک لاہوری
نمک سانبھر نمک سیاہ اجوائن نمک نفطی سہاگا سب ادویہ برابر لیکر مٹی کے سبوچہ مین رکھ
اوپر سے کپروٹی کرکے آدھ گز کا گہرا ایک گڑھا کھودین اُس مین جنگلی کنڈے بھرکر سبوچہ اُسکے
اندر رکھکر جلائین جب سرد ہو جاوے نکال کر پیس کر اُس کے برابر صمغ عربی ملاکر ایک ماشہ
روز کھایا کرین **سفوف** کھانسی کو مفید ہی ترپھلا لاہوری نمک پوست انار مغز تخم کر
روسہ کے پتون کی راکھ جوالسہ کی راکھ ہر واحد ایک حصہ پیپل سیاہ مرچ ہر ایک آدھ
حصہ کوٹ چھان کر سفوف بناکر ایک ماشہ صبح و شام کھایا کرین تین روز مین آرام ہووے

**سفوف دیگر** پوست انار اگر ولایتی ہو بہتر ورنہ دیسی کاکڑا سینگی ہر واحد چھ ماشہ لاہوری نمک سیاہ نمک ہر ایک تولہ پوست ہلیلہ دو تولہ کوٹ چھان کر سفوف بناکر ہر روز چند مرتبہ کھلایا کرین **سفوف دیگر** کاکڑا سینگی ملیٹھی مقشر ببول کا گوند پوست خشخاش پیپل مغز سمندر پھل برابر کوٹ چھان کر سفوف بنائین خوراک تین ماشہ **شربت زوفا** مسرفہ بلغمی کو نافع ہی ملیٹھی مقشر بادیان تخم خطمی پر سیاؤشان ہر ایک دو درم زوفا بیتھی ہر واحد ایک درم لسوڑہ تیس درم پوست خشخاش مع تخم گیارہ عدد پاؤ سیر شکر مین بنائین **املتاس کا گلقند** کھانسی اور تلیین طبیعت کو نفع دیتا ہی املتاس ایک حصہ قند دو حصہ بدستور گلقند بنائین خوراک ایک تولہ **املتاس کی چٹنی** ملین طبع ہی اور بلغم کو سینہ سے دفع کرتی ہی اور کھانسی کو مفید ہی املتاس پانی مین حل کر کے تین حصہ شکر مین قوام کرین خوراک دو تولہ عرق بادیان یا اُسکے شیرہ کے ساتھ **ہالم کی چٹنی** بلغمی کھانسی کو نافع اور مواد کو سینہ پر گرنے سے مانع اور دافع درد پہلو ہی ہالم کو کوٹ کر شہد مین ملاکر چاٹین **دیگر** سرسون پیس کر شہد مین ملاکر چاٹنا تر کھانسی کو نفع دیتا ہی **دیگر** کھانسی اور دمہ اور سوء تنفس اور خرخر کرنے لڑکون کو نافع ہی مویز منقی دو دام شہد خالص تین دام سیاہ مرچ پیپا بانسہ بھارنگی ناگر موتھا کاکڑا سینگی ہر ایک چھ ماشہ اتیس کچھ خراسانی ہر واحد چار ماشہ کوٹ چھان کر شہد مین ملاکر موافق سن وسال کے دایہ کے دودھ مین ملاکر دین **خشخاش کی چٹنی** اُس کھانسی کو جو نزلہ سے ہووے نافع ہے پوست خشخاش مع تخم تیس عدد لسوڑہ اُس کے برابر بادیان تخم خطمی ہر واحد ایک تولہ آدھ سیر پانی مین جوش دین جب نصف باقی رہے صاف کر کے پاؤ سیر شکر مین قوام کرین بعد قوام کے ملیٹھی مقشر چار درم صمغ عربی ایک درم کتیرا آدھا درم پیس کر ملائین سوتے وقت اور صبح کو ایک تولہ اس سے چاٹ لین **گوندی کی چٹنی** کھانسی کو نافع ہی گوندی لیکر لعاب اُسکا نکال کر مساوی شکر سے قوام مین لا دین اور آخر قوام مین تھوڑا ببول کا گوند پیس کر ملاکر استعمال کرین **دیگر** کھانسی اور قے اطفال کو نافع ہی کاکڑا سینگی ملیٹھی اتیس پیپل صمغ عربی مساوی کوٹ چھان کر شہد مین

ملاکر چاٹین دیگر نافع سرفہ صمغ عربی ڈیڑھ تولہ کتیرا نشاستہ ہرواحد ایک تولہ ملیٹھی مقشر آدھا تو
قند سفید بارہ دام عالمگیری اور کبھی حرارت کے وقت مغز تخم تربز ایک تولہ اضافہ کرتے ہیں
دیگر لڑکون کے خرخر کرنے اور بلغمی کھانسی کو مفید ہو اور اُسکا ہمیشہ کھانا موجب فربہی او
توانائی لڑکون کا ہی کاکڑا سینگی پیس کر شہد مین ملاکر لڑکے کو چٹائین خوراک سن کے موافق
دیگر کھانسی کو مفید ہو اور پہلے نسخہ سے قوت مین زیادہ ہو مویز دانہ نکال کر کاکڑا سینگی چار فلفل
ملاکر چاٹین دیگر ناگر موتھا ملیٹھی کوٹ چھان کر شہد مین ملاکر تھوڑا اُس سے دایہ کے دو
مین ملاکر لڑکے کو دین چٹنی مؤلف کی ایجاد کھانسی کو مفید ہو ملیٹھی مقشر مویز منقی ہر ایک
چار درم پوست خشخاش مع تخم سات عدد لسوڑہ سات عدد السی دو درم انجیر سادہ تین عد
سونف کی جڑ زوفا ہر واحد ایک درم سب کو تین پاؤ پانی مین جوش دین جب پاؤ سیر باقی رہے
صاف کر کے پاؤ سیر قند مین قوام کرین پھر مغز بادام نشاستہ مغز چلغوزہ ہر ایک چار درم کاکڑ
دو درم رب السوس صمغ عربی ہر واحد ایک درم فلفل دراز آدھا درم مرکی ایک ماشہ پیسکر
ملائین خوراک ایک مثقال سے دو مثقال تک جوشاندہ مؤلف کا ایجاد کھانسی کو فائدہ رکھتا ہے
گاؤزبان ایک مثقال بادیان ایک درم ملیٹھی چار درم پوست خشخاش ایک عدد صمغ عربی آدھا
درم لسوڑہ سترہ دانہ تخم خطمی ایک درم مویز منقی گیارہ دانہ مصری مین بدستور بناکر استعمال
کرین دیگر گیہون چار درم پاؤ سیر پانی مین جوش دین اور دو ماشہ یا ایک ماشہ لاہوری نمک
ڈالین جب سوم حصہ باقی رہے صاف کر کے پیین ایک ہفتہ مین کھانسی دور ہووے دیگر اُس
کھانسی کو جو نزلہ سے ہووے جلد اثر کرتی ہو پوست خشخاش ڈونڈی اُسکی دور کر کے چار عدد لاہوری
نمک دو ماشہ اڑھائی پاؤ پانی مین جوش دین جب سوم حصہ باقی رہے صاف کر کے سوتے وقت
پیین فصل نفث الدم کا علاج نفث الدم خون تھوکنے کو کہتے ہین اگر کھنکھار سے
خون آئے سینہ کی حرارت سے ہو اور اگر بے کھنکھار کے آئے دماغ سے ہو اور جو کھانسی مین آئے
مری اور مُنہ اور جگر سے ہی علاج اگر دماغ سے خون آئے فصد سر کھولین اور جو سینے سے آئے

قصد باسلیق اور جو منہ کے اجزا سے آئے فصد چہار رگ کھولین قرص کہربا نفث الدم اور
زیادتی حیض اور خون کے پیشاب کو نافع ہی کہربا دو درم خرفہ کے بیج گھونگا جلایا ہوا مغسول دھنیا
بھونا ہوا نشاستہ گل ارمنی اقاقیا کتیرا ہر واحد ایک دام لیکر قرص بنائین خوراک دو درم
قرص گلنار نفث الدم کے واسطے نافع ہی گلنار چار درم چوکہ کے بیج دھنیا ہر ایک دو درم
کتیرا صمغ عربی سبھنہ مازو ہر واحد ایک درم قرص بنائین خوراک دو درم اور جو قبض کی احتیاج
ہو ایک دانگ افیون زیادہ کرین دوا صمغ عربی ملتانی مٹی کتیرا سفوف بنا کر سات ماشہ
شیرۂ خشخاش شیرۂ ادرک ملا کر پیین دوا گیرو کندر گلنار صمغ عربی مساوی پیسکر آملہ کے شربت
مین ملا کر کھائین دوائے عجیب نفث الدم اور قے الدم کے واسطے ببول کی کونپل انار کی پتیان
آملہ ہر واحد چار ماشہ دھنیا دو ماشہ رات کو پانی مین تر کر کے صبح پیسکر صاف کر کے تھوڑی مصری
یا شکر ملا کر پیین جوشاندہ خون تھوکنے کو مفید ہی گلوے بانسہ کی پتیان ہر واحد ایک
تولہ جوش دے کر صاف کر کے دو درم صمغ عربی پیسکر ملا کر پیین۔ خیساندہ گل خیرا ایک تولہ
رات کو پانی مین بھگو کر صبح کو صاف کر کے پیین شربت حب الآس خون کے تھوکنے کو جو
خفقان اور اسہال کے ساتھ ہو نافع ہی حب الآس چار درم صندل کا برادہ آملہ مقشر گلنار
ہر واحد دو درم شکر سفید پاؤ سیر قوام مین لائین اور بعد سرد ہونے کے صمغ عربی بریان ایک
درم پیسکر زیادہ کرین دوا خون کے تھوکنے کو نافع ہی بانسہ کی پتیان اگر خشک ہون آدھا
تولہ اور اگر تر ہون ایک تولہ پیسکر شہد مین ملا کر کھائین دیگر دو درم خرفہ کا شیرہ پینا نفث الدم
کو دور کرتا ہی دیگر نفث الدم اور قے کو بہت مفید ہی گوبھی پانی مین پیس کر ایک دام کے
برابر کھائین دیگر تخم خطمی چھوٹی مائین کوٹ چھان کر پانی ملا کر پیین دیگر افیون کھانا نفث الدم
کو نافع ہو اور جو اغذیہ کہ خون تھوکنے کو مفید ہین یہ ہین توری کدو پالک کا ساگ خرفہ
لال ساگ مسور مقشر دیگر کچنال اور اُسکی کونپل کا عرق خون تھوکنے کو نافع ہی فصل قلب کے
امراض کا علاج خفقان یعنی ہول دل اور وہ دو طرح پر ہی ایک وہ کہ بسبب اُسکا قلب مین

ہووے دوسرے وہ کہ کسی دوسرے عضو کی شرکت سے ہووے مانند معدہ و جگر اور دماغ اور
امعا اور رحم وغیرہ کے جو ہول دل کسی عضو کی شرکت سے ہووے اُس عضو شرکی کا علاج
کرین اور غیر شرکی مادہ کا تنقیہ کرین اور خفقان سادہ مین تعدیل مزاج کی کافی ہی خمیرہ صندل
خفقان گرم کے واسطے نافع ہی صندل کا بُرادہ بیس مثقال رات کو اگر گلاب ہو بہتر نہین تو پانی
مین بھگو کر صبح جوش دیکر صاف کرکے آدھ سیر شکر مین قوام کرین اگر قوام پتلا ہوا اُسکو شربت
صندل کہتے ہین اور اگر کھٹا کرنا چاہین لیمون کا عرق ملائین **شربت گاؤزبان** کہ مقوی دل
اور خفقان کو نافع ہی گاؤزبان پاؤ سیر قند ایک سیر بدستور شربت بنائین **شربت ابریشم** دل کو
قوت دیتا ہی ابریشم خام چالیس درم تین رطل پانی مین بھگو کر جوش کرین جب تیسرا حصہ باقی رہے عین
جوش مین سازج بالچھڑ ہر ایک دو مثقال بُرادۂ صندل دانہ الائچی ہر ایک چار مثقال تھیلی مین باندھکر
ڈالین پھر جلد ملکر صاف کرکے آدھ سیر قند مین قوام کرین **شربت شگوفۂ پنبہ** یعنی روئی کے
پھولون کا شربت دلکو نہایت قوت و فرحت دیتا ہی اور وسواس سوزش اور ابتداے جنون
دفع کرتا ہی شگوفۂ پنبہ گلاب مین اگر گلاب نہو پانی مین جوش دین جب آدھا پانی باقی رہے دو
وزن قند مین قوام کرین خوراک بیس درم تک **رنگترہ کا شربت** گرم دلکو قوت دیتا ہی مؤلف
مکرر بنایا رنگترے کا مغز پھانکون سے نکال کر بیج دور کرکے نچوڑ کر پانی خالص اُسکا لیکر برابر قند مین
قوام کرین اور آخر قوام مین تھوڑا گلاب ملائین **شربت اننناس** مؤلف کا ترکیب دیا ہوا اننناس
کا پانی ایک حصہ قند دو حصہ بدستور قوام مین لائین اور اگر تھوڑا گلاب و مشک زیادہ کرین بہت
اور قوی العمل ہوگا **شربت برگ تنبول** سرد دل کو قوت دیتا ہی اور نسیان و بلغم اور ضعف ہاضمہ
دفع کرتا ہی برگ تنبول پختہ زرد رنگ سو عدد کوٹ کر پانی مین جوش دے کر صاف کرکے آدھ سیر
شکر کے ساتھ قوام کرین اگر اسمین تھوڑا گلاب ملائین قوی ہووے **دواء المسک بارد** خفقان
گرم کو نافع اور مقوی دل ہی زہر مہرہ گھسکر ایک درم گلاب کے پھول کشنیز خشک خرفہ مقشر صندل
گلاب مین پیسکر ہر ایک دو درم گاؤزبان طباشیر ایک درم مشک آدھا درم شکر سفید

دو چند شہد برابر۔ دواء المسک حار خفقان سرد کو مفید ہی نرکچور بالچھڑ اُشنہ سونٹھ پیپل ہر واحد
ایک درم ساذج ہندی بڑی الائچی کے دانے ہر ایک دو درم لونگ مشک آدھا آدھا درم شہد
سہ چند جوارش ساذج ہندی خفقان سرد کو زائل کرتی ہی اور ارواح کو نگاہ رکھتی ہی اور جگر
و معدہ اور تلی کو قوت دیتی ہی اور پسینے کی بو کو بہتر کرتی اور محلل ریاح امعا اور مسخن بدن کی
ہی اور دافع بدبوے دہن ہی اور درد سر اور مواد فاسدہ اور دشواری ولادت اور استسقا کو
نافع ہی ساذج ہندی پیسکر دس دام شکر پاؤ سیر بدستور جوارش بنائین خوراک چار درم تک
جواہر مہرہ نسخہ سہل مقوی دل ہی زہر مہرہ گھسا ہوا عقیق سنگ یشب بسد مونگا ہر ایک
دو حصہ گلاب مین گھسکر نارجیل دریائی جدوار طباشیر ہر واحد ایک حصہ گلاب مین گھسکر سب
دویہ جمع کرکے کھرل کرکے غلولہ بنائین اور پھر چوڑے پتھر سے چکنا کرکے اُسپر سونے کے ورق
لگائین وقت حاجت کے چار رتی کے برابر گلاب مین گھسکر پیین گلقند ماہتابی ہول دل
وغم کو نافع ہی چاندنی کے پھول سو عدد قند سفید سو درم گلقند بنائین اور تھوڑا گلاب ملاکر
چالیس رات چاندنی مین رکھین خوراک ایک تولہ گلقند سیوتی ہندوستان کے
اگلے طبیبون کا مستعمل ہی خفقان کو نافع اور ملین طبع ہی سیوتی کے پھول پنکھڑی سبز اُسکی
دور کرکے زیرہ نکال کر دو چند قند مین ملاکر شیشہ مین بھر کر چالیس رات چاندنی مین رکھین اور
تین عدد گل سیوتی غلاف سبز اور زیرہ اُسکا دور کرکے چابنا اور کھانا خفقان کو نافع ہی
گڑھل کا گلقند دل اور حواس اور ذہن کو قوت دیتا ہے اور فرحت زیادہ کرتا ہی
اور بالخاصیت دافع وحشت ہی گڑھل کے پھول سبزی اُسکی نکال کر دو چند قند مین ملاکر
شیشے مین ہارسنگھار کا گلقند تقویت دل اور خفقان گرم کے واسطے بے مثل ہی ہارسنگھار
کے پھولون کی ڈنڈی دور کرکے سفیدی اُسکی لیکر دو چند شکر مین ملاکر شیشے مین بھر کر
چالیس رات چاندنی مین رکھین اور صبح کو ایک تولہ اُس مین سے کھایا کرین دوا گرم خفقان
کے واسطے صندل سرخ آدھا تولہ آملہ دھنیا ہر ایک پانچ ماشہ آدھ پاؤ پانی مین بھگو کر صبح پانی صاف

اسکا لیکر دو دام شکر سفید ملاکر پیین **جوشاندہ** خفقان بارد کے واسطے گاؤزبان دو درم لونگ
چار عدد جوش دے کر تھوڑی شکر ملاکر پیین **معجون مقوی دل** مربائے آملہ مربائے ہلیلہ
ہر ایک دو عدد گاؤزبان دو درم صندل گھسکر ایک درم گلاب کے پھول دو درم فرنجمشک
یعنے رام تلسی گاؤزبان کے پھول ایک دام گلقند نسرین چار تولہ کشمس ایک مثقال
قندسہ چند **دوا** چنبے کے پھول تر و تازہ چار عدد دو دام شہد مین ملاکر کھائین **دیگر** خفقان
گرم کو نافع ہی کنگھی خودرو کے چار عدد پتون کا شیرہ پانی مین نکال کر قند سے میٹھا کرکے پیین
**دیگر** ہول دل گرم کے واسطے بیمثل ہی تخم ریحان ایک تولہ رات کو پانی مین بھگوکر ہوا مین
رکھین دو دام شکر ملاکر چمچے سے نگلجائین **دیگر** اسبغول ایک تولہ لعاب اسکا نکالکر تھوڑی
شکر ملاکر پیین **دیگر** خفقان گرم اور تلیین طبیعت کے واسطے مفید ہی املی پانی مین بھگوکر پانی
اسکا لیکر شکر سفید ملاکر پیین **دیگر** پان کھانا ہول دل سرد کو فائدہ کرتا ہی اور افیون کھا
خفقان گرم کو نافع ہی **جوارش اترج سادہ** ۔ خفقان صفراوی کو مفید ہی اور معدہ کی
بیماری اور قے اور متلی کو بھی فائدہ کرتی ہی **دیگر جوارش** خفقان کو نفع دیتی ہی چنے کی دال
چار درم رات کو پانچ یا چھ دام پانی مین بھگوکر صبح خوب ملکر شکر ملاکر نوش کرین اور ترشی وبادی
سے پرہیز رکھین **دیگر** ریوند پانی مین پیس کر دونون شانون کے درمیان لگائین **دیگر** صاحب
خلاصۃ التجارب نے اپنے مجربات مین لکھا ہی کہ چقندر کو بھوبھل مین رکھین بعد تھوڑی دیر
کے نکال کر پوست دور کرکے گرم گرم ورق اسکے تراش کر مصری پیسکر سب ورقون پر چھڑکین ان
مین سے پانی میٹھا نکلیگا اسکو پیین اسی طرح چند بار استعمال کرین **عرق خس** خس کا عرق نکا
استعمال کرین خفقان گرم اور قبض کو دفع کرتا ہی مؤلف نے کئی مرتبہ عرق نکالکر استعمال کیا اس
عرق مین اگر شکر سفید ملائین یا خمیرہ بنائین اور تھوڑا خس کا عطر اسمین ملاکر استعمال کرین خفقان کو مفید اور
تپ کی حرارت کا دافع ہو دھنیے کا عرق قلب کو قوت دیتا ہی اور خفقان کو دفع کرتا ہی کشنیز مقشر گاؤزبان
ہر ایک دو دو تولہ الائچی کے دانے چنبیلی کے پھول گاؤزبان کے پھول گلاب کے پھول صندل کا

ہر واحد پانچ تولہ عود غرقی ایک تولہ مشک ایک ماشہ گائے کا دودھ پانچ سیر پانی مین موافق ضرورت کے عرق کھینچین خمیرۂ عباسی گل عباسی سرخ رنگ ایک سیر لیکر عرق کھینچین پھر گلاب ملائین پھر شکر ملاکر قوام کرین آخر قوام مین تھوڑا زہر مہرہ اور طباشیر پیسکر ملاکر خمیرہ بنائین **فصل غشی کا علاج** غشی حس و حرکت بیکار ہو جانے کو کہتے ہین اسباب غشی کے بہت ہین مثل ضعف دل اور پہونچنے بخارات ردیہ اور بدبو وغیرہ کے طرف قلب کے بہرحال غشی مین سرد پانی منھ پر چھڑکین اور خوشبو سونگھائین اگر غشی مزاج کی حرارت سے ہووے مٹی گلاب یا پانی سے تر کرکے سونگھانا مفید ہے اور جو سردی سے ہووے مشک سنگھائین اور لوبان کا دھوان لین اور پانون ملنا اور قے کرانا غشی کو فائدہ دیتا ہے اور افاقہ کیوقت غشی کا سبب دریافت کرکے علاج کرین شیخ الرئیس نے لکھا ہے کہ کھیرا سونگھانا بالخاصیت غشی کو دفع کرتا ہے **فائدہ** کبھی سپاری کھانے سے غشی عارض ہوتی ہے علاج اسکا جلد تھوڑا پانی پلائین اور چھینکین لین اور سرد پانی سے دونون ہاتھون کی انگلیون کے سر دھوئین اسی واسطے سپاری کا ثقل کھانے سے کہ وہ سینہ کو چھیلتا ہے منع کیا ہے مگر جو سپاری منھ مین رکھکر لعاب اسکا نگلین اور ثفل دور کرین دل کو قوت دیتا ہے **فصل پستان یعنی چھاتی کی بیماریون کا علاج** ضماد کہ لٹکی ہوئی پستان کو سخت کرے بڑی کٹائی اور چھوٹی کٹائی کی جڑ پوست انار کندوری کی جڑ مولسری خام برابر بارہ یک پیسکر ضماد کرین **طلا** اگر قبل بڑھنے چھاتیون کے استعمال کرین چھاتیونکو بڑھنے نہ دے کندر کوڑی جلاکر برابر پیسکر ہر مہینے مین تین مرتبہ لگایا کرین **طلا**۔ چمگادڑ کا خون کبھی کبھی لگایا کرین **ضماد** گنجائی کہ برسات مین پیدا ہوتی ہے چالیس عدد لیکر نمک مین ڈالین جب ملجائے ملتانی مٹی لگاکر لگائین پستان کو سخت کرتا ہے **ضماد** برگد کا ریشہ جو زمین پر نہ لٹکا ہو سر نازک زرد اور سرخ اسکے لیکر خشک کرکے پیسکر پانی مین لگائین **طلا** لجالو اسگند کی جڑ ہر روز پیسکر لگائین۔ **ضماد** کہ دودھ کو جو گرمی وخشکی کے سبب سے جگیا ہووے بہاتا ہے سونگ ساٹھی کے چانول دونون کو پیسکر نیم گرم لگائین۔ **ضماد** نافع ورم پستان مکو گل خیرو گوکھرو لہسی نیمون گیرو ہر واحد ایک ماشہ پیسکر نیم گرم ضماد کرین انار کے پوست کا روغن ملنا پستان کو سخت اور فرج کو تنگ کرتا ہے

انار کا پوست ایک سیر نخیتہ مازو خرد نیمکوفتہ آدھ پاؤ چار چند میٹھے پانی مین جوش دین جب ایک سیر
باقی رہے تلی کا تیل برابر اُسکے ملاکر پھر جوش دین جب پانی جلکر روغن رہے استعمال کرین طلا جو
نیمکوب کرکے انار کا پوست جھاڑ باریک پیسکر دودھ مین ملاکر رات دن مین دو بار متواتر لگائین
ضماد ارنڈ کے پتے سرکہ مین پیسکر ضماد کرین دوا شتشم کی پتیان پانی مین جوش دیکر ورم کو اُس سے
دھوئین اور پتی اُسکی گرم کرکے باندھین **سفوف** کہ دودھ زیادہ کرے سونف ستاور مساوی
کوٹ چھان کر سفوف بنائین اور چنے بھگوکر اُسکے پانی کے ساتھ یہ سفوف پھانکین چند روز مین
دودھ زیادہ ہووے اور بعضون نے لکھا ہی کہ چنے کو دودھ مین بھگوئین **ضماد** کہ دودھ کی زیادتی
کو کم کرے تخم کاہو مسور زیرہ سرکہ مین پیسکر ضماد کرین **فصل معدہ کے امراض کا علاج** معدہ کا
درد اگر گرانی اور کھانے کے فساد سے کہ ہضم نہوا ہووے عارض ہوا ہی **علاج** گرم پانی مین
نمک ملاکر قے کرین اور جب تک بھوک نہ معلوم ہووے کھانا نہ کھائین اور اشتہا کے وقت غذا نرم و
زود ہضم کھائین اور اگر درد ریح سے انتقال کے ساتھ ہووے گیہون کی بھوسی اور نمک یا باجرہ یا
مالکنگنی کپڑے مین باندھکر یا گرم ریگ سے سینکین اور اجوائن سادہ کا عرق پینا فائدہ رکھتا ہی **جوارشات**
دار فلفل کی جوارش ریح کو دفع اور کھانے کو ہضم کرتی ہی اور معدہ اور باہ کو قوت دیتی ہی اور رطوبات
کو معدہ سے جذب کرتی ہی پانچ درم پیپل کو پیسکر پاؤ سیر شکر مین قوام کرین **سونٹھ کی جوارش**
ریاح غلیظ اور درد معدہ بارد کو دفع کرتی ہی اور ہاضم طعام اور دافع نسیان ہی اور معدہ اور جگر سرد
کو گرم کرتی ہی سونٹھ پیسکر پانچ مثقال پاؤ سیر شکر مین قوام کرین اور بعضے سونٹھ کو لیمون کے
عرق مین تین روز بھگوکر خشک کرکے پیسکر شکر مین قوام کرتے ہین اور بعضے بیس درم ادرک پیسکر پاؤ سیر
شکر مین قوام کرتے ہین **جوارش عود شیرین ترش** معدہ کو قوت دیتی ہی اور ہاضمہ کی مددگار ہی لوبان
پیسکر دو درم قند سفید پاؤ سیر قوام مین ملاکر جوارش بنائین اگر ترش کرنا چاہین عرق لیمون بقدر مناسب
زیادہ کرین **جوارش کندر** بلغمی اسہال کو نافع ہی طعام کو ہضم کرتی ہی اور معدہ بارد کو قوت دیتی
ہے کندر بڑی الائچی ہر واحد دو درم سونٹھ خولنجان اجوائن پانچھر کلونجی چھوٹی الائچی کے

دانے سیاہ مرچ ہر واحد ایک درم شکر سیر چند جوارش آملہ سادہ معدہ کو قوت دیتی ہی آملہ کا شیرہ
پچیس درم اگر گلاب ہو بہتر والا پانی مین نکالکر آدھ سیر شکر مین قوام کرین اور آخر قوام مین پانچ درم
مصطگی ملائین جوارش اجوائن سادہ ہاضم طعام اور بھوک کو زیادہ کرتی ہی اور دافع ریاح ہی اجوائن
لیمون کے عرق مین تر کر بھگو کر خشک کر کے دس درم پیس کر آدھ پاؤ شکر مین قوام کرین جوارش خولنجان
سادہ ریح کو دفع کرتی ہی اور ہاضم طعام ہی اور معدہ اور جگر کو نفع دیتی ہی اور معدہ کی رطوبات اور کھٹی
ڈکار اور درد گردہ بارد کو دفع کرتی ہی شکر پاؤ سیر قوام مین لاکر پانچ درم خولنجان پیسکر بدستور ملائین کلونجی
کی جوارش بلغم کو دفع کرتی ہی اور ریاح اور نفخ معدہ کو تحلیل کرتی ہی اور جانورون کے زہر اور دیوانہ
کتے کے کاٹے کو نافع ہی اور معدہ کے کیڑون کو مارتی ہی اور حیض اور پیشاب کو جاری کرتی ہی اور
سنگ گردہ و مثانہ کو مفید اور رحم و گردہ کے درد کو دفع کرتی ہی اور تپ مزمنہ بلغمی و سوداوی کو نافع
ہی پانچ درم کلونجی ایک رات سرکہ مین بھگو کر خشک کر کے بھونکر آدھ سیر شکر مین قوام کرین جوارش کمونی
معدہ کے درد کو نافع ہی زیرہ سیاہ مدبر پچیس درم بالچھڑ دس درم سیاہ مرچ دس درم بورہ ارمنی
ڈھائی درم شہد سہ چند ادویہ کا جوارش کمونی دیگر معدہ کی ریاح اور مزاج کی سردی کو نافع ہی اور معدہ
کو قوت دیتی ہی اور غذا کو جلد ہضم کرتی ہی زیرہ سیاہ مدبر تیس مثقال سونٹھ دس مثقال اجوائن
پیپل بالچھڑ تج بورہ ارمنی ہر ایک دو مثقال شہد سہ چند جوارش مصطگی کہ معدہ کی
سردی کو نافع اور مقوی اور زود ہضم ہی نسخہ اسکا سیلان لعاب مین مذکور ہوا جوارش وج
معدے کی ریاح کو نافع ہی نسخہ اسکا پستان کے امراض مین بیان ہو چکا پودینہ کی معجون معدے
کے درد کو مفید ہی پودینہ کی پتیان چھ درم سونٹھ اجوائن سیاہ زیرہ ہر ایک تین درم بڑی
الائچی کے دانے سونف سیاہ مرچ ہر واحد دو درم قند سہ چند جوارش انیسون مقوی معدہ
و ہاضم ہے اور بھوک و اسہال کو نافع اور معدے کے نفخ اور ریاح کو دور کرتی ہی انیسون
سرکہ مین بھگو کر سایہ مین خشک کرین پھر تھوڑی بریان کر کے دس درم کوٹ چھان کر آدھ سیر
شہد مین قوام کرین جوارش خبث الحدید بھوک لاتی ہی اور معدہ کو مفید اور باہ کو زیادہ

کرتی ہے اور رنگ کو سنبر کرتی ہے اور بواسیر کو نافع ہے پوست ہلیلہ کابلی پوست بہیڑہ آملہ ملیٹھی سونٹھ
الائچی کے دانہ بالچھڑ گلاب کے پھول ہر ایک برابر خبث الحدید مدبر یعنے لوہے کا میل ہلیلجات
کوٹ چھانکر گھی مین ترکرکے برابر ادویہ کے قند یا شہد مین ملائین خوراک ایک درم سے دو
مثقال تک **اطریفل کبیر** معدہ کو قوت دیتا ہے اور نفخ کو دفع کرتا ہے اور رنگ کو بہتر کرتا ہے پوست
ہلیلہ زرد پوست ہلیلہ کابلی پوست ہلیلہ سیاہ آملہ کوٹ چھان کر روغن مین چرب کرکے پیپل سیاہ
مرچ ہر ایک چہ درم سونٹھ شیطرج اندرجو شیرین کنجد مقشر خشخاش سفید مصری ہر واحد دو درم سب
شہد مین ملائین **نوشدارو** طعام کو ہضم کرتی ہے اور بھوک لاتی ہے گلاب کے پھول چھ درم ناگرمو
پانچ درم بڑی الائچی کے دانے چار دام بالچھڑ اسارون خولنجان سادج ہر واحد تین درم
زرنب مصطگی پوست ترنج نرکچور ہر ایک دو درم شیرہ آملہ آدھ سیر قند ایک سیر بدستور معجون بنائین
**حب نمک** معدے کے ریاح کو نافع ہے اور مقوی معدہ ہے اور ہچکی کو دور کرتی ہے اور ہاضم طعام
ہے نمک طعام نمک لاہوری نمک سیاہ ہر ایک تین مثقال پودینہ نرکچور ہر واحد پانچ مثقال پوست
ہلیلہ زرد پوست بہیڑہ آملہ پیپل سیاہ مرچ بچ سونٹھ سیاہ زیرہ نمک سرخ ہر ایک نو مثقال دھنیہ
آٹھ درم سونف اجوائن ہر ایک بیس درم کوٹ چھان کر ادرک کے عرق مین خمیرہ کرکے خشک
کرین پھر آنولہ یا خسک کے پانی مین ملاکر خشک کرکے کوٹ چھانکر عرق لیمون مین بیر کے برابر گولیان
بنائین **حب تلیین** طبیعت کرتی ہے اور ہاضمہ کو قوت دیتی ہے پوست ہلیلہ زرد سونٹھ پیپل انار دانہ
سنائے مکی تربد مجوف منقی ہر واحد ایک حصہ قند چھ گولیان بنائین **حب سنا** قبض اور نفخ اور
بدہضمی کو دفع کرتی ہے سنائے مکی پوست ہلیلہ زرد سیاہ مرچ ہر واحد ایک درم مویز منقی بارہ درم
کوٹ چھان کر پانی مین گولیان بنائین خوراک دو مثقال صبح کے وقت اگر زیادہ حاجت ہو دونو
وقت کھائین **سہاگہ کی حب** بھوک لاتی ہے اور معدہ کے درد کو دفع کرتی ہے سہاگہ دو درم
اجوائن ساڑھے دس درم سیاہ مرچ بارہ درم ایلوا سولہ درم کوٹ چھانکر گھیکوار کے شیرہ مین کھ
کرکے چنے کے برابر گولیان بنائین خوراک ریاح کے واسطے تین گولیان اور دفع قبض کے لیے دو گو

پیٹ بڑھجانے کے واسطے مجرب ہو حب ہاضم طعام کالی زیری رائی قند سیاہ ہموزن لیکر بیر کے
برابر گولیان بناکر ایک گولی پانی سے نگل جائین دیگر پوست ہلیلہ زرد سنا مکی ہر ایک چار
درم سونٹھ ایک درم منقےٰ اڑھائی درم شکر پانچ درم کوٹ چھان کر جا بھل کے برابر گولیان
بنائین خوراک ایک گولی سوتے وقت حب حلتیت کھانے کو ہضم کرتی ہو اور ریاح اور
تلی اور معدے کے نفخ کو دفع کرتی ہو اور بھوک لاتی ہو سونٹھ دو حصہ سہاگہ بریان پوست
ہلیلہ زرد سیندور نمک ہینگ ہر واحد ایک حصہ سہجنہ کی جڑ کا شیرہ یا اُسکے پتونکے عرق مین جنگلی بیر
کے برابر گولیان بنائین دیگر کہ بھوک لائے اور طبیعت کو مجیب کرے پوست ہلیلہ زرد بہیڑہ آملہ
سیاہ نمک سنا مکی برابر کوٹ چھان کر لیمون کے پانی مین گولیان بنائین ایکتولہ یا کم و زیادہ موافق مزاج
کے گرم پانی کے ساتھ سوتے وقت کھائین حب صبر قبض کو دفع کرتی ہی اور پیٹ اور پہلو کے
درد کو نافع ہی ایلوا صعتر ہر ایک دو درم سیاہ مرچ ہنگوٹ کے پھل کا مغز ہر واحد ایک دام کوٹ
چھان کر لیمون کے عرق مین چنے کے برابر گولیان بنائین خوراک چار گولیان گرم پانی سے حب
کہ بھوک لاتی ہی پوست ہلیلہ زرد سونف پودینہ لاہوری نمک چوک ترش ہر واحد ایک تولہ سونٹھ
سیاہ مرچ پیپل چیتہ اجوائن ہر ایک ساڑھے تین ماشہ دو عدد لیمون کے پانی مین پیسکر گولیان
بنائین حب ہاضم سیاہ نمک چوک ترش ہر ایک دو تولہ اجوائن دو ماشہ لونگ سیاہ مرچ ہر واحد
ایک ماشہ ادویہ کوٹ چھانکر چوک مین ملا کر گولیان بنائین خوراک ایک ماشہ بعد غذا کھانے کے
اہل ہید ہندی دوا ہی غذا کو ہضم کرتی ہی اور بھوک لاتی ہی اور قولنج اور استسقا کو مفید ہی
اور ریاح کو تحلیل کرتی ہی پیپل ہلیلہ اور نمکون وغیرہ کو لیمون کے عرق یا ترنج کی کھٹائی مین خمیر
کر کے ایک کھٹے کو اندر سے خالی کرین اس مین یہ دوا بھر دین اور کھٹا دو قسم ہی ایک تیز کھٹا
کہ اگر اس مین سوئی رکھین گلجائے اور دوسرے مین تیزی اور کھٹائی کم ہوتی ہی حب
دافع قبض و بلغم اور ریاح اور معدہ کی سردی کو نافع خصوصًا دودھ پینے والے بچون کے لیے مفید
ہلیلہ سیاہ چار دام زنجبیل سونف ہر ایک دو دام سہاگہ بریان ایکدام کوٹ چھانکر چنے کے برابر گولیان

بنائین خوراک ایک گولی حب نمک ریاح کو کھودیتی ہی اور طعام کو ہضم کرتی ہی اور ہیضہ کو نفع
دیتی ہی لاہوری نمک اندرانی نمک سانبھر نمک سیاہ نمک نفطی نمک پوست ہلیلہ زرد بہیڑہ کا پوست
آملہ سونف اجوائن ہر واحد ایک درم سیاہ زیرہ سفید زیرہ شیطرج سونٹھ سیاہ مرچ پیپل سہاگہ نوشادر
سنا ربکی ہر واحد چھ ماشہ ہینگ بھونکر ایک ماشہ سب دوائیون کو باریک پیسکر چوبیس عدد
لیمون کے عرق مین کھرل کرکے جنگلی بیر کے برابر گولیان بناکر ایک گولی روز کھایا کرین حب
معدہ کی ریح کو دفع کرتی ہی پوست ہلیلۂ زرد سونٹھ سیاہ نمک بار برنگ شیطرج ہینگ مساوی
کوٹ چھانکر سہ چند قند سیاہ کہنہ مین ملاکر بوزن چھ ماشہ کے گولیان بناکر نیمگرم پانی سے صبح کو کھائین
سفوف نمک سیاہ بھوک لاتا ہی اور ہاضم ہی اجوائن شیطرج ہر ایک سات درم پیپل دو درم
پوست ہلیلۂ زرد دو درم سونٹھ بارہ درم سیاہ نمک پچاس درم کوٹ چھان کر لیمون کے عرق مین
تین مرتبہ پیسکر خشک کرین خوراک دو درم حریرہ معدہ کے درد کو نافع ہی مغز تخم کسوم ایک تولہ
پانی مین شیرہ نکال کر دو تولہ شکر ملاکر حریرہ پکاکر نیمگرم پیین دوا بھوک کے لیے عجیب ہی مرچ
سرخ لیمون کے عرق مین چالیس روز کھرل کرکے دو رتی کے برابر پان مین کھائین دیگر
سونٹھ دو دام سونف ایک دام ہینگ تین دام کوٹ چھان کر لیمون کے عرق مین قرص
بناکر توا کو اوپلون کی آگ سے گرم کرکے قرص کو اُسپر رکھین جب سُرخ ہو جاے پیس کر بقدر
حاجت کھائین دیگر معدے کے درد کو مفید ہی سرس کی پتیان سیاہ مرچ بارہ عدد پیسکر پیین
دیگر اجوائن سیاہ نمک بھنگرے کے شیرہ مین ملاکر کھائین دیگر بھوک لانے کے واسطے
بہت نافع ہی رام پتری کہ صورت اور مزہ مین مانند جوتری کے ہوتی ہی ایک تولہ کھرل مین
باریک پیسکر اسمین پارہ ملاکر پھر دو پہر تک کھرل کرین جب خوب ملجائے صبح کو ایک دو چانول کے
برابر پانی مین رکھکر کھایا کرین اور جاڑون کے موسم مین چالیس روز تک کھائین تاکہ فائدہ اسکا
ظاہر ہو اور چونکہ پارہ دوا مین خام ہی نقصان بھی نہین کریگا دیگر بھوک کے واسطے مفید ہی
اجوائن گھیکوار کے پانی مین پہلے بھگو کر خشک کرین بعد اسکے لیمون کے عرق مین سات بار بھگوکر

خشک کرکے موافق مزاج کے کھائین ترکٹا یہ لفظ ہندی ہی اسکے معنی تین دوا سونٹھ سیاہ مرچ
پیپل برابر وزن لیکر کوٹ چھان کر کھائین دافع ریاح اور ہاضم طعام ہی چتر جا تک ہندی لفظ ہی معنی
اس لفظ کے چار دوا تج تیز پات ناگ کیسر الائچی مساوی کوٹ چھان کر سفوف بناکر اُسکے برابر قند ملائین
معدہ کو نافع اور ریاح کو دفع کرتا ہی سرخ ہرتال کا رس اسکو ناگ کیسر کہتے ہین بھوک لاتا ہی اور باہ
کو قوت دیتا ہی اور کھانسی اور دمہ کو دفع کرتا ہی چھ درم سیسہ گلا کر ایک دام سرخ ہرتال کی اسکو
چٹکی دین یعنی عین گداخت مین ہرتال پسا ہوا تھوڑا تھوڑا اُسپر ڈال کر لوہے کے دستے سے چلاتے
جائین پھر اُتار کر سرد کرین بعد اُسکے گلا کر ایک دام ہرتال کی چٹکی دین اسی طرح چار گداز کرکے
چار دام ہرتال کی چٹکی دین بعد اُسکے دو دام پارہ اور ایکدام مدبر تانبا کوٹا ہوا چار پہر تک
برگ تلسی کے عرق مین خوب پیسکر دو سکوروں مین رکھکر گل حکمت کرکے گجپٹ آگ دین جب سرد
ہوجائے نکالکر گھیکوار کے لعاب مین چار پہر کھرل کرکے بدستور آگ دین پھر بھنگرے کے پانی مین چار پہر
کھرل کرکے اُسی طرح آگ دین خوراک آدھی رتی پان مین گجپٹ آگ اُسے کہتے ہین کہ ایک گڑھا گول
ایک گز کا گہرا اور منھ بھی اُسکا ایک گز کا ہو کھودکر اُسمین کنڈے بھر کر دوا کو درمیان مین اُسکے
رکھکر آگ دین پچکول پانچ دوا سے مراد ہی پیپل پیپرہ مول چاب چیتہ سونٹھ کوٹ چھان کر
سفوف بنائین اشتہا پیدا کرتا ہی اور ریح اور بلغم کو دفع کرتا ہی روغن بیدانجیر اُس معدے کے
درد کو جو ریح سے ہو نافع ہی ارنڈ کے پتون کا عرق نکال کر برابر تیل مین جلائین جب پانی جلجائے
پیٹ پر ملین روغن شبت درد بارد کو تحلیل کرتا ہی اور ریح کو نافع ہی سویہ کے پتون کا عرق
نصف اُسکا روغن کنجد لیکر اُسمین جلائین اور بعضون کے نزدیک روغن کنجد چوتھائی وزن
چاہیے نکچھکنی کا تیل بھوک کو نافع ہی نکچھکنی خشک چار سیر پیسکر چھان کر دس سیر ادرک کے
شیرہ مین کھرل کرکے قرص بناکر دس سیر گھی مین بریان کرین جب قرص جل جائے گھی کو
چھان کر رکھین اور دو ماشہ اُسمین سے کھایا کرین سفوف پیٹ کے درد کو نافع ہی ترپھلا
ترکٹا ہینگ لاہوری نمک پیپلا مول مقشر اکلیل الملک شیطرج چاب مساوی کوٹ چھانکر

سفوف بنائین خوراک ایک درم سے دو درم تک **سونٹھ کا سفوف** معدے کی رطوبت کو زائل کرتا ہی اور بھوک لاتا ہی سونٹھ دس درم سونف پانچ درم مصطگی تین درم مصری برابر ملاکر سفوف بنائین **سفوف سنا** پیٹ کے درد اور قولنج کو نافع ہی اور صفرا اور بلغم وسودا نکالتا ہے سنا رکی پوست ہلیلۂ زرد نمک سیاہ برابر کوٹ چھان کر سفوف بنائین خوراک دو تولہ گرم پانی کے ساتھ **سفوف** بھوک کے واسطے سیاہ نمک سیاہ مرچ پیپل ہر ایک دو دام سہاگہ بریان ایک دام بارہ بارہ لیمون کے عرق مین کھرل کرین خوراک چار رتی سے ایک ماشہ تک بعد غذا کھانے کے **سفوف** آملہ ہلیلہ کابلی ہر ایک سات درم پیپل شیطرج لاہوری نمک مساوی کوٹ چھان کر خوراک ایک درم **سفوف** سیاہ مرچ اجوائن شیطرج دار فلفل ہر واحد نو درم پوست ہلیلہ دس درم سیاہ نمک پچاس درم کوٹ چھانکر تین مرتبہ لیمون کے عرق مین پیسکر خشک کرین خوراک ایک درم **سفوف** قبض دفع کرتا ہی پوست ہلیلۂ زرد تین عدد لاہوری نمک ۲ ماشہ کوٹ چھانکر سفوف بنائین ایک تولہ منقے کے ساتھ ملاکر کھائین **سفوف دیگر** لونگ سیاہ نمک پیپل سیاہ مرچ سونٹھ گلاب کے پھول نوشادر بریان کرکے مساوی کوٹ چھانکر خوراک ایک درم **انار دانہ کا سفوف** بھوک لاتا ہی اور معدہ کو قوت دیتا ہی اور اسہال کو نافع ہی انار دانہ پاؤ سیر سونٹھ سفید زیرہ ہر واحد ایکدام لاہوری نمک ڈھائی دام سبکو کوٹ چھان کر ایک تولہ یا کم وزیادہ کھائین اور چاہیئے کہ ادویہ کو بہت باریک نکرین **سفوف** ہاضم طعام اور ملین طبع ہی پوست ہلیلہ زرد بہیڑہ کا پوست آملہ سفید زیرہ سونف سیاہ نمک سنا رکی ہر واحد ایکتولہ سونٹھ چھ ماشہ سفوف بنائین خوراک چھ ماشہ سوتے وقت معدہ کے درد کو نافع ہی نمک بریان کرکے دو وزن اُسکے سونف پودینہ صعتر اور تھوڑی سونٹھ اور ہینگ اور سیاہ مرچ ملائین **پان کا عرق** معدہ کے درد کو نافع اور ہاضمہ کو قوت دیتا ہی پان دو سو عدد سافیح آدھ پاؤ بالچھڑ اجوائن سونف ہر واحد ایک چھٹانک چھوٹی الائچی کے دانے آدھ پاؤ پودینہ کی پتیان خولنجان نرکچور ہر ایک دو دام الائچی کے دانے اور خولنجان اور نرکچور نیمکوب کرکے رات کو پانچ سیر پانی مین سب ادویہ کے ساتھ بھگو دین صبح

پان ملاکر عرق کشنیچین **قرص مقوی** معدہ لوبان چار درم پوست ترنج تین درم لونگ مصطگی بالچھڑ الائچی جاوتری ہر ایک دو درم کوٹ چھانکر گلاب مین قرص بنائین خوراک دو درم ہر چند یہ قرص غریبون کے لائق نہین ہی مگر چو مولف نے ایک عزیز کی تقویت معدہ کیواسطے ترکیب دی تھی فائدہ کیا اسواسطے لکھا **شربت سنبل الطیب** یعنی بالچھڑ کا شربت مرض بارد یعنی بلغمی کو مفید ہے بالچھڑ بیس درم ڈیڑھ سیر پانی مین جوش دین جب آدھ سیر رہجائے ایک سیر شہد مین قوام کرین **ضماد** درد شکم اور درد رحم کو نافع ہی جو ہے کی مینگنیان اگر پنساری کی دکان سے ملین بہتر نہین تو جس جگہ سے میسر آئین برابر اُسکے سونف پانی مین پیسکر گرم ضماد کرین **ضماد** پیٹ کے درد کو نافع ہی نرملی پانی مین پیسکر گرم ناف کے گرد لگائین **کماد** معدہ کے درد کو نافع ہے بالو سرکہ مین خمیر کرکے کپڑے مین پوٹلی باندھکر گرم سینک کرین **کماد** سیاہ تل اجوائن پوست ہلیلہ زرد کھاری نمک سرکہ مین ملاکر سینک کرین **چورن** معدے کی سردی اور قصور ہضم اور ضعف جگر کو نافع ہی **شربت ریحان** اڑھائی سیر شہد آدھ سیر مصری بالچھڑ دو دو مثقال لونگ دو مثقال بڑی الائچی چھوٹی الائچی کے دانے ہر ایک چھ مثقال لوبان تین مثقال دارچینی تین مثقال سونٹھ سیاہ مرچ ہر ایک دو مثقال زعفران آدھی مثقال مشک چوتھائی درم عنبر پانچ درم ادویہ نیمکوفتہ تھیلی مین باندھکر شربت ریحان کے ساتھ چاندی یا تانبے کے قلعی دار برتن مین دو روز بھگو کر شہد اور شکر مین ملاکر جوش دے کر قوام [illegible] لائین اور تھیلی کو ہر لحظہ ملتے جائین پھر مشک اور زعفران اور عنبر اُس مین ملائین اور بعضے سیاہ مرچ کے عوض پیپل ملاتے ہین **گلقند شکری** مقوی معدہ ہی اور غذا کو ہضم کرتا ہی اور ملین طبع ہی گلاب کے پھول ایک حصہ شکر دو حصہ باہم ملاکر دھوپ مین رکھین اور اگر بجاے شکر کے شہد ملائین اُسکو گلقند عسلی کہتے ہین **فصل ہیضہ کا علاج** جب غذا معدہ مین فاسد ہوجائے اُسکو قے اور اسہال سے نکالین اور جب تک طعام فاسد و موذی بالکل دفع نہووے جلد بند نکرین اور جس جگہ پیاس کی زیادتی اور مزاج مین گرمی یا سبز قے ہو وے ہرگز گرم دوا نہ دین پانی کے عوض گلاب یا عرق بادیان یا عرق نکو بہ

اکتفا کرین اور اس مرض مین بہتر تدبیر سونا اور غذا نہ کھانا ہی حب ہیضہ کو مفید ہی مدار کی جڑ مساوی
ادرک کے پانی مین کھرل کر کے برابر سیاہ مرچ کے گولیان بنا کر ایک گولی صاحب ہیضہ کو دین
اگر بحالت مرگ پہونچا ہووے فائدہ ہوتا ہی جوشاندہ نافع ہیضہ سونف تین درم پودینہ دو درم
لونگ چار عدد گلقند دو تولہ جوش دیکر پیین دوا چوب حیات گھسکر پیین دیگر نرکچور کا جوشاندہ
پینا ہیضہ کو نافع ہی چھوٹی الائچی کا پوست ایک تولہ بلکہ دو تولہ تک جائز ہی گلاب اگر ہو بہتر
والا آدھ سیر پانی مین جوش دین جب نصف باقی رہے پیین دیگر بیٹھے کے پھول چھ ماشہ
پیسکر صاحب ہیضہ کو پلائین جلد آرام ہو جاوے دیگر سربھوکے کی جڑ دو ماشہ پانی مین گھس کر
نوش کرین۔ دیگر کہ ہیضہ کو بالخاصیت فائدہ دیتا ہی نیلا کپڑا جلا کر آدمی کے پیشاب مین
ملا کر پیین کہا ہی کہ جب آدمی کو ہیضہ کا اثر معلوم ہووے اسی وقت اپنا پیشاب نوش کرے
ہیضے کے ضرر سے محفوظ رہتا ہی اور عوام الناس اکثر یہ عمل کرتے ہین دیگر نافع ہیضہ
پانچ ماشہ کھرہٹی کی جڑ پانی مین گھسکر پیین بجاے چوب حیات کے ہی سرخ مرچ کا بیج ایک عدد
موم مین گولی بنا کر کھلائین بمنزلہ اکسیر کے ہی دیگر تلی اور وہ ایک درخت ہی کہ گیہون کے
کھیتون مین پیدا ہوتا ہی تھوڑے پانی مین پانچ عدد سیاہ مرچ کے ساتھ پیسکر پلائین اگر قے ہو جاے
پھر پلائین فصل ہچکی کا علاج اگر بعد غذا کھانے کے ہچکیان برابر آئین قے کرنا نافع ہی اور بالون
کا باندھنا اور غصہ اور ڈر اور خوشی دفعۃً پیدا کرنا اور غفلت سے منھ پر سرد پانی
چھڑکنا اور چھینک لانا اور حرکت اور ریاضت کرنا اور دم روکنا اور معدہ اور شانون
بغیر پچھنے کے سینگی لگانا ہچکی کو دفع کرتا ہی دیگر ہچکی کے لیے مجرب ہی کلونجی تین ماشہ
پیسکر ایک درم مسکہ مین ملا کر کھائین دیگر سیاہ ماش بجاے تمباکو کے حقے مین پیین دیگر
چنے یا ارہر کا بھوسہ بجاے تمباکو کے حقے مین پیین دیگر خلاصۃ التجارب مین لکھا ہی اگر
ہاتھ سے ملکر حقے مین پیین مفید ہی دیگر ناریل کے بال جلا کر راکھ اسکی پانی مین ملائین جب
راکھ پانی کے نیچے بیٹھ جائے پانی خالص اسکا لیکر پیین دیگر مور کے پر جلا کر پین ملا

شہد مین ملاکر کھائین دیگر جھاڑو کا زیرہ جوش کرکے پیین دیگر پُرانی رسی چھپر کی حقہ مین رکھکر
پیین دیگر کہ ہچکی کو ٹھہرائے ببول کے کانٹے خشک ہون یا تر لیکر آدھ سیر پانی مین جوش کرین
جب آدھ پاؤ پانی رہے صاف کرکے تھوڑا شہد ملاکر پیین اور بے شہد کے بھی پینا کافی ہی
دیگر ٹاٹ جلاکر چار ماشہ راکھ اُسکی پانی مین ملاکر پھر اُس پانی کو صاف کرکے پیین دیگر فواق
ریحی کو نافع ہی چھال گوٹہ حقہ مین پیین دیگر ہینگ دو تین ماشہ چار عدد مغز بادام ملاکر پیسکر پیین
دیگر زیرہ سرکہ مین جوش دیکر پینا پیاس اور ہچکی کو دفع کرتا ہی دیگر آنب کے سوکھے پتے
چلم مین رکھکر پیین دیگر پودینہ شکر مین ملاکر چابین۔ دیگر اُس ہچکی کو نافع ہی کہ جو تپ مین عارض
ہووے سکنجبین پانی مین گھول کر پلائین مادہ تے سے دفع ہوگا یا تحلیل ہو جائیگا دیگر تخم کنول پیسکر
پینا ہچکی کو دفع کرتا ہی دیگر تخم کاسنی ماش کا آٹا بودار چھڑا ملاکر بطریق تمباکو کے پیین قرص کندر
کہ فواق اور پیچش ریحی اور نفخ اعضاے اندرون کو نافع ہی کندر دو درم تج پودینہ اجوائن
ناگر موتھا چھوٹی الائچی کے دانے سونف ہر واحد ایک درم لیکر پانی مین قرص بنائین
دیگر دوا لڑکون کی ہچکی کے واسطے نافع ہی ناریل شکر مین پیس کر دین اور کہا ہی کہ اگر دودھ
پلانے والی کے کپڑے سے ایک ٹکڑا کپڑے کا لیکر پانی مین بھگو کر لڑکے کی پیشانی پر لگائین
بالخاصیت ہچکی کو ٹھہراتا ہی دوا ریٹھا لڑکے کے گلے مین لٹکائین **فصل عطش** یعنے
زیادتی پیاس کا علاج اکثر پیاس گرمی سے ہوتی ہی علاج اسکا شیرہ تخم خفہ یا سکنجبین سادہ پیین
یا اسبغول کا لعاب شربت نیلوفر مین ملاکر دین اور لیمون کا شربت اور پانی اُس کا پیاس کو
دفع کرتا ہی دوا کہ پیاس اور تے کو نفع دے پیپل کی چھال جلاکر پانی مین ڈالین جب درد
تہنشین ہو جائے پانی صاف اسکا لیکر پیین دیگر لڑکون کی پیاس کے لیے جو کہ گرمیون مین
عارض ہوتی ہی کنول گٹہ نیمکوب کرکے جس برتن مین کہ لڑکا پانی پیتا ہی ڈال دین اور وہی
پانی لڑکے کو پلائین اور جو سبزی کنول گٹہ کے درمیان مین ہوتی ہے پیس کر لڑکے کو
کھلائین دیگر پیاس کی زیادتی کو نافع ہی نیب کی پتیان مٹی ہنڈول مین ملاکر غلولہ

بناکر آگ مین ڈالین جب خوب گرم ہوجاے پانی مین سرد کرین اور وہ پانی پلائین اور اگر وہ پیاس کہ جسکو ہندی مین ترشن کہتے ہین ہووے جنگلی کنڈہ جلاکر راکھ اُسکی کانسہ کے برتن مین ڈالین پھر اس مین پانی ملاکر اُس برتن کو پیاسے کی ناف پر رکھین بمجرد رکھنے کے سوختگی اور گرمی اور پیاس موقوف ہوجائیگی دیگر آملہ اور سفید کتھہ مُنھ مین رکھنا پیاس کو تسکین دیتا ہو

**فصل معدہ مین دودھ اور خون جم جانے کا علاج** اسکی نشانی پھولنا پیٹ کا اور غشی اور سرد پسینا ہو اور کبھی لرزہ آتا ہو اور کبھی تپ ہوتی ہو اور مرض سے پہلے کھانا دودھ کا **علاج** انجیر کی لکڑی کو راکھ کرکے تازے پانی مین ملائین جب خاکستر تہ نشین ہوجائے پانی صاف اُسکا لیکر پھر راکھ اُس مین ملائین اسی طرح سے سات مرتبہ کرکے پانی صاف اُسکا لیکر پلائین اور اس جگھہ قے کرانا مفید ہو دوا اُس خون کو جو معدہ مین جم گیا ہو تحلیل کرے پودینہ کا عرق شکر مین ملاکر یا پودینہ خشک پیسکر کھلائین **دوا** خشک دانہ پانی مین پیسکر کھلائین **دوا** معدہ مین خون جمجانے کے لیے دو دام رائی پانی مین پیس کر پئین **دیگر** چنے بھونکر کھاری نمک ملاکر استعمال کرین نافع اور کبوتر کے بچے کی ہڈی بھونکر چبانا مفید ہو **فصل فساد شہوت** یعنی خواہش کرنا طبیعت کا مٹی اور کوئلون کو **علاج** معدے کو پاک کرین اور ایک دام ناخواہ ہر صبح کو کھانا اس بیماری کے لیے مفید ہو **فصل غثیان و تہوع کا علاج** غثیان جی متلانے کو کہتے ہین اور یہ مقدمہ قے کا ہو اور تہوع اُبکائی کھلاتی ہے وہ اسطرح پر ہو کہ قے کے واسطے حرکت ہو اور کوئی چیز نہ نکلے قے وہ ہو کہ مُنھ کے رستے معدے سے کوئی چیز نکلے جس وقت قے کثرت سے آئے اور بند نہو علاج اور اسباب اور علامات ہر ایک کے کتب مطولہ مین لکھے ہین سہل طریقہ یہ ہو کہ تھوڑا گیرو لیکر آگ مین گرم کرکے دو تین بار پانی مین بُجھاکر وہ پانی پلائین حب کہ متلی اور قے کو نفع دیتی ہو کبودر کچری کوٹ چھانکر مونگ کے برابر گولیان بناکر دو تین گولیان کھائین دوا متلی کو نافع ہو ریٹھا کا مغز تین چار گھڑی پانی مین بھگو دین جب نرم ہوجائے تھوڑا تھوڑا چاٹین دوا زیادتی قے کو نافع ہو مٹی کا پُرانا چراغ آگ مین جلائین جب شعلہ اُسکا

بجھ جائے پانی مین سرد کرکے اُس پانی سے تھوڑا پیین قے اور اُبکائی کے واسطے عجیب ہی حب
غثیان دائمی کو مفید ہی جھربیری کے تخم کا مغز تلسی کی پتیان مصری ہر واحد ایک درم سیاہ
مرچ آدھا درم کوٹ چھان کر پانی مین ملاکر جنگلی بیر کے برابر گولیان بناکر ایک گولی کھائین
دوا زیادتی قے کے لیے عجیب ہی تھوڑا لکھی کا گوہ گڑ مین ملاکر کھائین قے بند ہوجائے دوا اُس
قے کی زیادتی کے لیے جو شراب پینے سے عارض ہووے سُرخ چاول ساٹھی کے پانی مین بھگوکر
وہ پانی لیکر پیین دیگر نافع قے شیخ الرئیس نے قانون مین لکھا ہی کہ بادام کا شیرہ پانی مین نکالکر پیین قے
کے لیے بہت بڑا علاج ہی دیگر نیب کی شاخین کہ اُس مین پتیان بھی ہون بھوبھل مین رکھین جب
گرم ہوجائین پیسکر صاف کرکے پیین قے اور متلی کو مفید ہی دیگر ٹاٹ جلاکر راکھ اُسکی پانی مین ڈالین
جب راکھ تہ نشین ہوجائے وہ پانی صاف کرکے پیین دیگر اس قے اور متلی کو مفید ہی کہ بسبب صفرا
کے ہو املی منھ مین رکھین دیگر مویز منقی انار دانہ ترش ہر ایک سات ماشہ سیاہ زیرہ ایک ماشہ پیسکر
تھوڑا تھوڑا دین دیگر قے کو بند کرے پیپل کی لکڑی یا خشک چھال اُسکی جلاکر راکھ اُسکی ایک تولہ
لیکر مٹی کے برتن مین تازہ پانی مین ملائین جب ملکر تہ نشین ہوجاے پانی صاف لیکر پیین دیگر
کہ بالخاصیت بلغمی قے کو مفید ہی دو بتاشہ کو گھی مین گرم کرکے اُس مین ڈالین پھر نکالکر سرد کرکے ایک
عدد بتاشہ ایک گھڑی کے فاصلے سے کھائین دیگر برگد کا ریشہ جلاکر راکھ اُسکی تھوڑی کھائین قے
بند ہوجائے الائچی کی جوارش قے بند کرتی ہی اور ہاضم اور مقوی معدہ کی بھی ہی عود غرقی الائچی
اگر چھوٹی ہو بہتر والا بڑی بیس مثقال پیسکر پاؤ سیر شکر مین قوام کرین اگر مقدور ہی بجاے پانی
کے گلاب ملائین شربت ترنج سادہ قے کو تسکین دیتا ہی خصوصاً قے صفراوی کو ترنج کا پانی
پچاس مثقال ایک سیر شکر مین قوام کرین شربت تمر ہندی قے صفراوی کو نافع اور معدہ کو
قوت دیتا ہی اور پتون گرم کے واسطے مفید ہی املی کے بیج نکالکر نصف وزن اُسکے شکر لیکر
پانی مین بھگو دین پھر صاف پانی اسکا لیکر دو چند شکر مین قوام کرین شربت انار قے کو بند
کرتا ہی آب انار شیرین برابر شکر مین قوام کرین شربت فالسہ قے صفراوی اور اُبکائی کو

نفع دیتا ہی اور مقوی معدہ قائم مقام شربت انار کے ہی تیون گرم اور فساد خون کو مفید ہی اور
مزہ دار ہی غذا کے ساتھ بھی کھائین فالسہ میٹھا سیاہ رنگ کو پانی یا گلاب مین ملاکر صاف کرکے
دونے قند مین قوام کرین دو ۲ ایک درم باچھڑ پانی مین پیسکر استعمال کرنا قے بلغمی کو نافع ہی دیگر
ناگر موتھا کھانا قے کو دور کرتا ہی دیگر متلی اور اُبکائی اور ہچکی کو مفید ہی پودینہ تازہ آدھ سیر
ڈیڑھ سیر پانی مین جوش کرین جب آدھا رہے ایک سیر قند مین قوام کرین اور ایک دام
مصطگی پیسکر ملائین حب فلفل کہ اہل ہند اسکو مرچا اور گلگہ کہتے ہین قے اور متلی کو دافع ہی اور ہاضم
و اشتہا آور ہی سیاہ مرچ تین دام پیپل چھ درم انار دانہ بارہ درم جواکھار ڈیڑھ درم کوٹ چھان کر
قند سیاہ مین گولیان بنائین خوراک دو درم **فصل جگر کی بیماریون کا علاج استسقا**
اس کی ابتدا کو سوء القینہ کہتے ہین اور سبب اُس کا یہ ہی کہ مادہ سرد خارجیہ تمام اعضا مین
آجاتا ہی اور استسقا کی تین قسمین ہین **لحمی زقی طبلی** لحمی مین تمام اعضا پر ورم ہوتا ہی سبب
اُسکا ضعف جگر ہی اور زقی مین پیٹ بڑھ جاتا ہی اور جلد بھاری ہو جاتا ہی اور جس وقت مس
کرین مثل مشک بھری ہوئی کے معلوم ہووے اور طبلی مین پیٹ بڑھ جاتا ہی اور ناف نکل
آتی ہی اور جب پیٹ پر ہاتھ مارین اس سے طبل کی آواز آتی ہی لحمی کثیر الوقوع اور بدترین قسمون
استسقا کا ہی علاج اسکا یونانی کتابون مین لکھا ہی کہ پانی نہ دین عوض پانی کے عرق بادیان یا عرق
مکو پلائین اور اگر پانی کی خواہش بہت ہو چاہیے کہ پانی کو جوش دیکر سرد کرکے تھوڑا تھوڑا دین
اور غذا شوربا اور منضجات و مسہلات کا استعمال کرین اور مریض کو گرم ریگ مین گردن کے نیچے
تک دفن کرنا فائدہ رکھتا ہی اور آفتاب کی طرف پشت کرکے دھوپ مین بیٹھنا نافع ہی اور تنور جب
سرد ہونے لگے مریض کو اُسمین اتنی دیر بٹھائین کہ پسینا نکل آئے حمام سے بہتر ہی اور اسقدر ریاضت
کرنا کہ خوب پسینا بدن سے نکلے مفید ہی قرص ریوند استسقاے ریحی یعنی طبلی کو نافع ہی ریوند چار درم لاک
مغسول مجیٹھ بادیان تخم کاسنی باچھڑ ہر واحد دو درم لیکر قرص بنائین خوراک دو درم سکنجبین اور عرق مکو کے
ساتھ شربت ریوند استسقا کو نافع ہی ریوند پانچ درم تخم کاسنی سات درم بیخ کاسنی دس درم بادیان لاک مغسول

ہرایک دو درم قند پاؤ سیر لیکر شربت بنائین خوراک دو تولہ دوا استسقاکے واسطے مجرب ہی خبث الحدید کہنہ یعنی لوہے کا میل بارہ دام پختہ آگ مین سرخ کرکے تین مرتبہ اُس گاے کے پیشاب مین جو کہ نہ جنی ہووے سرد کرین اور تین دفعہ دہی مین اور تین مرتبہ روغن تلخ مین بجھا کر بعد اسکے کوٹ چھانکر اُس گاے کے پیشاب مین جو ہنوز جفت نہوئی ہو ملا کر لوہے کی کڑاہی مین ڈال کر چولھے پر رکھین جب تمام پیشاب اسمین جذب ہوجاے بطریق نمک کے سفوف ہوگا آدھا درم اُس سے لیکر کھایا کرین جوشاندہ کہ استسقاے لحمی کو جو بغیر حرارت کے ہو نفع کرتا ہی اجوائن سونف جوش کرکے پلائین دیگر سوء القینہ کو نافع ہی چنے تین دام پاؤ سیر پانی مین جوش دین جب آدھا پانی رہے صاف کرکے پیین حب نافع استسقا مدار کے سبز پتے ایک پاؤ ہلدی ایکدام دونون کو پیسکر ماش کے برابر گولیان بناکر ہرروز چار گولی تازہ پانی سے استعمال کرین اور ایک گولی بروز زیادہ کرین تاکہ سات گولی تک پہونچے اور بعضی کتابون مین مدار کے پتون کا استعمال اسطرح پر لکھا ہو کہ مدار کے پتے بیالیس عدد ہلدی دو ماشہ بیر کی لکڑی کا کوئلا پانچ ماشہ خوب باریک صلایہ کرکے گھی خوب گرم کرکے اسمین ملا کر ماش کے برابر گولیان بنائین سفید داغ کے لیے ایک گولی صبح اور ایک شام کھائین اور بلغمی تپ کے لیے چار گولیان اور وجع مفاصل کے لیے ایک گولی ایک ہفتہ تک کھائین اور ہیضہ کے واسطے دو گولی اور رفع تغیر مزاج اور مادۂ فالج کے لیے ایک گولی صبح کو چار روز تک دین اور استسقا کے واسطے چار گولی سے سات گولی تک استعمال کرین فائدہ اگر صاحب استسقا کو نہانے کی حاجت ہو چاہیے کہ کھاری نمک پیسکر پانی مین ملاکر چند روز دہ پانی دھوپ مین رکھکر گرم کرکے اُس سے غسل کرین مفید ہی اور دریاے شور کے پانی سے نہانا نہایت مفید ہی حب صبر استسقا کو مفید ہی ایلوا چار درم پوست ہلیلہ زرد اجوائن سیاہ مرچ بدھارا ہر واحد ایکدرم کوٹ چھان کر چنے کے برابر گولیان بنائین خوراک تین درم دوا اسرین کی چھال جوش دے کر پیین اکبر نامہ مین لکھا ہو کہ ایک قلعے مین بسبب گذرنے مدت کے غلہ وہان کا پُرانا ہوگیا اور اُس غلے کو قلعہ والون نے

کھایا اُس سے ورم پیدا ہوا جس شخص نے سرس کی چھال کا استعمال کیا صحت پائی اور آخر
یہ نوبت پہونچی کہ چھال درخت مذکور کی سونے کی قیمت خرید کی گئی **دوا** استسقا کو مفید ہی حقہ کا پانی
جو بہت گندہ ہوگیا ہو پینا فائدہ کرتا ہی **طلا** گاے کا گوبر نمک مین ملاکر لگانا استسقا کو دفع کرتا ہے
**دوا** گوبر جلاکر راکھ اُسکی ساڑھے تین مثقال ہر روز کھائین **دیگر** اندرائن کی جڑ جوش کرکے پینا مادہ
کو اسہال اور تحلیل سے دفع کرتا ہی **دوا** اونٹ کا پیشاب پینا فائدہ کرتا ہی اور طریقہ اُسکا یہ ہی
کہ صبح کو بیمار چار پانچ دام پیشاب مین تین ماشہ پوست ہلیلہ زرد ملاکر پیین اور اونٹ کا دودھ
بھی بہت مفید ہی بجاے پانی اور غذا کے اسی پر اکتفا کرین علاج بیمثل ہی **دیگر** مولی کے پتون کا پانی
پینا نافع ہی **دیگر** سُرخ بکری کا پیشاب چھ تولہ اُس مین ایک دام بالچھڑ ملاکر پینا استسقا کو نفع دیتا
ہے **دیگر** سوء القنیہ کو نافع ہی تازہ کریلا چھ درم پانی نچوڑ کر صاف کرکے پیین اور اگر چاہین
تھوڑا شہد مین ملائین دو تین دست لاکر مادہ کو دفع کرتا ہی **دیگر** گرونده کا پانی ایک تولہ صبح کو پیین
اور روز زیادہ کرکے تین دن مین دس تولہ تک پہونچائین **دوا الکرکم** یعنے زعفران کی معجون
سوء القنیہ کو نفع دیتی ہی اور استسقا اور سختی اور درد اعضا مثل جگر اور تلی کو مفید ہے
زعفران تج قسط اسارون بالچھڑ تخم کرفس انیسون گلاب کے پھول کاسنی ہر ایک
دو حصہ مُر مکی ریوند ہر ایک ایک حصہ شہد سہ چند خوراک ایک درم سے ایک مثقال تک عرق
بادیان کے ساتھ **حب** اہل ہند کی مستعمل استسقا کو نافع ہی گندھک مغسول پارہ ہڑ بہیڑہ
آملا بیج جواکھار سیاہ نمک لاہوری نمک نمک طعام سونٹھ سیاہ مرچ سہاگہ بریان مساوی الوزن
جمال گوٹہ دو حصہ ادویہ کوٹ چھان کر اکیس مرتبہ لیمون کے عرق مین پیس کر خشک کرکے
سیاہ مرچ کے برابر گولیان بنائین خوراک ایک گولی اونٹ کے دودھ مین **سفوف**
استسقاے لحمی وطبلی کے لیے نافع ہی سونٹھ ناگرموتھا شیطرج سفید زیرہ کمانی ہلدی گج پیپل
پیپلا مول مساوی کوٹ چھان کر سفوف بنائین خوراک تین ٹانک گرم پانی کے ساتھ **سفوف**
استسقا اور سوء القنیہ کو نافع تخم کرفس برنگ کابلی شیطرج سیاہ مرچ پیپل پیپلا مول سونٹھ

سیاہ نمک ہر واحد ایک درم پوست ہلیلہ پانچ عدد سونٹھ دس درم کوٹ چھان کر خوراک دو درم عرق
بادیان کے ساتھ۔ **دیگر** استسقاے طبلی کو مفید ہی تخم کرفس رازیانہ انیسون اسارون
قسط تلخ ریوند چینی ہر ایک دو درم ناگرموتھا بالچھڑ ہر ایک ڈیڑھ درم سیاہ زیرہ تین درم کوٹ
چھان کر خوراک دو درم **دیگر** یہ نسخہ مجربات اکبری سے نقل کیا گیا منڈوے کا آٹا کچنال کے
پانی مین خمیر کرکے روٹی پکاکر نمک کے ساتھ کھائین اور بجاے پانی کے کچنال کی پتیان
جوش کرکے پیین یا عرق اسکا نکال کر استعمال کرین اور سواے جوشاندہ برگ کچنال کے
کھانے اور پینے اور وضو اور نہانے مین دوسرا پانی استعمال نکرین انشاءاللہ ایکہفتہ مین نفع بین
ظاہر ہوگا **سفوف کنگنی** پہلے روز ایک ماشہ کھائین دوسرے روز دو ماشہ تیسرے روز تین
ماشہ پھر ہر روز تین ماشہ کھایا کرین غذا مونگ کی کھچڑی **دوا** نافع استسقا سفید زیرہ نیمکوفتہ تین حصہ
کنگنی نیمکوفتہ نو حصہ اسمین سے ایک تولہ لیکر رات کو ایک پیالہ مین بھگودین صبح جوش کرین جب
آدھا پانی باقی رہے صاف کرکے نیمگرم نوش کرین **دوا** پیٹ بڑھجانے کو نافع ہی دو دام
شہد چار دام پانی مین ملاکر نوش کرین اور چند روز اسی طرح پیین اور یہ مرض اکثر لڑکون کو
عارض ہوتا ہی **فائدہ** استسقاوالے کو گیہون کی روٹی سے جَو کی روٹی کھانا بہتر ہی اور جو گیہون
کی روٹی کھانا چاہے جو کے آٹے مین گیہون کا آٹا ملاکر روٹی پکاکر کھاوے **حب** اُس عورت
کے واسطے جسکا بعد جننے کے پیٹ بڑھگیا ہو مرچ پیپل پیپلا مول چاب شیطرج اشنہ ناگرموتھا
باؤبڑنگ دیودار ترپھلا قسط مرکی بادیان گجپیل تربد تین درم اندرجو ہر ایک درم کوٹ چھانکر
قند سیاہ پرانا ادویہ کے برابر ملاکر آدھے درم کے برابر گولیان بناکر صبح ایک گولی دو ہفتہ
تک کھائین **طلا**- اندرائن کو پانی مین پیسکر لگائین پیٹ کا بڑھجانا جو ولادت کے بعد ہوتا ہی
دفع ہووے **دواءالملک** یعنی لک کی معجون استسقا اور معدہ کی سردی اور کبد کو نافع ہی لک مغسول
چار حصہ بالچھڑ ریوند ہر ایک تین حصہ اسارون تخم کرفس ہر واحد دو حصہ قسط تلخ مغز بادام تلخ مرچ
[illegible] ساذج مصطگی ہر واحد ایک حصہ شہد تین حصہ **دیگر** استسقا کو نافع ہی تین عدد

ٹیڑھی ہاتھ پانوٗن اُنکے دور کرکے ایک دام حب الآس کے ساتھ پیسکر کھائین **دوا نیل** یعنی وسمہ
اللناس کوٹ چھان کر خوراک لڑکون کے لیے ایک قیراط سے پانچ قیراط تک اور غیر اطفال کے
واسطے تین درم تک **قرص لک** استسقا کے لیے نافع ہی لک چار حصہ ریوند تخم کاسنی تخم خربزہ
تخم خیارین ہر ایک تین حصہ مجیٹھ بادیان ملکو اجود بالچھڑ تج ہر ایک دو حصہ اجوائن کتھہ ہر واحد
ایک حصہ لیکر قرص بنائین خوراک ایک درم سے دو درم تک شربت بزوری کے ساتھ
**ضماد** بکری کی مینگنیان گاے کا گوبر گوکھرو سرکہ مین ملاکر ضماد کرین **ضماد** نمک بالچھڑ سرکہ مین
ملاکر لگائین **فصل یرقان کا علاج** ہندی مین یرقان کو کنول باد کہتے ہین اور وہ بسبب جاری
ہونے سودا یا صفرا بے عفونت کے جلد کی طرف حادث ہوتا ہی اگر صفرا سے ہوا اُسے یرقان اصفر
کہتے ہین اور اگر سودا سے ہوا اُسے یرقان اسود کہتے ہین اور جس مین عفونت ہو اُس یرقان کو
تپ لازم ہی علاج مسہل یہ ہی املی کا پانی اور کاسنی کا شیرہ سکنجبین سادہ استعمال کرین سکنجبین سرکہ دو حصہ
قند تین حصہ قوام مین لائین **دیگر** یرقان کو نافع اور عجیب لاثانی ہی صندل زرد یعنی ملاگیری گلاب
اگر ہو بہتر ورنہ پانی مین پانچ ماشہ آنبہ ہلدی پیسکر سات ماشہ شہد مین کھائین غذا ایک ہفتہ تک
دال خشکہ **سعوط** کہ یرقان کو مفید ہی بندال رات کو پانی مین بھگوکر صبح صاف پانی اُسکا لیکر
دو تین قطرے ناک مین ٹپکائین طب فریدی مین لکھا ہی کہ بکری کی مینگنیان بعضے ادویہ کے
ساتھ کھانا دافع یرقان ہی **نقوع** نافع یرقان لونگ سبز تین پاؤ رات کو پانی مین بھگوکر رکھین
صبح پانی صاف اُسکا لیکر پیین غذا دال وخشکہ **طبیخ** نافع یرقان ببول کی پھلی سنکاہولی آملہ
ہر واحد دو درم نیم کوب کرکے ایک سیر شکر مین جوش دین جب چہارم حصہ رہے تھوڑی
شکر ملاکر صاف کرکے پیین **سعوط** کہ یرقان کو نافع ہی تلخ تونبڑی پانی مین پیس کر سعوط
کرین **دوا** انگلی سات ماشہ پانی مین پیسکر شہد مین ملاکر کھائین غذا دال وخشکہ **دیگر**
ببولہ دو دو دام رات کو پانی مین بھگوکر صبح پیس کر پانی صاف اسکا لیکر لاہوری نمک
ملاکر نوش کرین اور ترشی و بادی سے پرہیز کرین **دیگر** ریٹھا گاؤزبان دو دو دام

پاؤسیر پانی مین بھگوکر پانی صاف اُسکا پیین انشاءاللہ ایک ہفتہ مین فرصت ہووے
دیگر دو تین کسوندی کی پتیان دو تین مرچ کے ساتھ پیین شربت دُلفن کا ایجاد حرارت جگر
اور یرقان کو نافع ہی برادہ صندل مویز منقی دو تولہ زرشک تخم کاسنی خیارین ہر واحد ایک تولہ
نمک سُرخ دانہ الائچی ہر ایک دو درم قند پاؤسیر شربت بنائین خوراک ایک تولہ شیرہ ہا
مناسب کے ساتھ دواء ہندی یرقان کو نافع و مجرب ہے چونہ جوان کے واسطے
تین ماشہ تک کیلہ کی پھلی پختہ کے ٹکڑے مین رکھکر کھلائین اوپر سے باقی پھلی کھلائین اور
اگر لڑکا ہو ایک ماشہ چونہ چوتھائی کیلے کی پھلی کافی ہی سفوف ببول کے پھول مصری
برابر پیسکر صبح ایک تولہ کھائین سفوف اُس زردی کے لیے کہ بعد دفع یرقان کے
باقی رہتی ہی سات دانے کلونجی کے عورت کے دودھ مین پیسکر سعوط کرین دیگر لیمون کا پانی
آنکھ مین ٹپکائین دیگر مولی کا اچار کہ سرکہ مین بنایا ہو کھانا فائدہ کرتا ہی دیگر کہربا لٹکانا اور کپڑے
زرد پہننا یرقان کو بالخاصیت مفید ہی نقوع یرقان کے واسطے نافع ہی ایک ہفتے
تک استعمال کرین مہندی کی پتیان دو دام نیمکوب کرکے رات کو پانی مین بھگودین صبح کو
پانی صاف اُسکا پیین مطبوخ ہلیلہ زرد کا جوشاندہ یرقان کو مفید ہی فصل امراض
طحال کا علاج تلی کی سختی کا سبب اکثر خون غلیظ سوداوی ہی اور بچون مین بے تدبیری
سے پانی پینا ہی یہ مرض دشواری سے صحت قبول کرتا ہی علاج فصد اسیلم کھولنا نافع ہی
فائدہ اگر صاحب طحال کے داہنے ہاتھ کی رگ اسیلم پر کپڑے کی بتی جلاکر داغ دین اور
کچھ مدت تک اُسے بہنے دین عجیب فائدہ ہوگا ترکیب تلی کی سختی دفع کرنے کے لیے چونہ
کلی تھوڑا ریٹھہ کے مغز کے ساتھ کوٹ کر کیلہ کی پختہ پھلی کے ساتھ رکھکر داہنے پہونچے کے
کی طرف جوڑ پر بیچ کی اُنگلی کے مقابل موٹے کپڑے سے ایک پہر تک باندھ رکھین کہ چونہ کی تیزی
سے وہان آبلہ پڑجاے پھر کھولڈالین بیشک فائدہ ہووے سکنجبین افتیمونی تلی کو کہ تپ کی حرارت
سے ہو نفع دیتی ہی افتیمون چار تولہ انجیر سات عدد پوست بیخ کبر بیخ کاسنی ہر واحد دو تولہ تخم سنبھالو

تخم خیارین پر سیاؤشان تخم کاسنی مائین تخم کشوث ملیٹھی گلاب کے پھول اسارون ہر ایک دو تو
قند سہ چند حل کرکے بدستور سکنجبین بنائین **حب** کہ تلی کی سختی کے لیے نافع ہی پوست
ہلیلۂ زرد سونٹھ شیطرج سہاگہ بریان سجی سفید قلمی شورہ باؤبرنگ سفید زیرہ سیاہ زیرہ سینچ
نمک مساوی دو چند گڑ ملاکر گولیان بناکر دو ماشہ سے چار ماشہ تک گرم پانی کے ساتھ کھائین
**حب** ایلوا ہینگ سہاگہ نوشادر سجی سفید مساوی لیکر گھیکوار کے لعاب مین جنگلی بیر
برابر گولیان بناکر ایک گولی روز کھائین **حب** سیاہ مرچ پیپل پھٹکری بریان نوشادر سہاگہ
بریان اجوائن کٹائی کھاری نمک لاہوری نمک آنبہ ہلدی جوا کھار برابر کوٹ چھانکر جنگلی بیر کے بر
گولیان بناکر صبح و شام ایک گولی کھائین **حب** تربد پوست ہلیلۂ زرد ایلوا سہاگہ سیاہ
برابر وزن گھیکوار کے پانی مین چار پہر کھرل کرکے گولیان بنائین خوراک ایک درم سنبھالو
**قرص** اُس تلی کے واسطے جو حرارت شدید کے ساتھ ہو نافع ہین تخم کاسنی پوست بیخ کبر مغز تخم
خیارین تخم کشوث گل سُرخ مائین ہر واحد دو درم اسارون آدھا درم مکو کے عرق مین قرص بنا
خوراک دو مثقال **حب** تلی کے واسطے مجرب ہی قلمی شورہ سہاگہ بریان پھٹکری بریان سو
نمک سیندھا نمک پوست ہلیلۂ زرد آنبہ ہلدی اجوائن سادہ کوٹ چھان کر تین مرتبہ لیمون
عرق مین تین مرتبہ ادرک کے عرق مین کھرل کرکے جنگلی بیر کے برابر گولیان بناکر صبح و شام ا
گولی کھایا کرین **حب خفاش** یعنی چمگادڑ کی حب تلی کے واسطے شیخ الرئیس کی مجرب
ایک موٹا چمگادڑ ذبح کرکے پاک صاف کرین پھر مٹی کے برتن مین رکھکر اُسپر سرکہ تیز ڈال کر
کرکے تنور مین رکھین جب جلجائے راکھ اُسکی سرکہ مین ملاکر گولیان بناکر ہر روز دو درم کھایا کر
بہت مفید ہی **حب** ایلوا لونگ ہندی نمک ریوند ختائی قلمی شورہ کوٹ چھانکر ایک ماشہ کی
گولیان بنائین صبح و شام ایک گولی مسکہ مین ملاکر نگل جائین **حب** صبر بیخ کبر نوشادر
مساوی گھیکوار کے لعاب مین جنگلی بیر کے برابر گولیان بناکر صبح و شام ایک گولی کھائین حب
سونٹھ سہاگہ بریان سیندھا نمک ہینگ مساوی سہجنہ کے شیرہ مین جنگلی بیر کے برابر گولیا

بناکر شام وصبح ایک گولی کھایا کرین **حب** قولنج اور معدہ اور تلی کے درد کو دفع کرتی ہی اور نفخ اور
قبض کو نافع ہی ایلوا چار درم پوست ہلیلۂ زرد اجوائن بدھارا سیاہ مرچ ہر ایک دس درم کوٹ چھانکر
چنے کے برابر گولیان بناکر وقت حاجت کے استعمال کرین **فائدہ** صاحب تلی کو واجب ہی
کہ لوہے کا بجھا ہوا پانی بجاے سادہ پانی کے پیا کرے **دیگر** جھاؤ کی لکڑی سے پیالہ بناکر اُسمین پانی پینا
بالخاصیت تلی کو نفع دیتا ہی **دوا** اینڈی کا اچار کھانا تلی کو مفید ہی **دیگر** اگر کھانسی نہو آنب کا اچار
کھانا قاطع طحال ہی چاہیے کہ اسکو روز کھایا کرے **دیگر** تلی کو نافع ہی اور ریح کو دفع کرتی ہی ہالون ایک
حصہ کلونجی آدھا حصہ شہد مین ملاکر ہر روز سکنجبین کے ساتھ کھایا کرین **دیگر** تلی کو نافع ہی اور بھوک لاتی
ہی پوست ہلیلۂ زرد اجوائن ہر ایک بیس درم لوہے کا میل تیس دام قند سیاہ ادویہ کے برابر برگ جھاؤ
مقشر نصف وزن قند ادویہ کو پانی مین ملاکر لوٹے مین رکھکر تین ہفتے تک گھوڑے کی لید مین دفن
کرین پھر نکالکر صاف کرکے دو دام صبح وشام کھائین **دیگر** سنبھالو کی بیخ پوست بیخ کبر مساوی سرکہ
تیز مین بھگوئین اور روز نیا سرکہ ایک ہفتے تک بدلتے رہین پھر سایہ مین خشک کرکے دو دام
سکنجبین عسلی مین ملاکر کھائین **دیگر** ریح کیواسطے نافع ہی کلونجی ایک حصہ ہالون دو حصہ شہد مین ملاکر ہر روز
دو درم ایک تولہ سکنجبین کے ساتھ کھائین **دیگر** سرسون کا تیل نیم گرم تلی پر ملنا اُسکی سختی کو دفع کرتا ہی
**دیگر** اجوائن جسقدر کھا سکین صبح وشام کھایا کرین **دیگر** سہاگہ بریان ایک حصہ رائی تین حصہ دونون کو
ایک کرکے ایک ماشہ صبح وشام کھایا کرین **دیگر** لیمون کا عرق ایک دام پیاز کا عرق ایک دام
باہم ملاکر چودہ روز تک پیین اور سواے نرم چیز مانند کھچڑی اور دال ورخشکہ کے اور کچھ نہ کھائین **دیگر**
نوشادر آدھا درم مولی کے پانی مین ملاکر پیین اور مولی اور کنجد برابر پیسکر تلی پر باندھین **دیگر** چونہ کی کلی باریک
پیسکر شہد مین ملاکر تلی پر ضماد کرکے انجیر کے پتے اُسپر باندھین **ضماد** شطرج سرکہ مین پیسکر لگائین تلی
کے ورم کو تحلیل کرتا ہی **دوا** مولی کے بیج پیسکر سرکہ یا سکنجبین مین ملاکر کھانا تلی کو دور کرتا ہی **دیگر**
بیل کی خشک کونپل ساڑھے تین مثقال سیاہ مرچ نصف وزن کوٹ چھان کر ہر روز صبح کو
پانی کے ساتھ پیین تلی کی سختی کو دور کرتا ہی **دیگر** گیہون کی بھوسی اور بیسن مقشر جلاکر اُسکی

راکھ سرکہ مین ملاکر نیم گرم لگائین دیگر پیاز ادر کا ندہ صاحب تلی کے گلے مین لٹکانا بالخاصیت
اثر کرتا ہی دیگر جوارش رج تلی کے لیے نافع ہی نسخہ اسکا نسیان مین مذکور ہوا دیگر صاحب تلی
اپنا پیشاب یا لڑکے کا تین چلو ہر صبح کو لیکر پیے تلی دفع ہووے دیگر آدمی اگر جوان ہو چھ ما
سجی اور اگر لڑکا ہو دو ماشہ گڑ مین ملاکر اگر تپ نہووے اکیس روز کھاوے اور ترشی اور بادی
پرہیز کرے سفوف تلی اور بادی سول اور تلیین طبیعت کے واسطے نافع ہی اجوائن آدھ
برگ گھیکوار تازہ بیس عدد ترپھلا ترکٹا پانچون نمک سجی سفید کٹائی تربد سیاہ زیرہ ورج بادیا
اجمود بدھارا ہر واحد ایک درم گھیکوار کے لعاب مین بھگو کر سایہ مین خشک کرکے کوٹ چھا
رکھین خوراک تین ماشہ تک تازہ پانی کے ساتھ دواچھاؤ کی پتیان ایکدرم خشک کرکے کوٹ
ایک درم شکر مین ملاکر کھائین دیگر چھاؤ کی پتیان کوٹ کر ایک اوقیہ پانی اسکا نچوڑ کر دس درم سکنجبین
ملاکر کھائین دیگر اونٹ کا دودھ اور پیشاب تلی کو مفید ہی۔ دیگر برگ جھاؤ کا عرق تلی کو فائدہ
دیگر نمدے کا ٹکڑا سرکہ مین بھگو کر تلی پر باندھین۔ معجون تلی کے لیے مجرب ہی پوست بیخ کر
برابر شہد مین ملاکر معجون بناکر ہر روز پانچ مثقال کھایا کرین۔ دوا تلی کی سختی کو دفع
ہی کبابہ پیکر مول جواکھار ہلیلہ زرد ہینگ لاہوری نمک سانبھر نمک سنگ کابلی شیطرج کف
تربد سفید اجوائن مساوی کوٹ چھان کر خوراک ایک تولہ صبح و شام کھائین شربت برگ فرا
فراش کی پتیان پاؤ سیر دو سیر پانی مین جوش دین جب تیسرا حصہ رہے صاف کرکے پاؤ سیر شکر
قوام کرین خوراک دو تولہ فصل امراض امعا یعنی آنتون کی بیماریون کا علاج اسہال یعنی د
آنا وہ کئی طرح سے ہوتا ہی اگر اسہال معدہ کے ہون اُسکو خلفہ اور ہندی مین سنگرہنی کہتے ہین ا
جگر سے ہو دوسنطاریا کہتے ہین اور وہ خون کا اسہال ہی گوشت کے دھوون کے دست آ
باقیام کبدی ہی اسمین پیپ نکلتی ہی اگر آنتون سے ہو اُسکو سحج اور زلق الامعا اور زحیر کہتے ہین
تفصیل اسکی کتابون مطولہ مین لکھی ہی اس جگہ چند ادویہ مسہل کہ اسہال کو مفید ہین بیان کی جاتی
نرکچور کی جوارش ریاح کو دفع کرتی ہی اور اسہال معدہ کو نافع ہی شکر سفید پاؤ سیر نرکچور پیسکر پاؤ

وارش بنائین خوراک دو تولہ اور جوارش آملہ سادہ جو معدہ کے امراض مین مذکور ہوئی فائدہ کرتی ہے
حب آملہ دستون کو روکتی ہی اسہال معدی اور زلق الامعا کو نافع ہی ایک تولہ آملہ تھوڑے پانی مین
بھگو دین جب نرم ہو جائے صلایہ کرکے سیاہ نمک پیسکر ملا کر جنگلی بیر کے برابر گولیان بنا کر ایک گولی
صبح و شام کھایا کرین حب اسہال کیواسطے مفید ہی رال پکھان بید بیلگری نرکچور آملہ صمغ عربی
بریان ہلیلہ بریان مائین منقی بریان اجوائن گیرو گلنار مساوی کوٹ چھان کر چنے کے برابر گولیان بنا کر
صبح و شام کھائین حب انار انار خام مٹی مین لپیٹکر بھوبھل مین رکھین جب پکجائے مٹی دور کر کے انار کو
کوٹ پیسکر آملہ صمغ عربی بریان مغز بیلگری اجوائن ہر واحد دو ماشہ افیون نرکچور ایک ماشہ پیسکر اُسمین ملا کر
لونگ کے برابر گولیان بنا کر صبح و شام کھایا کرین جوارش جوزی قابض اور اسہال معدی اور
معوی کو نافع ہی اور ہاضمہ کو قوت دیتی ہی بالچھڑ اجوائن سونف بھونکر سونٹھ بھونکر ناگر موتھا ہر ایک
پانچ درم گلنار مائین بڑی الائچی کے دانے ہر ایک پانچ درم حب الآس چھ درم شہد یا شکر مین قوام
کرین حب شنگرف دستون کو روکتی ہی سہاگہ ایک ماشہ شنگرف دو ماشہ افیون چار ماشہ کوٹ
چھانکر سیاہ مرچ کے برابر گولیان بنائین خوراک ایک گولی اور لکھا ہی رات کو اگر دست زیادہ آئین
گولی شہد مین ملا کر کھائین اور اگر دن کو اسہال زیادتی کرے لیمون کے عرق مین ملا کر استعمال کرین
نسخہ دیگر حب شنگرف لونگ افیون تینون ادویہ ہموزن مصری ایکماشہ کوٹ چھان کر چار
ماشہ کے برابر گولیان بنائین خوراک ایک گولی حب قابض اسہال دموی اور صفراوی کو نافع ہی
سماق دو درم مازو پوست انار ہر ایک آدھا درم حب الآس دس درم منقے کے دانے تین درم
صمغ عربی پانچ درم کوٹ چھانکر گولیان بنائین خوراک دو گولی تک حب قابض بلغم بلغم کے اسہال کو
نافع کرتی ہی اور ہاضم ہی سیاہ مرچ پیپل سونٹھ لونگ عاقر قرحا ہر واحد ایک درم افیون دو درم ادرک
کے پانی مین پیسکر چنے کے برابر گولیان بنائین خوراک ایک گولی حب قابض اسہال کو نافع ہی
کت گیرو ہر ایک ڈیڑھ تولہ مردار سنگ مساوی پیسکر چنے کے برابر گولیان بنا کر ایک گولی صبح ایک
کھائین حب لڑکون کے اسہال کو مفید ہی اگر تپ نہو جب بھی فائدہ کرتی ہی کتھہ گلنار ہر ایک

تین ماشہ زہرمہرہ پیسکر آملہ صمغ عربی مغز بیلگری بریان ہر واحد دو ماشہ افیون مازو بادیا ر
بریان سفید زیرہ ہر واحد ایک ماشہ کافور ایک سُرخ سیاہ مرچ کے برابر گولیان بناکر موافق
مزاج کے دین اور کبھی زہر مہرہ کے عوض طباشیر ملاتے ہین اور کبھی طباشیر زیادہ بھی کرتے ہین اور اگر
ہو کافور موقوف کرین **حب** کہ بہت قابض ہی منقی مع تخم سات عدد آنب کی گٹھلی ایک دانہ افیو
آدھا ماشہ کوٹ چھان کر باہم ملاکر سات گولیان بناکر ایک گولی روز کھائین **حب مازو سریع**
ہو اسہال کو دفع کرتی ہی اور آنتون کے زخم کو فائدہ دیتی ہی مازو چار درم افیون دو درم اجوائن
ایک مثقال چنے کے برابر گولیان بنائین خوراک ایک گولی **حب عود العطاس** یعنی نکچھکنی
حب آس اسہال کو نافع ہی جو ناف کے سرک جانے سے ہووے نکچھکنی جلاکر اجوائن سونٹھ
کوٹ چھان کر ایک ماشہ گڑ ملاکر گولیان بنائین اور گھی کے ساتھ کھائین **ضماد** ناف کے سرکنے
کیواسطے پھٹکری تین درم مازو تین عدد کوٹ چھانکر سرکہ مین ملاکر لگائین اوپر سے پٹی مضبوط باندھین **حب**
اسہال کو نفع دیتی ہی سونٹھ بھونکر بائین لودھ پٹھانی رال سفید گل دھاوا اندرجو شیرین مغز بیلگری
موچرس آنب کی گٹھلی خرما بریان سیاہ مرچ کوٹ چھانکر گولیان بنائین **حب بنگ** بریان برگ تیو
نرکچور ہموزن لیکر چنے کے برابر گولیان بناکر دونون وقت کھائین **حب** آنتون کے چھل جانے اور
اسہال کو جو بغیر سدہ کے ہووے مفید ہی کیر کتھ رال گوند کتیرا تخم کونچ مقشر مغز بیلگری کوٹ چھان کر جھڑ
بیر کے برابر گولیان بنائین اور صبح و شام ایک گولی کھائین **حب** لڑکون کے اسہال کیواسطے
گلنار ایک عدد الائچی افیون ہر واحد ایکماشہ چاکسو رسوت نرکچور سفید زیرہ ہلدی نیب کی چھال ببول
کی کونپل ببول کی کونپل ہر واحد دو ماشہ کوٹ چھانکر مونگ کے برابر گولیان بنائین خوراک دو گولی
تک **حب** لڑکون کے سبز رنگ دست آنے کو مفید ہی ببول کی پتیان لونگ مردار سنگ گلنار زیرہ
نیب کی کونپل سونف سیاہ زیرہ سفید زیرہ سونچر نمک تج اجوائن برنگ کابلی ہر واحد سات ماشہ
باریک پیسکر چنے کے برابر گولیان بناکر ایک گولی صبح ایک شام کھلائین اور کبھی مردار سنگ کے عوض
یا طباشیر اور کبھی تج کے عوض وج ملاتے ہین **الائچی کا سفوف** قابض و ہاضم

زنجبیل بریان بادیان بریان بڑی الائچی کا پوست مساوی پیسکر سفوف بنائین خوراک
ایک کف دست **سفوف وج** ذرب اور شکری کو نفع دیتا ہی کوری مٹی کی چھوٹے سبوچہ مین
رکھکر کپر وٹی کرکے گرم تنور مین رکھین جب سرد ہو جائے نکالکر پیسکر ایک درم لیکر دو درم شہد اور
قدرے نمک ملا کر کھائین غذا ساٹھی کے چاول کا خشکہ دہی کے ساتھ حب ہندی اسہال
خونی بواسیر اور ذرب کو بند کرتی ہی اور پیچش اور رنگ کی زردی کو نافع مصطگی سیاہ مرچ طباشیر
انار دانہ مغز تخم انبہ پیسکر میٹھی مائین گل دھاوا مازو مساوی خشخاش کے پوست کے پانی مین
گولیان بنائین خوراک ایکدانگ ساٹھی کے چاولون کے پانی کے ساتھ غذا خشکہ اور مونگ کی
دال **سفوف ہلیلۂ سیاہ** اسہال معدی اور زحیر صادق کیواسطے نافع ہی ہلیلہ گھی یا روغن بادام مین
بھونکر دو تولہ خشخاش کا پوست گھی مین بھونکر ایکتولہ کوٹ چھانکر سفوف بناکر برابر اسکے شکر ملائین خوراک
ایک تولہ صبح و سات ماشہ شام مؤلف نے اس نسخہ مین صمغ عربی بریان ملایا تھا بہت فائدہ
کیا **تج کا سفوف** اسہال کو نافع ہی تج گلنار سپاری کے پھول برابر سفوف کرکے موافق مزاج
کے پانی کے ساتھ کھائین **سفوف بادیان** بلغم کے اسہال کو نافع ہی اور مقوی معدہ اور دافع ریاح
ہی سونف گھی مین یہانتک بریان کرین کہ سرخ ہو جائے پھر کوٹ چھانکر برابر اسکے شکر ملائین خوراک سات
ماشہ سرد پانی سے **سفوف انار** اسہال صفراوی کیواسطے نافع ہی کھٹے انار کے دانے سیاہ زیرہ بریان پانچ
درم آملہ ایکمثقال گوگل دھنیا پسا ہوا چار درم گلنار صمغ عربی ہر واحد ایکدرم سفوف بنائین خوراک دو درم تک
**سفوف کشنیز** اسہال دموی کے دفع کرنے مین جو بغیر سدہ ہووے مجرب ہی تخم جامن سوختہ تخم کنار سوختہ شاخ گوزن
سوختہ حلتیت بریان خشخاش بریان منقی بریان ہر واحد ایکدرم ہلیلہ سیاہ بادیان دانۂ انار دھنیا تخم جو کا صمغ عربی
نشاستہ سیاہ زیرہ سفید زیرہ تخم خرفہ سونٹھ اسبغول بارتنگ تخم ریحان ہر ایک دو درم لیکر بریان کرکے تخم خرفہ
و اسبغول و بارتنگ کو ثابت رکھین اور گل دھاوا اتیس مائین انار مغز بیلگری رال کتھہ سفید کتیرا مغز تخم کونچ بڑی
الائچی کا پوست نرکچور گلنار ہر واحد آدھا درم کوٹ چھان کر سفوف بنائین خوراک موافق مزاج کے
دو مثقال نمک پانی کے ساتھ **سفوف** کہ اسہال کو نافع ہی سونٹھ بادیان رال خرما بریان

ہلیلہ سیاہ روغن مین بریان کرکے مغز بیلگری مساوی لیکر سفوف بناوین سفوف کہ اطفال
کے اسہال کو نافع ہی انار کی کلی ببول کی پتیان بادیان بریان ہر ایک تھوڑا پوست خشخاش
سوختہ برابر سب کے لائین اور تھوڑا سن کے موافق دین سفوف گل دھاوا آملہ بیلگری اندرجو
تلخ مساوی کوٹ چھانکر سن و مزاج کے موافق شہد مین ملاکر چاٹین سفوف لڑکون کے اسہال
کے واسطے جو دانت نکلنے کے وقت عارض ہوتا ہی مغز بیلگری کتھ آملہ کا پوست کوٹ چھان کر
سفوف بنائین خوراک موافق مزاج کے سفوف کہ اسہال کی سب قسمون کو نافع ہی شیطرج ناگرموتھا
لودھ اندرجو موچرس بیلگری گل دھاوا مساوی کوٹ چھانکر سفوف بنائین خوراک ایکدرم سفوف کہ
اسہال بلغمی کو نافع ہی سونٹھ بھونکر گل دھاوا موچرس اجمود مساوی لیکر سفوف بنائین خوراک
ایک تولہ سفوف کہ اسہال کو روکتا ہی اور اہل ہند کا مستعمل ہی چنے بھون کر مقشر کرکے
چوہے کی مینگنیان ہر واحد ایک درم کوٹ چھان کر سفوف بنائین اگر اسہال قوی ہو چھ ماشہ
والا چار ماشہ استعمال کرین دیگر بیلگری خس سونٹھ دھنیا مساوی کوٹ چھانکر ساٹھی کے چاول
کے ساتھ استعمال کرین دیگر اطفال کے اسہال کو نافع ہی اتیس ایک ماشہ یا کم یا زیادہ پانی مین
پیسکر دین اور جوان کو ایک تولہ تک موافق مزاج کے کھلائین دستون کو بند کرتا ہی اور چاہیے
کہ تھوڑا گلنار بھی ملالین دیگر سنگرہنی کے واسطے مجرب ہی اسبغول بریان مغز بیلگری آل
مغز تخم انبہ مغز تخم جامن نمک نفطی ناگرموتھا خشخاش سونٹھ سوائے اسبغول کے سب ادویہ
کوٹ چھانکر باہم ملاکر ایک کف دست صبح کو کھائین دیگر اس اسہال دموی کے واسطے جو سدہ کے
سبب سے ہو نافع ہی مغز تخم انبہ مغز تخم جامن تخم کونچ موافق مزاج ساٹھی کے چانول کے پانی کے
ساتھ کھائین دیگر قبض اور پیٹ کے درد کو مفید اور کھانے کو بھی ہضم کرتا ہی بادیان دو درم سیاہ
زیرہ ایکمثقال سونٹھ ایکدرم تینون دوائیان بریان کرکے اجمود اجوائن ہر واحد ایک درم پودینہ خشک
تخم ہر واحد ایکمثقال کوٹ چھانکر سفوف بناکر دو درم سے دو مثقال تک دین سفوف کنار اسہال کو
نافع ہی بیر ہانڈی مین بھر کر منھ اسکا بند کرکے کپر وٹی کرین پھر آگ مین رکھدین جب بیر جلجائین نکالکر

ایک کف دست ہر صبح کھائین غذا خشکہ یا دہی یا مونگ کی دال **سفوف** بادیان بریان تخم
انبہ کہنہ مساوی الوزن پُرانی شکر برابر ملا کر آدھا دام کھائین **آملہ کا شربت** اسہال کو دفع
کرتا ہی اور استعمال اسکا الائچی کے دانے کے ساتھ متلی کو نفع دیتا ہی اور شیرہ تخم خرفہ کے ساتھ
حمیات کو فائدہ کرتا ہی آملہ چار درم نیمکوب کر کے آدھ سیر پانی مین بھگو کر جوش دین جب نصف باقی
رہے صاف کر کے پاؤ سیر شکر ملا کر قوام مین لائین **بیلگری کا شربت** قابض اور معدہ کو قوت دیتا ہی
مغز بیلگری آدھ پاؤ آدھ سیر پانی مین بھگو کر جوش دین جب نصف باقی رہے آدھ پاؤ قند مین قوام کرین
خوراک مزاج کے موافق **معجون آملہ** معدہ کو قوت دیتی ہی اور اسہال کو روکتی قائم مقام نوشدارو
کے ہی آملہ کا شیرہ چھ درم الائچی ناگرموتھا ہر واحد دو درم زرچوب ربالچھڑ بچ صمغ عربی ہر واحد ایک درم
مغز بیلگری تین دام کوٹ چھانکر سہ چند شکر مین معجون بنائین **جوشاندہ** اسہال کو نافع ہی دو دام
بیتربالا تین پاؤ پانی مین جوش دین جب آدھ پاؤ رہے صاف کر کے پیین اور شام کو اسی دوا مطبوخ کو ڈیڑھ پاؤ
پانی مین جوش دین جب نصف رہے صاف کر کے پیین ایک ہفتہ مین سنگرہنی دفع ہووے **بیلگری کا
عرق** معدہ کو قوت دیتا ہی اور اسہال کو نافع ہی اور زحیر اور سنج مین قائم مقام عرق بارتنگ کے ہی مغز
بیلگری خشک یا تازہ کو پانی مین بھگو دین صبح عرق کھینچین **جامن کا شربت** قے اور متلی کو بند کرتا ہی
اور اقسام اسہال خونی اور معدی اور پیچش اور بواسیر کو نافع ہی جامن پختہ نچوڑ کر تھوڑے گلاب مین
اگر ہو سہنرالا پانی مین قوام کرین پھر چوتھائی قند ملا کر شربت بنائین اور آخر قوام مین اگر بعض دوائیان
قابض مثل طباشیر اور صندل کے گلاب مین گھسکر ملائین قوی العمل ہووے **جوشاندہ مجرب** دستون
کو روکتا ہی دھنیا ناگرموتھا خس سونٹھ مغز بیلگری ہر واحد پانچ ماشہ نیمکوب کر کے ڈیڑھ پاؤ پانی مین جوش
دین جب سوم حصہ رہے صاف کر کے پیین غذا خشکہ مونگ یا مسور کی دال کے ساتھ اور اگر
یہ دوا دو تین روز مین فائدہ نکرے دو ہفتے تک دین اور اگر مزاج مین گرمی نہو سونٹھ زیادہ کرین
**جوشاندہ** اسہال اور ذرب کے واسطے مفید ہی مسور گیہون ہر واحد ایک تولہ خشخاش کا
پوست مغز بیلگری ہر ایک تین ماشہ آدھ سیر پانی مین جوش دین جب تیسرا حصہ رہے صاف کر کے

ہیین۔ جوشاندہ دفع اسہال ہین مجرب ہی اسگند بالا ہین گل دھاوا کنیر کی چھال تیس ناگر موتھا
بیلگری سونٹھ لودھ پٹھانی گلو ہر ایک ڈیڑھ ماشہ لیکر ایک سیر پانی ہین جوش دین جب آدھ
پاؤ رہے صاف کرکے پیین اسیطرح سات روز استعمال کرین دوا برگد کا دودھ ناف ہین بھردین
اور ناف کے گرد بھی لگائین قرص اسہال کے واسطے نافع ہی مغز خستہ جامن مغز خستہ انبہ ہلیلہ زرد
گھی ہین بھونین جب پھول جائے برابر پیسکر قرص بنائین خوراک ایک مثقال طلا آنب کی چھال
دہی کے پانی ہین پیسکر ناف کے گرد لگائین اور بعضون نے سرکہ ہین پیسکر طلا کرنا لکھا ہی طلا
نافع اسہال آملہ گھی ہین پیسکر ناف کے گرداگرد دائرہ بنائین اور کنارہ دائرے کا بلند رکھین
پھر اُس ہین ادرک کا شیرہ بھردین اور اسی طرح تھوڑی دیر رہنے دین اگر پانی کے دست
آتے ہون بند ہوجائین مجربات اکبری ہین لکھا ہی کہ یہ دوا سب دوائیون کی بادشاہ ہے
دوا اسہال معدی کو نافع ہی بیلگری تازہ بریان کرکے تھوڑی شکر ملاکر ایک تولہ
کھائین بہت مفید ہی فائدہ قے کرنا اسہال ہین دستون کو بند کرتا ہی دوا اسہال
مزمن کے لیے کیتھے کے بیج بھون کر کھانا اسہال کو دفع کرتا ہے دیگر کہ دست بند کرے
مولی کے بیج بھونکر نو ماشہ برابر اُسکے شہد ملاکر کھائین دیگر گولر کی کونپل ایک تولہ پیسکر پیین
دیگر آملہ روغن زرد ہین بریان کرکے پانی ہین پیسکر ناف کے گرد لگائین اور تھوڑی افیون
ادرک کے عرق ہین حل کرکے دو تین قطرے ناف پر ٹپکائین دیگر گولر کے درخت کا دودھ
ایک ماشہ برابر کھائین دیگر بیر کے ستو قبض و اسہال کو دفع کرتے ہین اور معدہ کی
استرخا اور اسہال صفرا کو نفع دیتے ہین دیگر نافع اسہال صفراوی چاولون
کی بیچ ہیین دیگر دودھی سبز پیس کر ایک پیالہ پیین دیگر پنیر پرانا لیکر اس قدر
دھوئین کہ اس ہین نمک کا اثر باقی نہ رہے پھر اسکو بھون کر کھائین دیگر مسور مقشر
بھون کر استعمال کرنا قاطع اسہال ہی دیگر اگر جمال گوٹے کے کھانے سے اسہال ہون
آدھا درم کتیرا پیسکر دہی ہین ملاکر کھائین فصل زحیر کا علاج جسکو عوام پیچش کہتے ہین اور

وہ دو قسم ہی صادق وکاذب صادق وہ ہی کہ تخم ریحان یا اسپغول یا مثل اُسکے کھائین بجنسہ
پائخانے مین نکلے اسمین ادویۂ قابضہ کا استعمال کرین اور کاذب وہ کہ دانے پائخانے مین نہ نکلین
پس زحیر کاذب مین جبتک مسہل ندین اور سدہ دفع نہووے قابضات کا استعمال نکرین کسواسطے
کہ اول قابضات دینا موجب سدہ اور درد اور ہلاکی بیمار کا ہی جوشاندہ کہ زحیر کاذب کو نفع دیتا ہی
املتاس پانچ درم بادیان نیمکوفتہ دو درم تخم خطمی بیخ خطمی ہر ایک ڈیڑھ درم لسوڑہ پچیس عدد ادویہ
جوش دے کر صاف کرکے املتاس ملاکر تھوڑا گھی ڈال کر ایک تولہ گلقند سے میٹھا کرکے پیین
اور اگر مقدور ہووے بنفشہ و آلوے بخارا اور مویز منقے بھی ملائین والا غریبون کو اُسی قدر کافی
ہے اور دوسرے روز تخم ریحان واسبغول ہر واحد ایک مثقال استعمال کرین پھر
بتدریج قابضات یا مقویات معدہ کے دین دوا اسہال و پیچش کو نافع ہی آنب کی چھال لیکر
پوست سیاہ اُسکے اوپر کا دور کرین اور اندر کا پوست اُسکا کہ زردی مائل ہوتا ہی لیکر پانی مین گھسکر
اور تھوڑا پانی اُسمین ملاکر جلد پی لین کیونکہ اگر ایک لمحہ دیر ہوگی جم جائیگا پھر پیا نہ جائیگا اس دوا
کے استعمال سے تین روز مین شفا ہوتی ہی دیگر اُس پیچش کو مفید ہی جو گرمی کے ساتھ ہووے
اسبغول بریان دو درم صمغ عربی گیرو ہر واحد ایک درم اجوائن چوتھائی درم اور جو گرمی نہووے
بلکہ نفخ ہووے ہالون بریان دو درم السی بریان صمغ عربی گیرو ہر واحد ایک درم ابہل آدھا درم
اجوائن چوتھائی درم دیگر زحیر صادق کے واسطے تخم ریحان صمغ عربی ہر ایک مساوی بریان پیسکر
تخم ریحان ثابت رکھکر ایک تولہ سفید زیرہ کے شیرہ مین ملاکر پیین دیگر نافع زحیر صادق بیر کی
پتیان ایکدرم سفید زیرہ آدھا درم پیسکر پیین سفوف اسہال خونی اور زحیر صادق کیواسطے
نافع ہی مال کتھہ مغز بیلگری تخم کونچ برابر لیکر سفوف بنائین خوراک دو درم تک دیگر آنتون کے
زخم اور اسہال خونی کے واسطے کتیرا بارہ سینگے کا سینگ جلاکر برابر لیکر سفوف بنائین خوراک
ایکمثقال دوا بلغمی زحیر کو نافع ہی سفید زیرہ چار ماشہ اجوائن پانچ ماشہ افیون دو سرخ بار ایک
کوٹ چھانکر تین خوراک کرین اور ساٹھی کے چاول کے ساتھ کھائین غذا کھچڑی - جوشاندہ

زحیر صادق کو مفید ہی گل دھاوا ببول کا گوند مساوی پانی مین جوش دے کر صاف کرکے ہین اور
میٹھے تیل نیم گرم سے حقنہ کرنا پیچش کے دفع کرنے مین مجرب ہی دوا پیچش اور خون اور بلغم کے
اسہال کو نافع ہی مروڑ پھلی ایک دام پانی مین بھگو کر ہاتھ سے مل کر صاف کر کے کھائین غذا کھچڑی
کھٹائی اور نمکین چیزون سے پرہیز کرین دیگر نافع پیچش سانگر کی پھلی پکا کر خشکہ کے ساتھ کھائین
دیگر نافع زحیر صادق رال شکر سفید ہر واحد ایک دام خشخاش کا پوست بریان ایک عدد کوٹ
چھانکر کف دست کے برابر کھائین سفوف بلین زحیر صادق کیواسطے نافع ہی گیرو تخم ریحان بریان
دونون ثابت رکھکر تخم جو کا ہر ایک دو درم گلنار صمغ عربی نشاستہ ہر واحد ایک درم کوٹ چھانکر
سفوف بنائین سفوف ہلیلہ قابض اور زحیر کو نافع ہی اور معدہ کے درد کو مفید ہلیلہ سیاہ کرکو
تیل مین بریان کرکے صمغ عربی بریان کرکے سیاہ زیرہ مدبر بریان بادیان روغن مین بریان
کرکے ہر واحد ایک درم اسبغول ثابت ہالم کی جڑ ہر ایک دو درم کوٹ چھانکر سفوف بنائین خوراک
چار دام سفوف مقلیا ثا یعنے ہالون کا سفوف زحیر کو نافع ہی مقلیا ثا یعنے ہالون تخم ریحان
اسبغول ہر واحد دو درم تینون اجزا کو ثابت رکھکر صمغ عربی نشاستہ تخم خطمی ہر واحد ایک درم
سفوف بنائین اور جو زحیر صادق ہو چاہیے کہ تینون تخم اول کو بریان کرین خوراک چار دام
تک نقوع کہ پیچش کو نافع ہی فالسہ کی جڑ نیمکوب کر کے رات کو پانی مین بھگو دین صبح لعاب
اسکا لیکر ایک تولہ اسبغول کے ساتھ کھائین جوشاندہ پیچش کو شدت درد کے وقت نافع
ہی تخم ریحان ایکتولہ پاؤ سیر گلاب مین اگر میسر آئے نہین تو آدھ سیر پانی مین جوش دین جب
آدھا باقی رہے مع تخم ریحان کے پیین جوارش مقلیا ثا زحیر اور مغص یعنے مروڑا اور بواسیر
کے واسطے مفید ہی سیاہ زیرہ بریان ہلیلہ گھی مین بھون کر ہر ایک آدھا حصہ ہالون
بے کوٹا ہوا بریان ایک حصہ مصطگی تہائی حصہ بدستور قند مین قوام کرین خوراک دو درم اور
اگر مصطگی میسر نہ آئے کندر ملائین سفوف نافع زحیر تخم خطمی بریان تخم خبازی
ہر ایک پانچ درہم نشاستہ بریان تین مثقال صمغ عربی گیرو ہر ایک دو مثقال سفوف بنائین

خوراک تین درم تک دیگر نافع پیچش گیرو صمغ عربی اسبغول تخم ریحان نشاستہ مساوی سفوف بنائین
خوراک تین درم دیگر خون آنے کو نافع ہی رال سونٹھ بادیان پوست انار خشخاش ہر واحد آدھا دام
شکر دو دام کوٹ چھانکر آدھے دام کے برابر تازہ پانی مین ہر صبح و شام کھایا کرین غذا چاول اور
مسور کی دال دیگر بیلگری ایک تولہ کرا کی چھال دو تولہ بادیان ہلیلہ زنگی ہر واحد ایک تولہ
اسبغول چھ ماشہ مصری تین تولہ ہلیلہ کو گھی مین بریان کرکے سوائے اسپغول کے کوٹ چھانکر سبکو
ملاوین خوراک سات ماشہ سے ایکتولہ تک دیگر زحیر صادق کیواسطے ہلیلہ سیاہ گھی مین بھونکر سونٹھ
بادیان بریان ہر واحد ایک تولہ شکر ملاکر موافق مزاج کے دین دیگر آنتون کے چھل جانے کو نافع ہے
بیلگری کتھہ مساوی لیکر سفوف بنائین دیگر اسہال صفراوی اور دموی اور زحیر کے واسطے نافع
ہی صمغ عربی ہر روز تین مثقال تین روز یا گیارہ روز تک پیسکر کھائین اور اگر اسہال مین شدت
ہو خشخاش کا پوست باریک پیسکر ایک مثقال سے دو مثقال تک پینا مجرب ہی اور اگر صمغ عربی ملائین
مفید زیادہ ہی حب اسہال اور زحیر بلغمی کو مفید ہی سونٹھ بادیان خشخاش تینون بریان کرکے
دو درم کوٹ چھانکر قند سیاہ اور گھی مین گولیان بناکر رکھین دیگر زحیر صادق کے واسطے مائین افیون
کتھہ مساوی لیکر سیاہ مرچ کے برابر گولیان بناکر ساٹھی کے چاول کے پانی کے ساتھ استعمال کرین
دیگر زیادتی اسہال اور زحیر صادق کو نافع ہی افیون خالص چونہ مساوی لیکر موٹھ یا مسور کے برابر
گولیان بناکر موافق مزاج کے ایک صبح ایک شام کھائین دیگر آنتون کے چھل جانے اور زحیر صادق کے واسطے
مفید ہی مازو مائین ہر ایک دو درم صمغ عربی ایک درم افیون آدھا درم سیاہ مرچ کے برابر گولیان بنائین
خوراک جوان کے لیے دو گولی اور لڑکے کیواسطے ایک گولی دیگر مازو چار حصہ افیون دو حصہ اجوائن
ایک حصہ کوٹ چھان کر چنے یا مونگ کے برابر گولیان بناکر ایک گولی صبح کھایا کرین دوا زحیر
صادق اور اسہال کو دور کرتی ہی درخت مہوہ کی چھال لیکر شیرہ اسکا چار دام کے برابر نکال کر
برتن مین رکھکر آگ پر رکھین اور تین ماشہ سونٹھ پیسکر اس مین ملائین جب دو تین جوش کھالے
اتار کر نیمگرم پیین ترشی اور بادی سے پرہیز کرین دیگر خرمائے ہندی یعنی کھجور ایکدرم پیسکر تھوڑے

دہی مین ملاکر کھائین دیگر انار کی پتیان ایک پیالہ پانی مین پیسکر پیین دیگر کتیرا رات کو پانی مین
بھگو دین صبح تھوڑی شکر ملاکر پیین دیگر لسوڑہ کی کونپل پیسکر گولیان بناکر کھائین دیگر سپاری جلاکر
دہی مین ملاکر کھائین دیگر تخم ریحان کو مٹی کے برتن مین رکھکر اوپر سے دو تین قطرہ میٹھے تیل
کے ڈال کر آگ پر سُرخ کرکے کھائین اسہال کی زیادتی کو منع کرتا ہو دیگر ملتانی مٹی پیس کر
بہدانہ یا اسبغول کے لعاب مین ملاکر دین دیگر سفید زیرہ دہی کے ساتھ کھائین دیگر ابتدائے
خراش امعا کو مفید ہو صمغ عربی چار درم سرد پانی مین ملاکر پیین خراش کو دفع کرتا ہے **فصل**
**قولنج کا علاج** یہ مرض بسبب پڑجانے سدہ کے امعا قولون مین عارض ہوتا ہو اس مین
ریح اور پاخانہ کا خروج بدشواری درد کے ساتھ ہوتا ہو علاج اگر قولنج ریح سے ہووے سینک
کرین جسطرح معدہ کے درد مین اُسکا بیان ہوا اور اگر بسبب ثقل یا بلغم کے ہووے ملینات
دیگر مسہل پلائین اور جوشاندہ ملین جو ہچکی مین مذکور ہوا قولنج کے واسطے بھی نافع ہو رینڈی
کے تیل سے جو معدہ کے درد مین مذکور ہوا مالش کرین حب کہ قولنج کو دفع کرتی ہو اور ہندی
مین مستعمل ہو پھٹکری بریان اجوائن پیپلا مول سیاہ مرچ مغز کرنجوہ بابڑنگ ایلوا سیاہ نمک برابر
کوٹ چھان کر ادرک کے پانی مین چار ماشہ کے برابر گولیان بناکر ایک گولی درد کے وقت
کھائین آبزن قولنج کے واسطے نافع ہو رینڈی سویہ کے بیج ملکو تخم خطمی بابونہ ہر ایک تھوڑا لیکر
پانی مین جوش دین جب نصف رہے صاف کرکے اُسمین بیٹھین جوارش طبیعت کو نرم کرتی
ہے اور مسہل بلغم اور مقوی معدہ اور دافع قولنج ہو مویز منقے پاؤ سیر مصطگی ساڑھے چھ درم
تربد سفید دس درم کوٹ چھانکر منقے کے بیج نکالکر گلاب مین پیسکر ادویہ مین ملائین خوراک
دو درم اور جو ہمیشہ استعمال کرین تین درم تک ہو حب نافع قولنج اہل ہند کی مستعمل ہو مغز
کرنجوہ رینڈی کا مغز نکچھکنی ہینگ سونٹھ برابر پیسکر بیر کے برابر گولیان بنائین خوراک ایک
گولی نیمگرم پانی کے ساتھ حب پیٹ کی گرانی کے لیے ایک گولی گرم پانی کے ساتھ دین اور پیٹ
کے درد اور ہیضہ کیواسطے شیرہ بادیان کے ساتھ دو گولی اور رفع قبض کے لیے پانچ گولی سرد پانی

گے بناتھ اور اسہال لانے کیواسطے آٹھ گولیان گرم پانی کے ساتھ نافع ہین اور اگر گولیون کے
استعمال سے گرمی معلوم ہووے مصری گلاب مین پیسکر پیین **نسخہ** گولیون کا یہ ہی جمال گوٹہ مدبر
ایک درم ریڈی کا مغز دس درم پوست ہلیلہ زرد دو درم پارہ سہاگہ بریان جواکھار ہلدی سیاہ
مرچ ہر واحد ایک درم سیاہ مرچ کے برابر گولیان بنائین **حب** پیٹ کے درد کو نافع ہی پیپل کے
پتے اڑھائی عدد پیسکر گڑ مین ملاکر گولیان بناکر کھائین **دیگر** بادگولہ کو مفید ہی مغز سمندر پھل کف دریا
لاہوری نمک سیاہ نمک سجی سفید تربد جواکھار سہاگہ پوست ہلیلہ زرد پیپل سونٹھ ہینگ برنگ کابلی
ہر ایک اڑھائی ٹانک املبید دس ٹانک کوٹ چھانکر گولیان بنائین خوراک دس ٹانک **دیگر** قولنج
اور اسکے درد کو نافع ہی ایلوا سہاگہ سیندھا نمک جواکھاری گھیکوار کے لعاب مین بیر کے برابر
گولیان بنائین **معجون مسہل** سنا مکی پچیس درم بنفشہ شیر خشت یا ترنجبین گلاب کے پھول پوست
ہلیلہ زرد شاہترہ ہر ایک پانچ درم مویز منقے پاؤ سیر شہد تین وزن خوراک تین مثقال **سفوف**
کہ دست لاتا ہی اور ہاضم ہی پوست ہلیلہ زرد ہلیلہ سیاہ لاہوری نمک سنا مکی پیسکر نوماشہ
کے برابر گرم پانی سے سوتے وقت کھائین **شیاف** کہ دست لاتا ہی گڑ تانبے کے
برتن مین آگ پر رکھین تاکہ گھل جائے پھر نمک پیس کر ملائین جب منعقد ہو جائے سرد کرکے
شیاف بناکر روز استعمال کرین اور فقط نمک کا حمول بھی فراغت سے دست لاتا ہی **شیاف**
قولنج کھولنے کے واسطے مغز تخم مہوہ پانی مین صلایہ کرکے شیاف بنائین **دیگر** موم دو درم اسمین
آدھا درم نمک ملاکر روغن سے چرب کرکے شیاف کرین اور شیاف جب نکل آئے پھر
مقعد مین **دیگر** مدار کی جڑ چھل کر کے مقعد مین رکھنا فراغت سے دست لاتا ہی اور پانی
مین پیسکر پیٹ پر بھی نیم گرم ضماد کرین **دیگر** چوہے کی مینگنیان سانبھر نمک برابر شکر ملاکر نرم آگ پر
بشکل خرما کی گٹھلی کے فتیلہ بناکر روغن سے چرب کرکے مقعد مین رکھین **شیاف دیگر**
صابون کا ٹکڑا مثل خرما کی گٹھلی کے بناکر روغن سے چرب کرکے رکھین **جوشاندہ** قولنج کو نافع ہی سویہ
میتھی ہر ایک دو تولہ یا کم و زیادہ موافق مزاج کے لیکر جوش دیکر دو تولہ گھی مین ڈالکر پیین **دیگر**

قولنج اور پیٹ کے درد کو نافع ہی سونٹھ ارنڈ کی جڑ ہر واحد ایک درم ہینگ سونچر نمک ہر ایک
ایک ماشہ سونٹھ اور ارنڈ کی جڑ کو تین پاؤ پانی مین جوش دین جب آدھ پاؤ رہے صاف کریں
پہلے ہینگ و نمک باریک کرکے گولی بناکر کھالین پھر اوپر سے جوشاندہ پیین دوا ارنڈ
جڑ جلاکر راکھ اسکی ایک کف دست کھائین تو ریح اور پیٹ کا درد دور ہو جاتا ہی محمد زکریا نے کہا
کہ مین نے دیکھا بہت آدمیون کو قولنج عارض ہوا کرتا تھا انھون نے بھیڑیے کی کھال اپنے استعمال
مین رکھی یہانتک کہ اسی پر بیٹھتے تھے اور سوتے تھے اور گھوڑے پر ڈال کر سوار ہوتے تھے پس جو د
قولنج کا اس سے موقوف ہو گیا دوا اسداب کا تیل ملنا کہ نسخہ اسکا مذکور ہوا قولنج کے درد کو
ہی جوشاندہ اس درد قولنج اور دفع قبض کے واسطے جو مزاج کی سردی کے ساتھ ہووے ار
کی جڑ دو دام اگر تر ہو چار دام لیکر آدھ سیر پانی مین جوش دین جب چہارم باقی رہے صاف کر
رینڈی کا تیل دو تولہ ہینگ تین ماشہ باہم ملاکر نیمگرم پیین دیگر تخم ہالون پانچ درم پانی مین جوش
دیگر شکر اور تھوڑا روغن کنجد ملاکر پیین دوا کہ بالخاصیت قولنج کو نافع ہی مہندی کے بیج آدھے مثقال
بادیان کے عرق یا اُسکے شیرہ مین ملاکر کھائین دیگر ریاض مین منقول ہی کہ جو شخص بارہ سنگ
سینگ جلاکر ایک چمچہ ماء العسل مین ملاکر نوش کرے تو پھر قولنج عارض نہ ہووے اور
شدت درد کی موقوف ہو جاے دیگر آدھا درم میٹھا تیل شکر مین ملاکر پینا قولنج کو نفع دیتا
دیگر گرم پانی پینا اس قولنج کو کہ بسبب ضعف کے ہووے زائل کرتا ہی دیگر بکری کی مینگنیان
کے پیشاب مین جوش دین پھر پیسکر کپڑے پر لگاکر نیمگرم طلا کرین دیگر ساکھو کے پتون کا عرق نچوڑ
اسمین پارہ پیسکر ناف کے گرد ملین دیگر چنبیلی کا تیل گرم کرکے روئی اس سے بھگو کر پیٹ
رکھین دیگر صابون گرم پانی مین حل کرکے پیٹ پر اسکے گرد لگائین۔ دیگر حقہ پینا قولنج کے د
کو فائدہ کرتا ہی دیگر بالخاصیت قولنج کے درد کو نافع ہی جب لڑکا پیدا ہو اسکے ناف کا ٹکڑا ا
پاس رکھین تو قولنج عارض نہووے طلا رینڈی کا مغز ایلوا مغز تخم ھوہ سب کو کوٹ کر سرکہ مین
پکاکر نیمگرم طلا کرین دیگر لہسن کھانا اور پیسکر لگانا قولنج کے درد کے واسطے عجیب

دیگر بکری کا پتہ نیم گرم ناف کے نیچے ملنا دست لاتا ہی اور خاصتہً دفع قبض لڑکون کے لیے
بہت مفید ہی **ضماد** اہل ہند کا مستعمل ہی دست برابر لاتا ہی ادویۂ اطفال کے لیے بہت مفید
ہی سہاگہ تیلیا توتیا مغز جمال گوٹہ ہر واحد ایک درم تھوہر کے دودھ مین پیسکر ناف کے گرد ضماد
کرین **قرص کندر** آنتون کے درد اور پیچش کو نافع ہی کندر سویہ کے بیج سولف ہر ایک پانچ درم
تخم کرفس تین درم اجوائن اڑھائی درم کوٹ چھان کر پانی مین قرص بنائین شربت ایک مثقال
ایک شخص کے معدہ مین کیڑے پڑ گئے تھے اُسکو مین نے مسہل دیا کیڑے دفع ہو گئے پھر
ضعف ہضم عارض ہوا اور بسبب نفخ اور نہ ہضم ہونے غذا کے کبھی کبھی کیڑے پیدا ہوتے تھے
یہ معجون مین نے اُسکے واسطے تجویز کی مفید ہوئی پودینہ سونف صعتر انیسون زیرہ پوست اترج
دارچینی زرنب سونٹھ ہر واحد ایکدرم اجوائن آدھا درم الائچی دھنیا صندل گلاب مین پیسکر
ہر ایک دو درم آملہ کا مربا تخم نکالکر چار عدد سہ چند شہد مین معجون بنائین **فصل دیدان شکم یعنی پیٹ**
**کے کیڑون کا علاج** وہ آنتون مین پیدا ہوتے ہین اور اُنکے اقسام ہین ایک لانبے سانپ کے مشابہ
ہوتے ہین دوسرے چوڑے کہ اُنکو حب القرع اور کدو دانہ کہتے ہین تیسرے چھوٹے کیڑے سر کے
جُوؤنکے مشابہ کہ امعاء مستقیم مین پیدا ہوتے ہین اور یہ اکثر بسبب بُرائی کھانون اور مقعد کے اچھی طرح
نہ دھونے سے لڑکون کے امعاء مین پیدا ہوتے ہین **علاج** ایک روز دودھ پیکر یہ گولی استعمال
کرین سناء مکی گلقند ہر ایک پانچ تولہ پوست ہلیلۂ زرد ہلیلۂ زنگی ہر واحد دو تولہ سونٹھ مویز منقے
ہر ایک ایک تولہ شہد مین گولیان بنائین خوراک ایک تولہ دھنیے کی جوارش کھانا جسکا امراض
معدہ مین مذکور ہوا نافع ہی **اطریفل** کہ دیدان کو نکالتا ہی پوست ہلیلہ کابلی پوست
بہیڑہ آملۂ سیاہ برنگ کابلی ہر ایک دس درم تربد مجوف حب النیل ہر واحد آدھا درم کمیلا
بسفائج تلخ نمک ہندی ہر ایک تین درم کوٹ چھان کر سہ چند شہد مین ملائین خوراک چار درم
**سفوف** پیٹ کے کیڑون کو مارتا ہی اور دفع کرتا ہی اور ہاضم طعام ہے اجمود ھر
برنگ کابلی لاہوری نمک جواکھار پوست ہلیلۂ زرد پیپل سونٹھ سب ادویہ مساوی الوزن

ہینگ بھونکر ایک جزو کا آدھا حصہ کوٹ چھانکر خوراک دو درم نہار کمیلا کی **حب** پیٹ کے
کیڑون کے دفع کرنے کے لیے مفید ہی ہینگ پودینہ بابرنگ نمک ہندی پوست ہلیلہ زرد
مساوی کوٹ چھانکر گولیان بنائین خوراک تین عدد اور کبھی اسمین تربد مجوف زیادہ کرتے ہین
دیگر برنگ کابلی نمک ہندی ہر ایک دو درم تربد مدبر آدھا درم قند برابر گولیان بنائین
خوراک دو مثقال گرم پانی کے ساتھ **سفوف** کہ ہر طرح کے کیڑون کو نافع ہی برنگ کابلی
لاہوری نمک کمیلا پوست ہلیلہ زرد مساوی چھان کر آدھا درم گائے کے دہی کے ساتھ
کھائین غذا کھچڑی **حب** دیگر دست لاتی ہی اور کیڑون کو دفع کرتی ہی سیاہ زیرہ تیز
ماشہ برنگ کابلی درمنہ ترکی ہر واحد دو ماشہ تربد مجوف افسنتین سونٹھ کتیرا ایلوا ہر واحد
ایک ماشہ کوٹ چھان کر گولیان بناکر کھائین یہ ایک خوراک ہی **جوشاندہ** نافع دیدان ہی
مین مستعمل ہی کھٹے انار کا پوست توت کی چھال ہر واحد دو تولہ نیمکوفتہ پانی مین جوش دے
صاف کرکے پیین - دیگر کرم کلان اور کدو دانہ کو نافع ہی بکائن کی چھال دو تولہ آٹھ سکورہ
پانی جوش دین جب ایک سکورہ پانی مین رہے تھوڑا گڑ ملاکر کھاکر سورہین اسی طرح سے
تین روز تک استعمال کرین **حب** معدہ کے کیڑون کو نافع ہی مغز کرنجوہ تخم پلاس پاپڑا اجوائن
کمیلا بابرنگ قند سیاہ برابر لیکر گولیان بنائین خوراک آدھا درم **دیگر** چھوٹے کیڑون کے
واسطے جو لڑکون کی مقعد مین پڑ جاتے ہین نافع ہی رسوت چاکسو مقشر ہینگ ہر ایک دو ماشہ
ایلوا ایک ماشہ سیاہ مرچ آدھا ماشہ نیب کی پتیان دو عدد کرونده کے عرق مین پیسکر جوار کے
برابر گولیان بنائین خوراک ایک گولی **دیگر** ہلیم کتھہ سفید افیون بیر کی پتیان پرانا تار جیل مسا
لیکر مونگ کے برابر گولیان بناکر ایک گولی لڑکے کو کھلائین **دیگر** دیدان کیواسطے نافع ہے
سویرے منقی مین اسکے تخم کے برابر برنگ کابلی بھر دین جوان کو بیس دانے اور لڑکے کو پانچ دانے
دس دانے تک کھلائین اور بہتر وہ ہی کہ منقے کو نگل لین **دیگر** بیل کا سم جلاکر راکھ اسکی شہد یا گڑ
ملاکر کھانا حب القرع کو دفع کرتا ہی **دیگر** کرم صغار کو نافع ہی جو لڑکون کی مقعد مین پیدا ہوتے

برگ شفتالو جلا کر روغن تلخ مین ملا کر مقعد پر ملین دیگر سیاہ دھتورہ کی پتون کا شیرہ پان کا شیرہ
نکالکر ہر روز دو مرتبہ اُنگلی مین لگا کر مقعد کے اندر پھیرین یا کپڑے کا فتیلہ بنا کر دوا سے آلودہ
کر کے مقعد مین پھیرین سب کیڑے مر جائین دیگر نمک سے شیاف کرنا اطفال کے کیڑون کو مارتا ہی
دیگر دافع کدو دانہ اول شب دو مٹھی تل تھوڑے گڑ مین ملا کر کھائین صبح اسکی چار درم کمیلا ایک
درم صابون ملا کر تین غلولہ بنا کر گرم پانی سے نگل جائین سب کدو دانہ اسہال سے نکلجائین
دیگر درمنہ ترکی انار کے دانہ کے ساتھ نیمکوب کر کے ہر صبح بادام کے برابر کھائین صاحب
خلاصۃ التجارب نے اس دوا کو مجرب لکھا ہے دیگر نافع کرم صغار اطفال ارنڈ کے پتون کا
شیرہ یا بھنگرہ کے پتون کا شیرہ یا دھتورہ کے پتون کا شیرہ ہر روز دو تین مرتبہ مقعد مین ملین
فصل خروج المقعد یعنی کانچ نکل آنے کا علاج یہ مرض اکثر لڑکون کو بعد اسہال کے عارض ہوتا ہی
ذرور نافع خروج مقعد کہ اطفال کو عارض ہو پُرانی چھلنی کا چمڑہ جلا کر راکھ اُسکی مقعد پر چھڑکین دیگر
پہلے مقعد کو روغن سے چرب کر لین پھر لسوڑہ جلا کر سپید اُسپر چھڑکین دوا لڑکون کی کانچ نکل آنیکو
نافع ہی مریض پیشاب اپنا برتن مین لیکر جب حاجت سے فارغ ہووے اُس پیشاب سے پہلے مقعد کو
دھووے پھر پانی سے استنجا کرے دو تین روز مین فائدہ ہوتا ہی دیگر ببول کی چھلی برگ پان گل مہوا جوش دیکر
اُسکے جوشاندہ مین بیٹھے یا اُسکے پانی سے استنجا کرے دیگر آنب کی پتیان جامن کی پتیان اور چھال اُسکی دونون نیمکوفتہ
جوش دیکر اُس پانی سے آبدست لین دوا جب مقعد ورم کے سبب سے اندر نہ جائے چند مرتبہ گرم پانی
مین بیٹھنا اور روغن گل اُسپر ملنا شفا دیتا ہی ذرور کانچ نکلنے کو نافع ہی بکری کا سم جلا کر مازو گل انار
پوست انار پھٹکری بریان برابر کوٹ چھانکر چھڑکین طلا انڈے کی سفیدی مقعد پر باہر اور بھیتر سے
لگانا درد اور ورم کو نفع دیتا ہی اور فصد باسلیق کھولنا نافع ورم اور مسکن درد ہی ضماد مقعد کے ورم کو
نافع ہی جو کا آٹا مسور انڈے کی سفیدی روغن گل مین ملا کر ضماد کرین سفوف کہ خروج مقعد اور اُسکے
درد کو مفید ہی سونٹھ آملہ ہیرہ ہر ایک درم دھنیا لاہوری نمک سانبھر نمک ایک ایک درم سیاہ نمک چار درم
پیپلا مول بارہ درم کوٹ چھانکر سفوف بنا لین خوراک دو درم فصل بواسیر کا علاج وہ دو قسم ہی ایک وہ کہ

مقعد کے کنارے مسون کی فزونی ہووے اور اس سے خون نہ نکلے اُسکو بواسیر خونی کہتے ہین
دوسری قسم یہ کہ مقعد مین سے نہون اور پیٹ مین قراقر ہووے اور اگر مقعد پر فزونی ہووے اور منتفخ ہو جاوے
اور خون نہ نکلے اُسکو بواسیر بادی کہتے ہین علاج جونک کی ہڈی پر سینگی لگانا بہترین علاج کا ہے
اور بواسیر کے خون کو ابتدا مین بند نہ کرین مگر جب زیادہ نکلے اور مریض کی قوت ضعیف
ہو جائے بند کردین طبیبون نے لکھا ہی کہ خنصر اور بنصر کے درمیان داغ دینا بواسیر کو مفید ہی اور
ہتھیلی پر داغ دینا بواسیر کے لیے نافع ہی اور بعد داغ کے روئی پانی مین بھگو کر اُسپر رکھین تا کہ جاری
رہے ہارسنگھار کے بیج کی حب بواسیر کیواسطے نافع وبیمثل ہی ہارسنگھار کے بیج مقشر کر کے
ایک تولہ سیاہ مرچ تین ماشہ کوٹ چھان کر گولیان بنائین خوراک تین ماشہ سرد پانی کے ساتھ
حب بواسیر بادی کے لیے مفید ہی اور قبض نہین کرتی ہی اور ملین طبع ہی سونف پوست ہلیلہ
زرد پوست بہیڑہ آملہ ہر ایک دو دو درم گوگل رسوت چار درم گندنا کے بیج ایک درم انجیر چار دانہ
ہلیلجات کو اول گھی مین چرب کر کے دو حصہ کشمش کوٹ کر اُس مین ملا کر گولیان بنائین خوراک
بقدر حاجت دوا کھائے کا دودھ آدھ سیر پیین اور جب دودھ کا پیالہ مُنھ سے لگائین لیمون
کاغذی کا عرق اُسمین ڈال کر فوراً پی لین تین روز مین فائدہ ظاہر ہوگا گکروندہ کی حب
یہ نسخہ اہل ہند کا مستعمل اور مجرب ہی ایک سیر گکروندہ کا عرق نرم آگ پر جوش کرین جب گاڑھا
ہو جائے ایک درم سیاہ مرچ پیسکر ملائین پھر کھرل کر کے جنگلی بیر کے برابر گولیان بنا کر ایک
گولی صبح ایک شام کھائین حب برگ کنگھی - بواسیر خونی اور بادی کو نافع ہی کنگھی کی
پتیان سیاہ مرچ ہر واحد اکیس عدد پانی مین پیسکر سات گولیان بنا کر ایک صبح ایک شام کھائین
حب بواسیر کے واسطے نافع ہی شورہ قلمی رسوت مساوی پیسکر جنگلی بیر کے برابر گولیان بنا کر
ایک گولی صبح کو کھایا کرین ضماد کے واسطے بھی یہ گولی بہترین دوائی ہی دیگر بواسیر خونی
اور بادی کے لیے مغز تخم نیب مغز تخم بکائن گوگل رسوت ایلوا سیاہ مرچ کیر و برگ ملو
کے شیرہ مین جنگلی بیر کے برابر گولیان بنا کر ایک گولی صبح ایک شام کھائین دیگر بواسیر کا

خون بند کرے رسوت سات ماشہ مویز منقیٰ مع تخم چودہ ماشہ کتیرا سات ماشہ سب کوٹ چھانکر
جنگلی بیر کے برابر گولیان بنائین خوراک ہر صبح ایک گولی اسکے اوپر سے دو لقمے روٹی کے
گھی کے ساتھ کھائین دیگر بواسیر خونی اور بادی کو نافع ہی رسوت دو حصہ پوست انار
چار حصہ گرما آٹھ حصہ کوٹ چھان کر گولیان بنائین خوراک چار درم دیگر بواسیر خونی کے
واسطے سجی سفید چونہ سفید سپ چنے بھونکر ہر ایک آٹھ درم کوٹ چھان کر تیس درم قند سیاہ
مین ملاکر بتیس عدد گولیان بنائین خوراک ایک گولی صبح وشام۔ دیگر بواسیر
بادی کو نافع ہی ہلیلہ ایک درم سیاہ زیرہ آدھا درم دونون بریان کرکے کوٹ کر
گندنا کے پانی مین گولیان بنائین خوراک ایک گولی حب گوگل۔ بواسیر خونی
اور بادی کو مفید ہی پوست ہلیلۂ زرد پوست بہیڑہ آملہ ہر ایک دس درم سیپ جلاکر
بارہ سینگھے کا سینگ جلاکر ہر واحد یک درم اجوائن تین درم گوگل دوچند ادویہ سے
لیکر پانی مین پیسکر گولیان بنائین ایضاً نسخہ دیگر ہلیلۂ سیاہ بہیڑہ آملہ ہر واحد ایک حصہ
قند برابر گلاب یا پانی مین پیسکر گولیان بنائین خوراک دو درم حب نافع بواسیر خونی
برگ بکائن پاؤ سیر کھاری نمک ایک دام پیسکر جنگلی بیر کے برابر گولیان بنائین حب
بواسیر خونی کے واسطے انڈے کا چھلکہ جلاکر سندروس شیطرج ہندی ہر ایک پانچ ماشہ نوشادر
سرخ کوٹ چھانکر ریٹھے کے برابر گولیان بنائین خوراک چھ گولی حلوا بواسیر کے خون بہنے کو
نافع ہی گل مچکند باریک کوٹ چھان کر شکر اور گھی مین حلوا بناکر ایک تولہ کھائین اطریفل
بواسیر خونی اور بادی کو نافع ہے پوست ہلیلۂ زرد پوست بہیڑہ آملہ دھنیا ہر واحد
ایک حصہ گوگل گندنا کے پانی مین حل کرکے تین حصہ تک سہ وزن شہد مین تیار
کرین سفوف کہ بواسیر کا خون بند کرے ایک عدد ناریل کے اوپر کا پوست لیکر
جلائین اور اسکے برابر شکر ملاکر تین خوراک کرین خون جاری بند ہو جائے اور ایک برس
تک عود نکرے دیگر بواسیر بادی کو نافع ہی مغز تخم بکائن بادیان ہر ایک درم کوٹ

کوٹ چھانکر برابر اُسکے شکر ملاکر سفوف بنائین خوراک آدھا درم دیگر بواسیر کا خون بند کرے اسپند سوختہ گندم سوختہ مساوی پیسکر خوراک تین ماشہ تک دو تولہ گھی کے ساتھ دیگر اندر جو تلخ کہ جمیع افعال مین شیرین سے قوی زیادہ ہی بواسیر کے اسہال کے واسطے مجرب ہی ہر روز چھ ماشہ سرد پانی کے ساتھ استعمال کرین دیگر سنگول کی جڑ کہ اسکو انگول بھی کہتے ہین ایک ماشہ سیاہ مرچ مساوی اسکے لیکر سفوف بناکر کھائین اور بخور بھی اس کا لینا دافع بواسیر ہے دیگر گل معصفر خونی اور بادی بواسیر کو نافع ہی گل کسم تین ماشہ پانی مین پیسکر دہی مین ملاکر کھائین دیگر مولی کے ورق ورق تراش کر سایہ مین خشک کرین پھر کوٹ چھانکر ایک کف دست برابر اُسکے شکر ملاکر چالیس روز تک پھانکین کالی زیری کا سفوف بواسیر خونی اور بادی کے لیے مفید ہی کالی زیری تین درم نصف بریان ونصف خام ہر روز ساٹھی کے چاول کے ساتھ ایک درم کھائین دیگر ہلیلہ زنگی گھی مین بریان کرکے شکر ملاکر ہر روز ایک تولہ کھائین سفوف جوز یعنے اخروٹ کا سفوف خون بواسیر کو بند کرتا ہے اخروٹ کا پوست جلاکر ربوب قابضات کے ساتھ مثل رب بہ ورب انار کے کھائین سفوف ہلہل - بواسیر خونی وبادی کو نافع ہی ہلہل کے بیج ایک حصہ شکر دو حصہ ملاکر کھائین دو ماشہ سفوف بواسیر کے خون کو بند کرتا ہی نریلی جلاکر تھوڑی شکر ملاکر کھائین دیگر خاکستر تخم تمرہندی ایک ماشہ سے دو ماشہ تک دہی کے ساتھ کھائین دیگر پاؤ سیر کٹھا جلاکر راکھ اُسکی گھڑے مین رکھکر آدھا گھڑا پانی اُسمین ڈال کر آٹھ روز رکھین اور ہر روز گھڑے کو حرکت دیا کرین آٹھوین روز پانی کو حرکت دیکر کپڑے سے چھان کر مٹی کے تغار مین رکھین اور ثفل اُسکا دور کرکے سایہ مین خشک کرین پھر ہر روز چھ ماشہ اسمین سے لیکر اسی طرح سات روز تک کھائین اور اس عرصہ مین مونگ کی دال خشک کھچڑی غذا کرین اور بعد سات روز کے پھر کھائین اور پرہیز کرین چودہ روز مین بواسیر بالکل دور ہو جائے پھر عود نہ کرے سفوف الملک بواسیر خونی اور بادی کو

نفع دیتاہی مغز کرنجوہ ایک عدد باریک پیسکر ایک تولہ شکر ملاکر کھایا کرین اور مدت استعمال
اس دوا مین چکنی غذا کھائین ۔ سفوف جنگلی کبوتر کی بیٹ ببول کے پھول کی زردی برابر لیکر
باریک پیسکر ایک ماشہ صبح کو تھوڑا گلاب ملاکر کھائین ترشی اور بادی سے پرہیز کرین تین روز مین
آرام ہوجائے دیگر بواسیر کو نافع ہی ببول کے پھول برابر شکر لیکر ہر صبح ایک کف دست کھائین
دیگر ونڈھا ہولی سایہ مین خشک کرکے باریک پیسکر نصف وزن اسکا سیاہ مرچ پیسکر ملاکر
آدھا دام تازہ پانی کے ساتھ کھائین سفوف خون کو بند کرتا ہی گیرو کھریا مٹی مساوی آدھا
دام لیکر دہی اور خشکہ کے ساتھ تین روز تک صبح کو کھائین دیگر زمین قند ٹکڑے ٹکڑے کرکے
سایہ مین خشک کرین پھر مقشر کرکے کوٹ چھان کر ہر روز ایک دام نہار کھانا نافع ہی دیگر کڑا کی
چھال گوبھی چندن ناگیسر رسوت مساوی سفوف بناکر ہر روز دو درم کھائین دیگر بواسیر کے
درد کو تسکین دیتا ہی پوست ہلیلۂ زرد گھی مین بریان کرکے بادیان ہر واحد ایک حصہ کو نکر
تخم بالون ثابت دو حصہ ملاکر ہر روز تو ماشہ ایک چمچہ مٹھائی ملاکر کھائین جوشاندہ کہ بواسیر کو نافع
ہی کریل کی جڑ سایہ مین خشک کرکے پھر نکوب کرکے تین سیر پانی مین جوش دین جب آدھ سیر
رہے صاف کرکے پاؤ سیر اس پانی سے صبح اور باقی شام کو نوش کرین سات روز نہایت
دس روز مین خون بند ہوجائے تو بواسیر بتدریج تحلیل ہوجائے گی نقوع کہ خون بند
کرے گل دھاوا ایک دام ایک پیالہ پانی مین تر کرکے شبنم مین رکھین صبح بے مالش چھان کر
نوش کرین اوپر سے ایکدام شکر کھائین دیگر آملہ مہندی کی پتیان ہر ایک دس دام ڈیڑھ
پاؤ پانی مین رات کو بھگودین صبح کو صاف کرکے پیین دوا بواسیر کو نافع ہی ریٹھہ کی
پتیان سایہ مین خشک کرکے کوٹ چھان کر رکھین اور ہر روز چار پانچ مرتبہ مقعد پر
ملین بخور بواسیر کے لیے نافع ہی بھنگ کی پتیان نیم کی پتیان بکائن کی پتیان املی کی
پتیان سنبھالو کی پتیان نیل کی پتیان مساوی کوٹ کر جوش دے کر بخور لین دیگر بندال
وش دیکر بخور لین دیگر ہاتھون پاؤن کے ناخن تراش کر بخور لین دیگر ارہر کی پتیان

سرس کی پتیان گل دھاوا بھنگ کی پتیان لودھ برابر ایک درم جوش دے کر بخور لین دیگر
بھنگ کی پتیان گائے کے دودھ مین پکا کر پہلے اُسے کھائین پھر پیسکر مسے پر باندھین دیگر
گینڈہ کا سینگ جلا کر بخور لین دیگر کھلیہ جلا کر دھوان اُسکا لین درد اور خون دفع ہووے
دیگر گلہری کا گوشت خشک کرکے کوٹ کر صبح وشام تھوڑا اُسے جلا کر دھوان لین دیگر
ارنڈ کے پتے پانی مین جوش دے کر بخور لین دیگر سندروس کا تیل ملنا بواسیر کو
خشک کرتا ہی خصوصًا گندنا کے بیج ملا کر ملنا دیگر جواسہ کے جوشاندہ مین بیٹھنا بواسیر کو نافع ہی
دیگر ہلہل کی پتیان جوش دے کر اُس سے آبدست لین اور ہلہل کا ساگ دہی کے ساتھ
کھانا بواسیر کے خون کو دفع کرتا ہی دیگر استنجا روغن سے نافع بواسیر ہی سیندور چار ماشہ
گھی ایک دام پھول کے کٹورے مین ڈال کر درخت جیت کی لکڑی سے کہ اسکے سر پر ایکدام
سیسہ لگا یا ہو حل کرین تاکہ اثر سیسہ کا بھی اسمین آئے اور مثل مرہم کے ہو جائے بواسیر پر ملین
روغن وسمہ برگ تازہ نیل کوٹ کر عرق نکال کر میٹھے تیل مین جوش دین جب روغن رہجائے
بواسیر پر ملین۔ دیگر روغن کراث یعنی گندنا کا تیل گندنا کا عرق نچوڑ کر اسکو ایک حصہ لیکر
آدھے حصہ میٹھے تیل مین جوش دین تاکہ پانی جلکر روغن رہجائے تھوڑا یہ روغن لیکر تھوڑا
گوگل اُس مین حل کرکے بواسیر پر لگائین دیگر روغن زردآلو مغز تخم زردآلو کا بدون آمیزش
تیند مثل روغن بادام نکال کر بواسیر پر لگائین دیگر روغن دھتورہ میٹھے تیل مین دھتورہ
کا پھل جلائین جب روغن باقی رہے روئی اس مین ترکر کے بواسیر پر باندھین روغن
عقرب سنگ مثانہ اور گردہ کو دور کرتا ہی اور بواسیر کو نفع دیتا ہی کئی بچھو میٹھے تیل
مین ڈال کر ایک شیشی مین بھر کر چالیس روز دھوپ مین رکھین وہ روغن لیکر بواسیر پر
لگائین دیگر گھی لیکر بواسیر پر ملنا درد کو تسکین دیتا ہی طلا- پانچ چھ تولہ سیسے کا ایک
دستہ بنائین اور ایک دام بنولہ کا مغز اس سے پیسین جب بقدر ایک درم دستہ سے
بھی اسکے ساتھ حل ہو کر دوا مثل مرہم کے ہو جائے طلا کرین دوا لگنال در جامن اور مونسری کی

چھال کو پانی مین جوش دیکر استنجا کرین بواسیر کو دور کرتا ہی روغن توتیا ایک ماشہ ملتانی مٹی پانچ
ماشہ سیندور دو ماشہ میٹھا تیل دو تولہ پیسکر روغن مین ملاکر بعد پاخانہ پھرنے کے اُنگلی سے
بواسیر پر خوب ملین دوا نافع بواسیر آدھ پاؤ پھٹکری بریان کرکے گھی مین خوب حل کرین کہ
مثل مرہم کے ہوجائے پھر سوبہ کے بیج پانی مین پکاکر پیسکر اول اُسکو مقعد پر باندھین بعد
اُسکے مرہم مذکور روئی مین ترکرکے مقعد پر رکھین اور صبح سے شام تک اور شام سے صبح تک
سات روز متواتر لنگوٹ کسے رہین سب مسے بیٹھ جاینگے دیگر بواسیر کو نافع ہی برگ نرمہ
دو دام باریک پیسین اور مہندی نیم دام پیسکر آہین ملائین اور گھی مین گرم کرکے کپڑے پر رکھکر
مقعد پر باندھین بہت مفید ہی دیگر بواسیر بادی کو نافع ہی عرق برگ گمرونده بواسیر پر ملین
اور اوپر سے برگ اُسکے باندھین دیگر بیخ کنیر تازہ پانی مین پیسکر قدرے مسون پر کہ پاخانہ
پھرتے وقت نکل آتے ہین لگائین اگرچہ یہ دوا بہت درد پیدا کرتی ہی مگر بہت نفع دیتی ہی
دیگر کھٹمل بواسیر پر ملنا نہایت مفید ہی دیگر آبزن بواسیر اور اُسکے درد کو نافع ہی جو اسمہ
جوش دیکر اس مین بیٹھین اگر پیشاب بند ہوگیا ہو اُسکو بھی کھولتا ہی دیگر اونٹ کے چمڑے پر
بیٹھنا بالخاصیت بواسیر کو نافع ہی دیگر آبدست کرنا حقہ کے اُس پانی سے کہ زرد اور بدبو ہوگیا
ہو مفید ہی دیگر مدار کے پتون سے بجاے کلوخ کے مقعد پاک کیا کرین حمول بواسیر کو نافع
ہی تین روز مین مسون کو دور کرتا ہی شورہ قلمی پھٹکری بریان پیسکر صابون کے پانی مین-
گولیان بنائین پاخانہ سے فارغ ہوکر صبح وشام تین روز ایک گولی حمول کرین لیکن اس
دوا سے کچھ ایذا ہوتی ہی دیگر برگ ارنڈ سبز پیسکر مقعد پر باندھین دیگر خون بواسیر کو بند کرے
لو بھی جنگلی کا ساگ پکاکر کھائین دیگر سوزش بواسیر کو نافع ہی کالی مقعد پر ملین دیگر خون بند
کرتی ہی آنب کی کونپل پانی مین پیس چھان کر تھوڑی شکر ملاکر پیین دیگر برگ کسوندی بقدر
دو تولہ آدھ پاؤ پانی مین پیس چھان کر دو تین ماشہ گیرو ملاکر پیین دیگر جامن کی کونپل
دو دام شیرہ نکالکر تھوڑی شکر ملاکر پیین دیگر گیندے کی پتیان چھ ماشہ سے ایک تولہ تک اور

سیاہ مرچ دو ماشہ سے تین ماشہ تک پیسکر پیین دیگر فراش کہ ایک درخت ہی اسکی کونپل ایک درم
تھوڑے پانی مین پیس چھانکر تھوڑی شکر ملاکر پیین دیگر بواسیر خونی اور بادی کو نافع ہی برگ
انبہ برگ جامن ہر واحد ایک دام گاے کا دودھ پاؤ سیر بیتون سے بے پانی ملائے عرق
نکالین اگر نہ نکلے تھوڑا دودھ ملاکر نکالکر سب دودھ شامل کرکے تھوڑی شکر ڈال کر آٹھ روز
تک اسی طرح پیین ترشی اور بادی سے پرہیز کرین دیگر بواسیر خونی اور بادی کو نافع ہی
چاکسو مقشر تین درم پیسکر انگلی سے طلا کرین دیگر چاکسو مقشر تین درم پیسکر ڈیڑھ درم شکر
سُرخ کے ساتھ پیین دیگر بواسیر خونی کو نافع ہی حنظل قند مرانے مین ملاکر شیاف کرین۔
تین روز مین دفع ہو۔ دیگر برگ انبہ سبز ملاکر بجاے تمباکو کے حقہ مین پیین۔ دیگر کلونجی
جلاکر پیسکر فائدہ کرتا ہی اور شہد مین ملاکر حمول کرنا بھی بواسیر کو نافع ہے دیگر ریٹھی کا گودا
بواسیر کے درد کو اگر بدون سوزش ہو تسکین دیتا ہی دیگر تھی کا جوشاندہ بواسیر کو نافع ہی
دیگر گوند خشک یا تر پانی مین پیسکر مصری مین ملاکر پینا خونی قے و خونی اسہال و خونی بواسیر
اور خون حیض کو قطع کرتا ہی عرق گل صد برگ نافع بواسیر پاؤ سیر گیندے کی پنکھڑیان دو سیر
کیلے کی جڑ کے عرق مین رات کو تر کرکے صبح کو عرق کھینچین دو تولہ صبح اور دو تولہ شام کو پینا
قطع بواسیر اور دفع مرض کے واسطے عجیب العمل ہے دور خروج مقعد یعنی کانچ نکلنے کو
نافع تخم سن جلاکر کانچ پر ذرور کرین دیگر نافع خروج مقعد السی جلاکر مقعد کے زخم پر
چھڑکین دیگر بکری کے سینگ یا سم یا انڈے کا چھلکا یا کاغذ جلاکر مقعد کو جلا کر اُس پر ذرور
کرنا سفید زخم ہی دیگر اسوڑہ جلاکر ذرور کرین دیگر پرانی چھلنی کا چمڑا جلاکر ذرور کرین
دیگر مازو پوست انار پیسکر ذرور کرین **فصل علاج امراض کلیہ و مثانہ یعنی**
گردہ اور پھکنے کی بیماریان سنگ گردہ و مثانہ دونون مین فرق موضع درد سے معلوم
ہوسکتا ہے ریگ اور پتھری گردہ مین سُرخ رنگ ہوتی ہی اور مثانہ مین سفید
علاج گاڑھی چیز دن سے پرہیز کرنا ضروری ہی اور تلیین طبیعت اس بیماری مین لازم ہے

**شربت** برگ انگور گردہ کی پتھری کو نافع ہے منقے پندرہ درم گوکھرو دس درم پرسیاؤشان یعنی
ہنسراج سات درم تخم خربزہ نیمکوفتہ پانچ درم بادیان نیمکوفتہ تین درم انگور کے پتے نرم چالیس درم
ایک رات دن پانی مین بھگوئین صبح کو جوش دیکر سہ چند شکر مین شربت کا قوام کرین **سفوف حجر الیہود**
سنگ گردہ اور سنگ مثانہ کو دفع کرتا ہے حجر الیہود تین درم مغز تخم خربزہ مغز خیارین گوکھرو کلتھی
ہر ایک دو درم بادیان کرفس ہندی یعنی اجمود صمغ عربی ہر واحد ایکدرم کوٹ چھانکر سفوف بنائین
خوراک دو درم چنے کے جوشاندہ کے ساتھ اور اگر ادویہ کو سہ چند شہد کے ساتھ قوام مین لائین
اُسکو معجون حجر الیہود کہتے ہین **سفوف گل داؤدی** سنگ مثانہ کو نافع ہے گل داؤدی
کی پنکھڑیان خشک کرکے کوٹ چھانکر شکر برابر ملاکر کھائین اور جوش دیکر پینا بھی مفید ہے
دوا جوا کھار سہاگہ ہر ایک دو ماشہ گوکھرو کے شیرہ کے ساتھ نوش کرین دیگر برگ نیب
جلاکر کھار اُسکا نکالکر دو ماشہ کھایا کرین دیگر انگور کی لکڑی کی راکھ چھ ماشہ گوکھرو کے
شیرے کے ساتھ نوش کرین دیگر کرنجوہ کی کونپل خشک کرکے جلاکر اُسکی راکھ
دو درم دو تولہ شہد مین ملاکر کھائین دیگر تل کی لکڑی جلاکر دو درم اُسکی راکھ
ایک دام سرکے کے ساتھ کھائین دیگر جنگلی کبوتر کی بیٹ دو درم شکر اسکے برابر ملاکر پانی کے
ساتھ پھانکین خصوصًا اُس کبوتر کی بیٹ جسکو عوض دانہ کے السی کھلائی ہووے **حب**
**کرنجوہ** سنگ مثانہ اور گردہ کو نافع ہے مغز کرنجوہ کوٹ چھانکر بقدر ایک ماشہ کے تین ماشہ شہد کے
ساتھ ہر روز کھائین اور ایک ماشہ روز زیادہ کرتے جائین گیارھوین روز سے ایک ماشہ
کم کرنا شروع کرکے تین ماشہ تک پہونچائین سنگ گردہ دور ہوجائیگا **آبزن** دو معنی مین مستعمل ہے
ایک وہ کہ دوا کا پانی یا گرم پانی سادہ بڑے برتن مثل دیگ وغیرہ مین بھرکر اُسمین مریض کو
بٹھائین دوسرے نطول کہ پانی کو لوٹہ یا مشک مین بھرکر فاصلے سے مریض کے عضو پر ڈالین آبزن
سنگ گردہ ومثانہ کو نافع برگ کرنب برگ مولی برگ شلغم برگ کنجد برگ خطمی ہر ایک چھ درم پانی مین
جوش دین جب نصف باقی رہے آبزن کرین **آبزن** دیگر سرگین کبوتر تخم سویہ تخم کرنجوہ سونف کی جڑ

گوکھرو پوست خربزہ ہیتھی تخم خطمی اشنان ہر ایک قدرے بدستور آبزن کرین جوشاندہ
کہ سنگ گردہ و مثانہ کو توڑتا ہی ملیٹھی کلتھی ہر ایک تین درم سونف دس درم چار پیالہ پانی مین
جوش دین جب ایک پیالہ پانی رہے صاف کرکے تین ماشہ لاہوری نمک اور تھوڑا گھی ملاکر
نوش کرین دیگر محمد زکریا نے لکھا ہی کہ اگر کونپل درخت انگور کی جوش کرین اور تھوڑی شکر ملاکر
نوروز پین سب بیماریان گردہ کی دور ہوجائین دیگر کاہو چنے کے ساتھ جوش دیکر
پانی اُسکا نوش کرین دیگر جوارش کلونجی کہ نسخہ اُسکا امراض معدہ مین مذکور ہوا ہی سنگ گردہ
اور درد گردہ کو دفع کرتا ہی دیگر پتھر پھوڑی کہ ایک درخت ہی اُسکی پتی ایک دام
پیس چھان کر تھوڑی شکر ملاکر پین دافع سنگ گردہ ہی اور برگ خشک برگ تازہ سے
کم نفع رکھتا ہی دیگر سنگ گردہ کو نافع ہی اور پیشاب جاری کرتا ہی جھاڑ وکی سینک کے
پھول دو تولہ لیکر دو پہر پانی مین تر کرکے اُسکا صاف پانی لیکر اُس پانی مین خیارین گوکھرو
جواسہ ہر ایک چھ ماشہ بھنگ ایک دو ماشہ پیس چھانکر ملائین اور تھوڑی شکر ڈال کر نوش
کرین دیگر مولی کے پتون کا عرق چار درم نچوڑ کر اجود تین ماشہ پھانک کر اسی عرق سے
نگل جائین دیگر نافع سنگ گردہ و مثانہ بوے کی پتی باریک پیسکر پین دیگر چولائی کا ساگ
کھانا پتھری کو نافع ہی دیگر اگر درد گردہ ریحی ہو ریٹھڑی کا مغز پیسکر نیمگرم لگائین آبزن
پتھری کو نافع تل کی پتی پانی مین جوش کرکے مریض کو اُسمین بٹھائین دوا اُس درد گردہ کو
نافع ہی جو سردی سے ہو پانچ دانہ اسپند کے نگلنا شروع کرین اور ہر روز پانچ دانہ بڑھائین
جب سو دانہ کی نوبت پہونچے پانچ پانچ دانہ ہر روز کم کرین درد گردہ دفع ہوجائیگا دیگر اگر
درخت کنجد کی کونپل سایہ مین خشک کرکے جلاکر روز دو تین درم کھایا کرین سنگ گردہ دور
ہوجاے دیگر عرق جوانسہ بیماری گردہ کو مفید ہی حیض کی رکاوٹ کو بھی دفع کرتا ہی دیگر
روغن سداب کی یعنی تتلی کی تدہین گردہ اور مثانہ کی پتھری اور سردی کو مفید ہی نسخہ اسکا
فالج مین مذکور ہوا فائدہ جالینوس نے کہا ہی کہ لوہے کی انگوٹھی یا چھلہ پہننا بالخاصیت پتھری کے

مرض کو مفید ہی **فصل حرقة البول** یعنی سوزاک کا علاج اسمین استعمال ایسی سرد دواؤن کا
چاہیے کہ ادرار کرین اور سب لعابات پیشاب کی سوزش کو نافع ہین **بنادق البزور** یعنی
بیجون کی گولیان پیشاب کی سوزش کو نافع ہین تخم خرفہ تخم خشخاش سفید تخم خیارین مغز تخم خربزہ
مغز تخم تربز ہر ایک پانچ درم گوکھرو خرد صمغ عربی کتیرا ہر ایک دو درم اسبغول کے لعاب
مین گولیان بنائین خوراک تین ماشہ **حب** سوزش بول کے واسطے بہروزہ کو گلاکر پانی
مین ڈالین اور اُسکے برابر کتیرا اور بھونے چنے مقشر پیسکر ملائین اور چنے کے برابر گولیان بناکر
ایک گولی گوکھرو کے شیرہ سے کھائین **حب** نافع سوزاک پیا بانسہ کا چھوٹا سا درخت جلاکر
اُسکی راکھ کتیرے کے پانی مین ملاکر چنے کے برابر گولیان بنائین ہر صبح ایک گولی گل خیرو کے
پانی سے کہ رات کو بھگویا ہو ہیین سوزاک قدیم اور جدید کو نفع کرتی ہی **سفوف** مفید
سوزاک سنگ جراحت رال مصری ہر ایک دو تولہ تال مکھانا گوکھرو سریالی ایک ایکتولہ کوٹ
چھانکر چودہ حصہ کرین ہر روز ایک حصہ بکری کے دودھ کی لسی کے ساتھ پھانکین دیگر
سوزاک کو نفع دے اور آلایش بند کرے پھٹکری بریان گیرو ہر ایک ایک درم شکر برابر لیکر
سفوف بنائین اور ہر روز سات ماشہ گاے کے دودھ کے ساتھ کھائین **دوا مجرب**
سرد مزاج کے سوزاک کو مفید ہی سجنہ کا گوند ہر صبح ایکتولہ پیسکر سات روز دہی کے
ساتھ کھائین **سفوف** سوزاک کیواسطے مفید تال مکھانا تخم خرفہ سریالی گوکھرو تخم کاہو سنگجراحت
مساوی الوزن سفوف بنائین خوراک ایک تولہ گاے کے دودھ کے ساتھ دیگر سوزاک
کی آلایش بند کرنے کیواسطے کتیرا تخم بنگ سریالی رال سفید بیج بند سیاہ بیج بند سرخ مساوی
سفوف بنائین خوراک دو درم دیگر نافع سوزاک قدیم ہلدی زرد کوٹ چھانکر برابر اُسکے
شکر ملائین خوراک ایک تولہ پانی کے ساتھ سوزاک جدید کو ایک ہفتہ مین دور کرتا ہی اگر
رہجائے چاہیے کہ دو مہینے استعمال کرین دیگر سوزاک کی ییپ کو کہ بعد رفع ہو جاتے
سوزش کے باقی رہے نافع ہی رال پیسکر اُسکے برابر مصری ملاکر تین درم روز کھائین اٹھارہ روز

تک دیگر سوزاک کو نفع دیتا ہی اور پیپ کو دفع کرتا ہی ڈھاک کی کونپل خشک کر کے ڈھاک کا
گوند ڈھاک کی چھال ڈھاک کے پھول کوٹ چھانکر اُسکے برابر شکر ملاکر دو مثقال ہر روز
دودھ کے ساتھ کھائین مجرب ہی دیگر سوزاک کے واسطے مجرب ہی شورہ قلمی الائچی سرخ
ہر واحد ایکدام کوٹ چھان کر چھ حصہ کرین ایک حصہ صبح اور ایک شام کو پانی کے ساتھ کھایا کرین
اور چوتھے روز سے اسطرح کھائین کہ دو تین دام ساٹھی کے چاول پانی مین ترکرین اور صبحکو
اُسکے پانی کے ساتھ نوش کرین تین روز تک دیگر تاج خروس کہ ایک درخت ہی ہندی مین اُسے
مرغ کا کیس کہتے ہین اُسکے بیج ایکتولہ دو تولہ قند سفید مین ملاکر سفوف بنائین اور ہر صبح بیس روز
تک کھائین دیگر برگد کی کونپل سایہ مین خشک کر کے پیسکر اُسکے برابر شکر ملاکر دودھ
کی لسی کے ساتھ صبح کو سات روز تک کھائین دوا دو تولہ نشاستہ ایک پیالہ پانی مین رات کو
گھول دین صبح نہار پیین نقوع برگ مہندی آملہ زیرہ سفید دھنیا گوکھرو ہر واحد ایکتولہ
نیمکوب کر کے رات کو بھگو دین صبح صاف کر کے ایکتولہ شکر ملائین پہلے تین ماشہ کتیرا کوٹ
چھانکر کھائین اُسکے اوپر خیساندہ مذکور پیین دیگر چنے مقشر پاؤسیر گل ٹیسو زیرہ سفید ایک دو دام
سب کو ایک سیر پانی مین آٹھ پہر بھگوئین آدھ پاؤ اُسکا پانی صبح کو اور اسیقدر شام کو پیین جب
پانی کم ہووے اور ڈالدین دیگر بیج فالسہ ایک دام نیمکوب کر کے رات کو پانی مین ترکرین
صبح ملکر صاف کر کے تھوڑی شکر ملاکر پیین دیگر آنب کی چھال نیمکوفتہ دو دام رات کو پاؤسیر
پانی مین ترکرین صبح ملکر چھانکر ایک ہفتہ تک پیین دیگر نافع سوزاک جدید بھینس پھلی دو تولہ رات
کو پانی مین بھگو دین صبح چھانکر تھوڑی شکر ملاکر پیین دیگر واسطے سوزاک جدید کے برگ درخت
سدا سہاگن ایک تولہ شب کو پانی مین ترکرین صبح ملکر چھان کر تھوڑی شکر ملاکر پیین دیگر نافع
سوزاک کھل تلخ ایک دام جوکوب کر کے رات کو پانی مین ترکرین صبح اُسکا صاف
پانی نوش کرین دیگر آٹھ دانگ مرکی رات کو پانی مین بھگو رکھین صبحکو اُسکا آب زلال
تھوڑی مصری ملاکر پیین دیگر ریٹھا ایک تولہ رات کو ترکر کے صبح کو اُسکا شفاف پانی

پیین قرص کاکنج سوزاک اور زخم گردہ اور مثانہ کو نفع دیتا ہی اور پیشاب کو جاری
کرتا ہی کاکنج چار درم تخم خیارین تخم خرفہ ملٹھی مقشر نمکوفتہ تخم خشخاش سفید ہریک تین درم کتیرا
صمغ عربی گیرو ہر ایک دو درم اجمود ایک درم افیون آدھا درم کوٹ چھانکر لعاب اسبغول سے
قرص بنائین خوراک ایک دام جوشاندہ نافع سوزاک سنکھیا ہولی جوش دیکر پیین دیگر
نافع سوزاک دو شواری بول پنج کانڈر سات پیالہ پانی مین جوش دین جب ایک پیالہ
پانی رہے صاف کرکے اسی طرح تین روز پیین دیگر نافع سوزاک گڑھل کے پھول پہلے روز
ایک عدد بتاسے کے ساتھ کھائین اسی طرح چار روز تک ایک ایک زیادہ کرین اور
پانچوین روز سے ایک ایک کم کرین کہ ایک عدد رہے انشاءاللہ سوزاک دفع ہوجائیگا
دیگر سوزاک کے لیے نافع ہی برگ نیب برگ چنبیلی جوش دیکر اسکے نیمگرم پانی مین قضیب کو
رکھین اسکا بھپارا لین بعد آدھہ گھڑی کے اُس مین پیشاب کرین اسی طرح ہر روز
تین مرتبہ کرین دیگر نافع سوزاک سرپارا یعنی تخم تاج خروس جسے ہندی مین کلغا کہتے ہین
تین درم باریک کوٹکر آدھہ سیر دودھ مین رات کو چاندنی مین رکھین صبح کو پیین
سوزاک اور پرمیہ کو نافع اور منی کو گاڑھا کرتا ہی لیکن تھوڑی شکر ملانا مناسب ہی
کہ سرپارا کی مصلح ہی دیگر نافع سوزش بول کیلے کے درخت کا عرق نچوڑکر پیین دیگر دافع
سوزاک جونک ایک درخت ہندی ہی کہ اکثر برسات مین اُگتا ہی اُسکی پتیان اور پھل
ایک تولہ لیکر پانی مین پیس چھان کر تھوڑی شکر ملاکر پیین دیگر دافع سوزاک دو بتاشہ لیکر
اُسمین برگد کا دودھ بھرکر تین روز صبح کے وقت کھائین دیگر سات ماشہ جوالکھار
گاے کے دہی مین پیین دیگر گندہ بیروزہ دو رتی تھوڑے گڑ مین لپیٹکر کھائین
اور اُسکے اوپر دہی پانی مین گھولکر پیین دیگر نافع سوزاک برگ درخت سرس
پانی مین پیسکر موافق مزاج کے تھوڑی شکر ملاکر نوش کرین دیگر ببول کی کونپل
ایک تولہ گوکھرو ایک تولہ دونون کا شیرہ نکال کر تھوڑی شکر کے ساتھ پیین

دواگاے کا دودھ تھوڑی شکر اور کتیرے کے ساتھ ہمیشہ پینا حرقت بول مزمن سے صحت دیتا ہے **عمل** عورت کے سوزاک کو دفع کرتا ہے عورت ایک لتہ اپنی فرج کی آلایش مین تر کرکے بچہ دار کتیا کو تین روز تک کھلائے سوزاک رفع ہوجائے **زروق** یعنی پچکاری سوزاک اُس زخم کو مفید ہے کہ قضیب کے اندر ہو جو شاندہ توتیا تین ماشہ پھٹکری چھ ماشہ آدھ سیر پانی مین جوش دین جب آدھا پانی رہجائے شیشہ مین رکھکر پچکاری لین اگر اس دوا سے خون آنے لگے کچھ اندیشہ نہین ہے اور اگر درد زیادہ ہوجائے عورت کے دودھ کی پچکاری لے لین بعضے اس دوا مین ایک تولہ سفید کتھ بھی زیادہ کرتے ہین **پچکاری** پیشاب کی سوزش کو نافع ہے دیکا مالی ایک تولہ تین تولہ کڑوے تیل مین پکائین جب خوب جلجائے صاف کرکے روغن سے پچکاری لین دیگر نافع سوزاک کتھ مردار سنگ رسوت ہر ایک آدھا دام توتیا بریان چار رتی بدستور پچکاری لین دیگر نافع سوزاک پوست ہلیلہ زرد پوست بہیڑہ آملہ ہر واحد ایک درم توتیاے سبز آدھا درم سب اجزا کوٹ کر رات کو پانی مین بھگو کر صبح پچکاری لین **شیاف** نافع سوزاک کتھ سفید مردار سنگ رال صمغ عربی گیرو برابر باریک کرکے شیاف بناکر قضیب کے سوراخ مین رکھین اور کبھی اسمین درد کی شدت کے وقت افیون زیادہ کرتے ہین اور سوزش کی زیادتی مین کافور بڑھایا جاتا ہے **قطور** نافع زخم قضیب صمغ عربی نشاستہ عورت کے دودھ مین گھولکر اور لعاب اسبغول یہ سب قروح قضیب کو مفید ہین دیگر تالاب کی کائی نچوڑکر تھوڑا اُسکا پانی سوراخ عضو تناسل مین ٹپکائین **فصل افراط بول** یعنی زیادتی پیشاب کی اگر مثانہ کی سستی و سردی کی زیادتی سے ہو تو دوا ئیہ گرم و قابض استعمال کرین **جوارش** روکنے والی پیشاب کی پوست ہلیلہ زرد پوست بہیڑہ آملہ روغن مین چرب کرکے گلنار ناگر موتھا ہر ایک دو مثقال کندر اجوائن ہر واحد ایک مثقال شہد مین جوارش بنائین **جوارش** سعد کو فی زیادتی پیشاب اور ضعف اور سردی مثانہ اور رحم کو نافع ہے اور معدہ اور کبد کو گرم اور ریاح کو

دفع کرتی ہے ناگرموتھا پانچ مثقال پیکر سرکہ مین ملاکر تین روز شہد مین ترکرین اور خشک کرکے
کوٹ چھان کر پاؤسیر شکرمین قوام کرین **جوارش کندر** پیشاب کی زیادتی کو نافع ہے کندر گلنار
ہرواحد ایک مثقال مصطگی ایک درم کوٹ چھان کر شہد مین ملائین خوراک تین مثقال
**جوارش خولنجان** زیادتی پیشاب کو نافع ہے اُسکا نسخہ امراض معدہ مین مذکور ہوچکا
**سفوف** پیشاب کو روکتا ہے کندر ناگرموتھا خولنجان سیاہ زیرہ بلوط حب الآس دھنیا
سرکہ مین ترکر کے خشک کرین اور سفوف بنائین خوراک ڈیڑھ مثقال **دیگر** تل دوحصہ اجوائن
ایک حصہ لیکر سفوف بناکر ایک کف دست کھائین یا قند سیاہ مین گولیان بنائین خوراک
آدھا دام **دوا** پیشاب کی زیادتی کو نافع ہے لسوڑہ کے نرم تپے ایک تولہ لیکر اُسکا
شیرہ نکالکر ایک تولہ شکر ملاکر پیئین **طلا** نافع سلس البول مغز تخم تمرہندی برگ سہجنہ دونون پیکر
ہرروز زیر ناف لگائین **سفوف** سلس البول کو نافع ہے سنگھاڑہ خشک کوٹ چھانکر شکر ملاکر
ایک تولہ روز کھائین **دیگر** واسطے تقطیر بول کے نافع ہے ببول کی کچی پھلی سایہ مین خشک کرکے
کوٹ چھان کر گھی مین بریان کرین اور شکر ملاکر صبح وشام دھیلا بھر کھایا کرین
**دوا** سوتے مین پیشاب ہوجانے کو نافع ہے ماز وایک عدد تخم ریحان تھوڑی
کوٹ چھان کر کھائین **دیگر** خولنجان سرد پانی کے ساتھ کھانا عجیب الاثر ہے **دیگر** سوتے
مین پیشاب ہوجانے کو نافع ہے کبوتر کی بیٹ آٹے مین گوندھکر روٹی پکاکر کھائین
**دیگر** نر بکرے کا سینگ جلاکر شہد مین ملاکر کھانا بول فی الفراش کے دفع مین
اثر تمام رکھتا ہے خوراک دودام تک **فصل احتباس بول** یعنے بند ہوجانا
پیشاب کا اس مرض کے پیدا ہونے کے اسباب بہت ہین اگر پیشاب کا بند ہونا شانہ
یا گردہ کے ورم سے ہو اول فصد باسلیق کھولین بعد اُسکے وہ ادویہ کہ جس سے
پیشاب جاری ہو استعمال کرین **دوا** پیشاب بند ہوجانے کو نافع ہے رائی شورہ قلمی
ہرواحد ایکماشہ شکر برابر ملائین یہ دوخوراک ہین صبح کو کھائین پیشاب جاری ہوجائے

دوا پیشاب کے بند ہوجانیکو کھوٹے گیندے کی پتیان دو تولہ پانی مین شیرہ نکال کر
تھوڑی شکر ملاکر پیین طلا پیشاب کھولے چوہے کی مینگنی دو دام پانی مین پیسکر نیمگرم ناف
کے نیچے لگائین دوا تھوڑا کافور قضیب کے سوراخ مین رکھین پیشاب کھل جائے
دیگر شورہ قلمی کپڑے مین ترکرکے ناف کے نیچے رکھین دیگر پیشاب کھولے پارہ دو ماشہ
پچکاری مین رکھکر سوراخ قضیب کے اندر رہوچائین فوراً پیشاب کھل جائے اگر پیشاب
بند ہوجانے کا سبب ورم نہو تھوڑا شورہ قضیب کے سوراخ مین رکھین پیشاب کھل جائے
دیگر پانچ رتی کنوچہ پیسکر پانی کے ساتھ پھانکین پیشاب کھلجائے دیگر بھینس کے کان کی
میل مریض کے زیر ناف ملین دیگر ٹیسو جوش دیکر زیر ناف نطول کرین ضماد پیتا پڑ ویر ضماد
کرین دوا پتھر چٹا یعنی بسکھپرہ کے پتون کا عرق نچوڑکر دودھ مین ملاکر کھائین دیگر ایک
جون قضیب کے سوراخ مین چھوڑین دیگر کھٹمل پیسکر قضیب کے سوراخ مین چھوڑین دیگر مریض کو
گرم پانی مین بٹھائین دیگر گوکھرو خیارین سونف تخم خربزہ پانی مین پیسکر پیین دیگر بکری کے
نیمگرم دودھ مین قضیب کو رکھین دیگر ریوند چینی سونف کے عرق مین پیسکر ناف کے
گرد لگائین دیگر سیپ پیس کر ناف کے نیچے لگائین دیگر ریاض الادویہ مین منقول ہے
کہ بیضہ کے چھلکے کو اندر کے پردے سے پاک کرکے پیسکر اُسکے برابر شکر ملاکر پیین
احتباس بول کو دفع کرتا ہے دیگر مونگ کا دانہ پانی مین ایک رتی رگڑکر پیین دیگر
لاہوری نمک مقعد مین رکھنے سے پیشاب کا ادرار ہوتا ہے اور تلیین طبیعت بھی ہے دیگر تخم
پیٹھا پیسکر بالائے ناف لگائین اور ایک حبہ کافور کھائین دیگر شہتوت کے عرق مین
شورہ قلمی پیسکر ناف کے نیچے لگائین دیگر ایک دام اندرائن کی جڑ جوشش دیکر پیین
فصل بول الدم یعنی پیشاب مین خون آنا علاج پھٹکری کا قرص کھائین اُسکا نسخہ یہ ہے
پھٹکری بریان بارہ سنگھے کا سینگ جلایا ہوا کتیرا گیرو گلنار صمغ عربی ہر واحد ایکدرم
کوٹ چھان کر قرص بنائین خوراک ایک مثقال شیرہ تخم خرفہ کے ساتھ اور یہ قرص سوزاک

بھی نافع ہو دوا خون کے پیشاب کے لیے مجرب ہو اکیس دانے چاکسو کے باریک کوٹ کر کھائین
اُسکے اوپر نقوع برادہ صندل یعنی وہ پانی جسمین برادہ صندل بھگویا ہو نوش کرین دیگر جواسہ
پیسکر پینے فائدہ کریگا آبزن خون کے پیشاب کو نافع ہو اور حیض جاری کو بند کرتا ہو پوست
انار مسور مقشر ببول کی پھلی بجیتہ اتیس باجرہ صندل ہر ایک تھوڑا تھوڑا لیکر پانی مین جوش دین
جب نصف رہے اُسمین بٹھیں **فصل ضعف باہ** یعنی کم ہو جانا شہوت کا کمال شہوت صحت
اعضاے رئیسہ یعنی دل دماغ و جگر اور قوت اعضاے شریفہ یعنی معدہ و گردہ پر موقوف ہے
اس جگہ چند ادویہ سہل اس مرض کی مفید ذکر کیجاتی ہین **معجون لبوب صغیر** کہ اہل ہند
نے ترکیب دی ہو باہ کو قوت دیتی ہو اور منی کی تغلیظ اور تولید کرتی ہو اور سرعت انزال کو نافع ہو
اور نشاط لاتی ہو بنولہ کڑ کا مغز مغز تخم خربزہ چرونجی کنجد خشخاش سفید سینبھل کا موسلا موصلی
سفید ستاور اسگند سنگھاڑے کا آٹا املی کے بیج مقشر لسوڑہ ایک ایک تولہ تخم کیوڑہ تخم پیاز تخم شلغم
تخم مولی ہوبھلی تال مکھانا بریان ہمندرسوکھ میدالکڑی ہر واحد نو ماشہ خولنجان جینا گوند ناگر موتھا
تج تخم کونچ چھوٹا گوکھرو اندرجو شیرین ببول کی پھلی مغز کنول گٹہ گل دھاوا سینبھل کا گوند بیج بند
موچرس ہر ایک چھ ماشہ اسپند گجراتی بریان تخم اُٹنگن عاقرقرحا سونٹھ پیپل خراسانی اجوائن
ہر واحد تین ماشہ کوٹ چھانکر سہ چند قند مین قوام کرین اور اگر مغز بادام و مغز پستہ و مغز چلغوزہ
و مغز اخروٹ و مغز ناریل ہر واحد ایکتولہ بھنگ دو تولہ اس لبوب مین ڈالین بہتر ہو واللاغربا
کے واسطے اُسیقدر کافی ہو خوراک ایک تولہ اُس دودھ کے ساتھ جسمین خرما جوش کیا ہو
**معجون کشمش** باہ کو قوت دیتی ہو اور منی کو پیدا اور گاڑھا کرتی ہو موچرس ثعلب مصری ہمندرسوکھ
موصلی سیاہ موصلی سفید مغز بادام ہر ایک پانچ درم ستاور دس دام سونٹھ خولنجان ہر ایک
آدھا دام کشمش آدھ سیر قند ایک سیر بدستور قوام کرین خوراک دو تولہ سے تین تولہ گاے
کے دودھ کے ساتھ جسمین خرما جوش دیا ہو **معجون مالکنگنی** باہ کو قوت دیتی ہو مالکنگنی عاقرقرحا
تخم کیوڑہ لونگ زعفران ہر واحد ایک دام اسپند آدھا دام خشخاش سفید پانچ دام

سفید تل چار درم زردی بیضۂ مرغ پانچ عدد شہد مع قند چہار چند ادویہ بدستور معجون بنائین دوسرا نسخہ معجون مالکنگنی کا اہل ہند کے طریقے پر مالکنگنی بھنگرہ کے عرق مین ترکرکے گاے کے دودھ اور پانی مین جوش دین جب دودھ جذب ہو جائے پیسکر برابر شہد لیکر معجون بنائین آدھا درم پہلے روز کھائین اور ہر روز آدھا درم زیادہ کرکے آٹھ درم تک پہنچائین اور چالیس روز تک کھایا کرین پیر کو جوان کرتی ہی معجون باہ کو تقویت دے عاقرقرحا لونگ سونٹھ ہر ایک دو تولہ زردی بیضۂ مرغ پچیس عدد ایکسو بیس درم شہد مین قوام کرین خوراک چار درم قبل غذا کے معجون پیاز سفید کا عرق ایک سیر شہد ایک سیر آگ پر رکھین جب قوام ہو جاے تو دری سرخ و سفید ثعلب مصری بہمن سرخ و سفید سونٹھ تخم پیاز تخم مولی گندنا تخم شلغم تال مکھانا موصلی سفید و سیاہ ہر واحد ایک سیر شاہی کوٹ چھانکر بدستور معجون بنائین معجون پٹیھہ سرعت انزال کیواسطے بیمثل ہی منی کو بھی غلیظ کرتی ہی تخم خربزہ موصلی سفید شیرینی پیٹھہ ہر ایک آدھ پاؤ گھیکوار کا پٹھا دو عدد کباب چینی چھ ماشہ سبکو باریک پیسکر آدھ سیر قند سفید مین قوام کرین خوراک ایک تولہ معجون سیر یعنی لہسن سرد مزاج والون کی باہ کو قوت دیتی ہی اور فالج و لقوہ کو نافع ہی لہسن کو دودھ مین ایسا جوش کرین کہ دودھ جذب ہو جاے پھر اُسکو گھی مین بریان کرین اور شہد کے ساتھ معجون بنائین معجون سرعت انزال کو نافع ہی اور رقیق منی کو غلیظ کرتی ہی اور باہ کو قوت دیتی ہی پوست ہلیلۂ زرد بہیڑہ آملہ خرما بریان ثعلب مصری میدہ لکڑی گوکھرو موصلی سفید بہیلہ بالچھڑ تخم کونچ سنگھاڑہ خشک مغز کنول گٹہ لسوڑہ اندرجو شیرین املی کے بیج کا مغز ہر ایک دو درم گلنار شہدانہ اجوائن سیاہ زیرہ حب الآس وصفیا طباشیر برگ کی کونپل مصطگی شاہ بلوط بیج بند سریالی لودھ اسبند بریان ہر واحد ایک درم تج اسگند تال مکھانا بریان ہمند رسوکھ چنیا گوند ناگر موتھا گل دھاوا موچرس ستاور بول کی پھلی کیوڑے کے بیج ہر واحد ایک مثقال قند سہ چند سفوف خسکدانہ یعنی کڑما کا سفوف مقوی باہ مولد منی ہی کڑدو درم سیاہ تل سات درم خشخاش سفید پانچ درم مغز بنولہ تج اندرجو شیرین چار درام مصری سب ادویہ کے برابر خوراک ایک تولہ

گاے کے دودھ سے سفوف دارفلفل کہ باہ کو قوت دیتا ہی ایک سیر دودھ مین پیپل کو
جوش دین جب دودھ جذب ہوجاے پیپل کو خشک کرکے پیسکر ہرروز ایکدام مین چھ دام
مصری ملاکر دودھ کے ساتھ کھائین سفوف باہ کو قوت دیتا ہی منی کو پیدا کرتا ہی سنبھل کا موسلا
باریک پیسکر اُسکے برابر شکر ملاکر ہرروز ایک تولہ گاے کے دودھ کے ساتھ کھائین دیگر واسطے
جریان منی کے عجیب ہی گوکھرو پانچ درم سنگھاڑہ ساٹھی کے چانول کنول گٹہ کا مغز ہر ایک تین درم
تال مکھانا دو درم موچرس سمندر سوکھ سریالا بیج بندہر واحد ایک درم شکر برابر سب ادویہ کے
ملاکر سفوف بنائین خوراک ایکتولہ دیگر منی کو گاڑھا کرتا ہی کچی پھلی ببول مولسری کا پوست ستاور
موچرس مساوی شکر برابر ادویہ خوراک ایک کف دست دیگر رقیق منی کو جماتی ہی برگد کی کونپل
گولر کی چھال مساوی الوزن شکر سفید برابر ملاکر ایک تولہ دودھ کے ساتھ کھائین دیگر
مقوی باہ پستہ دو تولہ مصری دو تولہ پسی ہوئی سونٹھ چھ ماشہ سب کو ملاکر ہرروز ایک تولہ
شہد مین لت کرکے ایک رتی بھنگ باریک پیسکر اُسپر چھڑک کر تین روز کھائین دیگر سرعت
انزال کو نافع ہی کچی پھلی ببول کی سایہ مین خشک کرکے تال مکھانا چینیا گوند تخود بریان مقشر
مساوی الوزن مصری برابر ملاکر ہر صبح ایک کف دست کھائین دیگر منی کو گاڑھا کرتی ہی
اور سرعت انزال کو نافع ہی درخت کھرنی کی چھال تج میدہ لکڑی سب کے برابر شکر ملاکر
ایک تولہ گاے کے دودھ سے کھائین دیگر چینیا گوند بھوپھلی برابر پیسکر ایک تولہ ہرروز دودھ
کے ساتھ چالیس روز تک کھائین دیگر سرعت انزال کو نافع ہی تخم سرس تخم پلاس برابر کوٹ چھانکر
ہموزن مصری ملاکر ایک تولہ آدھ سیر گاے کے دودھ کے ساتھ کھائین عجیب فائدہ
کرتا ہی دیگر بندکشاد کو نافع اور منی کو نفع کرتا ہی تال مکھانا سریار اسگند ناگوری سمندر سوکھ
موچرس مساوی کوٹ چھان کر برابر شکر ملاکر ایک کف دست کھائین گولی رقیق منی کو
گاڑھی کرے اور سرعت انزال کو نفع دے املی کے بیج تین چار روز پانی مین تر
کرین پھر پوست سیاہ اُسکا دور کرکے پیس کر برابر شکر سفید ملاکر چنے کے برابر گولیان بنائین

خوراک دو گولی **سفوف** جریان منی اور سرعت انزال کو نافع ہی ببول کی چھال ببول کی پھلی ببول کا گوند ببول کی کونپل برابر کوٹ چھان کر شکر ملاکر سفوف بنائین خوراک ایک تولہ **سفوف** دیگر رقت منی کو نافع ہی گولر کی اُس جڑ کی چھال کہ اُسکے ریشے زمین کے اندر رہون گوکھرو تال مکھانا مغز کنول گٹہ ہر ایک پانچ تولہ بھوپھلی مکھانا بیج بند تخم سربالی چنیا گوند ہر ایک تین تولہ کوٹ چھانکہ سفوف بناکر ایک کف دست گاے کے دودھ کے ساتھ کھائین **دیگر** نافع رقت منی و سرعت انزال تخم کونچ خام سایہ مین خشک کرکے باریک پیسکر تین درم لیکر ایک پاو گاے کے دودھ کے ساتھ جوش دیکر کھائین **دیگر** نافع بندکشا دسمندر سوکھ اجوائن ہر واحد پانچ دام اسپند سوختنی تین دام کوٹ چھانکر صبح و شام بوزن ایک دام کے پانی کے ساتھ پھانکین ترشی اور بادی سے پرہیز کرین **دیگر** جریان منی کو مفید ہی تخم ہلہل تین دام بیج بند تین دام تال مکھانا اندرجو شیرین چھوٹا گوکھرو ہر ایک چھ دام بھسوڑہ چوبیس دام شکر ادویہ کے برابر کوٹ چھانکر سفوف بنائین **دیگر** امساک منی کے واسطے گیندا کے بیج ایکدام اُسکے برابر شکر ملاکر کھائین **دیگر** رقت منی کو مفید ہی سمندر سوکھ تال مکھانا تخم ریحان ہر ایک پانچ درم کوٹ چھانکر سفوف بناکر آدھا دام نہار کھایا کرین ترشی اور بادی سے پرہیز کرین **دیگر** سرعت انزال کے واسطے آنب کا بور دو دام موصلی سیاہ و سفید موچرس ہر ایک نیم دام کو کنار ایک عدد بھنگ دو ماشہ خوراک ایک تولہ گاے کے دودھ کے ساتھ **دیگر** منی کو غلیظ کرتی ہی اور نافع اور دافع مذی ہی سنگھاڑا خشک چنیا گوند سمندر سوکھ ہر ایک دو حصہ بیج بند موچرس تال مکھانا گوکھرو تخم کونچ دھنیا میدہ لکڑی ہر واحد ایک حصہ تخم کا ہو آدھا حصہ برابر شکر ملاکر ایک تولہ کھائین **دیگر** نافع سرعت انزال برگد کی کونپل چنیا گوند کھرنی کی جڑ کی چھال بھسوڑہ بھوپھلی ستاور ستاور کوٹ چھانکر سفوف بنائین خوراک ایک تولہ گاے کے دودھ سے **سفوف** سیلان و جریان منی کو نافع کچی پھلی ببول کی تین دام چھوٹی دودھی مع بیج و برگ سایہ مین خشک کرکے پیسکر برابر اُسکے قند ملاکر سفوف بنائین **دیگر** رقت منی کو نافع

اور باہ کا مقوی ہی درخت ڈھاک کی چھال اور گوند درخت گولر کی چھال اور گوند درخت سینبھل کا
موسلا اور گوند مولسری کی چھال بھونے چنے ببول کا گوند مساوی لیکر سفوف بنائین خوراک
چار درم دیگیر نافع جریان منی اور مقوی اُسکا موصلی سیاہ موصلی سفید تال مکھانا تخم کونچ تخم اٹنگن
پوست بیخ اونٹ کٹارہ بیج بند سیاہ و سرخ بھوپھلی کمرکس تخم گاجر ساٹھی کے چاول ستاور
سمندر سوکھ اندر جو شیرین ہر واحد ایک درم سنگھاڑہ ڈیڑھ درم شکر سفید برابر لیکر دو درم گاے
کے دودھ کے ساتھ کھائین **حلوا** رقیق منی کو غلیظ کرتا ہی تخم املی مقشر ڈھاک کا گوند نشاستہ ہر واحد
ایکتولہ شکر سرخ تین تولہ گھی چار تولہ گھی گرم کرکے نشاستہ بریان تخم املی اور گوند میکر حلوا بنائین خوراک
ایک تولہ سے دو تولہ تک **سفوف** سیلان منی کو نافع ہی تالاب کی کائی پھٹکری پر رکھکر آگ پر
چڑھاکر جلائین اور اسکی راکھ مین برابر شکر ملاکر چار ماشہ ہر روز کھائین دیگیر برگد کا پھل خشک
کرکے گاے کے دودھ کے ساتھ کھائین تپلی منی گاڑھی ہوتی ہی **حب** امساک منی کیواسطے
خشخاش اسپند بریان شنگرف گوکھرو کچلہ جلاکر برابر کوٹ چھانکر اُس پانی سے جسمین پوست خشخاش
ترکیا ہو گولیان بنائین اور چار گھڑی قبل جماع کے ایک گولی کھائین اور اوپر سے ایک پیالہ
دودھ پیین **گولی** امساک منی کی اجواین پانچ ماشہ مغز تخم کدو چھ ماشہ اسپند نو ماشہ
تخم بھنگ آٹھ ماشہ بھونے چنے سات ماشہ افیون تین ماشہ زعفران چار رتی الایچی کے دانے
ایک ماشہ پوست خشخاش دو عدد ادویہ کوٹ چھان کر اُس پانی مین جسمین پوست خشخاش
جسے ڈودہ کہتے ہین بھگویا ہو گوندھکر جنگلی بیر کے برابر گولیان بنائین حاجت کے وقت
ایک گولی کھائین اگر زیادہ گرمی کرے شیرہ تخم کدو و تخم تربز و تخم خرفہ پیین **حب ممسک**
حکیم علوی خان مرحوم کا نسخہ لطف اسمین یہ ہی کہ افیون نہین ہی عاقر قرحا ایکدرم تخم ریحان آٹھ درم
قند سفید نو درم کوٹ چھانکر گولیان بناکر ایک درم کھائین لکھا ہی کہ جب تک لیمون کا پانی
نہ پینگے انزال نہ ہوگا **حب** منی کو روکتی ہی اسپند بریان کا فور مرچی اجوائن مساوی کوٹ چھانکر
اورک کے پانی مین چنے کے برابر گولیان بناکر جماع سے قبل ایک گولی گاے کے دودھ کے

ساتھ کھائین گولی کہ اگر زیرہ کے برابر بناکر قضیب کے سوراخ مین رکھین امساک کرے خوب کلان سفید مقشر افیون مصری کافور سیاہ مرچ ضفدع یعنے مینڈک کے سر کو خوب نچوڑین جو کچھ نکلے سیپ سے ٹھیک کرا ٹھالین حب اہل ہند کی مجرب ہی باہ کو قوت دیتی ہی اور بعد جماع کے ماندگی نہین لاتی ہی اور منی کو روکتی ہی اسپند سوختنی پانچ درم نصف خام نصف بریان پوست خشخاش سیاہ تل ہر ایک دو درم قند سیاہ بیس درم تینون ادویہ کوٹ چھانکر پُرانے گڑ کے ساتھ کوٹین جب ملجاے سات حصہ کر کے ہر حصہ کی ایک گولی بناکر رکھین اور مجامعت کے وقت ایک گولی کھائین حب سرعت انزال اور پر میو کو نافع ہی تخم تمر ہندی مقشر تخم ببول مقشر تال مکھانا سنبھل کی بونڈی تخم سرس مقشر تخم کونچ مقشر تخم اُٹنگن تخم بنگ برابر لیکر بھنگرہ کے شیرہ مین کھرل کر کے سیاہ مرچ کے برابر گولیان بنائین خوراک چھ ماشہ دودھ کے ساتھ حب جریان منی کے واسطے فائدہ رکھتی ہی دھتورہ کے بیج چھ ماشہ سیاہ مرچ چھ ماشہ کوٹ چھانکر سیاہ مرچ کے برابر گولیان بناکر ہر صبح ایک گولی ایک تولہ شیرۂ بادیان کے ساتھ کھائین اگر مرض مزمن ہو ایک روز مین شفاے کامل ہوتی ہی حب خراطین باہ کو قوت دیتی ہی کیچوا تازہ پاک و خشک کر کے چھ دام اجوائن دو دام کوٹ چھانکر چار دام قند سیاہ ملاکر ایک تولہ کے برابر گولیان بناکر اکیس روز کھائین خوراک ایک گولی حب مقوی باہ پوست کسوندی خشک کر کے باریک پیس کر شہد مین ملاکر گولیان بنائین اور دو دام کھاکر اوپر سے ایک پیالہ دودھ پیین حب باہ کو قوت دیتی ہی سیاہ دھتورہ کے پھول خشک کر کے چنے کے برابر گولیان بنائین خوراک ایک گولی حب یہ حب منی کو گاڑھا کرتی ہی اور باہ کو قوت دیتی ہی چھوٹی دودھی سایہ مین خشک کر کے پیسکر جنگلی بیر کے برابر گولیان بنائین اور صبح کو ایک گولی گاے کے دودھ مین کھائین حب مقوی باہ چھکنی موصلی سیاہ ستاور تخم کونچ تخم اُٹنگن پوست بیخ اونٹ کٹارہ مالکنگنی قند سیاہ برابر کوٹ چھان کر ادرک کے شیرہ مین جنگلی بیر کے برابر

گولیان بناکر ہر روز ایک گولی گاے کے دودھ کے ساتھ کھائین حب ترکیب سہل باہ کو قوت دیتی ہے قند سیاہ آدھ پاؤ کنجد سیاہ دو دام اسگند ناگوری چار دام بریان چار دام خام کوٹ چھانکر چودہ گولیان بناکر ایک گولی روز کھائین سفوف پرمیو کو نافع ہے ترپھلا ببول کے پھول ہلدی برابر مصری آدھا وزن سب کو کوٹ چھان کر سفوف بنائین خوراک تین درم گاے کے دودھ مین سفوف باہ کو قوت دیتا ہے اجوائن کی بھوسی آدھ سیر مولی کے بیج چنے بریان زردک کے بیج سیاہ تل ہر ایک پاؤ سیر کوٹ چھانکر سفوف بنائین اور ہر روز ایک تولہ کھائین باہ عود کر آئے دوا پچھکنی موصلی سیاہ موصلی سفید سونٹھ برابر لیکر سفوف بناکر ہر روز آدھا درم گاے کے دودھ کے ساتھ کھائین انڈے کا حلوا باہ کو قوت دیتا ہے نسخہ بیضۂ مرغ دو درم بتاسہ اور دو درم گھی لیکر خوب لت کرکے کولون کی آگ پر رکھین اور چمچہ سے حرکت دیتے رہین جب پک جاے سرد کرکے کھائین شکر قند کا حلوا منی کو پیدا اور گاڑھا کرتا ہے شکر قند تازہ خشک کرکے کوٹ چھان کر گھی اور شکر ملاکر حلوا بنائین بعضے شکر قند بریان کو گھی مین ملاکر حلوا بناتے ہین سنگھاڑے کا حلوا منی کو گاڑھا اور پیدا کرتا ہے سنگھاڑا خشک پیس کر شکر اور گھی مین حلوا بنائین دوا بند کشاد کے واسطے درخت ڈھاک کی کونپل جو کھلی نہ ہوا ور وہ خزان کے بعد بہم پہونچتی ہے جس قدر ہو نرم کوٹ کر چھ برس کے پرانے گڑ مین یا جس قدر پرانا ہو بہتر ہے ملیکر اخروٹ کے برابر چار روز کھائین دیگر مقوی باہ چنے بریان ہموزن اسکے بادام مقشر ہر صبح وشام کھانا بہت قوت دیتا ہے دیگر مقوی باہ چنے کی دال مقشر دو تولہ پانی مین بھگو کر سونٹھ ایک ماشہ تخم خشخاش سفید ایک ماشہ شہد مین ملاکر ہر روز صبح کے وقت کھائین دیگر اگر سرد مزاج والا سردی کے موسم مین اسکو کھاوے قوت باہ اور حفظ صحت اور تقویت ہاضمہ کے لیے سب طرح سے مفید ہے پارہ ہر روز ایک کوڑی بھر کھانا شروع کرکے ایک دانگ تک پہونچائین اور نگلکر اوپر سے یخنی پیین دیگر مقوی باہ چلغوزہ کا مغز اور منقی شیرین دوا ے عجیب ہے ان دونون کو

پانی مین ایک رات دن بھگو کر تھوڑی شکر ملا کر کھائین دیگر مقوی زیادہ ہے پوست بیج
اونٹ کٹارہ ایک دام کے برابر لیکر نمکوب پوٹلی باندھکر آدھ سیر دودھ اور آدھ پاؤ پانی
مین جوش دین جب پانی جذب ہوکر دودھ رہجاے صاف کر کے مٹھائی ملا کر پیین اور
اگر اُسمین دو تین خرما ڈالین زیادہ قوی ہوجاے دیگر شہد جوش کرین اور کف اُسکا نکال کر
مولی کے بیج اُسمین ملا کر صبح اور سوتے وقت کھایا کرین دیگر کہ باہ کو قوت دیتا ہے ڈھاک
کی جڑ ایک پاؤ لیکر دو تین سیر پانی مین جوش دین جب آدھا پانی جل کر باقی گاڑھا ہوجاوے
اُسمین سے تھوڑا لیکر پان کے ساتھ کھایا کرین دیگر بلغمی مزاج مین مقوی باہ ہے شہد بھلانوہ گائے
کا گھی برابر قوام کر کے خوراک موافق مزاج کے دین دیگر قوت باہ کے واسطے اگر
مہینے بھر کھائین سب طرح سے تاثیر کرے جنگلی سہجنہ کا درخت جو نرم اور چھوٹا ہو جڑ اُسکی لیکر
ٹکڑے ٹکڑے سایہ مین خشک کرین اور اجوائن کی بھوسی اور آرد مقشر تینون کو برابر لیکر مساوی
اُسکے تند سیاہ ملائین اور اخروٹ کے برابر غلولہ بناکر ہر صبح ایک غلولہ کھائین دیگر گولر
کے پھول خشک کر کے کوٹ کر قند مین میٹھا کر کے چالیس روز تک دو مثقال روز
کھایا کرین دیگر چار دام اسگند کوٹ چھان کر ایک سیر دودھ مین جوش دین اور دس درم
مصری ملا کر دونون وقت کھائین بدن کا رنگ سرخ ہوجاے اور تیاری اور
باہ زیادہ ہو دیگر کہ اگر جماع کرنے کے بعد کھائین ناطاقتی نہ ہووے خیر التجارب
مین لکھا ہے کہ اگر بعد جماع کے چار درم گڑ کھائین ضعف نہووے دیگر مقوی باہ سنگھاڑہ
ہر روز گاے کے دودھ مین کھائین دیگر کہ باہ کو قوت دیتا ہے ارنڈ کی کونپل آدھ پاؤ گوشت
آدھ سیر دو پیازہ پکا کر تین روز کھائین دیگر تخم خشخاش دو تولہ شہد چار تولہ سونٹھ آدھا درم
کوٹ چھان کر شکر ملا کر چالیس روز کھائین دیگر گوکھرو شکر گاے کا گھی شہد سب کو کوٹ کر
ملا کر کھائین اور اُسکے اوپر گاے کا دودھ پیین دیگر اشتہا اور باہ کو مفید ہے آملہ سارگندھک لیکر
بکھیڑہ کے شیرہ مین اسقدر کھرل کرین کہ گاڑھا ہوجاے پس ہر روز ایک چاول کے

برابر پندرہ روز تک کھائین دیگر شیر برنج کھانا منی کو پیدا کرتا ہی اور چنے کا ہولا کھانا باہ
کو قوت دیتا ہی دیگر منی اور بند کشاد کو نافع ہی ایک بتاسہ مین چند قطرے برگد کا دودھ
ڈالکر کھایا کرین دیگر دو تولہ بولہ آدھ سیر گاے کے دودھ مین پکا کر کھائین دیگر بیر کی
گٹھلی کا مغز پرانے گڑ مین ملاکر پیسکر کھائین دیگر پر میوے کے سب قسم کو نافع ہی انیٹ پرانی
لیکر کوٹ چھان کر ایک حصہ شکر دو حصہ سفوف کر کے ہر روز ایک درم کھائین
دیگر منی اور ندی کے بہنے کو مفید ہی اور سرعت انزال کو نافع اگر عورت کو کھلائین فرج
تنگ ہو جاے انڈے کا چھلکہ جسقدر رجا ہین پانی مین ڈالکر اسکے اندر کا پردہ باریک دور کرکے
چھلکون کو برتن مین رکھکر اُسمین لیمون کا عرق اتنا ڈالین کہ ایک اُنگل چھلکون کے اوپر
آجاے پھر اُسپر کچھ چھپا کر رکھدین یہان تک کہ عرق چھلکون مین جذب ہو جاے تین مرتبہ
اسی طرح کرین بعد اُسکے چھلکون کو مٹی کی کلھیا مین رکھکر گل حکمت کر کے جنگلی انڈے کی
آگ دین جب سرد ہو جاے پھر اُسیقدر آگ مین رکھین اسی طرح سے تین مرتبہ
آگ دیتے رہین چھلکے جلکر سفید ہو جائینگے پس نکال کر دو سرخ شہد مین ملا کر کھائین ترشی
اور بادی سے پرہیز کرین دیگر دوب کا بونڈا ہر صبح باسی پانی مین پیس چھان کر ایک ہفتہ
پیین سفوف نافع بند کشا دکھرنی کی چھال گوندی کی چھال لسوڑہ کی چھال آنب کی
چھال ہر ایک مساوی پیسکر شکر برابر ملا کر نہار ایک بہلولی تک پانی کے ساتھ کھائین دیگر
منی کو روکتی ہی آگ کے پھول دھتورے کے پھول موصلی سیاہ اسبند ہر ایک پانچ ٹانک سیکر
گھی مین چرب کر کے پندرہ ٹانک شہد مین ملا کر برابر ایک ٹانک کے کھائین
اور اُسکے اوپر دودھ پیین دیگر مقوی باہ سونٹھ پیپل زردک کے بیج برابر لیکر انڈے
کی زردی کے ساتھ کھائین دیگر اجوائن سیاہ تل ہر ایک ایک حصہ خشخاش نصف حصہ گڑ مین ملاکر
سفوف بنائین خوراک ایک تولہ دیگر کھرنی کے تخم کا مغز خشک کر کے پیسکر سوم حصہ اُسکا نشاستہ
ملا کر گاے کے دودھ کے ساتھ کھائین باہ کو قوت دیتا ہی دیگر چاہیے کہ ہر روز تھوڑے گیہون کو

میٹھا آنب کھائین اور اوپر سے گاے کا دودھ کہ جسمین دو تین خرمے اور قدرے سونٹھ
جوش دیا ہو پیین باہ کو زیادہ اور بدن کو موٹا کرتا ہی اور دماغ کو قوت دیتا ہی اور بکا شریفہ
کھانا مولد منی ہی اور کٹھل بھی مقوی باہ ہی اسی طرح سے کٹھل کے بیج بھونکر کھانا فائدہ کرتا ہی
حلواے انبہ مقوی باہ اور مولد منی ہی میٹھے آنبون کا شیرہ تین سیر شکر سفید ایک سیر
گاے کا گھی آدھ سیر گاے کا دودھ ایک سیر شہد پاو سیر سونٹھ ایک تولہ پیپل چھ ماشہ
ستادر ایک تولہ ثعلب مصری مغز بادام ہر ایک چار تولہ خولنجان چھ ماشہ بہمن سرخ
بہمن سفید ہر واحد ایک تولہ سینبھل کا موسلا ایکتولہ سنگھاڑہ خشک چار تولہ ہر مہ سیا کو ٹکر
چار تولہ پہلے آنب کا شیرہ اور شکر ملاکر دودھ ڈالکر شربت بنائین پھر مغزیات پیس کر گھی مین
بھونکر شربت مین ملائین اور ادویہ ڈال کر حلوا بنائین لہسن کا روغن قضیب
کی سستی کو نافع ہی لہسن کو السی کے تیل مین جوش دیکر صاف کرکے رائی عاقرقرحا
نیمون کے بیج مالکنگنی ہر ایک کوٹ چھان کر تیل مین جلاکر اُس تیل کو چند روز مالش
کرین سستی دور ہو جاے گل شبو کا تیل باہ کو قوت دیتا ہی گل شبو لیکر روغن مین ملائین
جب پھول کمھلا جائین اور بدل دین اسی طرح سے تین مرتبہ بدلین پھر صاف کرکے
تھوڑا عاقرقرحا پیسکر ملاکر لگائین اور اسپر پان باندھین روغن باہ کو قوت دیتا ہی
اُنٹ کٹائی کی پتیان کڑوا تیل ہر ایک چار درم بچھو سیاہ کلان اگر میسر آئے تو بہتر ہی نہین تو
جس قسم کا ہو پہلے تیل کو گرم کرکے پتیون کی ٹکیا بناکر بچھو اور ٹکیا کو اُسمین ڈال کر
جلائین جب خوب جلجاے کپڑے سے چھان کر رکھین اور ایک رتی پان مین لگاکر قضیب
پر باندھین روغن دیگر گھوا کہ ایک جانور ٹیڑی کے مانند ہی اور اُسکے پر نہین ہوتے ہین اُسکو
دبان اور سوال بھی کہتے ہین اور اس سے بلبل کو پکڑتے ہین پانچ عدد لیکر
چار پانچ دام گاے کا گھی اور ایک دام زعفران ملاکر برتن مین رکھکر جلائین پھر چھان
کرکے قضیب پر ملین اونٹ کٹارے کا تیل قضیب کی سستی کو نافع ہی

اونٹ کٹارہ کا درخت مع جڑ اور شاخ اور پتون کے بکری کے دودھ مین ترکرکے بطریق
پتال جنتر کے روغن نکالکر قضیب پر ملین روغن مورچہ سو عدد چیونٹی بڑی جو قبرون اور آنب
کے درختون پر ہوتی ہین لیکر چنبیلی کے تیل مین ڈالکر شیشے مین بھرکر چالیس روز دھوپ مین
رکھین پھر روغن لیکر مالش کرین چنبیلی کی پتیون کا تیل ممسک اور مقوی باہ ہے سفید چنبیلی
کی پتیان پیسکر شیرہ اُسکا لیکر میٹھے تیل مین جلائین جب پانی جلجاے تیل لیکر شیشہ مین
رکھین دو گھڑی قبل جماع سے قضیب پر ملکر پان باندھین روغن کہ جلق لگانیوالے کو فائدہ کرے
اور قوت باہ کو نفع دے کپڑے کو مدار کے دودھ مین ایک دن رات تر رکھین پھر نکالکر
خشک کرکے اُسمین گھی لگاکر دو فتیلہ بناکر جلائین اور اسکے نیچے کانسے کی تھالی رکھین
جو روغن فتیلہ سے تھالی مین ٹپکے سر قضیب چھوڑ کر طلا کرین اوپر سے پان یا ارنڈ کے پتے باندھین
دیگر چنبیلی کی پتیان ایک پاؤ میٹھا تیل ایک پاؤ دونون کو کڑاہی مین ڈالکر جوش دین جب پتیان جلکر
روغن رہجاے قسط تلخ سہاگہ خام ہر ایک آدھی بہلولی تھوڑا تھوڑا روغن مین ڈالین جب ملکر رنگ
ادویہ کا سرخ ہوجائے اُسوقت کڑاہی اُتار کر زہر تلیہ آدھی بہلولی ملاکر روغن کو پھول کے برتن
مین ڈالکر نیب کی لکڑی سے دو پہر حل کرکے شیشے مین رکھین اور ایک ماشہ لیکر قضیب کا سر چھوڑکر
لیپ کرین اوپر اُسکے پان باندھ دین اسیطرح ایکہفتہ تک ایک روز درمیان دیکر لگائین اور
اس عرصہ مین جماع نہ کرین چنبیلی کا تیل باہ کو قوت دیتا ہے چنبیلی کی پتیون کا عرق دھتورہ کی
پتیون کا عرق ہر ایک دو دام میٹھا تلیہ قسط تلخ ایک دام منیسل آدھا دام سہاگہ ایک دام روغن کنجد
سات دام ادویہ پیسکر ٹکیان بناکر روغن مین پانی ملاکر اُسمین جلائین جب پانی جلجاے ادویہ پیکر رکھین
اور ایک ہفتہ تک طلا کرین روغن زلو یعنی جونک کا تیل مقوی باہ ہے جونک کلان سات عدد
آدھ پاؤ میٹھے تیل مین جلاکر صاف کرکے قضیب پر طلا کرین روغن کہ باہ کو قوت دیتا ہے
مالکنگنی اور کچلہ کا براوہ تخم پلاس جنگلی کبوتر کی بیٹ ہر ایک چار دام کوڑی سفید دو دھرات
کو بکری کے دودھ مین ترکرکے صبح آتشی شیشے مین روغن نکالکر مالش کرین اور دوسرے

نسخے مین کوڑی سفید کے برابر عاقرقرحا بھی لکھا ہے دیگر ایک بالشت کپڑا باریک لیکر آدھ سیر دھتورہ کے عرق مین اکیس روز تک رکھین تاکہ عرق کپڑے مین جذب ہوجاے پھر پانچ درم روغن کنجد مین نرم آگ پر پکائین بعد اُسکے نکالکر پارچہ کو لوہے کی سیخ مین لٹکاکر نیچے اُسکے تھالی رکھین اور ایک طرف سے کپڑے مین آگ لگاوین جو کپڑے سے تیل اُس تھالی مین ٹپکے اُسکو لیکر دو قطرے ہر روز چار روز تک طلا کرین دیگر سہل مقوی باہ اور جلق لگانے والیکو نافع ہے میٹھا تیلیہ دو دام مولی کے بیج آدھا دام مغز جمال گوٹہ سب ادویہ باریک پیسکر آدھ پاؤ روغن کنجد مین کھرل کرکے تھوڑا اُسمین سے لیکر استعمال کرین دیگر سہل مقوی باہ چھ درم میٹھا تیل نرم آگ پر جوش دین اور آدھا درم ہرتال سرخ پیسکر اُسمین ملائین بعد اُسکے سہاگہ بعد اُسکے قسط تلخ ہر واحد ایک درم اُسمین ملائین پھر چنبیلی کی پتیون کا عرق ڈالکر آگ پر رکھین جب پانی جلکر روغن رہجاے قضیب پر ملین اور اوپر سے پان باندھین دیگر باہ کو قوت دیتا ہے اور قضیب کی سُستی کو دفع کرتا ہے لودھ پھٹکری پوست بیخ ارنڈ نکھ اسگند ہر واحد ایک درم کوٹ کر پانی مین قرص بنائین اور آدھ پاؤ روغن کنجد مین جلا کر صاف کرکے ملین دیگر بند کشا کو نافع ہے کنجد بام مچھلی کا تیل آٹھ ٹانک اسگند گیارہ ٹانک فلفل دراز ایک ٹانک ادویہ پیسکر روغن کنجد مین حل کرکے رکھین اور ایک قطرہ قضیب کے سوراخ مین ٹپکائین اور اگر سوراخ زیادہ تنگ ہو نیب کا تیل ٹپکائین اور طریقہ بام مچھلی کے تیل نکالنے کا یہ ہے کہ بام مچھلی کو ٹکڑے ٹکڑے کرکے پانی مین جوش دین جسقدر چکنائی پانی پر آئے اُسکو استعمال کرین دیگر مین نے ایک کتاب مین لکھا دیکھا کہ اگر چند عدد بھڑون کو میٹھے تیل مین جلا کر وہ تیل قضیب پر ملین قوت بہت دیتا ہے فائدہ بند کشاد ذکر کے سوراخ بڑھجانے کو کہتے ہین اور وہ نزدیک حکماے ہند کے دشوار علاج ہے اور جو چیزین مغلظات منی ہین وہی اس مرض کو نافع ہین روغن مقوی باہ گھنگچی سرخ و سفید کی دال ہرتال ہر واحد ایک دام بکری کے دودھ مین کھرل کرکے چنے کے برابر گولیان بناکر تین روز صبح و شام آتشی شیشے مین رکھکر روغن نکالکر قضیب پر طلا کرکے اوپر سے پان

باندھین فائدہ یعنی ٹپی تقویت باہ کے واسطے باریک کپڑا اتھوہڑ کے دودھ مین تین مرتبہ
بھگو کر خشک کرین اور تین مرتبہ پیاز کے عرق مین تر کرکے خشک کرین بعد اُسکے کپڑے کو
السی کے تیل مین ایک رات دن بھگو دین پھر آلت کو سر چھوڑکر مسکہ سے چرب کرکے اوپر سے
یہ ٹپی چار گھڑی تک باندھے رکھین اگر ضرورت ہو تو دوسرے روز بھی یہی عمل کرین اور
کپڑے کو ہر وقت السی کے تیل مین تر رکھین فائدہ کپڑا آنبہ ہلدی مین رنگ کر خشک کرین
بعد اسکے دھتورے کے عرق مین تین مرتبہ بعد اُسکے مدار کے دودھ مین تین مرتبہ تر کرکے سایہ
مین خشک کرین پھر بھینس کے گھی مین نرم آگ پر بریان کرکے وقت حاجت کے ٹپی پر
شہد لگا کر پھر اہینگ ایک رتی کے برابر پیسکر اُسپر چھڑک کر تین روز باندھین دیگر مقوی باہ
مدار کا دودھ آدھ پاؤ شہد خالص اڑھائی پاؤ کڑاہی مین ڈال کر لوہے کے دستے سے
اسقدر رلت کرین کہ قوام بندھ جاے اور کڑاہی لس کی وجہ سے دستے کے ساتھ زمین
سے آٹھ آنے لگے پھر چار ماشہ افیون ڈال کر حل کرین کہ خوب ملجاے پس دوا کو چینی کے
برتن مین رکھین اور حاجت کے وقت آلت کو سر چھوڑکر اُس روغن سے چرب کرین
اور اُسپر پان لپیٹ کر گزی کی پٹی سے ملفوف کرکے ایک پہر بیٹھے رہین بعد اُسکے پٹی دور کرکے
گاے کا گھی اکیس مرتبہ دھو کر آلت پر ملین اور تین روز تک اسی طرح عمل کرین طلا ضعف باہ
کو نافع اور جلق لگانے والے کو مفید ہی مدار کا دودھ برابر اُسکے گاے کا گھی ملا کر بارہ پہر
کھرل کرکے ایک رتی قضیب پر لگائین اور بعضے اسمین شہد بھی ڈالتے ہین اور بعضون نے
لکھا ہی کہ دو دام مدار کے دودھ مین ایکدام گھی ملا کر جلائین اور لکڑی سے خوب حل کرین جب
دودھ جلکر روغن باقی رہے چھان کر شراب دو آتشہ ملا کر کھرل کرکے رکھین اور سر آلت کو
چھوڑ کر طلا کرکے اوپر سے لسوڑے کے پتے باندھین اور ایک پہر کے بعد کھول ڈالین طلا
کہ جلق لگانیوالے اور نامرد کو فائدہ کرے مرغ سیاہ جوان جسنے جفتی نہ کی ہو ذبح کرکے اُسکا خون لیکر
مساوی ہی اُسکے گدھے جوان کا خون ملا کر قضیب پر ملین اور ہوا دین تا کہ خشک ہو اسی طرح سے تین مرتبہ

برابر لیپ کرین اول مرتبہ سوزش پیدا ہوگی دوسری مرتبہ سوزش کم ہوگی تیسری مرتبہ بالکل
سوزش جاتی رہیگی اور شہوت غالبہ کریگی اُس روز جماع نکرنا چاہیے بعد اُسکے جماع کرین طلا باہ
کو قوت دیتا ہی مولی کے بیج بنولہ ہر ایک دو حصہ عاقرقرحا قسط تلخ ہر واحد ایک حصہ باریک پیسکر
لگائین طلا کہ اُسکو شاہ لیپ کہتے ہین لونڈے باز اور حلق لگانیوالے کے حق مین آب حیات کا
حکم رکھتا ہی اور قضیب کی کجی دور کرتا ہی اور باہ کو قوت دیتا ہی ایک مار دبنگین جو درخت مین
پک کر زرد ہو گیا ہو لیکر سات عدد پیپل چبھو کر لٹکائین جب بینگن خشک ہو جاسے
آدھ سیر میٹھے تیل مین اُسے جوش دین جب تیل جوش مین آئے سات تولہ کیچوا خشک تیل مین
ملائین جب کیچوے جلجائین لہسن چھیل کر اُسمین ڈالین پھر کھرل کر کے ایک شیشے مین رکھین
اور پندرہ روز تک ہر روز ایک ماشہ ذکر پر ملکر برگد یا لہسوڑہ کے پتے اُسپر باندھین بفضل الٰہی
صحت ہوگی دیگر مقوی باہ گھونگچی سفید عاقرقرحا بیر بہوٹی سوا تین تین ماشہ سنکھیا ایک ماشہ
شراب دوآتشہ مین تین روز تک کھرل کر کے رات کو قضیب پر لگا کر اسپر پان کچے دھاگے
سے باندھکر سو رہین اسی طرح سے ایک ہفتہ تک باندھین اس عرصہ مین جماع نکرین
دیگر مقوی باہ آدمی کے کان کا میل سور کی چربی باہم ملا کر تین روز کھرل کر کے سات روز
لیپ کرین دیگر مقوی باہ پوست بیج کنیر سفید مساوی گدہے کے پیشاب مین پیسکر آلت پر طلا کرین اور
بعضے اُسمین تھوڑا شنگرف بھی ڈالتے ہین اُسکے اوپر ارنڈ کے پتے باندھین کہ خشک ہو جائے
طلا مقوی باہ زہر تلیہ آنبہ ہلدی میدہ لکڑی ہر ایک آدھا دام علٰحدہ علٰحدہ کوٹ چھان کر
تین پڑیان بنا کر ایک پڑیا تازہ پانی سے خوب لت کر کے حشفہ اور سیون چھوڑ کر آلت پر
لگائین اوپر سے پان لپیٹکر تمام روز بندھا رکھین دوسرے اور تیسرے روز بھی اسیطرح کرین
چوتھے روز بھی دھو کر آلت پر ملین دیگر ایک بڑی جونک کہ تالاب مین ہوتی ہی گائے کا
گھی ایک پاؤ اول گھی کو لوہے کے برتن مین گرم کر کے زندہ جونک اُسمین ڈالدین جب جونک کا
پیٹ پھٹ جاے اور اُسکے پھٹنے کی آواز کان مین آئے اُتار کر سنبھل کا گوند ایک ٹانک میدہ کے مثل باریک

پیسکر اسمین ملائین اور نیب کی لکڑی سے چار پہر گڑ کر قضیب پر لگائین اور اگر بڑی جونک
نہ ملے سات عدد چھوٹی جونکین روغن مین جلائین دیگر مقوی باہ کنیر کی جڑ پوست بیخ دھتورہ
پوست بیخ بنگ بیخ مدار برابر لیکر سایہ مین خشک کرکے کوٹ کر برگ دھتورہ کے عرق مین
بیر کے برابر گولیان بنائین اور وقت حاجت کے ایک گولی اپنے پیشاب مین پیسکر آلت پر
لگاکر خشک کرکے جماع کرین دیگر سرسون سفید قسط تلخ بڑی کٹائی کا پھل اسگند کی جڑ
مساوی لین اور کوٹ چھان کر پانی مین ملاکر قضیب پر طلا کرین جب خشک ہونے لگے
چھڑا ڈالین تین چار روز اسی طرح کرین آلت جسیم ہوجاے اگر سرسون سفید نہ ملے زرد کافی ہے
دیگر کیچوا ایک تولہ گاے کا گھی دو تولہ ملاکر دو پہر تک کھرل کرکے تھوڑا لیکر طلا کرین
اسکے اوپر برگ کنیر یا برگ ارنڈ باندھین دیگر اسپند ریندی کا مغز سرسون زرد ہر ایک تین دام
کوٹ چھانکر چنبیلی کے تیل مین کھرل کرکے دونون وقت اس طرح سے ذکر پر ملین کہ صبح کو آفتاب
مین اور شام کو بند مکان مین کہ وہان ہوا نہ آئے بیٹھکر لگائین اور اگر جاڑون کا موسم
ہووے انگیٹھی جلاکر آگے رکھ لین اور بہر بار انگیٹھی سے ہاتھ سینک کر ناف کے نیچے سے
ران تک تدہین کرین تدہین کی اقل مدت پانچ گھڑی ہے یہ ترکیب صاحب زاد الغریب کے
مجربات سے ہے ضماد کہ بہت لذت دیتا ہے بیر بہوٹی تازہ اسکے برابر بھڑ کا چھتہ لیکر روغن کنجد
مین حل کرکے ضماد کرین طلا بارہ تین دام گاے کا پتہ بارہ عدد آدھ سیر بھنگرے کے
عرق مین لوہے کی کڑاہی مین لوہے کے دستے سے ایک پیسہ اسپہ لگاکر چھ روز تک
حل کرین جب گاڑھا ہو جاے جنگلی بیر کے برابر گولیان بنائین وقت حاجت کے تھوک
مین گھولکر لگائین ضماد امساک کرتا ہے خشکی مین رہنے والے مینڈک کو سایہ مین خشک کرکے
سر اور پیر اسکے کاٹ کر باریک پیسین پھر ایک جائپھل اور دو ماشہ زعفران ملاکر گولیان
بنائین وقت حاجت ذکر پر حشفہ چھوڑ کر ضماد کرین دیگر سستی ذکر کو دفع کرتا ہے اسگند
گجپیپل قسط تلخ باریک پیسکر گاے کے مسکہ مین ملاکر پندرہ روز ہر روز دو بار ملین اور گرم

پانی سے دھوئین اور دوسرے نسخے مین بجاے گجبیل کے دارفلفل لکھا ہی اور ایک کتاب مین
لکھا ہی کہ ایک بڑا مینڈک کہ جو کوئین مین رہتا ہو لیکر اُسکی مقعد سی دین اور دو تین درم سیماب
اُسکے منھ مین ڈالکر رکھین جب خشک ہو جاے مینڈک کا پیٹ پھاڑکر پارہ کو کہ گولی بندھجائیگی
نکال لین اور جماع کے وقت مُنھ مین رکھین انزال نہین ہوگا دیگر گاے کا پتہ شہد مین ملاکر
ذکر پر ملین اور گرم پانی سے دھووین پندرہ روز تک اسی طرح استعمال کرین دیگر کہ لذت
دیتا ہی جنگلی کبوتر کی بیٹ اور اُسکی چربی اور لاہوری نمک اور شہد چارون اجزا برابر لیکر
پیسکر ذکر پر ملین اور مجامعت کرین لذت زیادہ ہو ضماد بہت لذت دیتا ہی مارو بنگین مٹی مین
لپیٹکر بھوبھل مین رکھین پھر مٹی دور کر کے بینگن کا پانی نچوڑکر چھان کر چند عدد پیل تین
روز تک اس پانی مین بھگوئین چوتھے روز نکال کر خشک کر کے باریک پیسکر شہد مین
ملاکر ضماد کرین طلا مقوی باہ پوست بیخ کنیر باریک پیسکر بھٹ کٹائی کے شیرہ مین
کھرل کر کے چند روز طلا کرین ضماد کجی ذکر کے واسطے جو جلق لگانے سے ہو وے
نافع ہی ذکر کو پہلے روغن کنجد نیمگرم سے ملین بعد اسکے قدرے ہالون پیسکر نیمگرم ضماد کرین
پھر اوپر پان یا ارنڈ کا پتا لپیٹکر گرداگرد اُسکے کھپاچین رکھکر پٹی سے مضبوط باندھین
اور ایک پہر کے بعد نیمگرم پانی سے دھوئین سات روز کے استعمال سے کجی دور ہوجائیگی
دیگر تضیب کے موٹے ہونے کیواسطے ہر رات کو تازہ دودھ سے ذکر کو ملکر کیچوے خشک پیسکر
اُسپر طلا کرین دیگر کاپھل بھینس کے دودھ مین پیسکر لیپ کر کے تمام رات باندھے رکھین صبح
پانی سے دھوئین چند روز اسی طرح عمل کرین دیگر ریٹھا کا پوست عاقرقرحا برابر تیز شراب
مین کھرل کر کے سواے سر ذکر کے طلا کرین اور اوپر اُسکے پان لپیٹین اسیطرح چند روز استعما
کرنے سے فائدہ معلوم ہوگا دیگر مقوی باہ زیرہ کنول گٹہ شہد خالص باہم خوب پیسکر ملاکر سوا
حشفہ کے تضیب پر طلا کرین اوپر سے کپڑا لپیٹین اور بعد دو پہر کے دور کر کے گرم پانی سے
دھوئین مکرر اسی طور سے کرین دیگر ذکر کو بڑا کرتا ہی دو درم اندرجو بھینس کے تازہ دودھ

ترکرکے چار پہر اُسکو پیسکر گرم کرکے باندھین اوپر سے کپڑا لپیٹ کر سو رہین صبح گرم پانی سے
دھوئین چند روز متواتر یہی عمل کرین دیگر قضیب کو سخت کرے تخم اُٹنگن کوٹ چھانکر قضیب
پر ہر روز دوبار ضماد کرین چند مرتبہ یہی استعمال کرین طلا امساک اور سطبری ذکر کیواسطے
مفید ہی اسگند کی جڑ جو کوب کرکے سیاہ دھتورہ کے شیرہ مین تین مرتبہ ترکرکے خشک کرین بعد اسکے
پیسکر رکھین حاجت کے وقت تھوک مین حل کرکے قضیب پر طلا کرین اور ایک پہر کے بعد جماع
کرین بعد جماع کے گاے کا گھی ذکر پر ملین دیگر چنبیلی کے تیل مین رائی پیسکر قضیب پر لگائین دیگر
عاقرقرحا دو حصہ کاندہ جنگلی پیاز کا عرق دس حصہ پیسکر قضیب پر لگائین دیگر گانجہ رینڈی
کے تیل مین کھرل کرین پھر لتہ پر لپیٹکر کے باندھین تھوڑا اخراش کرتا ہی لیکن مقوی باہ ہی اور مجلوق کو
نفع دیتا ہی دیگر پھل کے بیج دو حصہ چھال اُسکی ایک حصہ باریک کوٹ چھان کرکے تیل مین چار
پہر کھرل کرکے لگائین دیگر لونگ مغز سمندر پھل ایک ایک عدد شہد مین پیسکر لگائین رینڈی
کا تیل مجلوق کے واسطے میٹھا تیل رینڈی کا مغز ہر واحد پاؤ سیر دونون کو جوش دیکر چھانکر
کرکے شیشے مین رکھین اور روز طلا کرین مجلوق کو بہت مفید ہی دیگر جنگلی کبوتر کی بیٹ کی سفیدی
چنبیلی کے تیل مین پیسکر ضماد کرین دیگر استادگی و سختی قضیب کے لیے مفید ہی اپنند
چنبیلی کے تیل مین پیسکر لگائین دیگر چمگادڑ کا خون قضیب پر ملین قوت باہ زیادہ ہو گی
دیگر سوسمار یعنی گوہ کا گوہ لگانا باہ کو قوت دیتا ہی دیگر سانپ کی چربی اور مچھلی اور جنگلی سور
کی چربی بکری کے پیشاب مین تین روز کھرل کرکے لیپ کرین دیگر رہو مچھلی کی چربی
طلا کرنا نافع ہی دیگر چوہے کی مینگنیان شہد مین ملاکر قضیب پر لگانا باہ کو قوت دیتا ہی دیگر
چھوٹی کٹائی کا پھل بیج دور کرکے پیسکر قضیب پر طلا کرین اور اسپر ارنڈ کے پتے باندھین
دیگر پارہ ایکدام شہد دو دام دونون کو لوہے کے برتن مین لوہے کے دستہ سے حل کرین
جب ایک ذات ہو جائے کپڑے پر لیپٹکر کے قضیب کے اوپر لپیٹین جب استادگی ہو وے
دوا کو دور کرکے جماع کرین اور ایک عدد رہو مچھلی کا مغز اُسمین ڈالین بہتر ہی اور بعد طلا کرنے کے

بنگلہ پان گرم کرکے کچے تاگے سے اُسپر لپیٹین اُسکا سات روز استعمال کرنا چاہیے دیگر اسارون
بکری کے تازہ دودھ مین پیسکر ہمیشہ قضیب پر لگانا باہ کو قوت دیتا ہے دیگر ذکر کی سختی کے واسطے
مولی کے بیج دس درم میٹھے تیل مین جوش دیکر دونون وقت قضیب پر ملین سُستی دور کرتا ہے
دیگر مردار سنگ مرغی کے سیتے مین پیسکر قضیب پر لگاکر عورت سے نزدیکی کرین لاکن منزل
نہون عورت بستہ ہوجائیگی دیگر ہینگ گاے کے پتہ مین حل کرکے گولی بناکر آتشی شیشے
مین روغن نکالین اور وہ روغن طلا کرین دیگر لذت کے واسطے عورت کے سر کے بال جلاکر راکھ
کرکے چنبیلی کے تیل مین ملاکر قضیب پر لگائین اور جماع کرین اور اگر کبوتر کی بیٹھ کی سفیدی
بھی ملائین بہت فائدہ کریگا دیگر امساک منی کے واسطے مفید ہے تھوہڑ کا دودھ گاے کا دودھ
دونون برابر لیکر تمام دن دھوپ مین رکھین رات کو تلوے مین ملین جب خشک ہوجائے
بعد دو گھڑی کے جماع کرین دیگر سیاہ دھتورہ کی پتیون کا عرق نکالکر دونون ٹخنون پر لگائین
جب خشک ہوجائے جماع کرین دیگر مسک کافور کتائی کے زیرہ کے ساتھ شہد مین پیسکر
چھوٹے زیرے کے برابر شیاف بناکر ذکر کے سوراخ مین رکھین بعد ایک ساعت کے
جماع کرین امساک منی کرتا ہے اور بند کشاد کو مفید ہے دیگر ہینگ شہد خالص مین پیسکر مثل
زیرے کے بتیان بناکر ایک بتی سوراخ ذکر مین رکھین بعد ایک گھنٹہ کے جماع کرین دیگر
مین نے ایک کتاب مین دیکھا ہے کہ کونچ کی جڑ انگلی کے سر پور کے برابر جماع کرتے وقت منھ
مین رکھین جب تک منھ مین رہیگی انزال نہوگا دیگر احتلام کو نافع ہے اونٹ کے بال کی رسی بناکر
ران مین باندھین دیگر لکھا ہے کہ پھٹکری کمر مین باندھنا نافع احتلام ہے دیگر لکھا ہے کہ اتوار کو گھوڑے
اور خچر کی دم کا ایک ایک بال لیکر زر کوڑی مین سوراخ کرکے اُن دونون بالون مین پروین
اور سیدھے بازو پر باندھکر جماع کرین انزال نہوگا دیگر لکھا ہے کہ نر چھچھوندر کا خصیہ چمڑے
مین رکھکر تعویذ بناکر کمر مین باندھین جب تک کمر پر رہیگا انزال نہوگا جب اُسکو پیٹ
کی طرف لائینگے انزال ہوجائیگا دیگر کچلہ کو شراب دو آتشہ مین بھیین اور ناخن

پر گاڑھا ضماد کرکے بعد خشک ہونے کے جماع کریں امساک کرتا ہی دیگر کرنجوہ کی پتیون کا
شیرہ نکالکر ہتیلیون اور تلوون مین ملکر بعد چار گھڑی کے جماع کرین ایک کتاب مین لکھا ہی
کہ امساک کرتا ہی جنتر کہ بالخاصیت انزال کو روکتا ہی کتا جسوقت مادہ سے جفتی کرے اور کو کر کھنٹھو
ہوجاوے سر کتے کی دم کاٹ کر چالیس دن زمین مین دفن کرین جب دم گلکر ہڈیان باقی رہین اُسکو
تاگے مین پروکر اپنے پانوُن مین باندھکر جماع کرین **فائدہ** جماع کرنے مین چاہیے کہ لذت
کی طرف مشغول و مصروف نہون بلکہ اور باتون کا خیال دلمین لائین جب جانے کہ انزال ہوا چاہتا ہی
ٹھہر جائے بعد ایک لمحہ کے پھر شروع کرے اسیطرح سے انزال کے وقت رعایت کرتا رہے
اور بہتر یہ ہی کہ ایک عدد معین سے مثل پانچ یا سات کے شروع کرکے ہر مرتبہ ایک عدد طاق
بڑھاتا جائے **دوسری بات** یہ کہ جب جانے کہ منی نکلتی ہی چھنگلیا اور بیچ کی اُنگلی سے وہ رگ
کہ خصیہ کے نیچے اور درمیان مقعد کے ہی زور سے پکڑے منی پھر جائیگی اسی طور سے ہر دفعہ کرے
اور بہتر وہ ہی کہ جب جماع کرنے کو بیٹھے ایڑی سے یہ رگ دبائے رکھے **حب ممسک** شنگرف موچرس
افیون ہر ایک چہار ماشہ سہاگہ ایک ماشہ پیکر سیاہ مرچ کے برابر گولیان بنائے ایک گولی قبل
جماع کے کھائے **جنتر** لکھا ہی کہ اونٹ کی ہڈی مین سوراخ کرکے جسکے سرھانے رکھدین منزل نہو
**فصل** امراض خصیہ کا علاج **فتق** یعنی بڑھ جانا خصیون کا فارسی مین اُسکو بارخایہ کہتے ہین
**فائدہ** اگر داہنے خصیہ مین ورم ہو بائین ہاتھ کی رگ اسیلم کو داغ دین اور اگر بائین خصیہ مین ورم
ہو داہنے ہاتھ کی رگ اسیلم کو داغ دین دو دو ورم خصیہ دفع ہوگا اسیلم ایک رگ ہی چھنگلیا اور
اُسکے پاس کی اُنگلی کے بیچ مین اُسکو ریشمی کپڑا جلاکر داغ دین اور طریقہ داغ کو اکثر اوباش
جانتے ہین کہ اپنے ہاتھ پانوُن داغا کرتے ہین **دوا** مستعمل اہل ہند خصیہ کے بڑھجانے کو نافع
ہی ڈھاک کی جڑ کی چھال سایہ مین خشک کرکے باریک پیس چھانکر سات ماشہ تازہ پانی سے
پھانکین درد ناف کو بھی مفید ہی **سفوف** درازی خصیہ کے واسطے کندر باڑنگ پرانی اینٹ
برابر کوٹ چھانکر دو دام گھی کے ساتھ کھائین اگر اول روز قے ہو جائے خصیہ اپنے حال پر آجائیگا

جوشاندہ نافع فتق پانچ درم حب الآس تیس درم پانی مین جوش دین جب چہارم رہجاوے صاف کرکے
دس درم گھی ملاکر نیمگرم گھڑے ہوکر پیئین دوا فتق کو نافع ہو سہاگہ بریان چھ ماشہ پیسکر
پرانے گُڑ مین ملاکر تین گولیان بنائین ایک گولی ہر صبح کھائین اُسکے اوپر تھوڑا گھی پیئین
غذا مالیدہ بے نمک ضماد نافع ورم خصیہ اونٹ کی مینگنی اور تھوڑی ہلدی جوش دین جب
گاڑھی ہوجائے پیسکر خصیہ پر نیمگرم لگائین دیگر ورم خصیۂ سرد کو نافع خرمے کی گٹھلی کا آٹا
تخم خطمی سرکہ مین ملاکر ضماد کرین دیگر ورم خصیہ اور اُسکی خارش کو مفید ہو آدھ پاؤ بھنگ
آدھ پاؤ پانی مین جوش دین جب نصف رہے اُس پانی سے خصیہ کو دھوئین اور اُسکا
ثقل ضماد کرین دیگر بکری کی مینگنی جلاکر اجوائن خراسانی اسکے برابر لیکر پانی مین پیسکر نیمگرم
لگائین ضماد تخم مین پھل برگ تازہ بو کے رس مین پیسکر لیپ کرین دیگر بیخ ارنڈ سرکہ مین
پیسکر نیمگرم لگائین دیگر تخم کرنیل کوٹ چھان کر نیمگرم ضماد کرین دیگر ورم اور درد خصیہ کو مفید
ہو بھنگرہ چوہے کی مینگنی پھٹکری ہر ایک برابر تخم ریواسن دونا برگ ارنڈ کے عرق مین پیسکر ضماد
کرین دیگر لڑکون کے فتق کے لیے نافع ہو ارہر کے پانی مین پیسکر نیمگرم لگائین دوا نافع ورم
گرم خصیہ بھنگ کو پانی مین بھگوکر خصیون کو جب تک ممکن ہو اُسمین رکھین دو بار اسی طرح
کرین اور اسکا ثقل خصیہ پر باندھین ضماد نافع ورم گرم خصیہ مسور مقشر پوست انار مساوی
پانی مین پکائین جب گل جائے پیسکر ضماد کرین طلا ورم خصیہ کو نفع دیتا ہو ریٹھی کا گودا پیسکر
گرم کرکے روزہ دو تین مرتبہ لگائین کلانی خصیہ کی دور ہوجائیگی ضماد بازو اسگندھ پانی مین پیسکر
نیمگرم ضماد کرین دوا ازمجور پیسکر نیمگرم لیپ کرکے اُسکے اوپر برگ پان باندھین دوا ورم خصیہ کو
مفید ہو درخت مردہ کے برگ و شاخ کوٹ کر روٹی بنا کر خصیہ پر باندھین ورم دفع ہوجائیگا اور درد
کو بھی مفید ہو فائدہ خصیہ کے ورم گرم کا علاج فصد صافن ہو اور اجوائن خراسانی اور جو کا
آٹا اور کدو کی لکڑی اور دھنیے کی پتیون کا عرق اور کانی اور صندل سرخ کا ضماد کرنا
اور اگر ورم سرد ہو تو بھی تخم السی شہد کا ضماد کرین نطول ورم اور درد انثیین کو نافع ہو گل ٹیسو

جوش دیکر اُسکے پانی سے نطول کرین اور اُسکا ثفل نیمگرم باندھین طلا خصیہ کی چوٹ کو نافع
ہے تھوڑی ہلدی پیسکر زردی بیضۂ مرغ مین ملاکر نیمگرم لگائین طلا انثیین کی سختی کو نافع ہو
زیرۂ سفید اور سیاہ مرچ پانی مین پیسکر پکائین اور طلا کرین دیگر خصیہ کی سختی کو نافع ہے پتہ بڑ شہد
مین ملاکر لگائین ضماد خصیہ کی خارش کو مفید ہے درخت سرس کی چھال پیسکر ضماد کرین دیگر
نافع ورم خصیہ ریحان پانی مین پیسکر ضماد کرین دیگر خصیہ اور ذکر کے زخم کو مفید ہے جلایا ہوا گنگھیہ
انگور کی لکڑی کی راکھو زخم کو تھوک سے تر کرکے اُسپر چھڑکین غسول وہ دواے رقیق ہے کہ جس سے
زخم وغیرہ دھوئین غسول نافع قروح خصیہ پوست کیکر نیکوفتہ پانی مین جوش دیکر زخم کو اُس سے
دھویا کرین دوا نافع قروح ذکر کیلے روغن کنجد مین ملاکر لگائین ذرور چاکسو باریک پیسکر
زخمون پر چھڑکین ضماد بلندی ناف کے دفع کے لیے یعنی اگر ناف اونچی ہو جائے اس دوا
سے حالت اصلی پر آجائے اور وہ بلندی عارضی جاتی رہے اجوائن کوٹ چھانکر بقیۂ مرغ
کی سفیدی مین ملاکر ضماد کرین اور اوپر اُسکے سیسے کا ٹکڑا باندھین **فصل** اُن امراض و اعراض
کے علاج مین جو خاص عورتون کو ہوتے ہین عقر یعنی عورت کا حاملہ نہونا جس عورت کو یہ مرض
ہو اُسکو عربی مین عقیمہ اور اُردو مین بانجھ کہتے ہین اور عقر کبھی اُن اسباب کے حادث ہونے
سے ہوتا ہے کہ مانع حمل ہین اس قسم کو عقر مجازی کہتے ہین یہ علاج پذیر ہے اور کبھی عقر بدون اسباب
ہوتا ہے مثل بعض درختون کے کہ وے نہین پھلتے ہین یہ عقر حقیقی ہے اسکی دوا نہین اور اسباب عقر
کبھی مردون مین ہوتے ہین اور کبھی عورتون مین اسکا طریقہ امتحان کا یون لکھا ہے کہ سات دانہ
گیہون یا باقلا یا جو کے علحدہ علحدہ مٹی کے نئے برتن مین رکھین ایک ظرف مین مرد دوسرے
مین عورت سات روز تک پیشاب کرے جسکے پیشاب سے دانہ نہ کور اُگین اُسکی طرف عقر کا
سبب نہین ہے اور جسکے پیشاب سے دانہ نہ اُگین اُسمین سبب عقر کا موجود ہے یا عورت و مرد
علحدہ علحدہ پیالہ مین پانی بھر کر اپنی اپنی منی اُسمین ڈالین جسکی منی پانی مین تہ نشین ہو جائے اُسکی طرف
عقر نہین ہے یا مرد و عورت جدا جدا کدو کی جڑ مین پیشاب کرین پس جسکے پیشاب سے درخت خشک ہو جائے

عقر اُسی کی طرف ہوگا اب چند ادویہ سہل مفید عقر کی لکھی جاتی ہین **سفوف حاملہ ہونے کیواسطے** نافع ہی ہاتھی دانت کا برادہ کوٹ چھانکر مصری برابر ملاکر رکھین جس روز عورت حیض سے فارغ ہو نوماشہ سات روز تک کھائے بعد ساتوین روز کے مرد سے نزدیکی کرے تین دن مین حاملہ ہوجائے دیگر حمل کیواسطے کاچھل کوٹ چھانکر برابر شکر ملاکر حیض کے بعد عورت تین روز تک ایک کفدست کھائے غذا شیر برنج بعد اسکے جماع کرائے دیگر اسگند کوٹ چھانکر شروع حیض سے پیشتر ایکدرم سے دو درم تک کھائے غذا شیر برنج اور بعد پاکی کے جماع کرائے **حب نافع حمل** کے واسطے مرمکی نوشادر برابر پیسکر بقدر چار چار تولون کے گولیان بنائین عورت ایام حیض مین ایک گولی روز کھائے بعد پاکی کے نزدیکی کرے **دوا** کہ حمل پر معین ہی ہاتھی کا پیشاب قبل جماع یا وقت جماع عورت کو پلائین عقر کو نافع ہی دیگر بیخ بیابانسہ نیم درم پانی مین پیسکر تھوڑے گاے کے دودھ کے ساتھ مرد کھائے اور عورت کو تین روز تک کھلائے اسکے بعد نزدیکی کرے دیگر عقر کو نافع ہی گل دھتورہ سیاہ پیسکر شہد اور روغن زرد مین ملاکر کھلائین دیگر ایک عدد سمندر پھل تھوڑے وہی کے ساتھ نگل لین بالخاصیت فائدہ رکھتا ہی **حمول** کہ حمل پر اعانت کرے مغز کرنجوہ عورت کے دودھ مین پیسکر حمول کرین **دوا** اجوائن ایک کفدست چند روز کھائین **شیاف** تھوڑی سرسون پیسکر تین روز بعد حیض کے شیاف کرے حاملہ ہوجائے **فرزجہ** حمل پر اعانت کرتا ہی باز کی بیٹ کپڑے مین لگاکر فتیلہ کرکے جب عورت حیض سے فارغ ہو فرزجہ کرے اور لکھا ہی کہ اگر تھوڑا شہد ملاکر عورت کو کھلائین بالخاصیت فائدہ دیتا ہی **فرزجہ** کبوتر کی بیٹ حیض کے بعد فرزجہ کرین **فصل حاملہ کی تدبیر کا بیان** حاملہ عورت کو فصد اور مسہل سے خصوص چوتھے مہینے کے قبل اور ساتوین مہینے کے بعد احتراز چاہیے اور چھینکنے اور مدرات حیض اور ڈر کی باتون اور آواز ہولناک سے ہر وقت پرہیز کرنا واجب ہی اور دو مہینہ کے بعد ترک جماع کرنا چاہیے اور لازم ہی کہ کھانا بہت نہ کھائے اور بدہضمی سے ڈرا کرے اور حاملہ خوش وخرم او صحیح الاشتہا ہو اور اسکو کوئی بیماری مثل دوران سر درد سر اور متلی کے نہو اور اُسکی داہنی جانب مین بوجھ معلوم ہو اور داہنی چھاتی بڑی ہو اور چھاتیون پر سرخی ظاہر ہو غالباً لڑکا جنے کی وجہ

عورت کو دختر کا حمل ہوگا اُسمین اُسکے بالعکس نشانیان پائی جائینگی اور اُسکا سر بھاری اور چہرہ زرد اور بیرونق ہوگا اور بھوک کم اور کاہلی زیادہ ہوگی ور پستان اور دودھ رقیق ہوگا اور نیند بہت آئیگی اور چلنے مین پہلے داہنا پیر اُٹھائیگی اور کھڑے ہونے کے وقت داہنا ہاتھ ٹیک کر اُٹھیگی اور اطبا نے یہ بھی لکھا ہے کہ حاملہ ہتھیلی پر جون رکھکر اُسپر اپنا دودھ دوہے اگر جون اُسمین حرکت کرے پیٹ مین لڑکا ہونے کی علامت ہے اور اگر حرکت نہ کرے اور مرجائے دختر کی علامت ہے اور یہ بھی لکھا ہے کہ برگ چقندر خشک کرکے حاملہ کی ناک مین پھونکین اگر چھینک آئے لڑکی ور اگر نہ آئے لڑکا جنے گی **اعمال حافظ جنین** یعنی وہ دوائیان کہ حمل کو گرنے ندین بعضی عورتون کو عادت ہے کہ اُنکا حمل ابتدا مین گر پڑتا ہے سرخ کپڑے مین سرخ تاگے سے کہ کسم مین رنگا ہو ایک کرنجوہ باندھکر نو مہینے تک کمر پر باندھ رکھین اور کہربائے شمعی اور درونج عقربی کمر پر باندھنا مفید ہے دیگر وہ سوت کہ کنواری لڑکی نے کاتا ہو عورت کے سر یعنی تالوے سے پانون کے ناخن تک ناپ کر اُسکو اکیس تار کا بنائین اور سیاہ دھتورا کی جڑ لیکر اُسکو سات ٹکڑے کرکے اُس تاگے مین جدا جدا باندھکر عورت کی کمر مین باندھین دیگر زمرد کی انگوٹھی بائین ہاتھ مین پہننا حاملہ کے جریان حیض کو نافع ہے **طلا** حاملہ عورت کی فرج کی خارش اور سوزش کے واسطے تخم خطمی ملتانی مٹی مکو کی پتیون کے عرق مین پیسکر ملکر لگائین دیگر بھیم سینی کافور گلاب مین پیکر موضع مخصوص مین ملین **فائدہ** کہربا کمر پر باندھنا حمل کو اسقاط سے حفظ کرتا ہے اور معدہ پر لٹکانا تخمہ کو نافع ہے اور گردن پر یرقان کو فائدہ دیتا ہے اور سینہ پر رکھنا دل کو نفع کرتا ہے اور رافع طاعون ہے اور یہ سب تاثیرات بالخاصیت ہین دوا حاملہ عورت کی بھوک کے فساد کے دفع کرنے کو مفید ہے بڑی الائچی دس درم چھ مثقال قند کے ساتھ پیسکر تین ماشہ روز کھلائین **فصل عسر ولادت** یعنی لڑکا پیدا ہونے کی دشواری عورت حاملہ کے قریب جنتے وقت خوشبودار چیزین نہ جانے دین اور چار مثقال ملتاس کے چھلکے پانی مین جوش دیکر تھوڑی شکر ملاکر پلانا عسر ولادت کے واسطے تاثیر عجیب رکھتا ہے اور گھوڑے کے سُم کی دھونی

نافع ہی اور بعضے اطبانے لکھا ہی کہ تھوڑی گھوڑے کی لید کبوتر کی بیٹ کے ساتھ پانی مین گھولکر
عورت کو کھلانا تسہیل ولادت کا فائدہ دیتا ہی اور سانپ کی کینچلی کا بخور مردہ لڑکے کو فی الفور
نکالتا ہی اور گاجر کے بیجون کا بخور بھی تسہیل ولادت کرتا ہی اور گل بابونہ نو ماشہ تھوڑے پانی مین
جوش دیکر شہد بقدر ضرورت ملاکر پلائین نافع ہی دوا اگر حالت حمل مین خون حیض جاری ہوجائے
گولر کی جڑ نیمکوفتہ جوش دیکر پلائین سفوف کہ وضع حمل کیواسطے مفید ہی نیلوفر ملیٹھی رگڑی ہوئی
صندل گھسا ہوا مصری برابر سفوف بنائین اور ساٹھی کے چاول بھگوکر اُسکے پانی سے ایک
کفدست کھائین عمل کہ بالخاصیت تسہیل ولادت کو نافع ہو سنگ مقناطیس کو ہاتھ مین لینا
مجرب ہی دیگر تسہیل ولادت کے لیے کہ نخود چمڑے مین رکھکر دیدہ وہین بائین پنڈلی پر باندھین
تھوڑی ہینگ کھانا عسر ولادت کو دفع کرتا ہی اور درد زہ کے وقت آدمی کے سر کے بالونکی
دھونی لینا دشواری ولادت کو نافع ہی اور آدمی کے بال جلاکر اُسکی راکھ گلاب مین ملاکر
عورت کے سر پر ملنا بالخاصیت نافع عسر ولادت ہی اور اگر سرخ کپڑے مین نمک باندھکر عورت
کی بائین طرف لٹکائین بالخاصیت دافع عسر ولادت ہی اور سانپ کی کینچلی عورت کے چوتڑ پر
باندھنا اور اُسکی دھونی دینا تسہیل ولادت کو فائدہ دیتا ہی اور چقماق کا پتھر لتہ مین لپیٹکر
عورت کی ران پر باندھنا بالخاصیت دشواری ولادت کو مفید ہی اور اسیطرح سے بارہ سنگھے
کا سینگ باندھنا نافع تسہیل ولادت ہی اور گدکا پر عورت کے پانؤن کے نیچے رکھنا عسر ولادت
کو مفید ہی اور اگر سر پھوکہ کی جڑ عورت کی کمر مین باندھے لڑکے کو جلد نکالدے اور زندہ سانپ
کے دانت عورت کے گلے مین لٹکانا تسہیل ولادت کو اثر رکھتا ہی فرزجہ کہ تسہیل ولادت کرتی ہی
اندراین کی جڑ پیسکر گائے کے گھی مین ملاکر فرزجہ کرین دوا اُس درد کو تسکین دیتی ہی جو بعد
ولادت رحم مین ہوتا ہی دوا ام پوست خربزہ خشک کر کے سونف کے عرق مین پیسکر پیئین دیگر
بُدانا کھوپرہ کھانا مفید ہی دیگر صعتر کو جوش کر کے پیئین دیگر معجون برشعثا ایک حبہ میٹھے پانی مین پینا
فائدہ رکھتا ہی دیگر شربت اصول فائدہ دیتا ہی دیگر جوشاندہ پیچ کا نافع ہی دیگر پوست تر

خشخاش پلانا فائدہ رکھتا ہی **فصل** اُن ادویہ کا بیان کہ عورت کو بانجھ کرین ہاتھی کا لینڈ
نچوڑ کر ایکتولہ شہد مین ملا کر تین روز تک حیض سے پاک ہونے کے بعد پئین اور ہاتھی کے
لینڈ سے حمول کرنا بھی عورت کو بانجھ کرتا ہی دوا کہ عورت کو بانجھ کرے نوشادر پھٹکری پانی مین
پیسکر حیض کے بعد موضع مخصوص مین رکھوائین دیگر اگر ہر روز صبح کو ایک لونگ نگلے حمل نرہے
دیگر اسبند ناگوری جلا کر حیض کے بعد کھائین دیگر اگر ہر ذکر کو میٹھے تیل اور نمک سے چرب کرکے
جماع کرین نطفہ کو رحم قبول نکریگا دیگر شیاف کہ عورت کو بانجھ کردے بانجی میٹھے تیل مین پیسکر
حیض کے بعد شیاف کرے دیگر ہلدی پیسکر حالت حیض مین کھائے اور جب حیض سے پاک ہو
تین روز تک کھائے حاملہ نہو دیگر عورت کو بانجھ کردے چنبیلی کی جڑ اور گل چینہ کا زیرہ برابر پیسکر
سایہ مین خشک کرکے شروع حیض مین تین روز تک کھائین اُسکے اوپر ایک گھونٹ پانی پئین
جوشاندہ کہ مانع حمل ہی درخت فراش کی چھال اور گڑ جوش دیکر پئین حمول سیاہ مرچ بعد جماع
کے اندام نہانی مین رکھنا حمل کو مانع ہی دوا ایک مثقال نیل اگر عورت کھائے حمل کو مانع ہوگا
دیگر کالی زیری تخم ہلیلہ کابلی ناگیسر تخم چقندر کلونجی کا پھل ہر ایک پانچ درم کوٹ چھان کر گولیان
بنائین حالت حیض مین عورت سات روز تک ایک ایک گولی کھانے دیگر لکھا ہی کہ چنبیلی کی ایک
کلی اگر عورت نگلے ایک سال تک حمل نرہے دیگر ایک رینڈی کی گودی نگل جائین ایکسال تک
حمل نرہے اور اگر دو نگلین دو سال تک نرہے دیگر نمک طعام پیس کر حمول کرنا مانع حمل ہی دیگر
چوہے کی مینگنی شہد مین ملا کر فرزجہ کرنا حمل کو مانع ہی دیگر تدبیر کہ حمل نہ رہنے دے عورت تا
اپنی ران جماع کے وقت بلند نکرے اور مرد انزال کے وقت ذکر اپنا باہر نکال لے اور
کوشش کرے کہ اپنے انزال کے ساتھ عورت کو انزال نہو اور عورت انزال کے بعد
جلد اُٹھ کھڑی ہو کر چھینکے دیگر بالخاصیت مانع حمل ہی لڑکے کا جو دانت پہلے گرے اور
زمین پر نہ گرنے پائے اُسکو لیکر اتوار کے روز چاندی مین منڈھکر عورت بازو پر باندھے
دیگر تخم حماض بائین بازو پر باندھنا مانع حمل ہی دیگر اگر مینڈک کی ہڈی عورت اپنے

پاس رکھے حاملہ نہو دیگر جو عورت سانپ کے دانت اپنے پاس رکھے حاملہ نہو دیگر سات دانے
کا پنج کے حیض سے پاکی کے بعد عورت نگل لے دیگر تھوہڑ کی لکڑی سایہ مین خشک کر کے
جلاکر ایک ماشہ اُسکی راکھ برابر شکر ملاکر اکیس روز تک ہر روز کھائین دیگر آدمی کے کان کا
میل ایک دانہ باقلا کے برابر سیاہ رنگ شیشے مین باندھکر عورت کی گردن مین لٹکائین جبتک
گلے مین رہے بالخاصیت مانع حمل ہو شیاف تخم سہجنہ باریک پیسکر روغن گاؤ اور شہد
مین ملاکر بعد حیض کے شیاف کرین فائدہ لکھا ہو کہ اگر عورت اپنے لڑکے کے پیشاب
پر پیشاب کرے ہرگز حاملہ نہو یہ بالخاصیت ہو دوا اگر عورت ہر مہینے مین تھوڑا پیشاب
خچر کا پیے ہرگز حمل نرہے دیگر حمل رہنے سے مانع اور درد رحم کو جو بعد جماع کے ہو دافع
ہو مازو باریک پیسکر روئی اُسمین آلودہ کر کے گولہ بناکر جماع سے پیشتر رحم کے مُنھ تک
پہونچائے فصل حمل گرانے کی دوائین دوا اندراین نچوڑکر اُسمین روئی ڈبوکر موضع
مخصوص مین رکھین شیاف کہ حمل کو گرائے کڑوی توری مع تخم پیسکر شیاف کرین شیاف
صابون مثل شیاف کے بناکر رحم کے مُنھ مین رکھین یا اُسکو کڑوے تیل مین پیسکر اُس سے
روئی ترکر کے رحم کے مُنھ مین رکھین دیگر مرکی قند سیاہ مین لپیٹ کر کھائین اور کنول پیسکر
شیاف کرین جوشاندہ کہ پیٹ سے لڑکا نکالنے کے واسطے بے نظیر ہو تخم تجھواڈیڑھ
تولہ آدھ سیر پانی مین جوش دین جب آدھا پانی باقی رہے چھانکر پین سفوف کہ حمل کو
گرائے اشنان بقدر ایک درم کے سفوف کر کے پھانکین شیاف کہ حمل کو گرائے اور حیض کو
جاری کرے ایلوا ابدال مر برابر لیکر شراب تیز مین کھرل کر کے شیاف کرین جوشاندہ کہ لڑکے
کا نال جھلی رحم سے نکالتا ہو درخت سہجنہ کی چھال گڑ کے ساتھ جوش دیکر پین بجورہ کہ حمل کو
گراتا ہو جنگلی کبوتر کی بیٹ اور گاجر کے بیج برابر لیکر بخور کرین شیاف دیگر کہ حمل کو گرائے
منمنہ کہ گیہون مین ہوتا ہو اور ایلوا برابر لیکر شیاف کرین طلا کہ حمل گرانے مین اعانت
کرتا ہو اونٹ کٹارہ کی جڑ پانی مین پیسکر عورت کے پیٹ پر ضماد کرین دیگر گل گڑھل

پانی مین پیسکر ناف پر اور اُسکے گرد لگائین بخور کہ حمل کو گراتا ہی گندھک مرکی ہینگ گوگل پیسکر
بخور کرین اگر اُسمین گاے کا پتہ بھی ملائین زیادہ قوی ہوجائے بخور کہ زندہ اور مردہ لڑکے کو پیٹ
سے نکالے اور حمل کو گرائے گھوڑے کی لید عورت اپنے آگے جلائے اور بخور لے دیگر پوست انار
کا بخور یہی عمل کرتا ہی دوا کہ لڑکا گرادے بسکھپرہ کی جڑ چھ اُنگل کاٹ کر اُسکا ایک طرف باریک
بنائین اور ایلوا گاے کے پتہ مین پیسکر اُسکو باریک طرف مین خوب لگا کر خشک کرکے رحم کے
مُنہ تک پہونچائین اور اُسکی دوسری طرف ایک تاگے سے مضبوط باندھین اسیطرح دو چار روز
رکھین تاکہ بچہ گر جائے دوا شورہ نیم دام نہار مُنہ کھائین حمل گر جائے شیاف ارنڈ کی نرم
ٹہنی رینڈی کے تیل مین ترکرکے شیاف کرین بخور گدھے کے سم اور اُسکے گوہ کا بخور لین دوا
کہ حمل کو گرادے میتھی ہلدی پھٹکری ایکدام توتیا بھڑ بھونجے کے چھپر کا دھوان ہر ایک آدھا
درم کوٹ چھان کر پانی مین ملاکر شیاف بناکر خشک کرین پہلے چکنا اور نرم کرنے والی چیزین مثل
گھی اور پودینہ کے فم رحم مین لگائین بعد اُسکے صبح وشام شیاف مذکور رکھین اور اسقاط حمل
کے بعد گھی مین ایک لتہ ترکرکے مقام مخصوص مین رکھنا چاہیے کہ ورد دفع ہوجائے اور بھی
بعد گر جانے حمل کے گوکھرو چھ ماشہ تخم خربزہ سونف ہر واحد ایکتولہ جوش دیکر چھانکر مصری ملاکر پین
اور غذا کچھ نہ کھائین اور پانی کے عوض کپاس کی تازہ کلیان اور بانس کی تازہ گرہین چار چار دام
پانی مین جوش دیکر پلایا کرین دیگر چوشاندہ تخم گاجر تخم سویا میتھی ہر ایک چھ درم دو سیر پانی
مین جوش دین جب ایک سیر باقی رہے ملکر چھانکر دو ہفتہ تک اسی طرح پین حمل گر جائے قرحہ
مجرب ایلوا پنج بسکھپرہ توتیا تخم کھرنی تخم مہوہ برابر کوٹ چھان کر فتیلہ کرکے رکھین شیاف
کہ اسقاط حمل کے واسطے مجرب ہی ارنڈ کی کلی ایک دام ایلوا چار ماشہ مغز تخم کھرنی
چار ماشہ باریک پیسکر شیاف بناکر صبح وشام رحم کے مُنہ مین رکھا کرین دیگر حمل گرانے
کیواسطے چوب وچا کہ ایک مشہور لکڑی ہی اُسے اکثر ادنٹون کی خارش مین لگاتے ہین ایک حصہ
اسمین سے لیکر پانی مین گھسین اور تین حصہ رسوت ملاکر خرمے کی گٹھلی کے برابر شیاف بنائین

اور خشک کرکے رحم کے منھ مین رکھین دو یا تین روز مین حمل گر جائیگا اور اگر فم رحم کے گرد اگرد
دانے پڑ جائین اُسمین گھی لگائین جوشاندہ پوست اخروٹ پوست بنولہ تخم مولی تخم گاجر تخم سوئے
گلو تخی مساوی جوکوب کرکے دو چند گڑ ملاکر موافق مزاج کے ایک پانی مین جوش دین جب سوم
حصہ باقی رہے پلائین **فصل دوسری** دویہ کہ مقام مخصوص کو تنگ کرین **حمول** مازو
خشک کرکے پیسکر حمول کرین **سفوف** قبل کی تنگی کے لیے ڈھاک کی کلیان سایہ مین خشک کرکے برابر شکر
ملاکر تین دام روز کھایا کرین چودہ روز مین تنگ ہو جائیگی **شیاف** مدار کی جڑ عورت
اپنے پیشاب مین پیسکر شیاف کرے چار گھڑی کے بعد مرد کے پاس جائے مرد اُسپر فریفتہ
ہو جائے **فرزجہ** کلینچوے خشک کرکے عورت اندام نہانی مین رکھے کوئی شخص اُسپر قادر نہو سکیگا
دیگر تنگی کے واسطے ببول کی چھال جھربیری کی چھال مولسری کی چھال کچنال کی چھال
پوست انار مساوی الوزن تھوڑے پانی مین جوش دیکر اُس پانی سے آبدست لین اور
جوش کرتے وقت ایک سفید کپڑا اُسمین ڈالدین جب رنگین ہو جائے تھوڑا کپڑا مقام مخصوص
مین رکھین **سفوف** ڈھاک کی کونپل سایہ مین خشک کرین اور کوٹ چھانکر اُسکے برابر مصری ملاکر
نیم دام سے دو دام تک کھائین سات روز مین تنگی کا اثر ظاہر ہوگا دوا تنگی کے لیے سیپ پیسکر
ہر روز دو بار موضع مخصوص مین ملین دیگر سرخ بیر بہوٹی گھی مین پیسکر ملین دیگر فرج کو تنگ کرے
گینڈے کا پوست جلاکر راکھ اُسکی ملین دیگر گل جاہی جوہی کوٹ چھان کر اندام نہانی مین
رکھین دیگر پوست درخت بکائن خشک کرکے پیس چھانکر شیاف بناکر مقام مخصوص مین رکھین
نہایت مفید ہو دیگر گٹھلی پالک کے بیج کوٹ چھان کر فرزجہ کرین سفوف اس رطوبت کو
دفع کرے کہ رحم سے بہتی ہو مولسری کی چھال خشک کرکے کوٹ چھانکر اُسکے برابر شکر ملاکر
ہر صبح ایک کف دست تازہ پانی سے پیا کرین فرزجہ مغز تخم تمر ہندی کوٹ چھان کر صبح و
شام مقام مخصوص مین ملا کرین دیگر کف دریا مغز تخم ہلیلہ برابر لیکر پیس کر موضع مخصوص
مین رکھین تنگ ہو جائے فرزجہ اندام نہانی کی تنگی کے واسطے مجرب ہو

اور اس سے بہتر کوئی دوا نہیں ہے چنیا گوند چھ ماشہ باریک پیسین اور دو تولہ پھٹکری بریان کرین
اور عین بریان کرتے وقت پانی مین وہی چنیا گوند ملا کر اُسپر چھڑکین بعد سرد ہونے کے
پیسین پھر تھوڑا گل دھاوہ ملا کر دوسری بار پیسکر محل مخصوص مین رکھین فائدہ عجیب دیکھین
دیگر تنگی کے واسطے مفید ہے کچنال کی کلی ایک دام پوست انار موچرس ہر ایک پانچ ماشہ کچی
چھلی ببول کی خشک کی ہوئی چار عدد مازو ایک عدد باریک پیسکر کپڑے مین چھان کر
استعمال کرین سہاگھ سونٹھ یعنی معجون زنجبیل یہ اہل ہند کا نسخہ ہے عورتون کی کمر کی قوت کیواسطے
سونٹھ نیم پاؤ تین پاؤ گھی اور گاے کے دودھ مین جوش دین جب گاڑھا ہو جائے مغز تخم خربزہ
حب السمنہ نشاستہ سنگھاڑا ہر ایک دو تولہ اسگند موصلی سفید موچرس گوند ناگوری دانہ الائچی
ستاور ہر ایک دو تولہ تیز پات صندل پیسکر تج گل دھاوا ہر ایک نو ماشہ گوکھرو پیپل سیاہ مرچ
بالچھڑ ناگرموتھا مغز تخم کونچ چنیا گوند ہر ایک چھ ماشہ کوٹ چھان کر شکر مین معجون بنائین فصل

## سیلان طمث

یعنی زیادہ بہنا خون حیض کا اگر معین ایام مین نہو اُسکو استحاضہ کہتے ہین
اس بیماری مین چھاتیون کے نیچے سینگھی لگانا بہت مفید ہے دوا کہ خون حیض کو بند کرے
بکائن کی کونپل ایک تولہ بھنگ کی طرح گھونٹ کر شیرہ نکالکر پیین دیگر کہ خون حیض کو بند کرے
کپاس کے پھول جلا کر اُسکی راکھ ایک ایک کف دست پانی کے ساتھ پھانکین دیگر سر بالا
جلا کر اُسکی راکھ ایک کف دست پھانکین دیگر کیکر کی چھال سات ماشہ کوٹ چھان کر تھوڑی شکر
کے ساتھ پانی سے پھانکین سفوف غلبۂ خون حیض کو بند کرتا ہے مسور ارہر ماش دو تولہ
ساٹھی کے چاول ایک تولہ سب کو جلا کر باریک پیسکر سفوف بنا کر ایک کف دست
کھائین سفوف کہ حیض بند کرے جنے جلائے ہوئے تج لودھ مساوی پیسکر برابر شکر
ملا کر ایک کف دست پھانکین دیگر خون حیض کے بند کرنے کے لیے گل بالتی شکر تری ہر ایک
چھ ماشہ باہم ملا کر کھائین دیگر رال پیسکر شکر کے ساتھ سفوف بنا کر کھائین دیگر سنگ جراحت
گیرو برابر سفوف بنائین خوراک چھ ماشہ صبح کو سرد پانی سے پھانکین دیگر چھوٹی دودھی

سایہ مین خشک کرکے کوٹ چھانکر ہر صبح ایک کفِ دست کھائین دیگر استحاضہ کے دفع
کے واسطے دانہ لاکھ شکر برابر پیسکر ایک کف دست پانی سے کھائین دیگر اسگند کوٹ
چھان کر مصری برابر ملاکر ایک تولہ پانی سے پھانکین دیگر ببول کا گوند بریان کرکے گیرو برابر پیسکر
ہر صبح دو مثقال کھائین دوا خون حیض کی زیادتی کو نافع ہی ہار سنگھار کی کونپل سات عدد
سیاہ مرچ سات عدد پانی مین پیس چھان کر پیین دیگر ملتانی مٹی پانی مین بھگو کر اُسکا آب زلال
پیین جوشاندہ کہ جریان خون حیض کو نافع ہی دھنیا خشک ایک کف دست جوش
دیکر چھانکر چند روز کھائین دیگر کچنال کی کلیان اور سبز گولر اور خرفہ کا ساگ اور مسور کی
دال اور ٹیسن کے پھول پکاکر سرخ چانول کے خشکہ کے ساتھ کھانا حیض کو روکتا ہی
**معجون فوفل** کہ ہندی مین اُسے سپاری پاگ کہتے ہین خون حیض اور رطوبت فرج
کے دفع کے واسطے نافع ہی گاے کا دودھ پانچ سیر سپاری چکنی پاؤ سیر کوٹ چھان کر
دودھ مین ڈالکر نرم آگ پر جوش دین تاکہ پک جائے بعد اُسکے آدھ سیر شکر ڈال کر
قوام کرین پھر چھوٹی بڑی مائین ہر ایک اڑھائی دام پختہ سپاری کے پھول گل دھاوا
ہر ایک پانچ دام پختہ ڈھاک کا گوند آدھ پاؤ سب کو سرمہ کے مثل باریک کوٹ چھانکر جب
قوام سرد ہونے کے قریب ہو دوائیان اسمین ملائین اور پاکیزہ برتن مین رکھکر بقدر حاجت
ایک دام سے تین دام تک کھائین **قرص** کہ حیض کی زیادتی کو بند کردے رسوت ببول کا
گوند زال ہر واحد ایک ماشہ سپاری اڑھائی ماشہ پیس چھان کر پانی مین ایک ماشہ کے
برابر قرص بنائین دو تین قرص کھائین **حمول** کہ خون حیض کو بند کرے گدھے کی لید خشک
کرکے پوٹلی مین باندھکر حمول کرین دوا بکری کی مینگنی خشک پیسکر پوٹلی بناکر رحم کے منھ
کے قریب رکھین اور اگر تھوڑا الندرا اُسمین ملائین قوی الاثر ہو جاے دیگر خون حیض کو روکے
پوست انار جوش دیکر ایک تولہ پیین **غرغرہ** کہ قطع خون کے واسطے مجرب ہی زیرہ بریان
وزیرہ غیر بریان سرخ چانولون کی پیچ مین پیسکر غرغرہ کرین **فصل احتباس حیض**

یعنی بند ہو جانا خون حیض کا اگر قلت خون بدن کی جہت سے حیض بند ہو جانے مضائقہ
نہین اور اگر کسی اور سبب سے بند ہو جائے علاج کرنا چاہیے فصد صافن ایام حیض سے
قبل کھولنا حیض کو جاری کرتا ہے جوشاندہ کہ حیض کو جاری کرے تو بناسرخ مجیٹھ میتھی تخم گاجر
تخم سویا تخم مولی اجوائن سونف تلی کی پتیان درمنہ ترکی قند سیاہ برابر ملاکر جوش دیکر پیین
دیگر ادرار حیض کے واسطے برگ وگل نرمہ یعنی کپاس آدھ پاؤ ایک سیر پانی مین جوش دین
جب چہارم باقی رہے صاف کرکے چار دام گڑ ملاکر پیین جوشاندہ کہ حمل کو گراوے
اور حیض جاری کرے پوست اخروٹ تخم مولی پوست املتاس پرسیاوشان بابرنگ
نیمکوفتہ ہر ایک نوماشہ قند سیاہ دوچند اور یہ سب کو ملاکر جوش دیکر پیین اور بعضے
کلونجی اور پوست نرمہ بھی زیادہ کرتے ہین جوشاندہ حیض جاری کرنے کے واسطے نیب
کی چھال نیمکوفتہ دو تولہ سونٹھ نیمکوفتہ چار ماشہ قند سیاہ دو تولہ ڈیڑھ پاؤ پانی مین جوش دین جب
آدھ پاؤ باقی رہے چھان کر پیین جوشاندہ درد کمر کے واسطے کہ حالت حیض مین عورت کو
عارض ہوتا ہے نافع ہے سونٹھ بابرنگ نیم دام قند سیاہ دو دام جوش دے کر پیین نقوع کہ حیض کو
جاری کرے کنجد سیاہ گوکھرو ہر واحد ایک تولہ رات کو پانی مین تر کرین صبح کو شیرہ نکال کر
تھوڑی شکر ملاکر پیین سفوف کہ حیض جاری کرے تخم مولی تخم گاجر میتھی کوٹ چھان کر
ایک کف دست نیم گرم پانی سے پھانکین دیگر مجیٹھ پیس کر ایک کف دست پھانکین دیگر
جوارش شونیز یعنی کلونجی پیشاب اور حیض کا ادرار کرتی ہے اور درد رحم کو دفع کرتی ہے
فتیلہ یعنی بتی کو حیض کو فراغت سے جاری کرتی ہے گڑ تھوڑے گھی مین ملاکر
کسی برتن مین آگ پر رکھین جب بتی بنانے کے قابل ہو جائے تھوڑا ابیروزہ
خشک پیسکر ملاکر فتیلہ بناکر رحم کے منھ مین پہونچائین بخور اظفار الطیب یعنی نکھ اگر عورت
اُسکا دھوان چند بار لے حیض جاری ہو جائے دیگر بخور گندہ بیروزہ کا بھی ادرار حیض کرتا ہے
ضماد حاملہ عورتون کے ناف کے درد کو مفید ہے کالی زیری دو دام رینڈی کا گودا آدھ پاؤ

سونٹھ ایک دام سبکو جوش دیکر پیسکر نیم گرم ضماد کرین حمول کہ رحم کو رطوبات سے پاک کرتا ہی
مرکی لونگ برابر کوٹ چھانکر لتہ مین باندھکر صبح وشام رحم کے قریب پہونچائین نہین تو مین پاک کرے
دیگر رحم کی رطوبات کو جذب کرے اجمودھ بابرنگ گندہ بیروزہ خشک ہر واحد
ایک حصہ تخم سویا لاہوری نمک ہر ایک آدھا حصہ شہد ملاکر روئی اُسمین ترکر کے رحم تک
پہونچائین دیگر بابرنگ کف دریا ہر واحد ایک حصہ گندہ بیروزہ خشک لاہوری نمک ہر ایک
دو حصہ کوٹ چھانکر کپڑے مین باندھکر محل مخصوص مین رکھین دیگر اُس درد رحم کو کہ سردی سے
ہو نافع ہی تل میٹھے تیل مین پیسکر نیم گرم ناف کے نیچے ضماد کرین حمول گندہ بیروزہ لونگ
بابرنگ لاہوری نمک نرکچور ہر ایک تھوڑا لیکر میٹھے تیل مین پیسکر روئی اُسمین ترکر کے رکھین
رحم کو رطوبات سے پاک کرتا ہی فرزجہ کہ رحم کے زخم کو نافع ہی پہلے شہد سے شیاف
کرین تاکہ پیپ اور کثافت دور ہو جائے بعد اُسکے مازو پانی مین جوش دیکر اُس پانی مین
کپڑا ترکر کے شیاف کرین کہ خشک ہو جائے اور مطلق تری مقام مخصوص مین باقی نرہے دیگر
ہلدی باریک پیسکر گھی مین ملاکر اُسمین روئی ترکر کے شیاف بنائین اور رحم تک پہونچائین
ورم رحم کو بالکل زائل کرے اور بہت نفع دے روغن زعفران کہ رحم کی سختی کو تحلیل کرتا ہی
پچاس مثقال زعفران ساڑھے تین رطل میٹھے تیل مین ڈالکر پانچ روز تک رہنے دین
اور ہر روز بلاناغہ ملا کرین بعد اسکے استعمال مین لائین فصل امراض مفاصل کا علاج
وجع مفاصل جوڑون کے درد کو کہتے ہین اور نقرس پاؤن کی اُنگلیون کے درد کا
نام ہی اور وجع الظہر پیٹھ اور کمر کے درد کو کہتے ہین اور عرق النسا کو ہندی مین رانگھن
کہتے ہین اور وہ وہ درد ہی کہ چوتڑ سے شروع ہوتا ہی اور پاؤن کی اُنگلیون تک پہنچتا ہی
ہرچند کہ یہ بیماریان بے دری منضج اور مسہل کے بدون نہین جاتی ہین لیکن چند دوئے سہل کہ
مفید ہین غریبون کے واسطے لکھی جاتی ہین فصد کہ استفراغ کلی ہی ان امراض مین
بہت فائدہ کرتی ہی فصد کے بعد جو دوا استعمال کرین سریع التاثیر ہوگی جوشاندہ

منضج وجع مفاصل کو نافع ہی سونف تخم کاسنی مکوی سیاوشان ہر ایک دو درم سونف کی جڑ
کاسنی کی جڑ ملیٹھی بیخ کبر ہر ایک دو مثقال گل بابونہ گلقند تین تولہ جوش دیکر پیئین سفوف
سورنجان نافع وجع مفاصل و مسہل اخلاط ہی بعد نضج مادہ پانچ روز تک استعمال کرین
سورنجان شیرین دس درم سنائے مکی سات درم پوست ہلیلہ زرد چار درم تربد سفید مجوف تین
درم مغز بادام تین درم برگ مہندی دو درم زعفران ایک دانگ کوٹ چھانکر سفوف
بنائین قند نصف وزن ادویہ کا خوراک پانچ درم تک حب شیطرج یعنی چیتہ مسہل ہی
اوجاع مفاصل کو نافع ایلوا دس درم پوست ہلیلہ زرد پانچ درم تربد مدبر سورنجان گوگل ہر
ایک دو درم سونٹھ شیطرج رائی نمک ہندی اندرائن کا بردہ مجیٹھ ہر واحد ایکدام اجوائن پیپل
سیاہ مرچ ہر ایک نیم درم قند تین درم کوٹ چھانکر گولیان بنائین خوراک تین درم حب مزاج
یہ گولیان سرد مزاجون کے لائق ہین حب مقل یعنی گوگل وجع مفاصل و درد زانو و پشت
کو نافع ہی گوگل ایک حصہ قند سیاہ دو حصہ بیر کے برابر گولیان بنائین ایک گولی تھوڑے گھی کے
ساتھ نگل لیا کرین استعمال اسکا بعد مسہل لینے کے چاہیے حب کہ بعد مسہل کے مستعمل ہے
وجع مفاصل اور درد کمر اور پیٹھ کے درد کو نافع ہی موصلی سفید و سیاہ پیپل اجوائن پیپلا مور ہر ایک
ایک دام ستاور تدھارا سونٹھ اسگندھ ہر ایک دو درم کوٹ چھانکر قند سیاہ مین ملا کر جنگلی بیر کے
برابر گولیان بنائین خوراک موافق مزاج کے حب تمام بدن کے درد کو جسے ہندی مین بہرا کہتے ہین نافع ہی پوست ہلیلہ زرد پوست بلیلہ سیاہ بادیان سیاہ مرچ پیپل مغز کرنجوہ کالی زیری
ہر واحد ایک حصہ مویز منقی پانچ حصہ کوٹ چھان کر گولیان بنائین خوراک دو درم حب شنگرف
درد مفاصل اور آتشک کو نافع ہی شنگرف ہلدی اجود عاقرقرحا برگ نیب اجوائن برگ سنبھالو
بیخ اندرائن سرپھوکہ اسگند بانڑھی سیاہ مرچ بیخ کائن بیخ مدار بھلانوہ مساوی کوٹ چھانکر
برابر گڑ ملا کر گولیان بنائین خوراک ایک درم دیگر شنگرف پارہ افیون ہر ایک دو دانگ
اجوائن پانچ دانگ بھلانوہ کی ٹوپی دور کرکے سات دانگ پرانا گڑ پانچ دانگ پارہ اور شنگرف

باہم خوب پیسکر ادویہ کو کوٹ چھان کر ادرک کے عرق مین کھرل کرکے گولیان بنائین اور ایک گولی کھائین اس بات کا خیال رکھنا چاہیے کہ حب شنگرف وحب سیماب وحب سم الفار کے کھانے کے ایام مین ترشی وبادی وگوشت ونمک سے پرہیز کرین اور شیر برنج یا چٹنی یا گیہون کی روٹی بے نمک بہت گھی ڈالکر یا خشکہ اور دہی کھایا کرین جوشاندہ معمولات اہل ہندی درد کمر کو نفع دیتا ہی انجیر کی جڑ کی چھال سونٹھ دھنیا نمکونتہ مساوی کرکے دس درم لیکر ایک رطل پانی مین رات کو بھگو کر صبح کو جوش دین جب چوتھائی رہجاے چھانکر پیین حلوا نافع درد کمر سونٹھ رینڈی کا مغز ہر ایک چھ دام گھی وشکر ہر ایک بارہ دام گاے کا دودھ آدھ سیر اول رینڈی کا مغز پیسکر گھی مین بریان کرین پھر دودھ مین ملاکر جوش دین جب گاڑھا ہوجاے شکر ڈالکر حلوا بنائین خوراک بحسب مزاج کے کھائین چار دانہ وجع مفاصل اور بلغمی وبادی بیماریون کو نافع ہی ہالون اجوائن کلونجی میتھی برابر لیکر صبح کو ایک چٹکی بھر یعنی تین انگلیون سے جسقدر اٹھے پھانک کر پانی کے گھونٹ سے نگل جائین اس نسخہ کو حاکم بدن کہتے ہین معجون وجع مفاصل کے واسطے سورنجان دس درم سنائکی پانچ درم زنجبیل اسارون زیرہ سفید پیپل ہر ایک دو درم شہد برابر ادویہ کے لیکر معجون بنائین خوراک دو مثقال گرم پانی سے دوا درد کمر اور درد مفاصل کو کہ گرمی سے ہو نافع ہی دھنیا ایکدرم قند تین درم ملاکر کھائین اور تین درم تخم خشخاش تین درم قند کے ساتھ بھی نافع ہی چار دانہ کہ سرد بیماریون مین استعمال کرتے ہین مالکنگنی تخم پنواڑ باچی ہالون برابر ملاکر رکھین تین ماشہ صبح کو پانی کے ساتھ نگل جائین یہ دوا سفید داغ کو بھی مفید ہی دوا نافع اوجاع مفاصل اور بائی کے دردون کو مفید اور دافع بلغم اور حافظ صحت ہی مالکنگنی لیکر اول روز ایک دانہ نگلین اور ہر روز ایکدانہ بڑھایا کرین جب سو دانہ تک پہونچے ایک ایک دانہ کم کرین اس عرصہ کمی زیادتی مین بیماری مذکورہ رفع ہوجائے اور بھوک زیادہ ہوگی اور اگر زیادہ کرنے کے دنون مین گرمی معلوم ہو زیادہ نہ کرین بلکہ اسی وقت سے ایک ایک کم کردین دیگر

درد کمر کو نافع ہی کریل کی لکڑی جلا کر دو ماشہ تھوڑے گھی کے ساتھ کھائین دیگر ہاتھ پانون
کے رہجانے کو نافع ہی اور قبض دائمی کو دفع کرتا ہی اور جو شخص قولنج کا عادی ہو اسکو بہت
فائدہ دیتا ہی رینڈی چھیل کر نگل جائین پہلے روز ایک دانہ دوسرے روز دو دانہ اسیطرح
سے روز ایک ایک دانہ زیادہ کرتے رہین جب سات دانہ کی نوبت پہونچے ایک
ایک دانہ روز کم کرین دیگر بائی کے درد کو نافع ہی ہر روز ایک ماشہ تخم رواسن کھائین
دیگر درد اعضا کو نافع ہی پوست خشخاش بقدر برداشت طبیعت پانی مین بھگو دین اور
اسقدر پین کہ نشہ ہو دیگر شورہ قلمی دو ماشہ کتیرا چھ رتی ایکدام شہد مین ملا کر تین روز کھائین
اور دو ماشہ میٹھے تیل مین ملا کر کمر پر لگائین دیگر شکر اور کھوپرہ کھانا درد کمر کو نفع دیتا ہے
دیگر روغن تخم مہوہ کولھو مین نکالتے ہین اور گھی کیطرح زرد نکلتا ہی اعضا پر ملنا بائی کے
درد اور وجع مفاصل وغیرہ امراض بارد کو مفید ہی دیگر درد کمر کو نافع ہی رینڈی لاہوری
نمک میدہ لکڑی ایک ایک تولہ ہینگ چھ ماشہ گیہون کا آٹا آدھ پاؤ سب کو باہم پیسکر روٹی
پکائین جب ایک طرف روٹی پک جائے مقام درد پر باندھین روغن بہلاوہ کہ مثل قند
کے سفید مگر مائل بزردی ہوتا ہی کہ پہاڑ سے لاتے ہین اسکا ملنا تنقیہ کے وجع مفاصل اور
درد سرد اور بادی اور بلغمی درد کو فائدہ رکھتا ہی روغن سنبھالو اسکا ملنا وجع مفاصل کو
نافع ہی برگ سنبھالو کوٹ کر اسکا عرق نچوڑ کر اسکے برابر میٹھا تیل ملا کر جوش دین جب پانی
جلجائے اور صرف تیل رہجائے چھان کر نیم گرم درد پر ملین اور برگ سنبھالو گرم کر کے اسپر
باندھین روغن بید انجیر اوجاع مفاصل کو نافع ہی ارنڈ کی جڑ دو سیر آٹھ سیر پانی مین جوش
دین جب دو سیر رہے رینڈی کے تیل مین ڈالکر اسقدر جوش دین کہ پانی جلکر صرف روغن
رہجاے مالش کرین دیگر روغن نافع وجع مفاصل روغن السی روغن سرسون روغن کنجد
ہر ایک آدھ پاؤ دھتورہ کے درخت کا عرق کہ پتی اور پھل اور جڑ سمیت نکالا ہوان سب تیلون
مین ڈالکر نرم آگ پر جوش دین جب پانی جلکر روغن رہجائے چھانکر درد پر ملین اسپر

ارنڈ یا مدار کے پتے باندھین روغن مدار ریاح کو تحلیل کرتا ہی اور اُنکی تدہین وجع مفاصل کو
نفع دیتی ہی مدار کی جڑ نیمکوفتہ کرڑوے تیل مین جلائین جب جلکر تہ نشین ہو جائے روغن
چھانکر ملین اور صرف مدار کے پتے گرم کرکے زانو کے درد پر باندھنا بھی فائدہ کرتا ہی روغن
کہ درد مفاصل اور فالج کو اور جسے بائی نے پکڑا ہو نافع ہی میٹھا تیل پاؤ سیر لہسن آدھ پاؤ بھلانوہ
چار عدد لہسن چھلا ہوا اور بھلانوہ میٹھے تیل مین جلائین کہ خاک ہو جائے پھر چھان کر استعمال
کرین اور ہوا سے پرہیز رکھین روغن اسپند کمر اور پنڈلی اور پہلو کے درد اور رانگن یعنے
عرق النسا کو مفید ہی اسپند میٹھے تیل مین جلائین اور چھانکر استعمال کرین اور بعضون کے نزدیک
روغن اسپند کی یہ ترکیب ہی اسپند آٹھ دام سونٹھ دو دام رات کو پانی مین بھگو دین صبح کو آدھ سیر
روغن کنجد مین جوش دین جب پانی اور اسپند اور سونٹھ جلکر روغن رہجاے چھان کر مالش کرین
اور بعضے اس روغن مین قسط تلخ ملا کر ملتے ہین اور روغن بابچی کی مالش کہ فالج مین مذکور ہوا
عرق النسا کو مفید ہی حب شدت درد مفاصل اور نقرس اور عرق النسا کو فائدہ دیتی ہی
شیطرج افیون ہر ایک دو درم تخم کاھو اجوائن ہر ایک دس درم کوٹ چھانکر مغز چلغوزہ
کے برابر گولیان بنائین خوراک ایک عدد روغن نانخواہ گٹھیا کو نافع ہی اجوائن میں کر
میٹھے تیل مین ملا کر ملین روغن تمبا کو جوڑون کے درد کے واسطے تمبا کو آدھ سیر
روغن کنجد ایک پاؤ تمبا کو توڑ کر آدھ سیر پانی مین رات کو تر کرین صبح تمبا کو کا پانی
روغن کنجد مین ملا کر نرم آگ پر جوش کرین جب پانی جلکر روغن باقی رہے صاف
کرکے ملین روغن ریحان گھٹنے کے درد کو نافع ہی ریحان کی پتیون کا پانی دو حصہ
میٹھا تیل دو حصہ لیکر جوش کرین جب روغن رہجائے ایکتولہ چنے کا پانی کہ زیرہ اُسمین
پکایا ہو دے ملا کر پیئین اور عضو پر بھی ملین روغن چوب چینی مفاصل کے درد
اور پیٹھ کے درد اور اُس درد کو جو آتشک سے پیدا ہووے نافع ہی چوب چینی نیمکوب
میٹھا تیل ہر ایک دس مثقال پانچ سیر پانی مین جوش دین جب پانی جلجاے صاف کرکے

استعمال کرین روغن خفاش یعنی چمگادڑ کا تیل وجع مفاصل اور تشنج اور فالج اور رعشہ کو نافع ہی چمگادڑ موٹا بڑا میٹھے تیل مین جوش دین جب چمگادڑ گلجائے صاف کرکے استعمال کرین اور اس روغن کو سوراخ ذکر مین ٹپکانا پیشاب کو جاری کرتا ہی روغن حنا درد مفاصل کو نافع ہی مہندی کی پتیان چار دانگ پانی مین جوش دین جب نصف باقی رہی صاف کرکے آدھ سیر روغن کنجد کے ساتھ جلاکر استعمال کرین روغن مفاصل کے درد کو نافع مولف کا ایجاد ہی برگ مہندی برگ سنبھالو برگ نازبو برگ دھتورہ برگ مدار برگ ارنڈ برگ مکو برابر لیکر عرق اسکا نکالکر اور برابر تیون کے روغن کنجد ڈالکر جوش کرین اور اسپند ایکتولہ سویہ کے بیج ایک تولہ اجوائن چھ ماشہ ملائین جب یہ ادویہ جلکر روغن رہجائے صاف کرکے پہلے افیون دو ماشہ روغن مین ملائین پھر سورنجان تلخ ایک تولہ ملاکر استعمال کرین روغن زنجبیل یعنے سونٹھ کا تیل مفاصل کے درد کو نافع اور ریاح کو تحلیل کرتا ہی اور ادرک کا پانی چار حصہ میٹھا تیل آدھا حصہ باہم ملاکر جوش دین جب پانی جلکر روغن رہے صاف کرکے نیمگرم مالش کرین کیوڑہ کا تیل پیٹھ اور جوڑون کے درد کو نافع ہی اور ڈھیلے اعضا کو سخت کرتا ہی کیوڑے کا پھول میٹھے تیل مین ڈالکر چالیس روز دھوپ مین رکھکر تدہین کرین سداب کا تیل ملنا پیٹھ اور مفاصل کے درد کو مفید ہی بخور درد شانہ کے واسطے کر بخوہ جوش دیکر بھپارالین اور تپے باندھین اور ہوا سے پرہیز کرین اور جسکو سردی پکڑے یہ بخور نفع دیتا ہی برگ سرس برگ سنبھالو برگ سہجنہ پانی مین جوش کرکے بخور لین اور ادویہ کو پانی سے نکالکر عضو پر باندھین اور ہوا سے پرہیز کرین بخور گرہ پڑجانے مفاصل مین اور ہر عضو کے درد کو نافع ہی سنبھالو کی پتیان سویہ کے بیج اسپند جوش دیکر بخور لین دوا جوڑون کے درد کو مفید ہی دھتورہ کے پتے گرم کرکے باندھین ضماد پیٹھ اور زانو کے درد کو مفید ہی میدہ لکڑی پیسکر نیمگرم باندھین دیگر گھٹنے کے درد کے واسطے نیب کی کونپل اور اسکے اندر کا پوست پیسکر پانی گاڑھا اسکا لیکر نیمگرم ضماد کرین ضماد درد مفاصل اور گھٹنے کے درد اور نقرس کو نافع ہی نرمہ کی پتیان میٹھے تیل مین پیسکر لگائین

ضماد گھٹنے اور مفاصل اور کمر کے درد کو مفید ہی نبولہ کوٹ چھان کر تھوڑے پانی مین جوش
کرین جب گلجائے پیسکر ٹکیا بناکر ایکدن مین دو بار نیمگرم عضو پر باندھین چند روز مین درد دفع
ہووے ضماد مفاصل کے درد کو نافع ہو گاے کا تازہ گوبر سرکہ مین پکاکر موضع درد اور ورم پر
باندھین ضماد گھٹنے کے درد کو نفع دیتا ہی کنیر کی پتیان جوش دیکر کوٹ کر میٹھے تیل مین ملاکر لگائین
ویگر بکری کی مینگیان دو حصہ جو کا آٹا ایک حصہ سرکہ اور ارنڈ کے تیل مین ملاکر ضماد کرین ضماد
نقرس گرم کو نافع ہی بزر قطونا سرکہ مین پکاکر ضماد کرین طلا نقرس گرم کو مفید ہی کائی لگائین اور
اسی طرح جو کا آٹا اور خطمی کوٹ چھانکر ضماد کرنا شہد مین ملاکر لگانا نقرس سرد کو فائدہ دیتا ہے
طلا گھٹنے کے درد کو نفع دیتا ہی سہجنہ کے بیج پیسکر نیمگرم طلا کرین درد زانو کہ مزمن ہو دور
ہو جائیگا دوا تھوہر کانٹے دار کو پھاڑ کر محل درد پر ایک رات دن باندھے رکھین اور چند روز اسیطرح
استعمال کرین ضماد جوڑون کے درد کے لئے کنجد مقشر بابونہ ہر واحد ایکتولہ رینڈی کا مغز چھ ماشہ
پانی مین پیسکر لگائین دوا سرکنڈہ کی جڑ سونٹھ پیسکر میٹھے تیل مین ملاکر نیمگرم ملین اور اگر بیخ سرکنڈہ
نہو تو نرکل کی جڑ کافی ہی ضماد نافع نقرس برگ ارنڈ جوش دیکر ضماد کرین طلا کہ سرد درد کو تسکین
دیتا ہی لوبان پیسکر سینک کرین درد دور ہو جائے ضماد گھٹنے کے درد اور عرق النسا کو نافع ہی
صابون مہندی مین ملاکر پانی مین پیسکر ضماد کرین اور بعضون نے اندرائن ملانا بھی لکھا ہی
ضماد گھٹنے کے درد کو مفید ہی مہندی کی پتیان ارنڈ کے پتے پیسکر نیمگرم زانو پر باندھین دوا
لنگڑاور پٹھہ کے درد کو مفید ہی ہلیل کی چھال اُسکے اوپر کی سیاہی دور کرکے پوست اندر کا
لیکر سایہ مین خشک کرکے کوٹ کر بنائین اور برابر اُسکے شکر ملاکر نہار پانچ درم سونف کے
شیرہ کے ساتھ کھائین طلا نافع نقرس بکری کی مینگنیان شہد مین ملاکر لگائین دوا نافع
عرق النسا سونٹھ ایک پاؤ باریک کوٹ چھانکر ایک تولہ پارہ خوب اسمین دونون ملاکر تھوڑا
اس سے لیکر مالش کرین ضماد بائی کے درد کو نافع ہی سہجنہ کی پتیان پانی مین پیسکر نیمگرم ضماد
کرین دوا اعضا کے درد کو جو سردی سے ہو نافع ہی سونٹھ کا پھل اسگند برابر پیسکر مالش کرین

دیگر اُس درد کمر کو نافع ہی جو ریح اور بلغم سے ہو رینڈی لاہوری نمک میدہ لکڑی ہر واحد
ایکتولہ ہینگ چھ ماشہ گیہون کا آٹا آدھ پاؤ کوٹ چھان کر ملا کر روٹی بنائین ایک طرف روٹی
کا توے پر سینگ کر نیمگرم موضع درد پر باندھین ضماد درد اور ورم کو مفید ہی اجوائن کوٹ
چھانکر شہد مین ملا کر ضماد کرین ضماد ایڑی اور تلوے کے درد کو مفید ہی مسور سرکہ مین پکا کر نیمگرم
ضماد کرین **فصل امراض ظاہر بدن آتشک کا علاج** سبب اس مرض کا مادہ سوداوی محترق
ہی چاہیے کہ بعد نضج کے بدن کو اخلاط سوختہ سے کئی مرتبہ پاک کرین اور اگر علاج اس بیماری
کا ادویہ سمیہ سے ہی تبرید بہت نقصان رکھتی ہی کہ اس سے گٹھیا ہو جاتی ہی اور علاج کی سوا
ترکیب سے بیمار ہلاک ہوتا ہی چاہیے کہ پہلے مسہل لین بعد اسکے اور دوا استعمال کرین **مسہل** جو
بیز حمت مواد کو نکالے اور آتشک کو نفع دے پارہ گندھک آملہ سار ہر واحد ایکماشہ گیرو آدھا
ماشہ مغز جمال گوٹہ سبزی نکال کر تین ماشہ پہلے پارہ اور گندھک کو باہم ملا کر کھرل کرین بعد اُسکے
اجزاء دیگر پانی سے کھرل کر کے قرص بنا کر برتن مین رکھکر اسمین پانی بھر کر آگ پر رکھدین جب جذب
ہو جائے نکالکر تین رتی آدھ سیر دودھ کے ساتھ کھائین **مسہل دیگر** کہ مادہ بلغم اور صفرا کو بخوبی
نکالے پارہ گندھک آملہ سار ہر واحد ایک درم سہاگہ شیطرج سیاہ مرچ سونٹھ ہر واحد تین درم
مغز جمال گوٹہ سبزی دور کر کے گیارہ درم باسی پانی مین ایک پہر کھرل کرین خوراک ایک رتی
سے دو رتی تک شربت مصری کے ساتھ **حب مسہل آتشک کیلیے** جمال گوٹہ مدبر ایکدرم آملہ
چار درم کوٹ چھانکر لیمون کے پانی مین سات پہر کھرل کر کے چنے کے برابر گولیان بنائین خوراک
ایک کوڑی سے تین کوڑی تک موافق مزاج مریض کے اور بعض نسخون مین جمال گوٹہ مدبر اور
ہلیلہ سیاہ ہر واحد ایک حصہ آٹا دو حصہ لیمون کے پانی مین کھرل کر کے برابر بندوق کی گولی کے
گولیان بنائین خوراک ایک گولی **دیگر** گندھک مغسول سیماب مغسول سہاگہ سونٹھ سیاہ مرچ
جمال گوٹہ مدبر برابر لیکر کوٹ چھان کر گائے کے دودھ مین پیسکر دو رتی کے برابر گولیان بنائین
خوراک ایک گولی پانی کے ساتھ اور گولی کھا کر جسقدر پانی پیین اُسی قدر اجابت ہوویگی غذا

شیر برنج یا دہی چاول شربت حنظل یعنے اندرائن کا شربت مواد سوداوی کا اسہال کرتا ہی
اور آتشک والون کو نافع ہی پوست حنظل ٹکڑے ٹکڑے کرکے دو حصہ دس حصہ پانی مین
جوش دین جب تیسرا حصہ رہے صاف کرکے شکر سفید برابر وزن دوا کے ملاکر قوام مین لائین
خوراک بارہ درم سے بیس درم تک **دوا آتشک** کے لیے چاہیے کہ اول تین روز منضج پلاکر مسہل
دین **نسخہ منضج** کا یہ ہی شیرہ برگ شاہترہ دو درم بادیان ڈیڑھ درم گلقند دو تولہ ملاکر پیین چوتھے
روز حب النیل بریان کوٹ چھانکر شکر برابر ملاکر تین روز کھائین پھر یہ حقہ پلائین آدھا دام شنگرف
باریک پیسکر ایک دام افیون مین ملاکر نو قرص بنائین اور تین روز ایک قرص صبح ایک دوپہر
ایک شام کو بطور تمباکو کے بیر کے کوئلون سے مٹی کے حقہ مین نرکل کے نیچہ سے پیین جب قرص
خوب جلجائے اسکو مع کوئلہ وغیرہ اسی حقہ کے اندر ڈالدین اور تین روز حقہ سے نہ نکالین اور
اسی حقہ مین پیا کرین غذا فقط بھونے چنے یا چنے کی روٹی بے نمک تین روز تک پھر چوتھے
روز ملائم کھچڑی ایک دو دن کھائین بعد اسکے اختیار ہی اور اگر منھ آئے کچنال کی چھال جوش
دیکر کلی کرین **روغن آتشک** کے واسطے اندرائن کی جڑ آدھ پاؤ جو کوب کرکے دو سیر
پانی مین جوش دین جب آدھ سیر رہجائے ملکر صاف کرکے آدھ سیر رینڈی کے تیل مین ملاکر
نرم آگ پر جوش جب پانی جلکر روغن رہجائے شیشے مین رکھین اور صبح کو ایک دام کے برابر لیکر
گائے کے دودھ مین ملاکر پیین غذا مونگ کی کھچڑی دو تین روز مین مرض دفع ہوجائے اور
یہ دوا مادہ اسہال کو دفع کرتی ہی **نقوع** کہ آتشک کو فائدہ کرتا ہی نبدال کا پھل دو عدد آدھ پاؤ پانی
مین تر کرین صبح پانی صاف اُسکا پیین دوا نافع آتشک دس درم کونج کی پتی پچاس درم پانی
مین پیسکر نہار سات روز تک کھائین **سفوف آتشک** کیواسطے مجرب ہی کنول کوٹ چھانکر
پہلے روز ایک ماشہ دوسرے روز دو ماشہ اسی طرح ہر روز ایک ماشہ زیادہ کرکے سات روز
تک کھائین بعد اُسکے ترک کردین اس عرصہ مین کئی بار قے اور اسہال ہوگا اور سوائے ترشی
کے اور کچھ اسمین پرہیز نہین ہی دیگر آتشک کو نافع ہی مدار کی لکڑی کا کوئلہ پیسکر صاف کرکے

اُس کے برابر شکر ملا کر آدھا دام دو دام گھی مین ملا کر سات روز کھائین غذا قلیہ دیگر مفید آتشک
عباسی کے بیج جسکا پھول سُرخ ہوتے جسقدر چاہین بھونکر پوست اُسکا دور کرکے مغز اُسکا
کوٹ چھانکر برابر شکر ملا کر سفوف بنائین اور ہر روز ایک دام سرد پانی سے کھائین دیگر رسکپور
نو ماشہ سیاہ مرچ اکیس عدد کوٹ چھان کر سفوف بنا کر سات حصہ کرین ایک حصہ نکالکر چھ حصہ ایک
صبح ایک شام بکری یا گائے کے دودھ کے ساتھ کھائین غذا سات روز تک شیر برنج بھیسکی پھر
کچنال کی چھال مازو چنبیلی کی پتیان اسپند کے جوشاندہ سے غرغرہ کرین بعد اسکے کلہ پانچہ
جوش دیکر کلی کرین دیگر پوست ہلیلہ زرد پوست ہلیلہ کابلی ہلیلہ سیاہ مرچ سیاہ ہر ایک دو مثقال
پارہ سات مثقال شکر سولہ مثقال کوٹ چھانکر خوراک بنا کر استعمال کرین دیگر دافع آتشک
پوست ہلیلہ زرد پوست ہلیلہ سیاہ توتیا بریان کوڑی زرد سوختہ برابر لے کر عرق لیمون کے
ساتھ لوہے کے برتن مین سولہ پہر کھرل کرکے سیاہ مرچ کے برابر گولیان بنا کر ہر روز ایک گولی
پان مین پندرہ روز تک کھائین اور تھوڑا گولی کو پیسکر کاغذ پر رکھکر زخم پر لگائین اگر منھ آئے کچنال
کی چھال جوش دیکر کلی کرین حسب دافع آتشک تلسی کی پتیان سبز چار درم توتیاے سبز ایکدام
باہم پیسکر بیر کے برابر گولیان بنائین خوراک ایک گولی صبح کو گرم پانی کے ساتھ غذا کھچڑی
بے روغن سنکھیا کی حسب آتشک کے لیے کتھ سنکھیا الائچی کے دانے کھریا مٹی مساوی الوزن
اگر ممکن ہو گلاب چاہئین تو پانی مین خوب پیسکر جوار کے برابر گولیان بنا کر بارہ روز تک روز ایک
گولی کھائین اگر ضعف ثابت ہوے ایک روز درمیان دیکر کھائین غذا غلیظ اور بادی اور گوشت
چارپایہ اور ترشی سے پرہیز کلی رکھین اور نمک بھی کم کھائین اور گیہون کی روٹی گائے
کا گھی اور مونگ کی دال کھائین حسب دافع آتشک مدار کی جڑ پانچ درم سیاہ مرچ اڑھائی
درم کوٹ چھانکر گُڑ مین ملا کر جوار کے برابر گولیان بنا کر ایک صبح ایک شام کھائین کھٹائی اور بادی چیز
سے پرہیز کرین حسب دیگر ہلیلہ سیاہ چار دام سیاہ مرچ ایکدام توتیاے سبز چوتھائی حصہ
کاغذی لیمون کے عرق مین کھرل کرکے جنگلی بیر کے برابر گولیان بنا کر ایک صبح ایک شام کاغذی لیمون کے

عرق کے ساتھ چالیس روز نگل جایا کرین غذا مونگ کی دال اور اگر گولی کھاتے وقت حلق مین سوزش
معلوم ہووے تھوڑا دہی کھائین اور بعضے نسخون مین ہلیلہ زنگی بیس تولہ توتیا ایک تولہ لکھا ہی
اور سیاہ مرچ نہین ہی سنکھیا کی حب سنکھیا ایک ٹانک کتھہ پانچ ٹانک بھنگرہ کے
پانی مین چنے کے برابر گولیان بناکر پہلے روز ایک گولی صبح اور ایک شام کھلائین اور جو ہوا سرد اور مریض
قوی ہووے تیسرے روز دو گولی صبح اور دو شام چودہ روز تک اُسی طرح کھائین اور اگر ممکن ہو
اکیس روز تک استعمال کرین اور اگر مریض ضعیف اور ہوا گرم ہو ایک گولی صبح اور ایک شام
کھلائین اور جو گولیون کے کھلانے سے متلی اور قے عارض ہووے پان بہت کھلائین اور
خوب پرہیز کرائین حب سیماب مقعد کے زخم اور آتشک کو نافع ہے پارہ اڑھائی
درم مصطگی شکر سرخ ہر ایک تین درم کندر پانچ درم شنگرف دو درم پہلے پارہ کو تھوک مین ملاکر
اُنگلی سے خوب لت کرین تاکہ اجزا اُسکے جدا ہو جائین پھر آدھی شکر اسمین ڈالکر جب پارہ شکر
مین مضمحل ہو جائے تھوڑا تھوک اور باقی شکر ڈال کر خوب ملین اسی طرح سے ہر واحد علیحدہ
کوٹ چھان کر ادویہ کے برابر کرجنگلی بیر کے برابر گولیان بناکر ایک درم ہر روز ایک
ہفتہ تک کھائین دیگر حب سیماب آتشک کے لیے پارہ کتھہ ہندی برنگ کابلی
اجوائن سیاہ مرچ مہوہ کے پھول ہر واحد ایک حصہ کوٹ چھانکر گڑ ادویہ کے برابر کرجنگلی
بیر کے برابر گولیان بناکر ایک گولی صبح ایک شام پانی کے ساتھ کھائین غذا گیہون کی روٹی
دیگر پارہ عاقرقرحا اجوائن موچرس ہر ایک چھ ماشہ بھلانوہ سات عدد قند سیاہ ادویہ کے
برابر کنجد بوزن بھلانوہ کوٹ چھان کر گڑ مین ملاکر چودہ گولیان بنائین اور ایک گولی
صبح اور ایک گولی شام کو دہی کے ساتھ کھائین دیگر جوڑون کے درد کے واسطے جو
بسبب آتشک کے ہووے مفید ہی اور آتشک کو بھی فائدہ کرتی ہے پارہ اجوائن خراسانی
بھلانوہ لونگ دو ر گر کے اجموده سفید ہر ایک تین ماشہ گڑ دو دام کوٹ چھانکر جنگلی بیر کے
برابر گولیان بناکر ہر روز ایک صبح ایک شام حلق مین رکھکر پانی سے نگلجائین

کہ دانتون پر نہ پہونچے غذا کھچڑی دوال خشکہ اور گیہون کی روٹی ترشی اور بادی سے پرہیز کرین پانچ روز مین مرض دفع ہووے اور اگر مُنھ آئے کلی کرین بعد مسہل کے کھانا زیادہ مفید ہی دیگر نافع آتشک پوست بیخ روسہ سبز پیسکر جنگلی بیر کے برابر گولیان بناکر گھی کے ساتھ کھائین۔ دیگر دافع آتشک اجوائن کی بھوسی سرسون سیاہ مرچ ہر واحد ایک دام کوٹ چھانکر گولیان بناکر کھائین اس دوا مین پرہیز مطلق نہین ہی حب نافع آتشک پارہ اجوائن سادہ خراسانی بھلانوہ مساوی ایک دام پیکر بھنگرہ کے شیرہ مین حل کرکے خشک کرین اور برابر اُس کے گُڑ ملاکر ایک دام کے برابر گولیان بناکر ایک گولی روز ایک ہفتہ نہایت دو ہفتہ تک کھائین اور اگر مُنھ آئے کچنال کی چھال سے کلی کرین حب شنگرف آتشک اور جوڑون کے درد کو جو بسبب آتشک کے ہووے نافع ہی شنگرف افیون پارہ ہر واحد دو دانگ اجوائن پانچ دانگ بھلانوہ لوٹی دو دکر کے سات دانگ پُرانا گڑ پانچ دانگ پارہ اور شنگرف باہم کرکے ادویہ کوٹ چھان کر ملائین اور سب ادویہ کو ادرک کے پانی مین کھرل کرکے سات گولی بناکر ایک گولی روز کھائین حب سیماب نافع آتشک کتھہ باپڑیا ایک بہلولی پارہ چار ماشہ تین سال کا پُرانا گڑ تین بہلولی تینون ادویہ پیسکر ملاکر سات گولیان بناکر استعمال کرین دیگر آتشک کو نافع اور مقوی باہ بھی ہی پارہ گندھک ہرتال سہاگہ ہر ایک ایک درم سیاہ مرچ دو درم کوٹ چھانکر لیمون کے عرق مین ملاکر گولیان بنائین خوراک ایک گولی صبح ایک شام دیگر آتشک کو مفید ہی پارہ اجوائن موصلی سیاہ ہر ایک دو درم بھلانوہ ایک درم گُڑ سولہ درم گیارہ گولیان بناکر ایک گولی دہی کے ساتھ کھائین جو شاندہ آتشک کے واسطے مجرب ہی مُنھ نہین لاتا ہی پرہیز بھی اسمین نہین ہی اگر پرہیز کرین قلیہ اور خشکہ کھائین جلد آتشک کھو دیتا ہی کچنال کی چھال اندرائن کی جڑ ببول کی پھلی چھوٹی کٹائی مع جڑ اور پتون کے پُرانا گُڑ ہر ایک آدھ پاؤ تین پاؤ پانی مین جوش کرین جب چوتھائی رہے صاف کرکے شیشے مین بھر رکھین اور سات خوراک کرین انشاءاللہ جلد مرض دفع ہو جائیگا

دیگر سرس کی چھال ببول کی چھال نیب کی چھال ہرایک سواسیر سب ادویہ کو سات لوٹہ پانی
مین جوش دین جب ایک لوٹہ پانی رہے صاف کر کے شیشے مین رکھین اور ہرروز آدھ پاؤ پئین
غذا چنے کی روٹی ایک ہفتہ تک کھائین دوا مفید آتشک برگد کے پتے جلاکر راکھ اُسکی دو کوڑی
کے برابر پان مین ہرروز کھائین آتشک جو باقی رہی ہو دفع ہوجاے دیگر ہلہل کی پتیان پیس کر
بھنگ کیطرح پیین اور تفل اُسکا زخم پر باندھین دیگر آتشک کو نافع ہو برگد کی چھال ہرفارور ڈی
کی چھال پانچ درم سیاہ مرچ تین درم پچاس دام پانی مین پیسکر چودہ روز تک کھائین دیگر ہتھ
ایک گھاس ہے مع بیخ اور برگ اور شاخ کے جلاکر راکھ اُسکی چھ ماشہ ہرروز ایک تولہ شہد یا
گڑ مین ملاکر سات روز تک کھائین دیگر نافع آتشک کسونڈی کی پتیان پانچ درم سیاہ مرچ
ایک درم دونون کو پیسکر پیین اور بے نمک کی غذا کھائین دیگر نافع آتشک درخت کنگھی کلان
کی پتیان ابتداے مرض مین ایک دام لیکر پانی مین تر کر کے پانی اُسکا تین روز تک پیین
بخور نافع آتشک اجوائن خراسانی اڑھائی ماشہ شنگرف پانچ ماشہ توتیا دو رتی
عاقرقرحا پانچ ماشہ دار کی چھال دس ماشہ کوٹ چھانکر بیر کی لکڑی کی آگ پر رکھ کر دھوان
اُسکا لین بخور دافع آتشک اجوائن خراسانی چھونجھر کی پھلی عاقرقرحا مردار سنگ ہرواحد
ایک ماشہ پیسکر بیر کی لکڑی سے جلاکر دھوان لین حقہ دافع آتشک شنگرف توتیا سبز
ہرایک اڑھائی دام بابرنگ پانچ ماشہ پوست بیخ مدار دس ماشہ اگر مزاج مقوی ہو بیس ماشہ
کوٹ پیسکر چھ قرص بنائین اور بے پانی کے حقہ مین بیر کی لکڑی کی آگ سے مثل تمباکو پیین
اور دھوان اُسکا زخم پر لین اور گل اُسکا کہ مثل راکھ کے ہوجاے تھوک مین ملاکر تین روز صبح
تمام زخم پر ملین غذا روٹی گھی شکر کے ساتھ کھائین چاہیے کہ قبل استعمال اس دوا کے جلاب
لین دیگر شنگرف عاقرقرحا نیب کا گوند مازو سہاگہ ہرواحد ایک دام سب ادویہ جوکوب کر کے
سات بڑیان بناکر ایک بڑیا چلم مین رکھ کر بیر کی آگ سے پیین جب ایک طرف اُسکا جلجاے
دوسرا طرف اُسکا جلاکر پیین اگر اس عرصہ مین قے آئے مضائقہ نہین ہر اسیطرح سے ایک روز پیین

دُو دمین پڑیا صبح دوپہر شام کو استعمال کرین اور راکھ اُسکی زخم پر چھڑکین غذا موہن بھوگ شکر تری کے ساتھ تین روز نہایت سات روز یہ عمل کرین کافی ہی اگر منھ آئے چنبیلی کی پتیان جوش دیکر کلی کرین دوا دافع آتشک کریخوہ کی سبز پتیان نیب کی سبز پتیان ہر ایک پندرہ ماشہ سیاہ مرچ ساڑھے سات ماشہ تینون کا شیرہ نکالکر چوب چینی چار ماشہ پیسکر چھڑکین اسی طرح سات روز پئین غذا بے نمک کھائین دیگر گرمی کو مفید ہی شنگرف پھٹکری اسپند اجوائن ہر واحد ایک ٹانک سب کو پیسکر نیم نیم ٹانک دونون وقت چلم مین رکھکر بطور تمباکو کے بیر کی آگ سے پئین اور بند مکان مین جس جگہ بدن کو ہوا نہ ہو بیٹھے رہین روغن اور نمک سے پرہیز کرین اور خشک روٹی کھائین دیگر دافع آتشک حیض کا کپڑا جلاکر مساوی اُسکے گڑ ملاکر بیر کے برابر گولیان بنائین ہر روز صبح کو ایک گولی کھائین غذا چاول یا روٹی نمک ترشی سے پرہیز کرین دیگر آتشک کے لیے رسکپور شنگرف ہر ایک چھ ماشہ توتیا سبز ساڑھے تین ماشہ موم سفید دو دام گاے کا گھی چار دام کپڑا چار گرہ نیب کی پتیون کی ٹکیا پہلے ٹکیا کو روغن مین پکاکر دور کرین پھر موم ڈالین جب وہ گل جائے برتن کو نیچے اُتار کر رسکپور ڈال کر حل کرین اُسکے بعد شنگرف پیسکر ملائین پھر توتیا ڈالکر موم جامہ کرکے چھ فتیلہ بنائین اور اپنے تئین چادر مین چھپاکر ایک فتیلہ لے کر بیر کی لکڑی کی آگ سے بخور لین غذا تین روز تک شیر برنج کھائین مرہم آتشک کو نافع ہی رسکپور سفیدہ کاشغری ہر ایک سات ماشہ چھوٹی الائچی کے دانے ساڑھے تین ماشہ گھی مین حل کرکے مرہم بنائین مرہم دیگر کتھ دو ماشہ سنگ جراحت ایکماشہ توتیا ایک چنے کے برابر چھالیہ سوختہ ایک عدد گھی بقدر ضرورت کے لیکر ایک سو ایکبار دھوئین پھر ادویہ مین ملاکر مرہم بناکر زخم پر رکھین اور اگر کوڑی زرد جلاکر ملائین بہتر ہی دیگر مدار کے پتے اکیس عدد سرسون کا تیل آدھ پاؤ سات سات پتے تین مرتبہ تیل مین جلاکر راکھ کرین بعد اسکے موم چھ ٹانک ملاکر مرہم بنائین ضرور نافع آتشک ہی مجرب جلاکر توتیا کوڑی زرد جلاکر مساوی کوٹ چھانکر چھڑکین دیگر کتھ سفید پرانی سپاری ہر ایک اڑھائی دام زنگار

ایک دام ادویہ کو ایک دام پانی مین پیسکر کاغذ پر لگا کر جلائین اور راکھ اسکی لیکر زخم پر چھڑکین دیگر پرانے جوتے کا چمڑا مسور چنے جلا کر پیسکر ذرور کرین دیگر ہلیلہ زرد سہاگہ آملہ سب کو جلا کر پیس کر زخم پر باندھین **فصل جذام کا علاج** یہ بیماری سوداوی ہی جب مستحکم ہو جاتی ہی صحت نہین ہوتی ابتدا مین فصد اور مسہل لینا لازم ہے چاہیئے کہ ہر مہینے مین مسہل لین اور غم و رنج اور جاگنے سے پرہیز کرین اور اگر خشکی زیادہ ہو تو جو چیزین کہ رطوبت اصلی کو تحلیل کرتی ہین اُنسے پرہیز رکھین اور بہتر غذا جذام والے کے لیے بکری کا دودھ ہی **معجون بلیش یعنی بچھناگ** یہ نسخہ جذام والے کے لیے اہل ہند کا ایجاد ہی ہلیلہ شیطرج ہر ایک دس درم سیاہ مرچ پانچ درم بچھناگ اڑھائی درم کوٹ چھانکر گلے کے گھی مین چرب کر کے دو وزن شہد ملا کر معجون بنائین خوراک ایک مثقال سے دو درم تک ایک مثقال دواء المسک کے ساتھ کہ وہ بیش کی مصلح ہی **فائدہ** اہل ہند کا مجرب ہی کہ ہرتال کا کشتہ چالیس روز کھانا جذام کو فائدہ کرتا ہی **ہرتال کے کشتہ کرنے کا طریقہ** یہ ہی ہرتال ایک دام کرنجوہ پھٹکری ہر ایک دو دام پہلے آدھا کرنجوہ کا مغز نیکوب کر کے سکورہ مین رکھین اُسپر نصف پھٹکری کوٹ کر بچھائین پھر اُسپر ہرتال ڈالین اور نصف باقی مغز کرنجوہ اور پھٹکری کوٹ کر ہرتال پر بچھائین اور کپر مٹی کر کے سات سیر جنگلی کنڈہ مین رکھ کر آگ دین جب سرد ہو جائے نکالکر آدھی رتی ہر روز پان مین کھائین پچاس دن مین مرض دفع ہو جائے **دوسرا طریقہ ہرتال کے کشتہ کرنے کا** یہ ہی ایک دام ہرتال انڈے کی سفیدی مین ملا کر غلولہ بنا کر سکورہ مین رکھین اوپر سے ایک سکورہ رکھ کر کپر مٹی کر کے خشک کرین اور چار پہر آگ مین رکھین کشتہ ہو جائیگا **نیب کا سفوف** جذام کو نافع ہی پھول اور پتیان اور پھل و رخت اور چھال پرانی نیب کی ہر ایک آدھ سیر سیاہ مرچ پوست ہلیلہ زرد پوست بہیڑہ آملہ بابچی ہر ایک پاؤ سیر کوٹ چھانکر سفوف بنائین خوراک دو ٹانک سے چار ٹانک تک مجیٹھ کے جوشاندہ کے ساتھ چار مہینے تک استعمال کرین گوشت اور نمک اور گرم چیزون سے پرہیز کرین **حب سیماب** جذام کو نافع اور مجرب ہی پارہ دو درم سنکھیا ایک درم کندر چھ درم ریوند چینی تین درم ببول

کا گوند دو درم پارہ کا کشتہ کرکے سب ادویہ کو لیمون کے عرق مین کھرل کرین پھر کشتہ اور
سات عدد بہیڑہ کے بیج اُسمین ملاکر سیاہ مرچ کے برابر گولیان بناکر صبح و شام ایک گولی
کھائین کھٹائی سے پرہیز کرین **نقوع** نافع جذام شاہترہ اسگند بر مڈنڈی پوست ہلیلہ زرد
مساوی الوزن دو تولہ کے برابر رات کو پانی مین ترکرکے صبح ملکر صاف کرکے پئین **سفوف** جذام
اور جوشش خون کو نافع ہی ہنکوٹ کی چھال کوٹ چھانکر ہر صبح ایک تولہ پانی کے ساتھ کھائین
ترشی اور بادی اور نمک سے پرہیز کرین دو ہفتہ مین فائدہ بخوبی ہوگا **نقوع** جذام کو نافع ہی چنے کی
بھوسی آدھ پاؤ ایک سیر پانی مین ترکرکے صبح ملکر چھانکر اُسی طور سے ایک مہینہ اُنیس روز تک پئین
چاول اور دودھ دہی اور جو چیز سفید ہو اور ترشی سے بھی پرہیز کرین گوشت اور گڑ اور شکر جو اُنمین سے
میسر آئے کھائین اگر کچھ مرض باقی رہے اور چند روز پئین **دوا** جذام کو مفید ہے پانی کہ مستی
کے وقت نیب کے درخت سے ٹپکتا ہے لیکر بدن پر ملین دیگر سر بھوکہ کا عرق استعمال کرنا
جذام کو نفع دیتا ہی دیگر نیب کے پھولون کا عرق جذام کو مفید ہی **نقوع** کہ جذام کو فائدہ دیتا ہی
بھسیار کی لکڑی ایک دام کوٹ کر پانی مین ترکرکے ہر روز اسی طرح سے چالیس روز تک **نقوع**
اُسکا پئین دیگر مہندی کی پتیان تین مثقال رات کو پانی مین ترکرین صبح ملکر صاف کرکے
تھوڑی شکر ملاکر اسی طور سے چالیس دن تک پئین **دوا** نافع جذام سرس کی پتیان
ایک دام پختہ سیاہ مرچ دو ماشہ ہر روز پانی مین پیسکر چالیس دن تک پئین دیگر نافع جذام ببول
کی چھال دو دام نیکوب کرکے پانی مین ترکرکے صبح ملکر صاف کرکے ہر روز اسی طرح سے پئین
**سیسون کا شربت** فساد خون کی سب بیماریون اور جذام اور گرمی کو نافع ہی سیسون
یعنے شیشم کا برادہ پاؤ سیر تین سیر دریا کے پانی مین آٹھ پہر بھگو کر صبح جوشش دین جب
نصف باقی رہے تین پاؤ شکر مین قوام کرین خوراک چھ تولہ ہر صبح و شام اس طریق سے
کہ سیسون کی سُرخ لکڑی کا بُرادہ آدھ دام لے کر آدھ پاؤ پانی مین جوش دین جب نصف
باقی رہے صاف کرکے شربت مذکور ملاکر پئین چالیس روز تک اسی طرح سے استعمال کرین

ترشی اور دودھ دہی اور بقولات وغیرہ سے پرہیز رکھین **دوا نافع جذام** درخت سمندر پھل
کی چھال کوٹ چھانکر ہر صبح ایک تولہ پانی کے ساتھ تین روز کھائین اور تین روز ناغہ کرین اسطرح
سے اکیس روز تک کھائین اور اس مدت مین مونگ کی دال اور کھچڑی غذا کرین ابتدا مین
قے ہوگی اور جو مرض مستحکم ہو اول دنون مین قے ہوگی بعد چند روز کے قے آنا موقوف ہوجائیگا
**دوا** نیب کی پتیون کا نمک جذام اور خارش اور داد کو نافع ہے **فائدہ** بہت جذام والونکو
دیکھا کہ ابتداے مرض مین اُنھون نے افیون اور پوست کھانے کی عادت کی مرض مین
تخفیف ہوگئی **شربت** جھاؤ کی جڑ کا جوشاندہ نفع اس مرض مین سُرخ گندھک کا حکم
رکھتا ہی اور صاحب تذکرہ داؤدی نے مجرب لکھا ہی **دوا** کہ جذام اور داغ سفید کو نافع ہی نیب
کی پتیان اور اُسکے برابر سیاہ تل اور تھوڑا لاہوری نمک لے کر پُرانا گڑ سب اودیہ کے برابر
ملاکر ہر روز پانچ درم کھائین **فصل سعفہ** یعنی سر کے گنج کا علاج وہ سر کا زخم ہی پیپ اور خشک
ریشہ یعنی کھرنڈ کے ساتھ ہوتا ہی پیدائش اس مرض کی سوداے غیر طبعی سے ہی لڑکپن کے زمانہ
مین کہ رطوبت غالب ہوتی ہی شروع شباب تک شدت کرتا ہی علاج جونکین لگانا مفید ہے
**دوا مجرب** آملہ جلاکر پاؤ سیر پوست خشخاش سوختہ آدھ پاؤ کمیلہ ہر ایک چار چار دام توتیا سہاگہ
بریان بھڑبھونجے کے چھپر کا دھوان بھٹی کی راکھ ہر واحد ایک دام کوٹ چھان کر سرسون کے
تیل مین ملاکر طلا کرین **روغن اوراق** نافع سعفہ برگ بسکھپرہ برگ فراش برگ نیب برگ
چنبیلی برگ ارنڈ بکائن بے برگ اور پھل ہر ایک دو تولہ پیسکر ٹکیا بناکر پاؤ سیر میٹھے تیل مین
ملائین پھر ایک ماشہ توتیا مہندی کی پتیان مردارسنگ سہاگہ بریان ہاری سوختہ کتھہ
بابچی آملہ سوختہ سیاہ مرچ سوختہ ہر ایک چھ ماشہ پیسکر روغن مین جلاکر نیب کی لکڑی سے
حل کرکے استعمال کرین **گدھے کی لید کا تیل** گنج سر کو نافع ہی گدھے کی لید نیم خشک
گڑھے مین رکھکر تھوڑے کوے ڈالکر جلائین اور اوپر اُسکے کانسے کی ایسی تھالی کہ اُسکے لب
اُٹھے ہوے ہون اسطرح اُس گڑھے پر رکھین کہ کنارے اُسکے زمین سے دو انگل اُٹھے رہین

تاکہ بخار ردیہ کا اُس تھالی مین جمع ہو اُسکو لیکر طلا کرین طلا نافع گنج سر اُئی نصف بریان نصف
خام پیسکر کڑوے تیل مین ملاکر لگائین دوا گنج سر کو نافع ہی مہندی کی پتیان چار تولہ باچی
مردار سنگ کمیلا کتھہ سہاگہ ہر ایک دو تولہ توتیا تین ماشہ کوٹ چھانکر کڑوے تیل مین ملاکر طلا
کرین ضماد گنج سر کو مفید ہی چھہ دام توتیا سبز تین دام آدہ پاؤ میٹھے تیل مین جلا کر پیسکر ضماد
کرین طلا ہلیلہ کابلی کنجد زیرہ کا بھل ہر واحد ایکدرم توتیائے سبز آدھا درم کوٹ چھانکر
طلا کرین دوا لڑکون کے گنج سر اور اُن پھوڑے اور پھنسیون کو جو لڑکون کے سر پر پیدا ہوتی
ہین نافع ہی کمیلا کتھہ گیرو شورہ توتیا ہر واحد ایک حصہ مردار سنگ سیاہ مرچ دو حصہ مہندی
کی پتیان چار حصہ سرسون کے تیل کو گرم کے اسمین ملاکر استعمال کرین ضماد نافع گنج سر اِندر
کی کونپل کوٹ کر تھوڑا نمک ملاکر ضماد کرین دوا گنج سر کو فائدہ دیتی ہی پرانے جوتے کا تلا
جلاکر کڑوا تیل ملاکر استعمال کرین دیگر تماکو کا گل پیسکر کڑوے تیل مین ملاکر لگائین دیگر
آنب کے اچار کا تیل جو ایک سال کا ہو لیکر گنج سر پر لگائین دیگر گھوڑے کا سم جلاکر میٹھے تیل
مین ملاکر سر پر ملین روغن ثمر بکائن سعفہ کو نافع ہی بکائن کے پھل کا مغز نیکوب کڑوے
تیل مین جلاکر صاف کر کے گنج سر پر استعمال کرین روغن فراش گنج سر کو نافع ہی برگ فراش
پیسکر ٹکیا کڑوے تیل مین جلاکر صاف کر کے ملین ضماد دھنیا سرکہ مین پیسکر لگانا گنج سر کو دفع
کرتا ہی ضماد چقندر کے پتے پیسکر لگانا مفید ہی دوا بکری کی مینگنیان لگانا گنج سر اور قروح ساعیہ
یعنی پھیلنے والے قرحہ کو نافع ہی فصل برص و بہق ابیض یعنی سفید داغ کا علاج
ان دونون مین فرق یہ ہی کہ برص اُن سفید داغون کو کہتے ہین جو ظاہر جلد مین ہوتے ہین
اور گوشت اور جلد کے اندر گھسے ہوتے ہین اور بہق ابیض سفید رقیق مدور ہی
برص سے صحت نہین ہوتی ہی اور بہق کا اگر ابتدا مین جلد علاج کیا جائے زائل ہو جاتا ہی
علاج بعد نضج کے مادۂ بلغم کا تنقیہ کرین لبنیات اور اشیائے سرد سے پرہیز لازم جانین
حب جنگلی انجیر کی چھال تینتیس درم شیطرج سولہ درم گندھک پندرہ درم ہلیلہ سیاہ دھینا ہر ایک

چھ درم کوٹ چھانکر گاے کے بچہ کے پیشاب مین ملاکر جوش دین جب گاڑھا ہو جائے پیپک
جنگلی بیر کے برابر گولیان بناکر ایک مہینہ بیس روز تک ہر روز ایک صبح ایک شام کھائیں
حب سفید داغ کو نافع ہی اور بالون کو سفید نہین ہونے دیتی ہی باچی مدبر مقشر پوست بیخ کٹو مرو پوست
نیب پوست شاخ نیب برگ نیب مساوی الوزن کوٹ چھانکر رکھین اور کتھہ کی لکڑی ٹکڑے ٹکڑے
کرکے ایک حصہ آٹھ حصے پانی مین جوش دین جب نصف رہے صاف کرکے ادویہ مذکورہ آہین
خمیر کرین اور گولیان بناکر ایک درم سے ڈیڑھ درم تک کھائین باچی کے مدبر کرنے کی تدبیر یہ
ہی باچی کو سرخ رنگ کی گاے کے پیشاب مین جو جنی ہو اکیس روز تر رکھین پھر نکالکر پوست
اُسکا دور کرکے سایہ مین خشک کرین حب سفید داغ کو نافع ہی باچی مدبر سیاہ تل برابر لیکر
شہد مین ملائین اور تین تین ماشہ کی گولیان بناکر صبح و شام ایک ایک گولی کھایا کرین حب
نافع داغ سفید اجمود باچی پتواڑ کے بیج کنول گٹہ برابر لیکر شہد یا گڑ ملاکر گولیان بنائین خوراک
دو درم حب نافع سفید داغ گیرد گندھک باچی مساوی باریک پیسکر ادرک کے پانی مین بیر
کے برابر گولیان بنائین ایک گولی نیکوب کرکے آدھ پاؤ پانی مین رات کو تر کرین صبح پانی صاف
اُسکا پیین اور ثفل اُسکا بدن پر ملکر آفتاب مین بیٹھین ترشی اور بادی سے پرہیز کرین اسیطرح
ہمیشہ استعمال کرتے رہین دوا نافع برص و بہق سیاہ دھتورہ کے بیج دو درم نصف بریان
نصف خام شیطرج دو درم سیاہ مرچ ایک یا دو درم کوٹ چھانکر ہر روز دو رتی کھائین
غذا ایک وقت شیر برنج گھونس کا تیل برص کو نافع ہی ایک گھونس پکڑکر پیٹ چاک
کرکے کثافت اُسکی دور کرین اور سو تولہ میٹھے تیل مین جوش دین جب سوم حصہ باقی رہے
لتہ اُس تیل مین تر کرکے رات کو موضع داغ پر رکھکر باندھ دین اور صبح کو دھو ڈالین اسیطرح
پچاس روز تک استعمال کرین نفع ظاہر ہووے حب کسیس سیاہ پانچ درم نیل پندرہ درم باچی
تین سیر نیب کی خشک پتیان آدھ سیر گندھک سیاہ ڈیڑھ سیر کوٹ چھان کر گولیان بناکر ہر روز ایک گولی کھائین
نیب کا سفوف برص کو نافع ہی پھل اور پھول اور پتیان نیب کی مساوی پیسکر دو ماشہ سے

ھانا شروع کرین چھ ماشہ تک پہونچا کر چالیس روز تک استعمال کرین دیگر نافع برص منڈی
یک حصہ سمندر سوکھ آدھا حصہ کوٹ چھانکر سفوف بنائین خوراک ایک ماشہ سے نو ماشہ تک
یلکر سفید داغ کو مفید ہی بابچی آدھ سیر نمک تین پاؤ کوٹ چھان کر ایک کف دست کھائین غذا
سوائے چنے کی روٹی کے اور کچھ نہ کھائین دیگر نافع داغ سفید گولر کی چھال لالہ کے بیج دونون
برابر وزن کوٹ چھان کر پانی سے چالیس روز تک پھانکین دیگر نافع برص اجمود پہلے روز
ا ماشہ پھر ایک ایک ماشہ روز زیادہ کرکے صبح کو سرد پانی سے پھانکین یہان تک کہ آٹھ ماشہ تک
ہونچے اگر دو مہینہ مین نفع ظاہر نہو تیسرے مہینے مین بابرنگ ایک ماشہ ملاکر کھائین ترشی اور بادی سے
پرہیز کرین لکھا ہی کہ چنے کی روٹی یا چنے بھونکر کھانا مجرب ہی سوائے اسکے اور کوئی چیز نہ کھائین دیگر
اجمود دو حصہ گیرو ایک حصہ کوٹ چھانکر دو ماشہ کھائین غذا بے نمک اور بے گھی کی روٹی کھائین
طلا نافع برص بابچی پنوار گیرو مساوی لیکر کوٹ چھان کر اورک کے عرق مین گولیان
بناکر دو ہفتہ تک طلا کرکے دھوپ مین بیٹھا کرین طلا پلاس پاپڑہ تین دام خام توتیا تین ماشہ
تھہ سفید ایک تولہ باریک کوٹ چھان کر لیمون کے عرق مین کھرل کرکے گولیان بناکر
لگایا کرین یہ گولی داد کے لیے بھی نافع ہی طلا کلونجی سرکہ مین پیسکر لگانا بہق اور برص
کے واسطے مفید ہی تخم ترہ تیزک سرکہ مین پیسکر ضماد کرنا بہق اور برص کو نفع دیتا ہی
طلا کندش شہد مین ملاکر لگانا بہق اور برص اور داد کو نافع ہی دیگر مالکنگنی گاے کے
پیشاب مین اکیس روز بھگوکر تیل اُسکا نکال کر برص پر لگائین دیگر نوسادر شہد مین ملاکر برص
اور بہق پر لگانا مفید ہی طلا نافع برص کلونجی نو درم بابچی تین درم دھتورہ کے بیج ڈیڑھ درم
مدار کے پتے آٹھ عدد پیسکر سفید داغ پر لگائین دیگر کندش مولی کے بیج سرکہ مین پیسکر لگائین
دیگر بکری کے گردے کو ٹکڑے ٹکڑے کرکے گندھک اُسپر چھڑک کر کباب کرین
جو پانی اس سے ٹپکے اُسکو بہق سفید اور برص پر ملین دیگر برص کو نافع ہی
ملی کے بیج مقشر بابچی دونون مساوی خوب پیس کر آٹھ روز تک لکڑی سے موضع

داغ پر لگائین ضماد جنگلی انجیر کی جڑ باچی سہاگہ املی تازہ پانی مین پیسکر چالیس روز تک ضماد کرین طلا ہرتال سبی ہر ایک آدھا دام کوٹ چھان کر پیشاب مین ملاکر داغ پر لگائین دیگر نافع بہق سفید ہلدی آنبہ ہلدی آملہ لاکھ گندھک آملہ سار پنوار کے بیج مساوی گندھک چھاچھ کوٹ چھان کر خالص پانی مین ملاکر بہق پر لگائین دیگر نافع سفید داغ مجیٹھ جیتہ تیل گیرو مساوی کوٹ چھان کر سرکہ مین ملاکر لگائین دیگر مولی کے بیج وسن حصہ کندش قسط ہر ایک دو حصہ پرانے سرکہ مین ملاکر ضماد کرین طلا نافع برص مولی کے بیج شیطرج خولنجان آملہ مساوی سرکہ مین ملاکر لگائین دیگر نافع برص یہ نسخہ کتاب گنج بادآورد سے نقل کیا گیا ہی چونہ کی کلی برابر وزن پیسکر جس جگہ کہ سفید داغ ہو طلا کرین جب خشک ہو جائے سخت کپڑے سے چھیلکر دور کرین اور دوبارہ لگائین اسی طرح چند مرتبہ کے استعمال مین اس جگہ کی کھال دور ہو کر ایک داغ ظاہر ہوگا پھر اس مقام پر میٹھا تیل ملین تاکہ رنگ اصلی پر آجائے طلا نافع برص باچی دہی مین تین روز تک بھگو دین پھر خشک کر کے آتشی شیشے مین تیل نکالین اور تھوڑا نوسادر پیسکر روغن مین ملاکر داغ کو چھیلکر اُسپر طلا کرین دیگر کینچوا برتن مین بند کر کے ایک مہینے تک رکھین اس عرصہ مین راکھ ہو جائیگا اُسکو لیکر برص پر لگائین دیگر نافع برص سیاہ بچھو مار کر خشک کر کے سرکہ مین پیسکر برص پر لگائین دیگر ہونٹھون کی سفیدی کو نافع ہے اوندھا ہولی کی جڑ پانی مین گھسکر ضماد کرین دیگر تخم تمباکو کو لھو مین نکال کر مالش کرین چند روز مین داغ اصلی رنگ پر آجائے دیگر نافع برص کیسلے کے زرد تپے کڑوے تیل مین جلاکر مردار سنگ ملاکر طلا کرین دیگر سرس کے بیجون کا تیل نکال کر برص پر ملین دیگر بینگن سادہ کا تیل برص کو نافع ہی بینگن پانی مین پکائین جب گلجائے پانی صاف اُسکا لیکر میٹھے تیل مین ملاکر پھر جوش دین جب پانی جل کر روغن رہجائے استعمال کرین دیگر خرمے کا تیل برص کو مفید ہی ایک عدد خرما سرسون کے تیل مین جلاکر جل کر کے رکھین رات کو داغ پر ملکر کو لون کی آگ سے سینکین تاکہ گرم ہو جائے اسطرح سے

چند روز استعمال کرین بعض کتابون مین لکھا ہی کہ خرمے کی گٹھلی نکالکر صاف کر کے تیل مین
جلاکر تھوڑا شنگرف ملائین اس روغن کو موضع چھاجن او ر ناسور پر بھی ملنا مفید ہی فصل عرق
مدنی یعنی نارو کا علاج وہ ایک دانہ ہی جب پھوٹ جاے تو اُسکے اندر سے تاگا نکلتا ہی علاج
مواد سے بدن کو پاک کرین اور نارو کے گرد جونکین لگائین اور گرم پانی سے کہ اُسمین تیل
ڈالکر جوش کیا ہو نطول کرین تاکہ تاگا سہل سے نکل آئے اور احتیاط کرین کہ ٹوٹ نہ جائے
دوا نارو کو نافع ہی پہلے نارو اور ورم کو نمکین گرم تیل سے چرب کر کے مدار کے پتون سے سینک
کرین اور وہی نمکین پتے ورم پر باندھین دوا نارو کے لیے مفید ہی سفید سکھپرہ کی جڑ اُسکے
پتون کے عرق مین پیسکر نارو پر باندھین اور بعضے تھوڑی سونٹھ بھی اضافہ کرتے ہین ضماد
نارو کو نافع ہی جمال گوٹہ پیسکر لیپ کرین یا کلونجی دہی مین پکاکر ضماد کرین دوا اگر کینچوا
خشک نارو والے کو کھلائین جلد خشک کرتا ہی دیگر آدھا دام روغن گل مین حل کر کے
تین روز کھلائین اور اس عرصہ مین چکنی غذا تناول کرین ضماد نارو کو مفید ہی پیاز
ایک گرہ لہسن ایک گرہ تھوڑا صابون بھلانوہ ایک عدد رائی آدھا دام کوٹ چھانکر
ٹکیا بناکر نارو پر ایک دن رات باندھین تین روز مین تاگا بالکل نکل آئیگا دوا نارو کو نافع
ہی رال ایک دام صابون دو دام افیون دس ماشہ کوٹ پیسکر آٹھ دام روغن کنجد مین پکاکر
مثل مرہم کے کر کے پان پر لگاکر باندھین اور صبح و شام مرہم بدل دیا کرین تین روز مین شفا
ہو جائے ضماد نارو کو مفید ہی موٹھ کا آٹا چار دام ہینگ ملاکر پیسکر خمیر کر کے نارو پر باندھین
دیگر چولائی کی جڑ پیسکر نارو پر باندھین حب نارو کے لیے مفید ہی جنگلی کبوتر کی بیٹ دو دام
قند سیاہ دو دام کوٹ پیسکر جنگلی بیر کے برابر گولیان بناکر رکھین روز ایک گولی کھائین
دوا نارو کو فائدہ کرتی ہی گھوڑے کا پر دو چاول کے برابر گڑ مین ملاکر کھائین دیگر
سات تیے بکائن کے ہر روز نگل جائین دوا ایلوا پہلے روز آدھا دام دوسرے روز ایکدام
تیسرے روز ایک مثقال کھائین اور اوپر سے بھی لگائین دوا پوست ہلیلہ زرد پوست بہیڑہ آملہ سونٹھ

کیلہ مساوی ہر روز دو درم چھ درم شہد مین ملاکر کھائین اور دودھ گھی کثرت سے کھانا فائدہ
کرتاہی **فصل حمرہ** اسکو سرخ بادہ کہتے ہین اور نو لڑکون کو بہت عارض ہوتاہی سبب اسکا
التہاب اور جوشش خون ہی **علاج** دایہ کو ادویہ مصفی اور مصلح خون کی پلائین **حب**
لڑکون کے سرخ بادہ کو مفید ہی دھماسہ سرخ صندل برم ڈنڈی نیل کنٹھی ہر ایک تین ماشہ کاٹن کی
پتیان نیب کی پتیان ہر ایک پانچ عدد مہندی کی پتیان پانچ ماشہ دھنیا تین ماشہ سیاہ مرچ
ملتانی مٹی ہر واحد ایک ماشہ مہندی کی پتیان اور دھنیا پانی مین بھگو کر صبح اُسکے پانی مین سب
دوا پیسکر چنے کے برابر گولیان بنالین غذا مونگ کی دال و رخشکہ بے نمک کھائین ترشی
اور بادی سے پرہیز کرین دیگر لڑکون کے سرخ بادہ کو نافع ہی رسوت سیاہ مرچ افیون نیب
کی پتیان مغز چاکسو پٹھیے کے بیج برابر کوٹ چھانکر باجرہ کے برابر گولیان بناکر ایک گولی
لڑکے کو اُسکی دایہ کے دودھ مین ملاکر دین دوا لڑکون کے سرخ بادہ کو مفید ہی کمسن کہ ایک
بوٹی ہی دو دام لیکر پانی مین پیسکر پاؤ سیر آٹے مین ملاکر روٹی پکائین پھر گھی مین چرب کرکے
دودھ پلانے والی کو کھلائین عجیب التاثیر ہی دیگر سرپھوکہ جوش دیکر لڑکے کو پلائین دیگر
رسوت ایک چنے کے برابر لڑکے کو کھلائین **جوشاندہ** لڑکون کے فساد خون اور سرخ بادہ کو
نافع ہی سرخ صندل مہندی دھنیا ہر ایک چار درم گل معصفر دو درم نیمکوب کرکے سات خوراک
کرین اور ایک خوراک آدھ پاؤ پانی مین تر کرکے صبح جوش دیکر پین اور ثفل اسکا رات کو
جوش دیکر پین اور اُسکا ثفل بدن پر ملکر گرم پانی سے دھو ڈالین سات روز اسیطرح استعمال
کرین غذا گیہون کی روٹی اور گھی نمک نہ کھائین **فصل قوبا** اسکو داد کہتے ہین یہ مرض سوداکا
شدید الخارش ظاہر جلد پر پھیلتاہی خون سے بھی پیدا ہوتاہی شروع مین علاج
اُسکا کہ جب تک گوشت کے اندر سرایت نہ کرے سہل اور جب گوشت مین
سرایت کرجائے تو جب تک جونک اور پچھنے اور ادویہ حادہ کا استعمال نہ کرین دفع نہین
ہوتاہی حب داد کو مفید ہی رال گندھک سہاگا اجوائن خراسانی کوٹ چھان کر پانی سے

گولیان بناکر داد کو کھجا کر اُسپر لگائین ضماد داد کو نافع ہی مردار سنگ گندھک نوسادر سہاگہ
مازو مرچ سیاہ کتھہ سفید افیون چنیا گوند کوٹ چھان کر گولیان بنائین اور لیمون کے عرق مین پیسکر
ضماد کرین دیگر مازو ایک حصہ چونہ ڈیڑھہ حصہ ماز دبا ریک چونہ مین حل کر کے تھوڑے پانی
مین ملائین جب در وتہ نشین ہو جاے پانی لیکر داد کو کھجا کر اُسپر ملین طلا داد کو کھجا کر گھی سے
چرب کر کے چونہ اُسپر لگائین دوا داد کو نافع ہی مدار کے پھول پنوار کے بیج کوٹ چھانکر کھٹے دہی مین
ملاکر مالش کرین اور دہی ترش نہ ملے تو پانی کافی ہی طلا تخم املی لیمون کے عرق مین پیسکر ملین
دیگر خشک سنگھاڑہ لیمون کے عرق مین پیسکر لگائین دیگر ہار سنگھار کی پتیان پیسکر لگائین
دیگر عباسی کی پتیان نمک کے ساتھ پیسکر لگائین دیگر ہلدی جلاکر پیس کر چونا اور پان
مین ملائین پھر پانی مین حل کر کے داد کو کھجا کر لگائین دیگر لیمون کا عرق ہر روز دو بار داد کو کھجا کر
اُسپر ملین دیگر پالک جوہی کی جڑ لیمون کے عرق مین گھسکر ملین اور پتی بھی اُسکی ملنا مفید ہی
دیگر کلونجی سرکہ مین پیسکر ملین طلا پلاس پاپڑہ کتھہ پیسکر لگائین دیگر کسوندی کی جڑ لیمون کے
عرق مین گھسکر طلا کرین دیگر گیہون کا چوبہ نکیر م ملین اور طریق نکالنے چوبہ کا یہ ہے
کہ گیہون دھو کر رات کو ہوا مین رکھین صبح گیہون کو صاف پتھر پر رکھکر ایک لوہے کا ٹکڑا
آگ مین سرخ کر کے گیہون کے اوپر رکھکر دبائین جو کچھ اسمین سیاہ رنگ نکلے اُسکو گرم لیکر
داد پر ملین دیگر مجرب داد کو نافع ہو آملہ صندل سرخ چنیا گوند رال سہاگہ کتھہ مساوی پانی
مین پیسکر داد کو کھجا کر ملین دیگر داد اور خارش خشک اور تر کو نافع ہی پنوار کے بیج پانی مین
بھگو دین جب سڑ جائین پیسکر ملین پھر گرم پانی سے نہائین ضماد داد کو نافع ہی ریہ کو کپڑے
سے چھان کر پانی مین پیسکر لگائین دیگر املتاس کی پتیان داد پر ملین یا اُسکی کچی پھلی
کا مغز نکال کر پانی مین پیسکر لگائین دیگر داد کو نافع ہو مولی کے بیج لیمون کے عرق
مین کھرل کر کے گولیان بناکر لگایا کرین طلا مولی کے بیج شریفہ کی پتیون کے عرق مین
پیسکر گولیان بناکر لگائین ضماد کچلہ سرکہ مین پیسکر لگائین طلا داد اور خارش کو نافع ہی

سجی ایک دام کوٹ چھان کر دو دام گاے کا گھی سو بار دھو کر اسمین ملا کر طلا کرین دوا داد
اور خارش کو مفید ہی حرام مغز ملین دیگر نافع داد انجیر کا دودھ ملین دیگر نافع قوبا صندل سہاگہ
افیون تینون ادویہ برابر لیکر لیمون کے عرق مین پیسکر داد کو کسی کھرکھری چیز سے کھجا کر ملین
دیگر مینسل پانی مین پیسکر لگائین ضماد سریش ملین لکھا ہی کہ جبتک داد اچھا نہین ہوتا ہی سریش
نہین چھوٹتا ہی دیگر پارہ سرکہ مین پیسکر لگائین دیگر مہندی سرکہ مین پیسکر لگائین دیگر
مرلی سرکہ مین پیسکر طلا کرین ضماد نیب کی پتیان دہی مین پیسکر لگائین طلا
پنوار کے بیج ایک حصہ سجی دو حصہ جوا کھار چار حصہ کانجی کے پانی مین پیسکر ارنا بھینسے کے
گوبر کے اُپلے سے داد کو کھجا کر اُسپر اتنی دیر لگائے رہین کہ خشک ہوجاے دو تین روز مین
دفع ہوجاوے دیگر سیندور گندھک ہلدی سیاہ مرچ سہاگہ برابر لیکر گھی مین ملا کر ہر روز چار
پانچ مرتبہ طلا کرین دیگر پنوار کے بیج آملہ کتھ وہی کے پانی مین پیسکر داد کو کھجا کر طلا کرین دیگر
پارہ گندھک آملہ سار توتیا سہاگہ لیمون کے عرق مین حل کر کے داد کو کھجا کر لگائین

فصل جرب و حکہ خشک کھجلی کو حکہ اور تر کو جرب کہتے ہین جو کہ یہ مرض ظاہر جلد پر پیدا
ہوتا ہی امراض جلدیہ سے شمار کیا جاتا ہی اور جرب کا مادہ اکثر بلغم کھاری ہی اور حکہ مین زیادتی
سوداکی ہی علاج ہفت اندام کی فصد کھولین اور جماع اور گرم چیزون مثل بینگن اور کڑوے
تیل اور اشیاے نمکین وغیرہ سے پرہیز کرین اور ہر روز شاہترہ کا اطریفل کھائین
دوا پوست ہلیلۂ زرد ہلیلۂ کابلی پوست بہیڑہ آملہ ہلیلہ زنگی سرپھوکہ کی پتیان افیون
ہر ایک دو درم برگ شاہترہ دس درم کوٹ چھان کر گاے کے گھی مین چرب کر کے
تین وزن شکر ملائین خوراک دو تولہ دیگر خارش کو نافع ہی نیب کی کونپلین دو تولہ لیکر پانی
مین پیسکر پندرہ روز تک پیین اسی طرح سے سرپھوکہ کا پینا فائدہ رکھتا ہی دیگر خارش کو مفید
ہی چرائتہ تلخ شاہترہ ہلیلہ زنگی تینون ادویہ ایک تولہ لیکر رات کو پانی مین تر کرین صبح
پیسکر صاف کر کے پیین دیگر کھجلی کو نافع ہی گندھک آنبہ ہلدی باپچی ہر ایک آدھا درم

شاہترہ ایک دام سب کو تین حصہ کرکے ایک حصہ اُسمین سے رات کو پانی مین تر کرین صبح پانی
صاف اُسکا پیین اور ثفل اُسکا کڑوے تیل مین ملا کر بدن پر ملکر گرم پانی سے غسل کرین دیگر ایلی کو
بھگو کر چند روز استعمال کرنا خارش تر اور خشک کو مفید ہی نسخہ اُسکا متلی کے مرض مین مذکور ہی
دیگر خارش کو مفید ہی ہلیلہ سیاہ نیمکوفتہ بیس درم افتیمون پانچ درم آدھ سیر گرم پانی مین تر کرین
صبح صاف کرکے دس درم شکر ملا کر دو دفعہ کرکے پیین دیگر موجز مین خشک کھجلی کے واسطے لکھا ہی
کہ ہر روز ایک سو تیس درم دودھ اور نصف اُسکا سکنجبین ملا کر پینا مفید ہی اور یہ دوا مؤلف
کے نزدیک بھی مجرب ہی لاکن اسقدر دوا دہاتیون کے لائق ہی اور لوگون کے لیے
اسقدر خوراک بہت ثقیل اور مضعف معدہ ہی گندھک کا تیل کھجلی تر اور خشک اور داد
کو نافع ہی گندھک مدار کے دودھ مین دو روز کھرل کرکے قرص بنا کر سایہ مین خشک کرین پھیر
برتن مین ڈالکر پانی بھر کر چار پہر نرم آگ پر جوش دین جسقدر تیل پانی پر آئے اُسکو لیکر استعمال
کرین اور بعضے گندھک کو مدار زرد رنگ کے دودھ مین پکا کر دو روز کھرل کرتے ہین
دوا نافع خارش توتیا سبز تمباکو خشک ہر واحد ایک درم کمیلہ دو درم سفیدہ قلعی چار درم کڑوے
تیل مین ملا کر تین روز لگائین قرص مرہلی خارش تر کو نافع ہی اور بلغم اور صفرا کو نکالتا ہی
پوست ہلیلہ زرد پوست بہیڑہ آملہ برنگ کابلی مقشر ہر واحد ایک حصہ تربد مجوف دو حصہ
کوٹ چھانکر پانی مین ملا کر گولیان بنائین خوراک تین درم اور اگر اسہال زیادہ منظور ہو دو
درم کھائین روغن کھجلی تر کو مفید ہی تین تولہ مینسل باریک پیسکر ایک سیر گاے کے گھی مین ملا کر
جوش کرین جب دھوان موقوف ہوجائے ایک تغار مین پانی بھر کر اوسپر وہ روغن اُسمین
ڈالین جب سرد ہوجائے پانی کے اوپر سے روغن لیکر ملا کرین دوا خارش کو مفید ہی
پاؤ سیر کڑوے تیل کو خوب جوش کرین اور مدار کے پتے سبز اکیس عدد لیکر ایک ایک
پتا اُسمین ڈالین جب سب پتے جلکر راکھ ہو جائین اُتار کر تھوڑا مینسل پیس کر اُس مین
ملائین اور شیشے مین رکھکر موضع خارش پر ملین دو تین روز مین رفع ہو جائے

دوا خارش کو نافع ہی کٹھل کا موسلہ جو پرانا ہو اور کرم خوردہ ہو کولون کی آگ مین جلا کر
باریک پیسین پھر کڑوے تیل مین ملا کر ملین اور تین چار گھڑی کے بعد سرد پانی سے
دھوئین اور چار دن مین یہ دوا لگا کر نیم گرم پانی سے غسل کرین دوا نافع خارش تر و
سیاہ مرچ ہر واحد تین ماشہ بندوق کی باروت ایک دام چار دام گھی ملا کر ملین اور ایک
بعد گرم پانی اور بیسن سے دھوئین دوا خارش کو مفید ہی مدار کا دودھ جما کر خشک کرین
جلا کر کڑوا تیل ملا کر بدن پر ملین اور چار گھڑی کے بعد نہائین دوا نافع خارش بھجنہ کی جڑ کو
تیل مین جلا کر صاف کر کے بدن پر ملین ہرتال زرد کا تیل داد اور خارش کو نفع دیتا
ہرتال زرد ایک حصہ میٹھا تیل دو حصہ اول تیل کو جوش دین جب سرخ ہو جائے ہرتال پیسکر
تھوڑا تھوڑا اسمین ڈالکر لکڑی کے کفگیر سے حرکت دین اور آگ نرم کرین جب تیل کی رنگت
طاؤس کے مانند ہو جائے اور روغن مین آگ لگجائے اسوقت دیگچی کو بند کردین تا کہ آگ
بجھ جائے اسی طرح سے دیگچی کو پانچ مرتبہ کھولین بند کرین پھر سرد کر کے شیشہ مین رکھین
اور وقت حاجت کے ملکر دھوپ مین بیٹھین اور گرم پانی سے نہائین روغن خارش کھجلی
نیوار کے بیج ایک سیر گندھک آملسار ایک سیر گائے کا دودھ اور پاؤ سیر گھی ملا کر جوش دو
جب دودھ جلکر روغن رہجائے صاف کر کے ملین سیاہ دوا دانون کیلیے گھونگچی آملہ سیاہ مرچ بلیلہ
ہر واحد یکتولہ توتیا ایک حصہ کڑوا تیل بقدر حاجت اول گھونگچی کو تیل مین جلائین پھر بلیلہ آملہ
جدا جدا ملا کر سیاہ مرچ کو کوٹ چھانکر تیل مین ملا کر دانون پر ملین دوا خارش تر اور خشک کو نافع
برگ کنیر سبز عدد پاؤ سیر روغن کنجد مین جلا کر ملین روغن نیوار خارش کو نفع دیتا ہی نیوار کے بیج
سیر گندھک آملسار پختہ نیکوب کر کے دو سیر گائے کے دودھ اور پاؤ سیر گھی مین پکائین جب دودھ
جلکر روغن رہجائے صاف کر کے ملین دوا خارش کو نافع ہو تخم بالنگو تخم خشخاش برابر لیکر پانی
پیسکر بدن پر ملین پھر گرم پانی سے نہائین دو تین دن مین آرام ہو جائے دوا خارش کو
نافع ہو بندوق کی باروت کڑوے تیل مین ملا کر بدن پر ملکر دھوپ مین بیٹھین

غسل کرین دیگر برگد کے پتے اور تھوہر کی لکڑی خشک جو زمین پر پڑی ہووے اور پوست
تناس برابر لیکر جلا کر راکھ اُسکی کڑوے تیل مین ملا کر ملین اور تھوڑی دھوپ مین بیٹھکر
پانی سے نہائین دیگر شورہ قلمی روغن تلخ مین ملا کر ملین دیگر مہندی روغن گل اور سرکہ
ملا کر بدن پر ملین دیگر صابون پانی مین پیسکر لگائین بعد اسکے غسل کرین دیگر خارش تر
خشک کو نافع ہو سہاگہ چنبیلی کے تیل اور گلاب اور لیمون کے عرق مین ملا کر ملین اور
تھوڑا کافور بھی اسمین ڈالتے ہین دیگر گندھک دو درم پارہ توتیا بریان ہر ایک آدھا
گائے کے گھی مین جو اکتیس مرتبہ دھویا گیا ہو ملا کر ملین اور بعد دو گھڑی کے سرد پانی
غسل کرین دیگر افیون روغن کنجد مین جلا کر ملین دیگر سیندور گندھک آملہ سار مردار سنگ
مرداسد ایک دام سب کو باریک پیسکر چار تولہ گائے کے گھی مین ملا کر ملین دیگر روز نہانا
پانی سے خارش خشک اور تر کو نافع ہو دیگر نافع خارش توتیا سبز گندھک آملہ سار کا وزن
حد ایک دام گائے کا گھی دھو کر تین تولہ ادویہ باریک کوٹ کر ہر روز ملکر دو گھڑی دھوپ
مین بعد اُسکے غسل کرین

## فصل ضنان یعنی بغل کی بدبو

علاج اسکا بدن کو فضول سے
پاک کرتا ہو دوا بغل کی بدبو کو نافع ہو چونہ پانی مین پیسکر لگائین دیگر جامن کی چھال اور
پانی مین جوش دیکر اس سے بغل کو دھوئین دیگر آڑو کی پتی پیسکر بغل پر ملین پھر گرم پانی
سے دھوئین دیگر مردار سنگ پیس کر ملین فائدہ دیتا ہو

## فصل ہاتھ پاؤن مین زیادہ پسینا نکلنے کا علاج

ہندی مین اسکو سیت کہتے ہین دوا سیت کو مفید ہو مونگ
پیسکر ملین دوا ایضًا پوست خشخاش شگوفتہ پانی مین جوش دیکر ہاتھ پاؤن کو اُس سے
دھوئین دیگر سیت کو نافع ہو کلمی کوڑی زرد جلا کر جدا جدا باریک پیسکر ملین دیگر سیاہ دھتورہ
جلا کر باریک کر کے ایک ماشہ روزانہ ایک ہفتہ تک کھائین دیگر بیر کی پتیان پیسکر
دیگر ببول کی خشک پتیان پیسکر ہاتھ پاؤن پر ملین دیگر نیل کی چھال پانی
مین جوش کر کے نچوڑ اُسکا لیکر نیم گرم پانی سے اُسکے دھوئین اسی طرح ایک ہفتہ تک

استعمال کرین دیگر بالچھڑ لگانا سیت کو نافع ہی دیگر اونٹ کٹارہ کی جڑ خشک کیے پیسکر الکتول
شہد ملاکر سات روز کھائین دیگر پھٹکری پانی مین حل کرکے ملین دیگر بہکر مول پیسکر ہتیلی اور تلوے
پر ملین حب کسیت کو مفید ہی شنگرف مغز تخم بیٹھہ ہر واحد ایکدرم کوڑی زرد سوختہ تین درم
سیاہ مرچ پانچ درم کوٹ چھان کر دو درم کھٹا چوک ملاکر سیاہ مرچ کے برابر گولیان بنائین ہر روز ایک
ایک گولی صبح ایک شام **فصل انتفاخ انگشتان** یعنے انگلیون کے پھولنے اور انکی خارش کا
علاج یہ مرض ہوا کی سردی سے عارض ہوتا ہی **علاج** گیہون کی بھوسی اور نمک جوش دیکر
دھوئین دیگر شلغم یا چقندر کے جوشاندہ یا اُس پانی سے جسمین مسور اور مٹر جوش دیا ہو دھوئین
**فصل جراحت** یعنے زخم جس زخم مین کہ پیپ نکلے اسکو قرحہ کہتے ہین اور جس زخم پر چالیس
دن گذر جائین وہ ناسور کہلاتا ہی **ذرور** کہ زخم کو خشک کرے بیرا کہ ایک گھاس ہی دریا کے
کنارے اُگتی ہی اور اُس سے چٹائی بناتے ہین اُسکو جلاکر راکھ اُسکی زخم پر چھڑکین اور
اگر سرکہ مین تر کرکے ناسور پر رکھین فائدہ کرتی ہی دیگر قروح کو خشک کرے کنیر کی پتیان
خشک پیسکر ذرور کرین یا سنگ جراحت پیسکر چھڑکین دیگر حیض کا کپڑا جلاکر زخم پر چھڑکین
دیگر گدھے کا گوشت مع کھال جلاکر راکھ اُسکی زخم پر چھڑکین دو روز مین گوشت بھر آئے دیگر
سرس کی چھال پیسکر چھڑکین دیگر مرغی کا پر جلاکر راکھ اُسکی زخم پر چھڑکین دیگر زخم کو مفید ہی
کچھوے کا سر جلاکر راکھ اُسکی لیکر پہلے زخم کو میٹھے تیل سے چرب کرین پھر وہ راکھ چھڑکین تین
روز مین آرام ہووے **دوا** زخم کو پاک کرے صابون پانی مین پیسکر تھوڑا گیرو ملاکر مثل مرہم
کے بناکر استعمال کرین اور کبھی گیرو کے عوض چاول ملاتے ہین **ذرور** کہ زخم سے گوشت مردہ
دور کرے اور تکلیف نہ دے پھٹکری باریک پیسکر چھڑکین دوا کہ زخم کو بھر دے اسگند ناگوری
باریک پیسکر ذرور کرین دیگر نافع زخم گھیا توری کے پتے زخم پر باندھنا فائدہ دیتا ہی دیگر
کنگھی کی پتی پیسکر زخم پر باندھنا جلد فائدہ کرتا ہی مگر تا بت باندھنا زیادہ مفید ہی دیگر سرو کی چھال
جلاکر راکھ اُسکی زخم پر چھڑکین دیگر ہلدی باریک پیسکر چھڑکنا زخم کو خشک کرتا ہی د

مادہ جلاکر پھر ملکنا زخم کو خشک کر دیتا ہی دیگر کندر پیسکر چھڑکنا زخم خبیثہ کو دفع کرتا ہی دیگر نافع
زخم ساعیہ یعنی پھیلنے والے زخم کو مفید ہی گل اور برگد کے پتے ہموزن جلا کر راکھ اُسکی روغن
مین ملاکر زخم پر ٹپکائین ذرور کہ دفع آبلہ اور زخم خشک کرنے مین بیمثل ہی کافور چوتھائی
حصہ تخم ریحان بریان نصف حصہ پیازہ کا چھلکا جلاکر ایک حصہ بال جلا کر دو حصہ سبکو پیسکر
چھڑکین جب قروح اور زنگ زہی کہ جسمین سوراخ ہوتے ہین فائق کرتی ہی مغز بیلگری کتھ تو تیا
برابر لیکر گولیان بناکر لگائین دوا کہ زخم پر باندھنا جلد آلایش سے پاک کرتا ہی دیگر قروح خبیثہ کو
نافع ہی مسور اُبالکر بھینس کے دودھ مین ملاکر صبح و شام لگائین نسخہ بابت روغن روغن زخم
کے بھرانے کے لیے عجیب التاثیر ہی برگ سنبھالو برگ فراش برگ چنبیلی برگ دھتورہ ہر واحد ایک
درم میٹھا تیل آدھ سیر پتیون کو پیسکر روغن مین ملاکر جلائین اور کفگیر سے خوب حل کرکے آگ
سے اُتار کر دو بار کفگیر سے حرکت دین جب درد تہ نشین ہو جائے روغن صاف کرکے
استعمال کرین دیگر زخم کے بھرنے کے لیے برگ کریجوہ برگ نیب ہر واحد ایکدام ٹکیا بناکر میٹھے
تیل مین بریان کرین جب سیاہ ہو جاے تو تیا ایک ماشہ پیسکر ملاکر استعمال کرین دیگر کہ زخم کو
جلد بھر کر اچھا کرے گوگل ایکدرم ہلدی ایک گرہ سیندور چار ماشہ اول روغن مین نیب کی پتیون کی
ٹکیا بناکر جلائین پھر ہلدی جلائین بعد اسکے گوگل پھر سیندور ملاکر استعمال کرین روغن او راق
ہر قسم کے زخم کو نافع ہی میٹھا تیل ایک سیر کڑاہی مین ڈالکر جوش دین بعد اُسکے نیب کی پتیون کی
ٹکیا آدھ پاؤ کنیر کی پتیون کی ٹکیا پاؤ سیر موم آٹھ دام بکائن کی پتیون کی ٹکیا پانچ درم روغن مین
ڈالکر جلائین جب جلکر سیاہ ہو جائے روغن کو صاف کرکے زخم پر ٹپکائین روغن نیب زخم کو نافع
ہی نیب کی پتیان پیسکر ٹکیا بناکر روغن مین جلائین جب سیاہ ہووے صاف کرکے رکھین
اور یہ روغن سادہ ہی کان کے درد کو بھی فائدہ دیتا ہی اور اگر زخم پر ٹپکائین کمیلہ کتھ ہر ایک
ایک تولہ باریک پیسکر ملائین تاکہ زخم کو بھرے اور اگر آلایش نکالنا منظور ہو تو تھوڑا تو تیا
ڈالین روغن کمیلہ کہ زخم کے بھرنے مین بیمثل ہی تھوڑے دنون مین اچھا کرتا ہی

ہی کمیلہ دس درم تین مرتبہ باریک کھرل کرکے دس درم کڑوے تیل مین ملاکر کپڑہ مین چھانکر
وقت حاجت کے روئی اس مین ترکرکے زخم پر رکھین بعد چند قطرے ٹپکائین بھلانوہ
کا تیل بہت زخمون کو نافع ہی یہان تک کہ چارپایہ کے زخم کو فائدہ دیتا ہی بھلانوہ سات عدد
آدھ پاؤ روغن کنجد مین جلاکر صاف کرکے دو درم سنگ جراحت پیسکر ملاکر مرغی کے پر سے
لیکر زخم پر لگائین تخم کونچ زخم اور ناسور کو مفید ہی تخم کونچ مقشر دو درم باریک پیسکر ٹکیا
کرکے آدھ پاؤ میٹھے تیل مین جلاکر صاف کرکے زخم پر ٹپکائین اور بعضون نے لکھا ہی کہ میٹھے تیل
کے عوض کڑوا تیل ملائین کچلہ کا تیل ناسور کو بھرتا ہی اور زخم کو مفید ہی سیاہ مرچ ساڑھے
تین ماشہ توتیا ایک چنے کے برابر کچلہ پانچ عدد کڑوا تیل پانچ درم پختہ تھوڑی نیب کی
پتیان اجوائن ایک دام کمیلہ دو دام اول روغن کو کڑاہی مین جوش دین اور نیب کی
پتیون کی ٹکیا بناکر اسمین جلائین جب سیاہ ہوجائے نکالکر صاف کرکے سب ادویہ جدا جدا
کوٹ چھانکر تولکر روغن مین جلائین پھر چھانکر چینی یا شیشے کے برتن مین رکھین اور
روئی کو اس سے ترکرکے زخم یا ناسور پر رکھین جب خشک ہوجائے پھر ترکرین یہ روغن زخم کے
بھرنے کیواسطے ملیٹھی مقشر کرکے پانی اور تیل مین جوش دین جب پانی جلکر روغن رہجاے صاف
کرین اور ہرہ جوہ کے ساتھ سرخ کرکے استعمال کرین دیگر سب زخمونکو مفید ہی یہانتک کہ چارپایہ
کے زخم کو بھی نافع ہی میٹھا تیل پاؤ سیر نیب کی کونپل ارنڈی کی کونپل ہر ایک دو دام کو روغن مین
جلاکر صاف کرکے رال دو دام کمیلہ ایک دام باریک پیسکر ملاکر زخم پر ٹپکائین اور اگر گوشت مردہ
زائد ہووے ایک ماشہ توتیا ملائین دیگر زخم کے بھرنے کے لیے ہمثل اور آتشک کے زخم کو دفع
کرتا ہی بھلانوہ تخم کونچ ہر واحد ایک دام اجوائن خراسانی مردارسنگ ہر ایک تین ماشہ
توتیا سبز دو ماشہ روغن کنجد آدھ پاؤ پہلے روغن کو آگ پر رکھین جب جوش کرے
بھلانوہ اسمین ڈالکر جلائین پھر تخم کونچ اور اجوائن ایک مرتبہ کرکے ڈالین پھر توتیا بعدہ
مردارسنگ پیسکر ملائین اور آگ سے اتارکر خوب حل کرین جب شل دودھ کے

جاوے

ہو جاے اگر زخم نازک جگہ پر ہو وے روغن چھانکر ٹپکائین ڈالا بے چھلنے استعمال کرین اور یہ روغن ناسور کو بھی فائدہ دیتا ہی کچلہ کا تیل اکوتہ اور رگنج سر وغیرہ کو نافع ہی آٹھ عدد کچلہ میٹھے تیل مین جلاکر استعمال کرین فصل ہر قسم زخم کے مرہمونکا بیان مرہم پیاز صابون کتھہ سفید ہر ایک چار درم نیب کی پتیان گیارہ عدد میٹھا تیل چار دام پہلے پیاز اور صابون ٹکڑے ٹکڑے کرکے تیل مین جلائین پھر نیب کی پتیان جلاکر ملائین بعد اسکے کتھہ پیسکر ڈالین اور تھوڑا کپڑا جلاکر ملائین بس کھرل کرکے استعمال کرین مرہم کونج یہ ہندوستان کا مرہم ہی زخم کو جلد بھرتا ہی میٹھا تیل پاؤ سیر لوہے کے برتن مین گرم کرکے اتار لین پھر مغز تخم کونج پیسکر ملائین اور برگ نیب اور برگ نرمہ کی ٹکیا بناکر چار دام موم گرم کرکے روغن مین ملاکر استعمال کرین مرہم کہ پانی سے بنتا ہی اور چکنئی اسمین نہین ہی اور استعمال پانی کا وقت استعمال اس مرہم کے مضر نہین اور سب قسمون قروح کو مفید ہی یہانتک کہ ناسور کو اچھا کرتا ہی گوگل پارہ ہر واحد ایکدرم رسوت دو درم اول گوگل اور رسوت کو پانی مین حل کرین پھر پارہ ملاکر پیسکر استعمال کرین مرہم دیگر کہ پانی سے تیار ہوتا ہی زخمون اور ناسور کو نافع ہی رال گھی ہر ایک آدھ پاؤ کتھہ پھٹکری توتیاے سبز ہر ایک چھ مثقال رال اور روغن کو تھوڑے پانی سے دو گھڑی ہاتھون سے ملکر ادویہ کوٹ چھانکر ملائین مرہم امرتی امرت کی حب مردار سنگ ہر واحد ایکدام کتھہ رال موم ہر ایک سات ماشہ گھی آدھ پاؤ گھی کو خوب داغ کرکے مردار سنگ پیسکر اسمین ڈالین جب جلجاے اتار کر رال اور موم ملائین بعد اسکے امرت اور کتھہ پیسکر ملاکر استعمال کرین سب زخمون اور پھوڑون کو مفید ہی حب امرتی سنگ مرمر کی گرد توتیا کتھہ سفید کوڑی زرد کوٹ چھانکر گھی مین ملاکر اور سرخی کیلیے تھوڑا جمادر ملاکر گولیان بنائین مرہم سب قسم کے زخم کو نافع ہی اور زخم کو جلد بھرلاتا ہی رال ساڑھے تین ماشہ شنگرف ایک ماشہ مردار سنگ ایک ماشہ کونج مقشر ساڑھے تین ماشہ سرسون کا تیل دو دام پہلے کونج کو روغن مین جلائین پھر نیب کی پتیون کی ٹکیا اسمین جلاکر صاف کرکے ادویہ حل کرین مرہم بوائی کو نافع ہی

رال ایک دام گھی ایک دام موم پاؤ دام گھی داغ کرکے موم اسمین ملائین پھر رال ڈالکر پانو دنکو خوب
دھوکر مرہم زخم مین بھردین اور روز چار مرتبہ استعمال کرین مرہم سب قسم کے زخمون کو نافع
ہی کیفیت سوختہ سپاری سوختہ تخم ہلیلہ سوختہ مدار کی کونپل سوختہ مردار سنگ کتھ ہر ایک آدھا
دام گھی گرم کرکے ادویہ ملاکر مرہم بنائین مرہم سب قسم کے زخمونکو مفید ہی چار روپیہ موم مین
گھی دو دام گرمیون مین ایکدام لیکر توتیا ایک ماشہ موم سفید ایکدام سیندور پاؤ دام ملاکر بدستور
مرہم بنائین پھنسی اور آتشک اور ناسور اور زخم کو نافع ہی سرسون کا تیل ایکدام زنگار چار ماشہ
سنگ جراحت ایکدام موم ایک دام لیکر مرہم بنائین مرہم سب زخمون کو نافع اور مجرب
ہی رال ہرمزی مٹی ہر ایک چھ ماشہ توتیاے سبز دو رتی میٹھے تیل مین کھرل کرکے مرہم تیار
کرین مرہم زخمون اور قروح اور آتشک کو نافع ہی موم رال کتھ ہر واحد ایک تولہ موم
تھوڑے روغن مین پگھلاکر پہلے رال کو پیسکر ملائین اور تین جوش دیکر کتھ ڈالکر حل کرکے
چار ماشہ کافور پیسکر ملائین پھر جوش دیکر اُتار لین اگر قروح مزمن پر استعمال کرین تھوڑی سپاری
جلاکر ملائین مرہم رال ایک حصہ موم آدھا حصہ روغن چار حصہ ادویہ لیکر بدستور مرہم بنائین
مرہم ہڈی کے ٹوٹ جانے کیلئے نافع ہے اینٹ پختہ باریک پیسکر تھوڑے دودھ مین ملائین
اور چاولون کو اُسمین پکاکر تین ہفتہ تک کھائین ہڈی بدستور درست ہوجائے مرہم
اکثر زخمون کو نافع ہی ہلیلہ زنگی کمیلہ ہر واحد ایک مثقال توتیاے سبز آدھا مثقال کوٹ چھانکر
تھوڑے روغن مین پیسکر مرہم بنائین مرہم زخم کو نافع ہی یہ نسخہ مستعمل اہل فرنگ کا ہی موم ایکدام
پھٹکری بریان دو ماشہ سیندور دو ماشہ مردار سنگ چار ماشہ توتیا دو رتی گھی دو دام روغن
اور موم کو داغ کرکے آگ سے اُتار کر ادویہ اُسمین حل کرین یہ روغن زخم کے بھرنے کو نافع ہی رینڈی
کا تیل پاؤ سیر اِرنڈی کی کونپل کا عرق پاؤ سیر دونون کو جوش کرین جب پانی جلکر روغن رہجائے
ایک دام پتھر کا چونہ حل کرکے زخم پر لگائین اور چونہ چار قسم کا ہوتا ہی ایک پتھر کا دوسرا
گھونگہ کا تیسرا اسیپ کا چوتھا کنکر کا مرہم زخم کے بھرنے کے واسطے عجیب وغریب ہی پرانی

روئی جلاکر راکھ اسکی چھ بہلولی لیکر تین بہلولی موم اور برابر اُسکے نیج خراسانی اور گائے کا گھی
پانچ بہلولی توتیا دو رتی پہلے گھی اور موم کو ایک برتن مین گرم کرین اور اسمین روئی کی راکھ ڈالین
بعد اُسکے نیج ملائین پھر توتیا بریان کرکے پیسکر ملائین اور مرہم بناکر استعمال کرین مرہم زخم بھرنے کے
لیے کتھ سفید مردار سنگ سنگجراحت ہر واحد ایکدام رال چھ دام کُل کا ٹکڑا چوتھائی گز جلاکر گھی سات
دام ادویہ باریک کرکے گھی مین ملاکر مرہم بنائین مرہم بھگندر کو نافع ہے یعنے وہ پھوڑا کہ درمیان
خصیہ اور مقعد کے ہو کیخت سوختہ کتھ پاپڑیا سنگ جراحت موم ہر واحد ایکدرم گائے کا گھی
کہ سو مرتبہ پانی سے دھویا ہو موم گھی مین گھلاکر سرد کرکے ادویہ کو ملائین مرہم پھوڑے کے زخم
کو سفید ہے توتیا ایک ماشہ مردار سنگ دو ماشہ کتھ سفید چار ماشہ رال آٹھ ماشہ کیسلہ سولہ ماشہ موم
کافوری گیارہ ماشہ گائے کا گھی بتیس ماشہ پہلے گھی دھوکر ہاتھ سے ملین بعد اُسکے ادویہ
ملاکر ہاتھ سے ملکر مرہم بنائین مرہم سفید زخم کے خشک کرنے کے واسطے کافور ساڑھے
تین ماشہ موم سفید ایکدام میٹھا تیل ایک دام سفیدہ دو دام پہلے روغن کو گرم کرکے موم
ڈالین اور صاف کرکے نرم آگ پر رکھین پھر اُتار کر سرد کرکے استعمال کرین **فصل** اُن دانونکا
علاج جو برسات مین پیدا ہوتے ہین مسور کے چھلکے جلاکر آملہ جلاکر برابر اسکے مہندی کیسلہ قدرے
توتیا بریان تھوڑے روغن مین ملاکر پیسکر دانون پر ملین **دوا** آتشک کی چوٹ کے قروح کے لیے
پھٹکری توتیا مردار سنگ سہاگہ ہر ایک ایک ماشہ کیسلہ مانجی تخم بنولہ پارہ گیرو ہر ایک آدھا ماشہ سپاری
سوختہ تین ماشہ کجلہ سوختہ پانچ عدد ادویہ باریک کوٹ چھانکر آدھ پاؤ گھی مین کھرل کرکے استعمال کرین
**دوا** اکوتہ کیواسطے ہی ملیٹھی سوختہ توتیا سوختہ ہلدی سوختہ مساوی لیمون کے عرق مین کھرل کرکے
طلا کرین **دوا** اکوتہ کو مفید ہے سپاری سوختہ ہلدی سوختہ مانجی سوختہ ہر واحد ایکدام مہندی
کتھ سہاگہ بریان پھٹکری بریان ہر ایک آدھا دام دال مسور سوختہ پوست خشخاش سوختہ ہر واحد
تین دام سیاہ مرچ چوتھائی دام سبکو باریک کوٹ چھانکر سرسون کے تیل مین ملائین اور پہلے تین روز
متواتر ڈھاک کے پتے گرم کرکے اکوتہ پر باندھین بعد تین روز کے یہ روغن لگائین نافع اور مجرب ہے

دوا اکوتہ کو مفید ہی بانجی کوٹ چھانکر اول اکوتہ کو سرسون کے تیل سے چرب کرکے اوسپر یہ دوا چھڑکین
دیگر اکوتہ کو نافع ہی گھاس دوب چرونجی برابر پیسکر اکوتہ پر لگائین دوا اکوتہ کو مفید ہی کٹھل کی پتی گھی
مین چرب کرکے اکوتہ کی پشت کی طرف سے باندھین دیگر مھوے کے پتے میٹھے تیل مین چرب کرکے نیمگرم
اکوتہ پر باندھین اور بعد چار گھڑی کے کھولکر دوسرے پتے باندھین دیگر گیرو سہاگہ بریان برابر
چنبیلی کے تیل مین حل کرکے چار پانچ روز طلا کرین دیگر کریل کی لکڑی کا کوئلا سرسون کے تیل
مین ملا کر لین دیگر بھلانوہ میٹھے تیل مین ملا کر خوب حل کرین اور تھوڑا توتیا بریان باریک پیسکر
اسمین ملا کر طلا کرین دیگر اکوتہ کے لیے توتیا سیاہ مرچ چونہ کی بری سہاگہ ہر واحد ایک دام منھدی
کی پتیان دو دام کڑوا تیل چار دام ادویہ باریک پیس کر روغن مین جوش دیکر چند
روز طلا کرین دیگر سیندور سیاہ مرچ سپاری توتیا کتھ سفید کوڑی جلا کر کچلہ برابر لیکر
دوچند روغن مین ملا کر استعمال کرین دیگر صابون چونہ باہم پیس کر لگائین دیگر اکوتہ
کے لیے مفید سیندور باریک پیس کر رات کو لیمون کے عرق مین تر کرین صبح ملکر اکوتہ
کو کنڈے سے چھیلکر اوسپر لگائین دیگر اکوتہ کو نافع ہی کچلہ ساڑھے سات دام پھٹکری
ساڑھے تین دام گھی مین حل کرکے طلا کرین دیگر اس اکوتہ کے زخم کو مفید ہی جو پانون مین
ہوتا ہی السی کی کھلی تالاب کی مٹی دونون برابر پانی مین پیسکر لیپ کرین جب خشک
ہونے لگے کمیلہ روغن مین حل کرکے لگائین دیگر کھلی اور دریائی ریت برابر لیکر پانی مین
ملائین اور اس سے ایک ٹکڑا موٹا بنا کر صبح سے شام تک باندھین تین چار دن مین
آرام ہو جاے فصل ناسور کا علاج بیوٹن کی جڑ پانی مین گھسکر ناسور پر رکھین یا فتیلہ
اس سے ترکرکے ناسور پر رکھین چند روز مین اچھا ہو جاے دیگر ناسور کے لیے پرانا کمل
جلا کر توتیا سبز کوٹ چھان کر ہمیم ناسور پر چھڑکین دیگر ناسور کو مفید ہی کھنکھجورا جلا کر راکھ اوسکی
ناسور پر رکھین دیگر ناسور مزمن کو نافع ہی سانپ کی کینچل جلا کر راکھ اوسکی برگد کے
دودھ مین ملا کر روئی اس سے بھگو کر ناسور پر رکھین اور بعد دس روز کے اوٹھالین

دوا ناسور کو مفید ہی گاے کے سم کی راکھ جوتہ کے تلے کی راکھ برابر لیکر ایک عدد چھپکلی سرسون
کے تیل مین جلاکر راکھ اُسمین حل کرکے چند قطرے ناسور پر ٹپکائین دوا ناسور کو مفید ہی
املی کے بیج پانی مین بھگو کر مقشر کرین پھر اسکو پانی مین پیسکر فتیلہ اُس سے آلودہ کرکے ناسور پر
رکھین ہر چند کہ درد ہوتا ہی لیکن جلد اچھا ہوتا ہی اور بعضے کوڑی بھی جلاکر پیسکر ملاتے ہین
دوا ناسور اور بھگندر کو نافع ہی گولر کے دودھ سے پھاہا تر کرکے زخم پر رکھین اور ایک مدت
یہی عمل کرین دیگر ناسور کو مفید ہی سمندر سوکھ جلاکر راکھ اُسکی ناسور مین بھرین دیگر ناسور
کے درد کو دور کرتا ہی روئی مدار کے دودھ مین تر کرکے سایہ مین خشک کرین پھر اُسکا فتیلہ بناکر
سرسون کے تیل مین جلائین اور کاجل اُس سے پار کر ناسور پر لگائین دیگر ارنڈ کی
کونپل جو خام اور نرم ہو پانی مین حل کرکے مثل مہندی کے طلا کرین دیگر چڑیا کا گوہ باریک
پیسکر ناسور پر طلا کرین دیگر ناسور کو نافع ہی کنڈے کی راکھ باریک پیسکر چھان کر تھیلی مین
رکھکر ناسور پر باندھین دیگر مکڑی کا جالا کپڑے سے صاف کرکے شراب مین بھگو کر ناسور
پر رکھین دیگر ناسور کو فائدہ دیتا ہی گلوے ہلدی کوٹ کر روغن مین جوش دین جب
جلجاے پیسکر طلا کرین دیگر نافع ناسور کریل کی کونپل ایک ماشہ مردارسنگ ایک رتی
برگد کا دودھ ایک قطرہ پانی کے ساتھ پتھر پر پیس کر طلا کرکے اوپر سے ایک قطرہ برگد
کے دودھ کا ٹپکائین دوا ناسور کے واسطے چھوٹی کٹائی کا پھل کوٹ چھان کر پانی
مین ملاکر پھاہا اُس سے تر کرکے ناسور پر باندھین دیگر ناسور اور آکلہ کو نافع ہی گھوڑے
کا سم جلاکر السی کے تیل مین ملاکر ناسور مین لگائین اگر ناسور عضو کے اندر ہو وہی مین ملاکر
ناسور کے بھیتر رکھین دیگر جس حقہ مین کہ سلفہ پیتے ہین پانی اُسکا تین روز نہ بدلین جب
پانی پر جالا پڑ جاے اُس جالے کو لیکر ناسور پر لگائین دیگر ناسور کو مفید ہی بسکھپرہ کی جڑ
برگ مہندی برگ فراش برگ نرمہ برگ نیب برگ جیت برگ بیر برگ ارنڈ ازال ہر ایک
دو دام میٹھا تیل ایک سیر اول بسکھپرے کی جڑ ٹکڑے کرکے تیل مین جلائین پھر پتون کی

ٹکیا بناکر تیل مین جلائین اور چھان کر ملاکر حل کرین دیگر ناسور کیواسطے موم سفید بیخ خراسانی
ہر واحد ایک دام میٹھا تیل پاؤ سیر پہلے تیل کو گرم کرکے بیخ اُسمین جلائین اور صاف کرکے موم
ملاکر مرہم بنائین دیگر ناسور کو فائدہ کرتا ہی جر جٹے کی پتیان پیسکر کپڑا اُس سے آلودہ کرکے فتیلہ
بناکر ناسور مین رکھین اور تھوڑا عرق اُسکا ناسور مین ٹپکائین جلد فائدہ کرتا ہی دیگر اخروٹ
کا مغز موم میٹھا تیل برابر لیکر مرہم بنائین دیگر ناسور کو مفید ہی گوگل بھینسا گاے کے
پیشاب مین حل کرکے فتیلہ بناکر ناسور مین رکھین فصل ان دوائیون کا بیان جو خونکو
بند کرتی ہین دوا پارچہ بلغار سوختہ دارائی سوختہ سہاگہ بریان کرکے ہلدی باریک پیسکر
کنڈے کی راکھ ان دوائیون سے ایک دوا جس جگہ کہ خون جاری ہو باندھین خون
کو بند کرے دیگر گھوڑے کی لید باندھین اور انڈے کا چھلکا لیکر اندر کا پردہ اُسکا نکال کر خشک
کرکے باریک پیسکر ذرور کرین دیگر سنگ مرمر جلاکر راکھ اُسکی زخم پر چھڑکین دیگر چھیڑا جس جانور کا
چاہین خشک کرکے جلاکر راکھ اُسکی زخم پر باندھین دیگر توتیا بریان باریک پیسکر زخم مین
بھر دین دیگر مازو جلاکر زخم پر چھڑکین دیگر مونگا باریک پیسکر ذرور کرین دیگر کائی تازہ
طلا کرین دیگر کندر پیسکر چھڑکین دیگر روئی جلاکر چھڑکین فصل حرق النار یعنے آگ
سے جلجانا علاج املی کی چھال پیسکر گاے کے گھی مین ملاکر ملین دیگر برگد کی کونپل
گاے کے دہی مین پیسکر ملین دیگر ارنڈ کے پتون کا عرق ملین دیگر گل دھاوا جلاکر
سرسون کے تیل مین ملاکر طلا کرین دیگر انڈے کی سفیدی میٹھے تیل مین ملاکر لگانا نافع
ہی دیگر دوات کی سیاہی لگائین دیگر انار کی پتیان پیسکر لگائین دیگر سیب گھسکر انڈے
کی سفیدی مین ملاکر لگانا فائدہ کرتا ہی دیگر اگر بدن جلکر سفید ہوگیا ہو بلیلہ بہیڑہ آملہ پانی مین
پیسکر لگانا اصل رنگ پر لاتا ہی دیگر پرانے چھپر کی گھاس پیسکر سرسون کے تیل مین ملاکر لگائین دیگر گیہون
یا جو کا آٹا پانی مین حل کرکے لگائین دیگر بعد جل جانے کے جب داغ رہجائے جامن کی پتی
پیسکر طلا کرین دیگر بیر کی کونپل دہی مین ملاکر چند مرتبہ ملین نفع دیتا ہی دیگر ہینگ

پانی مین حل کرکے لگانا بالخاصیت مفید ہی دیگر جھڑ بیری کی پتیان میٹھے تیل مین جلاکر
ملین دیگر بارود کی سوختگی کو مفید ہی اگر سب چمڑا جلکر گر پڑا ہو اُسی وقت تسکین دیتا ہی
رال باریک پیسکر میٹھے تیل گرم مین ڈالین جب پگھل جائے ملاکر طلا کرین دیگر منہدی کی پتیان
پانی مین پیسکر طلا کرین اور مسکہ کے ساتھ لگانا دوسرا فائدہ دیتا ہی فصل ضربہ وسقطہ یعنی چوٹ
کی دوائیان ضربہ اسکو کہتے ہین کہ کوئی شے عضو پر گر پڑے اور سقطہ وہ ہی کہ خود عضو کسی
چیز پر گر پڑے اگر اسکے سبب سے ورم یا تپ ہو پہلے ورم اور تپ کا علاج فصد اور پچھنے اور
ملینات سے کرین جب چوٹ کو فائدہ دیتی ہی پیپل کی پتیان اکیس عدد پیسکر گڑ مین ملائین
اور گولیان بناکر سات روز کھائین دوا چوٹ کو نافع ہی بارہ سنگے کا سینگ پانی مین گھسکر
پئین دوا کچا بینگن شکر کے ساتھ کھائین اور تھوڑی سی سونف کی جڑ پیسکر پئین دیگر کھریا مٹی ایک
ٹانک آدھ پاؤ پانی مین حل کرین جب مٹی بیٹھ جائے پانی صاف کرکے پیین سفوف
کہ چوٹ کو نافع ہی اور درد بالکل کھو دیتا ہی نمک چھ ماشہ شکر سفید چھ ماشہ سفوف بناکر
کھائین دوا حجر الیہود آدھے ماشہ سے ایک ماشہ تک کھانا مثل مومیائی کے اثر کرتا ہی
چوٹ کے واسطے بہت مفید ہی یہانتک کہ چارپایہ کی چوٹ کو نافع ہی گیہون جلاکر
اُسکے برابر گڑ ملاکر خوب پیسکر تھوڑا تھوڑا گھی مین ملائین خوراک ڈیڑھ تولہ تک تین روز
کھانے سے چوٹ اور درد بالکل زائل ہو جاتا ہی اور اس دوا کو مومیائی ہندی کہتے ہین
دوا چوٹ اور بدن مین جمجانے کو نافع ہی ایک ماشہ پھٹکری پیسکر چار تولہ گھی مین بریان
کرین جب پھٹکری گھی مین جمجائے اوپر کے گھی کو لیکر شکر اور میدہ اُس مین ملاکر حلوا
بناکر کھائین اور اسی حلوے کی ایک گولی بناکر پھٹکری مذکور اسمین رکھکر تین روز کھائین
مومیائی سے بہتر ہی طلا چوٹ کو نافع ہی چھیار کی لکڑی پانی مین گھسکر نیمگرم لگائین دوا
چوٹ اور موچ کو فائدہ کرتی ہی سہجنہ کی پتیان برابر میٹھے تیل مین پیسکر طلا کرکے دھوپ
مین بیٹھین دوا ماندگی کو نافع ہی جس تیل کو چاہین نیمگرم کرکے ناخنون کو اُس سے

جرب کرین دیگر چوٹ کو مفید اور عضو خشک کو حالت اصلی پر لاتا ہی رینڈی کا مغز یا وہ تل جُدا جُدا کوٹ کر میٹھے تیل مین ضماد کرین دوا چوٹ اور موچ کو نفع دیتی ہی تل کی کھلی کوٹ کر گرم پانی مین ڈالین جب خوب گھل جائے باریک کپڑے پر طلا کرکے عضو پر رکھین دیگر ماندگی کو نافع ہی میٹھا تیل گرم تلوون پر ملین اور جنگلی کنڈون کی آگ سے سینک کرین اور پائون بلند رکھین دوا چوٹ کو مفید ہی صابون پانی مین پیسکر گرم کرکے ملین اور جس عضو کو ہوا زدگی ہو اُسکو نافع ہی اور اگر صابون مین ہلدی ملاکر ضماد کرین تو بھی مفید ہے دوا چوٹ اور اُس گرہ کو جو چوٹ کے سبب سے مثل غدہ کے پڑگئی ہو نافع ہی پُرانے ناریل کا مغز جو کڑوا نہو ہو کوٹ کر چار حصہ ہلدی باریک کرکے ملائین اور تھوڑا پوٹلی مین باندھکر گرم کرکے دو تین گھڑی سینک کرین پھر چوٹ اور موضع ورم پر باندھ دین دو تین روز مین آرام ہوجائے دوا چوٹ کو نافع ہی ہلدی میدہ لکڑی گیہون کا میدہ ہر ایک آدھ پاؤ سجی لوٹن ایک دام میٹھا تیل پاؤ سیر پہلے تیل کو گرم کرین اور میدہ اُسمین بریان کرین پھر ادویہ جدا جدا باریک کرکے اول سجی بعد اُسکے میدہ لکڑی پھر ہلدی ملاکر تھوڑا پانی ڈالکر پکائین جب پانی جلجائے گرم گرم لیکر سینک کرین اسکو پیڑی کہتے ہین دوا چوٹ اور سوجن کو خواہ تازہ ہو خواہ پُرانی نافع ہمثل ہی اشنہ دو دام سونٹھ اور کچلہ ٹکڑے ٹکڑے کرکے ہانڈی مین ایک سیر پانی کے ساتھ ڈال کر سرپوش بند کرکے جوش دین جب تیسرا حصہ پانی رہجائے پہلے نچوڑ لین پھر عضو کو اُس پانی سے دھوکر ثفل دوا کا پیسکر نیمگرم باندھین تین روز مین بالکل شفا ہووے دوا موچ کو جلد آرام دیتی ہی پہلے عضو کو نیمگرم پانی سے دھوئین پھر انڈے کی زردی اور تھوڑا گیرو ملاکر نیمگرم ضماد کرین اور عضو کو آگ سے سینکین تاکہ دوا خشک ہووے فصل ہمن مفرط یعنے زیادہ موٹائی کا علاج پیدائش اس مرض کی چند وجہون سے ہے عورتون کے مزاج مین زیادہ اور مردون کے مزاج مین کم علاج اگر بدن مین خون کی زیادتی ہو فصد لین نہین تو بلغم کے مسہلات دین اور وہ ادویہ جو بدن کو

خشک اور دبلا کرتی ہین استعمال کرین **سفوف** بدن کے دبلا کرنے کے لیے لاکھ مغسول دو
درم زیرہ سیاہ اجوائن ہر ایک چار درم خوراک ایکدرم یا تولہ دو تولہ سکنجبین سادہ کے
ساتھ دوا سندروس ایک ماشہ دو تولہ سکنجبین اور پانی کے ساتھ ملاکر پیین اور غذا مین سرکہ
اور مسور اور جو کی روٹی کھانا بدن کو دبلا کرتا ہو اور ببول کے سایہ مین بیٹھنا بالخاصیت بدنکو
دبلا کرتا ہو اور لاگھے کی انگوٹھی پہننا بالخاصیت دبلا کرتا ہو اور چیزین کڑوی اور کھٹی اور دوائین
گرم وخشک کھانا اور بھوکا رہنا اور موٹے کپڑے پہننا اور زمین پر سونا اور سردی مین برہنہ
ہونا بدن کو لاغر کرتا ہو **فصل** ہزال مفرط یعنے بدن کا زیادہ دبلا ہونا چونکہ لاغری کی زیادتی
بھی مرض ہو اسواسطے چند ادویہ سہل موٹا کرنے کے لیے لکھی جاتی ہین دوا کہ خاصةً عورت
کے بدن کو موٹا کرے اسگندھ موصلی سیاہ موصلی سفید برابر گاے کے دودھ مین پکائین
جب دودھ جذب ہوجائے خشک کرکے پیسکر اُسکے برابر شکر ملاکر ہر روز سات درم
گاے کے دودھ کے ساتھ کھائین دیگر روٹی دودھ کے ساتھ کھانا بدن کو موٹا کرتا ہی
دوا بدن کو موٹا کرنے کے لیے مغز بادام شیرین نشاستہ کتیرا شکر برابر ملاکر ایک تولہ دودھ
کے ساتھ کھائین **جوارش** بدن کی تیاری کے واسطے یہ نسخہ سہل حاوی صغیر سے نقل کیا
گیا ہو سیاہ مرچ سونٹھ ہر ایک دس درم پیپل تیس درم کنجد مقشر اخروٹ کا مغز ہر ایک
پچاس درم شکر دو سیر شہد بقدر کفایت بدستور معجون بنائین خوراک یکمثقال **فصل** بثور لبنیہ
یعنی مہاسہ اور وہ دانہ ہین کہ سن شباب مین زیادتی اور جوشش خون سے چہرہ پر نکلتے
ہین اگر بہت نکلین اور چہرے کو تکلیف دین فصد سر رو کھولین اور بعد تنقیہ کے دوائیان
طلا و ضماد استعمال کرین **علاج** درخت املتاس کی چھال انار لودھ آنبہ ہلدی ناگرموتھا
برابر پیسکر مثل ٹبنے کے منھ پر ملین اور خشک ہوجانے کے بعد دھوڈالین دوا مہاسہ کو نافع
ہی بیر کی گٹھلی کا مغز ملیٹھی قسط برابر پانی مین پیسکر منھ پر ملین دیگر جوانسہ پانی مین جوش
دیکر منھ اس سے دھوئین دیگر تخم خرفہ پیسکر گاے کے دودھ مین ٹبنا بناکر استعمال کرین

دیگر نرکچور کف دریا پانی مین پیسکر ٹبنا بنائین طلا سفید گھونگچی کا مغز لاہوری نمک پیسکر کچلہ بھگوکر اُسکے پانی مین ملاکر مہاسہ پر طلا کرین دیگر نرکچور پانی مین پیسکر لگائین دوا کوڑی زرد پیسکر لیمون کے عرق مین تر کرین جب عرق جذب ہوجائے اور ڈالین جب وہ بھی جذب ہوجائے پیسکر صبح وشام ملین چہرہ کو صاف کرتا ہی **فصل فساد رنگ چہرہ** یعنی چہرہ کا رنگ بُرا ہوجانے کا علاج اگر جگر اور تلی اور معدہ کے فساد مزاج سے ہو اُن اعضا کا علاج کرین اور جو چیزین رنگ کو فاسد کرتی ہین مثل بینگن اور زیرہ اور سرکہ کے نہ کھائین اور زیادتی جماع اور غم اور رنج اور گرم ہوا اور دھوپ سے پرہیز کرین دوا کہ چہرے کو چمکائے اور چھائیان دور کرے تخم کلھتی تازہ دودھ مین پیسکر ٹبنے کی طرح ملین دیگر چڑیا کا گوہ خشک کرکے پیسکر چہرے پر ملین طلا مہاسہ کو نافع ہی سرس کی چھال تل سیاہ مساوی سرکہ مین پیسکر طلا کرین دیگر کلونجی سرکہ مین پیسکر رات کو ضماد کرین صبح دھو ڈالین مہاسہ اور مسے دفع ہوجائین اور اسی طرح سے اجوائن کا لگانا فائدہ کرتا ہی طلا مہاسہ کو نافع ہی جھربیری کے بیر جلاکر راکھ اُسکی پان مین ملاکر طلا کرین دیگر منھ کو چمکائے سرسون زرد آدھ پاؤ دودھ مین جوش دین جب دودھ جذب ہوجائے سرسون کو خشک کرکے پیسکر ٹبنا بناکر ملین دیگر مہاسہ کو نافع ہی مجیٹھ سرخ صندل مسور لودھ لسن کی کونپل کوٹ چھان کر باریک کرکے رات کو مہاسہ پر لگاکر صبح دھو ڈالین دوا کہ منھ کو چمکائے اور صاف کرے چاول اور جو اور چنے اور مسور اور مٹر کا آٹا ہر ایک انھون سے منھ کو جلا دیتا ہی ٹبنا بناکر استعمال کرین **دوا** عورت کے رنگ کی صفائی کے واسطے عجیب ہی اور بالخاصیت کھانے مین فائدہ رکھتی ہی کھوپرے کی بٹی لیکر اُس مین سوراخ کرکے ایک دام زعفران ایک دام بسباسہ پانی مین پیسکر اسمین ڈالکر اسکے ٹکڑے سے سوراخ بند کرکے آٹھ سیر گائے کے دودھ مین نرم آگ پر جوش دین جب تمام دودھ جذب ہوجائے دوا کو کھوپرے سے نکال کر پیسکر چنے کے برابر گولیان بناکر صبح سے

وقت ایک گولی پان مین کھائین ایک دوست نے اسے بہت مجرب بیان کیا دوا اگر صمغ عربی اور کتیرا اور نشاستہ اسبغول کے لعاب یا خرفہ کے پانی مین ملاکر سفر مین منھ پر ملین دھوپ سے رنگ سیاہ نہو

## فصل کلف

یعنی داغ سیاہ کہ منھ پر ہو جاتے ہین آسے جھائین کہتے ہین دوا نافع کلف تربز مین سوراخ کرکے اُسمین چاول بھر کر سات روز رکھین پھر چاول نکالکر خشک کرکے اُبٹنا بنائین دیگر آنب کی بجلی جامن کی گٹھلی پانی مین پیسکر لگائین دیگر کلف کو نافع ہے نازبو کی پتیان تلسی کی پتیان پیسکر منھ پر ملین دیگر خولنجان پانی مین پیسکر چند روز لگانا جلد کے اندر سے سیاہی جذب کرکے دور کرتا ہے چاہیے کہ چند روز لگاکر پھر چاول پیسکر طلا کرین تا جلد کا رنگ برابر ہو جائے دیگر کلف کو مفید ہے چولائی کی جڑ اور شاخ جلاکر پانی مین پیسکر کلف پر ملین اور ایک گھڑی دھوپ مین بیٹھین بعد خشک ہونے کے گرم پانی سے دھوئین اور لاہوری نمک پیس کر منھ پر ملین دیگر کلف کو نافع ہے تلسی کی خشک پتیان پیسکر مکر منھ پر ملین دیگر شورہ قلمی ہرتال ہر واحد ایک درم تین حصہ کرکے ایک حصہ پانی مین ملاکر منھ پر ملین ایک گھڑی دھوپ مین بیٹھین اور گرم پانی سے دھوئین تین روز مین دفع ہو دیگر لیموں کاغذی تراش کے ہلدی ٹکڑے ٹکڑے کرکے اُسمین بھرین پھر لیموں کے دونون ٹکڑے ملاکر ایک ہفتہ تک رکھین پھر نکال کر نرکل کی اِپنی جڑ کے ساتھ پیسکر رات کو لگاکر صبح گرم پانی سے دھو ڈالین دیگر کلف کو نافع ہے کرنجوہ کا مغز گاے کے دودھ مین پیسکر طلا کرین چہرہ کو براق اور روشن کرتا ہے دیگر نافع کلف شہد سرکہ اور نمک مین ملاکر طلا کرین دیگر کلف کو مفید ہے تخم نیب سرکہ مین پیسکر ملین دیگر کلف کو فائدہ دیتا ہے انزروت دو حصہ کتھا ایک حصہ کوٹ چھان کر گاے کے تازہ دودھ مین ملاکر ہر روز کئی مرتبہ منھ پر ملین جلد صحت ہو دیگر نافع کلف کبوتر کی بیٹ پانی مین پیسکر ہر روز چند مرتبہ لگائین دیگر مفید کلف مسور لیموں کے عرق مین پیسکر لگائین دیگر پھٹکری بریان حب الرشاد مغز ایک ایک دام

چونہ آدھا دام ادویہ لیموں کے عرق مین خوب پیسکر مرہم کے مثل کرکے کلف پر ملین
ایک ہفتہ مین دور ہوجائے اور جب لیموں کا عرق خشک ہوجائے اور ڈالدین
فصل چھیپ کی دوائین دوا چھیپ کو مفید ہی ہلدی سیاہ تل بھینس کے دودھ
مین پیسکر طلا کرین دیگر چمپا کے پھول درچھال و رتپیان اسکی پانی مین پیسکر لگائین دیگر چنپا کے
پھول لیموں کے عرق مین پیسکر لگائین چھیپ اور جھائین رفع ہوجائے دیگر چھیپ
کو نافع ہی چولائی کی جڑ اور شاخین جلاکر راکھ اسکی پانی مین ملاکر چھیپ پر لگائین اور ایک
گھڑی دھوپ مین بیٹھکر گرم پانی سے دھو ڈالین دیگر چھیپ کو نافع ہی نیوار کے بیج
شگوفتہ دہی کے پانی مین ملاکر دو تین روز رکھین پھر بدن مین ملکر نہا ڈالین دیگر
چھیپ کو مفید ہی سہاگہ صندل پانی مین پیسکر لگائین فصل مستہ اور تل کی دوائین
دوا مسون کو نافع ہی طاؤس کی بیٹ سرکہ مین ملاکر لگائین دیگر چونہ اور سجی پانی مین
گھولکر مستہ کو جنگلی کنڈے سے کھجاکر ملین دو تین روز مین آرام ہوجائے دیگر دھینا پیسکر
لگانا مسون اور تل کو دفع کرتا ہی دیگر چقندر کے پتے شہد مین ملاکر ضماد کرنا مسون کو
دفع کرتا ہی دیگر خرفہ کی پتی مسون پر ملنا نافع ہی دیگر سیب جلاکر سرکہ مین ملاکر ضماد
کرنا مسون کا دافع ہی دیگر مسّون کو نافع ہی ہرتال زرد چونہ کی کلی گوشت کوٹنے کے بٹّے سے کوٹکر
ضماد کرین دیگر صاحب تحفۃ المومنین نے لکھا ہی کہ اگر خشک چنے چاند کی پہلی تاریخ مسون کے
شمار لیکر ایک ایک چنا ایک ایک مسّے مین چھولا کر سب کو ایک لتے مین باندھکر
اس لتے کو ہاتھ مین لیکر دونون پانون کے بیچ سے ہاتھ نکال کر اُس پوٹلی کو اسطرح
پھینکین کہ شانہ کے اوپر سے پشت کی طرف جا گرے ایک مہینے مین سب مسّے دفع
ہوجائینگے ایک دوست کہتا تھا کہ میرے تجربہ مین آیا ہی فصل خیارک اسکو ہندی
مین بد کہتے ہین چاہیے کہ ابتدا مین اُسکی تحلیل کا علاج کرین کیونکہ جب پک کر پھوٹ
جاتی ہی بہت اذیت دیتی اور کبھی اُسکے چیرنے کی حاجت ہوتی ہی اُسوقت ادویہ مدملہ سے

استعمال کی حاجت پڑتی ہی دوا بد کو نافع ہی کیلہ کی جڑ آدمی کے پیشاب مین پیسکر نیمگرم کرکے بد پر رکھکر لگائین دیگر پیپل کے پتے سیدھی طرف گرم کرکے باندھین دیگر لہسوڑے کے پتے نیمگرم باندھین دیگر نرمہ کے پتے باندھین دیگر سنبھالو کی پتی نیمگرم باندھین دیگر بیتھی ہالون پیسکر ضماد کرین دیگر آملہ لہسوڑے کی چھال املی کی چھال پانی مین پیسکر باندھین دیگر نبولہ اسقدر کوٹین کہ ٹکیا کی طرح ہووے نیمگرم کرکے باندھین دیگر گھیکوار کا پٹھا دو ٹکڑے کرکے تھوڑی رسوت اور ہلدی پیسکر اُسپر رکھکر نیمگرم کرکے باندھین دیگر ابتدا مین چونہ اور شہد ملاکر کپڑے پر مرہم لگاکر بد پر باندھین اور بعضون نے چونے مین انڈے کی سفیدی ملاکر لگانا لکھا ہی دیگر بد کو نافع ہی پوست ہلیلہ ریندی کے تیل مین بریان کرکے پیسکر سرکہ مین خمیر کرکے ضماد کرین دیگر بد کے توڑنے کے لیے سریع الاثر ہی توتیا آدھا حصہ ہالون ہلدی رال ایک ایک حصہ گوگل دو حصہ گڑ اڑھائی حصہ باہم پیس کر ضماد کرین دیگر بد کو نافع ہی چنے کا آٹا گوگل مین ملاکر ٹکیا بناکر باندھین اور اوپر سے نیب کی پتیان گرم کرکے باندھین اور فقط برگ نیب ہی باندھنا کافی ہی ضماد کچلہ صندل کی طرح گھسکر سیاہ مرچ ملاکر نیم گرم ضماد کرین دیگر رائی گرم پانی مین پیسکر ضماد کرین دیگر ضماد کے لیے مجرب ہی اگر بد کلان ہو چار روز مین تحلیل کرے پیاز کو چھری سے قیمہ کرکے نابالغ لڑکے کے پیشاب مین پکائین جب گلجائے ٹکیا بناکر باندھین دوا ورم بغل کی جسے ہندی مین کھکواری کہتے ہین رائی گرم پانی مین پیسکر ضماد کرین ضماد ورم بس گوش اور ورم بغل کو جلد تحلیل کرتا ہی تلسی کی پتیان اسکے برابر ارنڈ کی کونپل پیسکر تھوڑا نمک ملاکر نیمگرم ضماد کرین **فصل اورام کا علاج** ورم پھولنا اور غلیظ ہونا عضو کا ہی کہ عضو پر مادہ گرنے سے پیدا ہو اور یہ ورم اور خلط اخلاط اربعہ یا مائیت یا ریاح سے ہوتا ہی علاج اور یہ مادہ کی روکنے والی اور گلانے والی اور پکانے والی اور بہانے والی اوقات اربعہ کہ ابتدا اور تزائد اور انتہا اور انحطاط ہی ملاحظہ کرکے

اُسکے موافق استعمال کرین بعد ٹوٹ جانے کے مراہم مندملہ کا استعمال کرین حب جلے وار
کہ تحلیل اورام مین خطائی کی قائم مقام ہی جدوار گیرو رسوت تخم خطمی صندل سُرخ ریوند چینی
مکو کتھ سفید کالی زیری مساوی کوٹ چھان کر گولیان نبائین تازہ برگ مکو یا تر دھینے کے
عرق مین یا سرکہ یا گلاب یا پانی مین پیسکر طلا کرین طلا ورم جبرہ کو نافع ہی لہدی گیرو سونٹھ
بسار برابر کوٹ چھان کر گولیان نبائین اور برگ مکو کے عرق مین پیسکر طلا کرین دوا کہ
درد کو ساکن اور ورم کو تحلیل کرے اجوائن باریک کوٹ چھان کر عرق لیمون مین پکا کر نیم گرم
ورم پر باندھین اور اگر عرق لیمون نہ ہو سرکہ مین استعمال کرین طلا اورام اور جوشش
کو نافع ہی آنب کی بجلی پانی مین پیسکر نیم گرم لگائین خیر التجارب مین لکھا ہی کہ یہ تحلیل کرنے
مین مثل جدوار کے ہی دیگر ورم کو تحلیل کرتا ہی ارنڈ کی چھال بسکھپرہ کی چھال سونٹھ
پیسکر نیم گرم طلا کرین دوا برگ دھتورہ ورم پر باندھنا تحلیل کرتا ہی طلا بکری کی مینگنی
طلا کرنا اورام کہنہ کو تحلیل کرتا ہی دوا ورم زیر گوش اور بغل کو جلد منفجر کرتی ہی مستی
ایک درخت مشہور ہی جسے چکسونی بھی کہتے ہین اُسکی تپی لیکر اُسکے برابر کو نپل
ارنڈ کی پیسکر تھوڑا نمک ملا کر نیم گرم باندھین دیگر ورم بغل کو نافع ہی اور اوسکی دوا کو لال دارو
کہتے ہین کتھہ مردار سنگ تج صندل سُرخ کبابہ توتیاے سبز کوٹ چھان کر پانی
مین ملا کر ضماد کرین ضماد تسکین درد اور مواد کے پکانے کو مفید ہی مونگ اور جو اور
لوبیا اور مسور کا آٹا مساوی الوزن لیکر سرکہ اور پانی مین گھولکر مثل لیٹے کے پکا کر ضماد
کرین دوا کہ درد اور ورم کو نافع ہی برگ سرس ہر روز چند مرتبہ گرم کرکے باندھین
دیگر ورم اور سختی کو نافع ہی برگد کے پتے گھی مین چرب کرکے نیم گرم باندھین دیگر گولر کے تپے
کا عرق نچوڑ کر جَو کے آٹے مین ملا کر باندھین دیگر ورم سخت کو تحلیل کرتا ہی دیگر محلل ورم
سیہونڈ کے پتے گرم کرکے باندھین دیگر گاے کا گوبر ورم پر باندھین دیگر دھینا آدمی کے
پیشاب مین پیسکر ضماد کرین طلا کا پھل ایک دام سونٹھ دو دام کنگھی دو دام سرکہ مین

پیسکر گرم کرکے لگائین دیگر ورم کو نافع ہی بیخ اندرائن سرکہ مین پیسکر ضماد کرین دیگر اسبغول نیمکوب کرکے ضماد کرین دیگر ورم کو پکا کر آلائش نکالے بیپل کی چھال پیس کر ضماد کرین دوا برگ عباسی گرم کرکے باندھین طلا ورم کو پکا کر توڑ کر مواد نکالے تخم رواسن پیسکر نیمگرم طلا کرین دوا برگ کنگھی برگ املی چاول ہر ایک تھوڑا لیکر جوش دین اور پیسکر پھوڑے پر لگائین ایک روز مین پکائے دیگر تخم املی پکا کر باندھین پھوڑون کے توڑنے اور پکانے کو مفید ہی دیگر پھوڑے کے توڑنے کو نافع ہی برگ سرو دال مونگ کبوتر کی بیٹ پیس کر نیمگرم پھوڑے پر باندھین ضماد پھوڑے کو نافع ہی اور مادہ کو پکا کر نکالتا ہی تھوڑی تنباکو کھانے کی پانی مین پکا کر ضماد کرین طلا دنبل کو نافع ہی جس روز کہ دنبل نکلے چونہ روغن مین ملا کر لگائین بڑھنے نہ دیگا دوا اس دنبل کے واسطے جو درد زیادہ کرے اور منفجر نہو اس سے زیادہ دوا کوئی قوی الانفجار نہین ہی تخم سرس مینپھل زنگار ہر ایک نو ماشہ ریوند چینی ایک تولہ پیاز برگ نیب ایک ایک تولہ ایلوا چھ ماشہ اکلیل الملک گوگل تخم السی ہر ایک سات ماشہ ملیٹھی چھ ماشہ پیسکر شراب تیز مین ملا کر نیمگرم لگائین طلا دنبل کو نافع ہی کبوتر کے پر جلا کر راکھ اُسکی روغن مین طلا کرین دنبل کو پکا کر توڑیگا فائدہ یعنی پتی میدہ لکڑی دو درم کوٹ کر لڑکے کے پیشاب مین پکا کر میسکر کپڑے پر رکھکر مثل پٹی کے باندھین دوا زخم کے کھولنے کے لیے ہلدی جلا کر اسکی راکھ کڑوے تیل مین ملا کر زخم پر رکھین ضماد پھوڑے کے توڑنے کے واسطے صابون ریوند چینی گوگل مینپھل پیسکر کپڑے مین رکھکر نیمگرم ضماد کرین دوا زخم کو نافع ہی برگ لسوڑہ برگ گوندی جلا کر اُسکی راکھ گھی مین ملا کر زخم پر باندھین ضماد بغل کے پھوڑون کے واسطے نافع ہی سونٹھ رینڈی دونون پانی مین باریک پیسکر نیمگرم ضماد کرین اور اوپر سے ارنڈ کے پتے باندھین دوا پائون کے چھالون کو کہ راہ چلنے سے پڑجاتے ہین نافع ہی چاول پکا کر دہی مین ملا کر ضماد کرین فوراً آرام ہو جائے دیگر بھگندر کو نافع ہے

برگ اروسہ پیسکر تھوڑا نمک ملاکر بھگندر پر باندھین دیگر بھگندر کے ورم کو نافع ہی برگ کریل اور
ارنڈ گرم کرکے باندھین ورم تحلیل ہوجاوے دیگر دردریحی کو نافع ہی عاقر قرحا کا پھل اجوئن
خراسانی سونٹھ ترکچور برابر تل کے تیل اور رینڈی کے تیل مین ملاکر طلا کرین دیگر درد ریحی
کو نافع ہی رینڈی کے تیل یا میٹھے تیل سے مالش کرکے مہوہ کے پتون پر وہ تیل لگاکر
نیمگرم باندھین دیگر اُس ورم کے واسطے جو بھلانوہ کے دھوئین سے پیدا ہوتا ہی نافع
ہی آنبہ ہلدی ساٹھی کے چاول گھاس دوب پانی مین پیسکر ورم پر طلا کرین دیگر
چرونجی کھانا بھلانوہ کے ورم کو نافع ہی دیگر گولر کی چھال پانی مین پیسکر ضماد کرین
بھلانوہ کے دھوئین کے ورم کو مفید ہی دیگر مردارسنگ پیسکر لگائین دیگر میٹھا تیل ملین
فی الحال ورم دور ہوجائیگا دیگر اس ورم کے واسطے کہ بھلانوہ کے دھوئین سے
ہو تیندو کی لکڑی پیسکر ضماد کرین دیگر ورم سلعہ یعنی رسولی کے واسطے مفید ہی برگ گاوزہ
گھی مین چرب کرکے شروع مین ایک ہفتہ تک رسولی پر باندھین **فصل** بثور کا معالجہ
بثور چھوٹے دانے کو کہتے ہین ہندی مین اسکا نام پھنسی ہی دوا بثور کو نافع ہی پوست
درخت سرس پانی مین پیسکر لگائین **حب** بثور اور جوشش بدن پر نافع ہی گیرو سوت
ہلیلہ زنگی مردارسنگ کتھہ صندل سرخ برابر کوٹ چھان کر گولیان بنائین اور مکو کے عرق
مین ضماد کرین **حب** کہ ہر قسم کے بثور کو نافع ہی مردارسنگ پوست ہلیلہ زرد بھنگ چونہ کی
کلی کتھہ سفید ایک ایک حصہ توتیا نیم حصہ پانی مین گولیان بناکر وقت حاجت گھی مین رگڑکر
طلا کرین **حب** نافع بثور کتھہ مردارسنگ توتیا بریان مغز بیلگیری مساوی پیسکر گولیان بنائین
اور وقت حاجت پانی مین پیسکر لگائین یہ گولیان اُس پھوڑے کو بھی نافع ہین جسے
اورنگ زیبی کہتے ہین یعنے وہ پھوڑا کہ جسمین مثل چلنی کے سوراخ ہوتے ہین **ضماد**
نافع اُن بثور کو جنمین سوزش ہو گرد مازو کتھہ سرکہ مین پیسکر ضماد کرین **حب** بثور
کو نافع ہی کتھہ سفید توتیا بریان سپاری سوختہ مردارسنگ پوست ہلیلہ زرد

ریوند خطائی مساوی پانی مین پیسکر گولیان بنائین اور وقت حاجت کے لگائین ضماد کنٹھ مالا کہ گردن کے نیچے ہوتا ہی مفید ہی تخم سوسن تخم مولی تخم سہجنہ جو سر سون السی مساوی کوٹ چھانکر گاے کے دودھ مین پیسکر ضماد کرین طلا چٹون اور داد کو نافع ہی اچور پانی مین پیسکر تھوڑا کھاری نمک ملاکر طلا کرین طلا اس تہور کیواسطے کہ مکڑی ملنے سے ہو جاوے نافع ہی منڈوہ پانی مین پیسکر لگائین دیگر اچور پانی مین پیسکر لگائین دیگر زیرہ سفید سونٹھ پانی مین پیسکر طلا کرین دیگر مکڑی کے زہر اور اُسکے دانون کو نافع ہی کینچوا پیسکر ملین اور اگر کینچوا نہ ملے مٹی اُسکی ضماد کرین دیگر مکڑی کے دانون کو مفید ہی چونہ لیمون کے عرق مین کھرل کر کے طلا کرین اور اگر لیمون نہ میسر آئے میٹھے تیل اور حریرونجی مین پیسکر طلا کرین دیگر مکڑی کے زہر کو صندل سفید مردار سنگ پیسکر لگائین دیگر کھلی اور ہلدی پانی مین پیسکر طلا کرین مکڑی کا زہر دفع ہو جائے **فصل شقاق اطراف** یعنے ہاتھ پانون کا پھٹ جانا اس کا سبب خشکی ہی دوا ہاتھ پانون کے پھٹ جانے کے لیے مہندی پانی مین پیسکر لگائین بعد چار گھڑی کے دور کر کے رینڈی کا تیل ملین دوا واسطے ایڑی پھٹ جانیکے برگد کا دودھ زخم مین بھر دین۔ دیگر ببول کا گوند پیسکر اسمین بھر دین دیگر گاے کی قلم یا بکری کی قلم کا مغز بھر دین دیگر صابون لاہوری پانی مین پیسکر رات کو سوتے وقت زخم مین بھر دین صبح کو دھو ڈالین فائدہ جاننا چاہیے کہ جو خشونت خشکی سے ہتیلی مین پیدا ہو اُسکو چھاجن کہتے ہین اور جو دانہ کہ زخم پانون پر حادث ہو اسکو اکوتہ کہتے ہین ادویہ اکوتہ کی ذکر ہو چکی ہین بخور چھاجن کو نافع ہی ببول کی چھال آنب کی چھال جوش دین اور ہانڈی پر سرپوش مضبوط چھپائین کہ بخار باہر نہ جائے پھر ہانڈی کو اُتار کر ہتیلی اور تلوون کو بخور دین اور بعد بخور کے مسکہ یا گھی ملین دیگر کٹائی خرد مع بیخ اور برگ اور شاخ ریزہ ریزہ کر کے پانی کے ساتھ ہانڈی مین ڈالکر سرپوش مضبوط سے چھپا کر جوش دین تاکہ بخار اُسکا باہر نہ جائے پھر ہاتھ پانون مریض کے گھی سے چرب کر کے اُسکا بخار لین

جب سرد ہونے لگے پانی سے پانوٗن دھوئین دوا جنکو مفید ہی تھوڑا نوشادر میٹھے تیل
مین پیسکر ملین علاج ہاتھ پانوٗن کے فاسد ہوجانے کے لیے کہ سردی سے سیاہ ہوجائین
پہلے ہاتھ پانوٗن کو گرم پانی مین رکھین بعد اُسکے روغن نیم گرم ملین فصل کثرت قمل یعنے
زیادتی جون کی اسکا سبب فضلات کا بدن مین زیادہ ہونا ہی علاج بدن کو مسہلات
سے پاک کرین کتاب الخواص مین لکھا ہی کہ چاندنی مین بیٹھکر بالون مین کنگھی کرنا بالخاصیت
جون کو پیدا کرتا ہی دوا گانے کا پتہ سر مین ڈالین دوا پارہ مولی کے پتون کے
عرق یا پان کے عرق مین حل کرکے اُسمین تاگا تر کرکے سر مین رکھین دو تین دن
مین سب جون مر جائینگی فصل حزاز وسبوسہ یعنی سرکہ جسے ہندی مین بفا کہتے ہین اسکا
علاج سر مین تیل ڈالنا ہی دیگر جوا سہ کلوری کے پیشاب مین پیسکر سر مین ڈالین دیگر چنے
کے آٹے کو ایک گھڑی سرکہ مین ڈالدین بعد اسکے وہ سرکہ لیکر شہد مین ملاکر سر پر ملین
دوا لیمون کا عرق شکر مین ملاکر ملین اور بعد دو پہر کے سر دھو ڈالین دیگر صابون سے
سر دھونا جون کو مارتا ہی اور بفا کو سر سے دفع کرتا ہی دیگر جوشاندہ برگ و بیخ چقندر کا
تھوڑے نمک کے ساتھ نطول کرنا بفا اور جون کے دفع کے واسطے مفید ہی فصل امراض ناخن
دوا ناخن کے ٹوٹ جانے کی انار کی پتی پیسکر باندھین اور اگر ہاتھ یا پانوٗن ٹوٹ گیا ہو
نیلا کپڑا اُسپر باندھکر پیشاب کیا کرین علاج ناخن کے پھٹ جانے کا ایک حصہ سرکہ
دو حصہ روغن کنجد مین جوش دین اور تھوڑا اسریش اُسمین ڈالکر گلائین جب مرہم کے
مثل ہوجائے طلا کرین فصل حصبہ وجدری حصبہ چھوٹی چیچک ہی جسے ہندی مین کھسرا
کہتے ہین اور جدری وہ چیچک ہی کہ جسکے دانے بڑے ہون اسکی بہتر قسم کو ہندی مین موتیا
کہتے ہین اسکا سبب دودھ کے فضول اور رطوبات کے فضلون کا جوش کرنا ہی چاہیے
کہ جب چیچک کا موسم کہ ہندوستان مین اکثر چیت کا مہینا شروع ہو دودھ پینے والے
لڑکے اور اُنکی دودھ پلانیوالی کو وہ دوائین کہ مصلح خون ہین مثل عرق شاہترہ اور عرق سرپھوکا

اور خوب کلان اور شربت عناب سادہ اور شیرہ تخم کاہو اور لعاب اسبغول کبھی کبھی پلایا کرین
اور جب لڑکے کا سن دو برس سے کم ہو موسم چیچک مین قبل نکلنے کے جونکین لگانا مناسب ہی
اور اس فصل مین چکنائی اور گوشت اور مٹھائی سے پرہیز کرین اور جب چیچک نکل آئے گرم اور
سرد چیزین ندین اور ہندوستان مین جب لڑکے کے چیچک نکلتی ہو اشیاے گرم کا استعمال
کرتے ہین اور غذا مین چنے اور قند سیاہ کھلاتے ہین ایسی تدبیر سے خدا کی پناہ تپ کی حالت
مین اور نکلنے چیچک کے فقط کھچڑی یا دال مونگ پر اکتفا کرین اور مسور کی دال بھی نافع ہی
کئی قسمین چیچک کی بڑی ہین اسمین صحت کم ہوتی ہو ازانجملہ سیاہ اور اودی ہو اور بہترین چیچک
سفید اور قلیل العدد ہو اب چند دوائین سہل لکھتا ہون اگر قبل نکلنے چیچک کے دین یقین ہی
کہ نہ نکلے اور اگر نکلے تو عنایت الٰہی سے کم نکلے دوا شربت شقائق طفل کو پلانا چیچک نکلنے
کو نافع ہی اُسکا نسخہ مرگی مین مذکور ہوا دوا چیچک کے دفع کی اور کم نکلنے کے واسطے جب
چیچک کا شبہہ معلوم ہو اگر لڑکا دودھ پیتا ہو چار تولہ کھوپرہ اُسکے دودھ پلانے والی کو
ایک ہفتہ تک کھلائین اور اگر دو برس کا لڑکا ہو تو دو تولہ کھوپرہ اور اگر تین
برس کا ہو تین تولہ علی ہذا القیاس ایک ہفتہ تک اس لڑکے کی دایہ کو کھلائین
فضل اللہ سے چیچک کم نکلیگی یہ نسخہ ایک فرنگی نے بتایا ہی دوا اگر موسم چیچک مین
کھلائین چیچک نہ نکلے اور اگر نکلے کم نکلے اور دراج کہ ہندوا اسکا مالا بناتے ہین پیسکر لڑکے
کو پلائین دیگر موسم چیچک مین قبل نکلنے کے گھوڑی کا دودھ پلائین دیگر تین یا چار سنبھل کے
بیج نگل جائین چیچک بہت کم نکلیگی دیگر اساروں عرق ترنج کے ساتھ چیچک نکلنے کے
قبل کھلانے سے چیچک بہت کم نکلیگی دوا ہندی اطفال کی چیچک کو نافع ہی ملیٹھی
مقشر نیمکوفتہ انار دانہ برابر موافق مزاج کے پانی مین جوش کرکے عرق شاہترہ
کے ساتھ پلائین طلا چیچک کے دانون کو اچھا کرے درخت سرس کی چھال
درخت پیپل کی چھال درخت لسوڑہ کی چھال درخت گولر کی چھال کوٹ کر گائے کے

گھی مین ملاکر داغون پر لگائین اگر چیچک سوزش کے ساتھ ہو بہت مفید ہی ٹبنا چیچک کے داغون کو نافع ہی آنبہ ہلدی سرکنڈے کی جڑ جلائی ہوئی کوڑی مساوی کوٹ چھان کر بھینس کے دودھ مین ملاکر رات کو منھ پر لگاکر صبح بھوسی پانی مین بھگو کر اس پانی سے دھوئین ٹبنا رنگ کو سرخ کرے اور جلا دے مسور مقشر مغز تخم خربزہ دونون مساوی پیسکر ٹبنا لگائین دوا ناگر موتھا جوش کرکے صبح کو اُس سے منھ دھویا کرین **فصل** بالون کی دوائین طول شعر اور تسوید شعر بڑھنا بالون کا اور سیاہ کرنا دوا کہ بالون کو بڑھائے برگ نیب اور برگ بیر پیسکر نہاتے وقت سر مین لگائین بعد چار گھڑی کے دھو ڈالین دوا بالون کے لنبے ہونے کی تخم شریفہ برگ بیر برابر پیس کر دو دام بالون کی جڑ مین ملین بعد چار گھڑی کے گرم پانی سے دھو ڈالین دوا بالون کی درازی کے لیے کلونجی پانی مین پیسکر اُس سے بال دھوئین اسیطرح ایک ہفتہ تک دھویا کرین دیگر آملہ عرق لیمون مین پیسکر بالونکی جڑون مین ملین دیگر کریل کی جڑ پیسکر بالون کی جڑون مین ملین بال لنبے ہوجائینگے اور بفا دفع ہوگی تیل کہ بالون کو سیاہ کرے ایک سیر میٹھے تیل مین گیندے کی پنکھڑیان کاٹکر دیگچی مین ڈالکر جوش دین پھر اُسے زمین مین دفن کرین بعد ایک مہینہ کے نکالکر وہ تیل بالونمین ملین روغن بالون کی سیاہی نگاہ رکھے اور سفید ہونے نہ دے تر و تازہ بھاؤ کی جڑ خوب کوٹ کر اُتنے ہی تل کے تیل اور دونون کے برابر پانی مین جوش دین جب سب پانی اور نصف روغن جلجاے لیکر گاڑھا گاڑھا سر پر لگائین چند روز مین سفید بال بھی سیاہ ہوجائین اور ہرگز سفید نہ نکلین روغن ذباب یعنی مکھی کا تیل کہ بالون کو سیاہ رکھے سو عدد مکھی روغن کنجد مین ڈالکر چالیس روز دھوپ مین رکھین بعد صاف کرکے بالون مین لگایا کرین روغن بالون کی درازی اور سیاہی کے لیے برگ سرو ایک حصہ پانی مین جوش دین جب گلجائے تل کا تیل ملاکر جوش دین تاکہ پانی جلکر روغن باقی رہے مع ثقل حل کرکے بالون کی جڑ ون مین ملین روغن بالون کی

درازی کے لیے بھنگرے کا عرق میٹھے تیل مین جوش دین جب پانی جلکر روغن رہجاے
ہر روز بالون مین ملین دوا نہانے وقت سیاہ تل کی تمیون سے بالون کو دہوئین
بال لنبنے اور نرم کرتا ہی دیگر بالون کی درازی کے واسطے کرٹیعنے کسم کے بیج درخت کسم کا
پوست دونون مساوی جلاکر خاک کرین اور چنبیلی کے تیل مین ملاکر مرہم کے مانند کرکے
بالون کی جڑون مین ملین لنبے اور نرم ہوجائینگے دیگر پر سیاوشان جلاکر سر پر لگائین
بالونکو گرنے سے محفوظ رکھے ادویہ کہ بال خورہ کو نافع ہین دوا ہاتھی دانت جلاکر رسوت
اسکے برابر ملاکر لگائین دوا نافع بال خورہ کریل کی کونپل بغیر پانی کے پیسکر ملین دو تین روز
مین بال نکل آئین دیگر بھنگرہ پیسکر ملنا بالخورہ کو مفید ہی دیگر بالخورہ کو نافع ہی برگ چقندر کا
عرق چار دام کڑوے تیل مین جلاکر طلا کرین دیگر بالخورہ کو مفید ہی گھوڑے یا گدھے کا
سُم جلاکر اُسکی خاکستر میٹھے تیل مین ملاکر ملین اور سینگ جلاکر ملنا بھی مفید ہو دیگر بالخورہ کو
نافع ہی گندھک پانی مین پیسکر شہد مین ملاکر لگائین دیگر نافع بالخورہ آملہ عرق چقندر مین پیسکر
طلا کرین پانچ چھ روز مین بال نکل آئین دیگر بالخورہ کے لیے تھوڑا سا ہی بے قلعی تانبے
کے برتن مین ڈال کر پیسہ سے اسقدر حل کرین کہ سبز ہوجائے پھر طلا کرین دیگر بالخورہ کو مفید
ہو پہلے آملہ کے پانی سے جہان بالخورہ ہو دھوکر ہلکے چند زخم اُس جگہ پر لگائین کہ خون نکل آئے
بعد اسکے نوشادر باریک پیسکر مسکہ مین ملاکر مالش کرین ایک ہفتہ مین بال نکل آئینگے
دیگر متقدمین کا اعتقاد یہ ہی کہ کندش اور ہاتھی دانت کا برادہ مُرغ کی چربی مین ملاکر جس
جگہ لگائین یہان تک کہ ہتھیلی مین بھی بال نکل آتے ہین **فصل ادویہ کہ بالون کو نکلنے سے**
**مانع ہین** دوا اگر بیل کا پتہ مُرغ کے انڈے کی سفیدی مین ملاکر بال اکھاڑکر طلا کرین بال
کبھی نہ جمین دوا جونک کو نمک مین لتھیڑکر خشک کرکے بکری کے پیشاب مین پیس کر
جس جگہ بال ہون اُکھاڑکر لگائین پھر وہان بال نہ جمین دیگر لعاب اسبغول سر کہ مین
ملاکر بال اُکھاڑکر ملین اور اگر تھوڑا کف دریا ملائین بہت فائدہ رکھتا ہی دیگر بکری کی مینگنی

اور رائی باریک پیسکر بال اُکھاڑکر ملین دیگر رینڈی کی گودی پیسکر بال اُکھاڑ کر ملین دیگر
کف دریا اجوائن افیون خالص سرکہ مین پیسکر لعاب اسبغول ملاکر بال اُکھاڑ کر طلاکرین
دیگر کچلہ پانی مین پیسکر بال اُکھاڑ کر لگائین دیگر جونک سرکہ مین جلاکر بعد اُکھاڑنے
بالون کے طلا کرین دیگر بال اُکھاڑ کر جیونٹی کے انڈے طلا کرے دیگر بال اُکھاڑ کر سانپ
کی کینچل لگائین دیگر چمگادڑ کا خون اور مُرغ کا پتہ اور خرگوش کا خون اور کچھوے کا پتہ
اور تیتر کی چربی ہر ایک بالون کو اُکھاڑ کر لگانا بالون کے نکلنے کو منع کرتا ہی دیگر نوشادر
گاے کے پتہ مین حل کرکے بال اُکھاڑ کر لگائین دیگر انجیر کا دودھ اور خشک مینڈک کی
چربی اور مینڈک کا خون اگر بال اُکھاڑ کر لگائین یہی خاصیت رکھتا ہی دیگر بکری کا بھیجا چونہ
مین ملاکر بعد اُکھاڑنے بال کے لگائین دیگر پیاز کا عرق نمک سیاہ سرکہ مین ملاکر بال اُکھاڑ کر
ملین **فصل داء الثعلب** وہ بیماری ہی کہ بال گرجائین بلکہ نکلنے سے موقوف ہوجائین
**علاج** چوہے کی مینگینان سرکہ مین ملاکر طلا کرین دیگر لسوڑہ پانی مین جوش دین
جب پانی گاڑھا ہوجائے ملکر داء الثعلب پر ملین دوا پرسیاوشان تازہ کو نچوڑ کر داء الثعلب
پر ملنا فائدہ کرتا ہی دیگر پرانا روغن بادام لگانا نافع ہی دیگر قسط سرکہ اور شہد مین پیسکر
ملین دیگر کچھوے میٹھے تیل مین جلاکر طلا کرین دیگر کف دریا جلاکر سرکہ مین ملاکر لگائین
دیگر برگ چقندر کا ضماد کرنا مفید ہی دیگر مینڈک جلاکر سرکہ ملاکر لگائین دیگر
بکری کا سم جلاکر سرکہ مین ملاکر داء الثعلب پر ملین **فصل بادسموم** کہ اُسکو لون
کہتے ہین دوا اسکی مضرت کے دفع کے لیے کچا آنب بھوبل مین گاڑ دین جب
گلجاسے نچوڑ کر شکر مین ملاکر شربت بناکر پیین لون کی اذیت کو کہ اکثر سفر مین پہونچتی
ہی نفع کرتا ہی **فصل حمیات** یعنے تپ کے معالجہ کا بیان تپ کی اصل مین تین قسمین ہین
ایک حمی یوم کہ زیادتی رنج وغم وخوشی اور جاگنے اور ماندگی وزیادتی استفراغ ودرد
تخمہ ورمرگی اور زکام اور نزلہ وپچش وغیرہ سے ہوتی ہی اکثر تین چار روز سے زیادہ

نہین رہتی ہی اسکا علاج سبب کو دفع کرنا چاہیے مثلاً غم وہم کی تپ مین فرحت اور راحت
دینا اور غصہ کی تپ مین تسلی دینا اور خوشی کی تپ مین توہین اور تحقیر کرنا بھوک
کی تپ مین غذا دینا اسی طرح تھوڑی تدبیر اور تقویت قلب کی اسمین کافی ہی دوسری
وہ تپ کہ خلط سے پیدا ہوا سمین اگر مادہ رگون کے اندر متعفن ہو وہ تپ ہردم برابر
رہتی ہی اور اگر مادہ رگون کے باہر متعفن ہو وہ تپ ہردم لازم نہین رہتی اور
خون رگون کے اندر رہتا ہی اگر جوشش خون سے تپ عارض ہوا سے سونوخس
کہتے ہین اور اگر تعفن خون سے ہو اُسکا نام مطبقہ ہی خون کی زیادتی کی علامات مذکور
ہوچکی ہین اُن علامات سے خون کی زیادتی دریافت ہوسکتی ہی علاج اُسکا بعد فصد کے
خون کو ادویہ سرد سے صاف کرنا شل لعاب اسبغول شیرۂ تخم کاہو کاسنی شربت عناب
وغیرہ کے **شربت عناب** کا نسخہ یہ ہی پاؤ سیر عناب پانی مین بھگو کر جوش دیکر چھان لین
اور آدھ سیر قند مین قوام کر کے رکھین اور تپ صفراوی اگر اسکا مادّہ باہر رگون کے متعفن ہو
تیسرے روز لرزے سے آتی ہی اور صفرا کی زیادتی منھ کی تلخی اور پیاس کے غلبہ اور رنگ
کی زردی سے معلوم ہوجاتی ہی اور اگر اسکا مادہ عروق کے اندر متعفن ہوا گرچہ تپ لازم
ہوتی ہی مگر تیسرے روز غلبہ کرتی ہی اور اگر تپ صفراوی کا مادہ جگر کے قریب کی رگون
کے اندر متعفن ہو تپ مین سوزش اور گرمی بہت ہوتی ہی اُسکو محرقہ کہتے ہین اُسکا
علاج ادویہ سرد پلانا اور بعد نضج صفرا کو نکالنا **نقوع** تپ صفراوی کو نافع ہی اگر دنی
ہوجائے ہمیشہ پلائین صفراوی بالکل جاتی رہے املی دو تولہ رات کو پانی مین تر کر کے
صبح کو پانی صاف اُسکا لیکر تھوڑی شکر ملا کر پہلے ایک تولہ اسبغول پھانک کر اُسپر یہ افشردہ
پی لین **سکنجبین بزوری** تپ صفراوی کو نافع ہی اور یہ نسخہ صاحب ذخیرہ سید اسمٰعیل
صاحب کا ہی پوست بیخ کاسنی تخم کاسنی تخم پالک تخم خیارین مساوی الوزن تین
حصہ سرکہ دو حصہ شکر مین قوام کرین اور شیرۂ تخم تربز یا مغز تخم کدوے شیرین کے ساتھ پین

اور اگر ہر کہ نہ ملائین اسکو شربت بزوری بارد کہتے ہین **شربت تربز** تپ صفرادی کو مفید ہی آب تربز کلانکے برابر شکر سفید ملاکر قوام کرین خوراک مزاج کے موافق **قرص طباشیر** تپ صفرادی کو نافع بعد مسہل کے دینا چاہیے طباشیر گل سرخ پانچ پانچ حصہ تخم کاہو تخم کاسنی مغز تخم تربز تخم خیارین ہر ایک تین حصہ گل نیلوفر دو حصہ کوٹ چھان کر قرص بنائین خوراک دو درم دوا نافع تپ صفرادی تخم کاہو تخم خرفہ ہر ایک دو درم پانی مین شیرہ نکالکر املی کا آب زلال دو تولہ زیادہ کرکے اسبغول ایک تولہ چھڑک کر پیین دیگر تپ صفراوی کو نافع ہی شیرۂ برگ شاہترہ تخم کاسنی دو درم پانی مین پیس کر سکنجبین سادہ دو تولہ ملاکر پیین **شربت لیمون** تپ صفراوی کو نافع ہی اور اخلاط سوختہ اور حرارت خون کی اصلاح کرتا ہی نیم رطل شکر کا قوام کرکے چھ دام عرق لیمون چھانکر اضافہ کرکے قوام پر آنے کے بعد اُتار کر رکھ چھوڑین **جوشاندہ** اس تپ صفراوی کو کہ تیسرے روز آتی ہی اہل ہند کے طریقے پر گلو یعنے گرچ دھینا صندل سرخ مغز کنول گٹہ پوست اندرون درخت نیب ہر ایک پانچ ماشہ کوٹ چھان کر تین پاؤ پانی مین جوش دین جب آدھ پاؤ رہے صاف کرکے پیین اگر طبیعت کے قبول کرنے کے واسطے دو تولہ شربت نیلوفر اضافہ کرین مضایقہ نہین **شربت نیلوفر** تپ گرم اور درد سر گرم کو نفع دیتا ہی گل نیلوفر تازہ نیم رطل گوکھرو چار تولہ چار رطل پانی مین جوش دین اور چھان کر ایک سیر قند مین قوام کرین خوراک اکیس درم تک **ماء القرع** تپ صفراوی اور خونی اور دق کو نافع ہی کدوے تازہ دراز شیرین یعنی لوکی لیکر کہگل مٹی کرکے معتدل تنور مین ایک اینٹ پر رکھدین جب پک جاوے نکالکر مٹی اُسکی اوپر سے دور کرکے کدو مین سوراخ کرکے اُسکا پانی لیکر قند یا ترنجبین یا شیرخشت یا شربت نیلوفر یا سکنجبین یا شربت بنفشہ کے ساتھ جو مناسب ہو پیین **مطبوخ** یعنے جوشاندہ تپ گرم و کہنہ کو نافع ہی گلو شاہترہ دھینا ملیٹھی نیم کوفتہ کا گڑا سیدنگی تلخ خس صندل سرخ برگ نیب تخم خربزہ نیم کوفتہ مساوی اس مین سے دو دام لیکر آدھ سیر پانی مین جوش دین

جب چہارم حصہ رہے چھانکر پیین دیگر دموی اور صفراوی تپ کو نافع ہی نیلوفر تین مثقال
خاکسی ایک مثقال دونون کو ڈیڑھ پاؤ پانی مین جوش دین جب آدھ پاؤ رہے تنخلی کپڑے
مین یعنے چھونے مین چھانین تاکہ نیلوفر رہجائے اور خاکسی چھن آئے اور تھوڑی مصری ڈالکر
میٹھا کرکے پیین دیگر تپ کو مفید ہی گرچ پوست نیب دھینا پدماگ سرخ صندل خس
مساوی بقدر دو دام کے ایک سیر پانی مین جوش دین جب آدھ پاؤ رہے چھان کر پیین دیگر
تپ کو نافع ہی ملیٹھی مقشر کاکڑا سینگی گلو شاہترہ چرائتہ خس صندل سرخ تیزبالا پوست آلو دھنیا
جواسہ دو درم مساوی ہر روز تین پاؤ پانی مین ترکرکے صبح کو جوشش دین جب آدھ پاؤ
پانی رہے صاف کرکے پیین حب کرنجوہ تپ ولرزہ بلغمی وصفراوی کو نافع ہی مغز کرنجوہ
پیپل ہر واحد ایک درم زیرہ سفید برگ ببول ہر ایک آدھا درم کوٹ چھانکر پانی مین
فالسے کے برابر گولیان بنائین تین روز تک ایک گولی صبح اور ایک دوپہر اور ایک
شام کو کھائین حب تپ صفراوی کو نافع ہی کتھہ سفید چار حصہ کافور ایک حصہ کوٹ
پیسکر جنگلی بیر کے برابر گولیان بنائین خوراک ایک گولی دیگر تپ ولرزہ کو نافع
ہی اہل ہند کے طریقے پر سفید کتھہ ایک ماشہ سکھیا ایک سرخ پیسکر برابر موٹھ کے
گولیان بنائین ایک گولی لرزہ سے پیشتر کھالین دیگر تپ ولرزہ کے واسطے گھوڑے
کا پرچنے برابر افیون ایک رتی برگ نیب اڑھائی عدد باہم پیسکر قند سیاہ مین ملاکر گولیان
بنائین اور تپ آنے سے تین گھڑی پہلے ایک گولی نگل جائین جب تپ شروع
ہو دوسری گولی دین یقین ہی کہ تیسری گولی کی حاجت نہو عمل تپ ولرزہ کو نافع ہی
برگ ہلہل داہنے ہاتھ مین کلائی کے جوڑ پر باہر کی طرف رکھکر اسپر ایک چھوٹی ٹھیکری
مضبوط باندھین وہان ایک آبلہ پیدا ہوگا نوبت کے روز لرزہ نہ آئیگا اور تپ
دفع ہوجائیگی دوا کہ تپ ولرزہ دور کرے پھٹکری بریان مصری دونون پیسکر
مریض کے مزاج کے موافق آدھے ماشہ سے دو ماشہ تک دین اگر کھانسی ہو اس دوا کا

استعمال کرین دوا تپ کو نافع ہی برگ تلسی چھ ماشہ سیاہ مرچ چار عدد پیپل ایک عدد
پیسکر ایک تولہ مصری ملاکر پیین دوا تپ ولرزہ کو نافع ہی افیون ایک ماشہ سیاہ مرچ
دو ماشہ کیکر کی لکڑی کا کوئلہ چھ ماشہ باہم پیسکر برابر ایک ماشہ یا کم وزیادہ موافق مزاج کے
نوبت تپ سے چار گھڑی پہلے دین اور نہار نہ دین کہ قی ہو جاویگی بلکہ پہلے تھوڑی غذا کھائین
اور بعد دوا کھانے کے جب دو پہر یا زیادہ گذرے تب غذا دین اسکے اندر نہ دین یقین
ہی کہ ایک خوراک کافی ہو جائیگی دوا تپ ولرزہ کو مفید ہی دھتورے کے بیج ایک
کلھیا مین بھر کر اُسکا منھ بند کر کے گل حکمت کر کے تنور مین رکھین جب تخم جلجائین
اُسکی راکھ چار ماشہ جوان کو چار رتی لڑکے کو کھلائین دواے ہندی کہ ایک روز
مین تپ بلغمی اور صفراوی کو دور کرے ہرتال پھٹکری ہر ایک پانچ درم گھیکوار کے عرق مین
نیب کے اُس سونٹے سے کہ جسمین پیپا جڑا ہو سولہ پہر رگڑین اور قرص بنا کر خشک کر کے
مٹی کے برتن مین قرص کے نیچے اوپر پیپل یا ارنڈ کی لکڑی کی راکھ دیکر رکھین اور برتن کو
گل حکمت کر کے بارہ پہر جنگلی کنڈون کی آگ دین خوراک ایک چاول کے برابر غذا شیر برنج
بجور کہ تپ ولرزہ کو دفع کرتا ہی طب کی کتابون مین لکھا ہی کہ لتہ حیض کا بجور لرزہ کے دفع
کرنے کو مجرب ہی خمیرہ خس تپ صفراوی اور پیاس کو مفید اور دل اور جگر کا مقوی ہی
آدھ سیر خس کے عرق مین چار درم خس رات کو بھگو کر صبح کو جوش دین جب نصف باقی رہے
پاؤ سیر شکر ڈالکر قوام کرین اور ایک ماشہ عطر خس اضافہ کر کے خمیرہ بنائین اور تھوڑا گلاب زیادہ
کرین اور شربت کی زیادتی کے لیے کبھی ایک تولہ کدوے شیرین پیس کر ڈالتے ہین اور
تپ دق کے واسطے شربت مین دو روز چار رتی کافور ملاتے ہین اور وقت اسہال اور
تلیین طبیعت کے دو درم طباشیر ملاتے ہین اور اس خمیرہ مین بہت فوائد ہین فائدہ
نوبت کے وقت مریض کو غذا نہ دین بلکہ جب تپ کی گرمی کم ہونے لگے غذا دین تپ گرم
مین بہترین غذا آش جو یا کھچڑی ملائم یا دال یا خشکہ اور خرفہ یا پالک کا ساگ اور کدو اور

ترئی ہی تپ بلغمی کا مادہ اگر رگون کے باہر متعفن ہو ہر روز نوبت کرتی ہی اور اُسکو نائبہ کہتے ہین اور اگر اُسکا مادہ رگون کے اندر متعفن ہو اسکو مواظبہ کہتے ہین اور وہ بھی ہر روز آتی ہی علامت بلغم کی پیاس کا ہونا نیند کا غلبہ قارورہ مین سفیدی منہ کا پھیکا ہونا ہی علاج بعد نکلنے مادہ کے بلغم کو نکالین جوشاندہ تپ بلغمی کو نافع ہی سونف ایک درم سونف کی جڑ ملیٹھی مقشر نیم کوفتہ گاؤزبان بیخ کرفس ہر ایک دو درم پرسیاوشان تین درم جوش دیکر گلقند دو تولہ سکنجبین بزوری دو تولہ حل کر کے پیین طلسم ایک مکھی آدھی سیاہ مرچ بہت تھوڑی ہینگ پانی مین پیسکر آنکھون مین لگائین لرزہ دفع ہو جائے طلسم دافع تپ اُلو کا پر اور گوگل سیاہ کپڑے مین لپیٹ کر گھی مین چرب کر کے بتی بنا کر جلائین اُسکا کاجل لیکر آنکھون مین لگائین تپ ربع کے واسطے یعنی جو کہ چوتھے روز آتی ہی عجیب الاثر لکھا ہی دیگر سفید دھتورہ اتوار کو اُکھاڑ کر داہنے ہاتھ مین باندھین تپ ایک روز مین دفع ہو جائے حب تپ بلغمی کو نافع ہی اہل ہند کی ترکیب دی ہوئی پیپل دراز مغز کرنجوہ ہر ایک ایک تولہ زیرہ سفید برگ ببول ہر ایک نیم تولہ کوٹ چھان کر چنے کے برابر گولیان بنائین ایک گولی صبح اور ایک دوپہر اور ایک شام تین روز کھائین تپ زائل ہو جائیگی جوشاندہ تپ مرکبہ کو نافع اہل ہند کے طریق پر دھایہ سات ماشہ برابر شہد کے ساتھ پانی مین جوش دیکر پیین شربت بزوری معتدل تپون کو نافع ہی بادیان بیخ کاسنی ہر ایک چار درم قند پاؤ سیر بدستور ادویہ تر کر کے جوش دیکر چھان کر قند ملا کر قوام کرین دوا تپ بلغمی کو نافع ہی مکڑی کا ایک سفید جالہ صاف کر کے گڑ مین لپیٹکر باری سے پہلے نگلجائین لرزہ نہین آتا ہی اور تپ دفع ہوتی ہی لاکن تین روز تک استعمال کرنا چاہیے دوا مدار کی کلی کہ کھلی نہو قند سیاہ مین لپیٹکر گولی بنا کر نگل جانے سے تین دنمین لرزہ دفع ہوتا ہی حب شفا تپ و لرزہ کو نافع ہی دھتورہ بارہ درم ریوند چینی آٹھ درم سونٹھ ببول کا گوند ہر ایک چار درم کوٹ چھان کر چنے کے برابر گولیان بنائین دو گولی لرزہ آنے کے قبل کھائین دوا تپ بلغمی کو مفید ہی کرنجوہ کی کونپل تین عدد سیاہ مرچ دو عدد

پانی مین پیسکر پلائین دیگر مغز کرنجوہ پانی مین پیسکر ناف مین پٹکائین تپ ولرزہ سے نجات
ہوتی ہی حب تپ ولرزہ کو نافع ہی مدار کی جڑ دو حصہ سیاہ مرچ ایک حصہ دونون کو بکری
کے دودھ مین پیسکر چنے کے برابر گولیان بنائین خوراک باری سے پیشتر ایک گولی حب
آنند بھیرون کو ہندوون کے بید مین گزرا ہی تمام بلغمی بیماریون اور تپ بلغمی اور
زکام اور بدہضمی اور ہاتھ پانون اور سب اعضا کے سرد ہونے کو نافع ہی بچھناک مدبر سیاہ مرچ
پیپل سہاگہ شنگرف برابر عرق لیمون مین پانچ گھڑی کھرل کرکے ماش کے برابر گولیان بنائین
خوراک ایک گولی صبح وشام شکر کے ساتھ اور جسکا مزاج نہایت سرد ہو دو گولی دین اور
دوسرے نسخہ مین تخم سنبھل عاقرقرحا سونٹھ زیادہ کیا ہی سات روز تک برگ پان کے عرق مین
پیس کر گولیان بنانا اور اسکے عرق مین کھانا لکھا ہی حب تپ ولرزہ کو نافع اہل ہند کے
معمولات سے ہی پارہ گندھک آملہ سار بچھناگ مدبر ہر واحد ایک دانگ سونٹھ کالی مرچ پیپل
پانچ پانچ دانگ تخم دھتورہ تیس دانگ ہرتال آٹھ دانگ پارہ اور گندھک خوب پیسکر ادویہ کوٹ
چھانکر چار پہر ادرک کے عرق مین کھرل کرین اور دو رتی کی گولیان بنائین خوراک ایک گولی
شکر یا پانی کے ساتھ دوا تپ ولرزہ کو مفید ہی پارہ گندھک سونٹھ پیپل سیاہ مرچ سہاگہ جمالگوٹہ
مدبر وزن مین برابر لیکر دو پہر عرق لیمون مین کھرل کرکے سیاہ مرچ کے برابر گولیان بنائین
خوراک ایک گولی دوا تپ بلغمی کو نافع ہی برگ ہلہل سیاہ مرچ ہر واحد ایک عدد پیسکر سیاہ
مرچ کے برابر گولیان بنائین اور ایک ایک گولی تین روز تک کھائین دوا تپ بلغمی کو نفع
دیتی ہی مدار کے زرد پتے کو لون کی آگ مین راکھ کرکے صبح کے وقت چار رتی شہد مین
ملاکر کھائین حب رام بان انتہا کو زیادہ اور قبض کو دفع کرتی ہی اور بلغمی تپون کو نافع ہی پارہ
گندھک بچھناگ مدبر لونگ ہر ایک اڑھائی دام جائپھل سوا دانگ جمالگوٹہ مدبر ڈیڑھ دام
کوٹ چھانکر تین روز لیمون کے عرق مین کھرل کرکے سیاہ مرچ کے برابر گولیان بنائین
خوراک دو گولی تک گرم پانی کے ساتھ سفوف نمک ہندوستانیون کے معمولات سے اگر

ایک گھڑی تپ آنے سے پیشتر کھائین تپ ولرزہ کو نفع کرتا ہی پیپل سیاہ مرچ کلونجی جرائتہ گیرو ہر ایک ایک ماشہ برگ نیب دو ماشہ کوٹ چھانکر سفوف بنائین خوراک ایک ماشہ باری کے قبل کھائین اگر مریض طفل ہو ایک ماشہ سے کم دین سفوف معمولات اہل ہند سے تپ لرزہ بلغمی وسوداوی کو نافع ہی ایکدام سنکھیا بنگن مین رکھکر گل حکمت کرکے تھوڑے جنگلی کنڈو نمین پھونکدین پھر اسیطرح دوسرے بنگن مین رکھکر آگ دین بعد اسکے پسیکر لوہے کی کڑاہی مین آدھ سیر پانی کے ساتھ ڈالکر نرم آگ پر پکائین جب خشک ہو جائے اُسکو کڑاہی سے نکالکر ایکدام گیرو کے ساتھ کھرل کرین وقت حاجت ایک چاول سے ایک رتی تک بقدر حاجت مریض کو بتاشہ مین کھلائین غذا خشکہ و دال مقشر کم نمک کھائین فائدہ تپ ربع سوداوی ہی کہ دو روز درمیان دیکر آتی ہی ہندی مین اُسکو چوتھیا کہتے ہین اُسکا مادہ رگون کے اندر متعفن ہوتا ہی اور تپ سوداوی لازم کا حدوث کسادہ اُسکا رگون کے اندر متعفن ہو کم ہی اور یہ تپ بر سول رہتی ہی اور بدشواری دفع ہوتی ہی اصل علاج اسکا بعد نضج کے اسکے مادہ کا نکالنا ہی اب یہان چند دوا مفید تپ ربع ذکر کیجاتی ہین دوا کہ تپ ربع کو نافع ہی ہینگ نمک دو دو ماشہ ایک سیر پانی مین جوش دین جب بقدر تین چار دام کے رہے پی جائین تپ ربع چند روز مین زائل ہوگی دیگر نوشادر تین رتی سیاہ مرچ دو عدد کوٹ چھانکر نوبت کے روز کھلائین دیگر کلونجی چار درم باریک کرکے شہد مین ملاکر چار روز برابر کھائین مگر جس روز سے کہ تپ کی باری ہو اُسی روز سے شروع کرین حب برگ دھتورہ سیاہ برگ پان سیاہ مرچ ہر ایک اڑھائی عدد باریک کرکے سیاہ مرچ کے برابر گولیان بنائین ایک گولی صبح اور ایک شام گرم پانی کے ساتھ دین تپ ربع کو نافع و مجرب ہی سفوف تپ ربع و بلغمی کو نافع ہی مغز سمندر پھل سیاہ مرچ برگ تلسی برابر کوٹ چھانکر سفوف بناکر ایک ماشہ یا کم و زیادہ مزاج و سن مریض کے موافق ایک گھڑی پہلے نوبت سے پانی کے ساتھ کھلائین دیگر گل ٹیسو دھنیا ہر واحد ایک دام چنے کی بھوسی دو دام کوٹ چھان کر تین حصہ کرین ایک حصہ پانی کے

ساتھ استعمال کرین دیگر تپ ربع کو نافع ہی تین چار ماشہ چونہ پانی مین گھول کر ایک لیمون اُسمین نچوڑین جب چونہ گاڑھا ہو کر تہ نشین ہو جائے اُسکا آب زلال لیکر جب تپ آنے کی علامات مثل کسل و گرانی کے ظاہر ہون پلائین اگر ایک بار پلانا کفایت نکرے دوسرے مرتبہ دین دوا تپ بلغمی کو نافع ہی تین درم اجوائن کوٹ چھانکر شہد مین ملا کر دین دیگر تپ ربع کو نافع ہی گھیکوار کاٹ کر اُسکے اوپر کا پوست دور کر کے آگ پر رکھین اور تھوڑی افیون اور ہلدی باریک پیسکر اُسپر ڈالین پھر آگ سے اُتار کر کپڑے مین رکھکر نچوڑین اور قہوہ کے دو پیالون مین بھر کر پئین دو تین روز مین تپ ربع زائل ہو جائے حب تپ ربع کو نافع ہے پلاس پاپڑہ کا تخم چھلکا دور کر کے مغز سفید اُسکا لیکر اُسکے برابر مغز کر نجوہ ملا کر خوب باریک پیسکر سیاہ مرچ کے برابر گولیان بنائین ایک گولی باسی پانی مین نگلا کرین دوا تپ ربع کے واسطے نیب کے درخت کا اندرونی چھلکا پانچ دام آدھ سیر پانی مین جوش دین جب آدھ پاؤ باقی رہے تین چار ٹکڑے چقماق کے پتھر کے لیکر آگ مین گرم کر کے اُسمین بجھائین جب پانچ چھ دام پانی باقی رہے مریض کو پلائین اسی طرح تین روز استعمال کرین حب تپ کہنہ کے واسطے اسپند بریان چھ ماشہ کلونجی پیپلامول پیپل ہر واحد ایک تولہ کوٹ چھانکر ساڑھے تین تولہ گڑ مین ملا کر بقدر نیم دام گولیان بنائین گرم پانی سے نہار ایک گولی کھایا کرین شربت سب قسم کا تپ اور کھانسی کو نافع ہی گلو شاہترہ نیلوفر تخم خیارین تخم خطمی تخم کاسنی برادۂ صندل ہر واحد ایکتولہ ملیٹھی تین دام لسوڑہ تین دانہ بہدانہ ایکدرم ڈیڑھ پاؤ قند مین قوام کر کے شربت بنائین جوشاندہ کہ تپ کو نافع ہی پوست خشخاش دس دانہ سیاہ مرچ کے ساتھ کوٹ کر جوش دیکر پئین دوا کہ بالخاصیت تپ ربع کو نفع کرتی ہی ایک جون بافلا مین سوراخ کر کے رکھکر اُسکا منھہ بند کر کے نگل جائین جوارش شونیز یعنے کلونجی تپ ربع کو نافع اور تپ سوداوی کو بھی فائدہ دیتی ہی تیسری قسم تپ کی تپ دق ہی کہ حرارت غریبہ یعنی غیر اصلی اعضاے اصلی خصوصًا دل مین قیام کرتی ہی اور یہ تپ ہر وقت اوسکو

اکثر حمی یوم یا اور تپ گرم رہتے رہتے تپ دق ہو جاتی ہی حمی دقیہ خود بذاتہ بہت کم ہوتی ہی
اور اس تپ کی گرمی کا غلبہ بعد غذا کے زیادہ ہوتا ہی اسکا علاج بتریدو ترطیب ہی قرص کافور
تپ دق کو نافع کافور زعفران ہر واحد ایکدرم ملیٹھی مقشر بہدانہ خشخاش سفید ہر ایک دو درم
تخم خرفہ تخم خیارین مقشر تخم کاہو مقشر صندل گلاب مین گھسا ہوا تخم تربز مقشر تین تین درم
صمغ عربی کتیرا ہر ایک آدھا درم دوائین کوٹ پیسکر قرص بنائین خوراک ایک مثقال آبزن حرارت
کو نافع ہی کدو تازہ تربز جو مقشر نیکوفتہ تازہ کھیرے ککڑی کے ٹکڑے نیلوفر برگ کاہو برگ خرفہ
ان دواؤن سے جسقدر بہم پہونچے پانی مین جوش دین جب نصف باقی رہے آبزن کرکے بدنسے
پانی پونچھکر سر در وغن تیل روغن کدو وغیرہ سے تدہین کرین حب کافور تپ محرق اور
تپ دق کو نافع ہی صندل گلاب مین رگڑکر ایک درم زہر مہرہ رگڑا ہوا سفید کتھہ کتیرا تخم خرفہ
بنفشہ تخم خشخاش ہر واحد ایکدرم زعفران نیم درم مغز تخم کدوے شیرین مغز بہدانہ ہر ایک ڈیڑھ
دام کوٹ چھانکر لعاب بہدانہ یا لعاب اسبغول مین گولیان بنائین نقوع تپ دق کو مفید ہی گیہون
جوکوب ایک تولہ ملیٹھی مقشر نیکوفتہ چھ ماشہ تخم خطمی خبازی شاہترہ ہر ایک دو دام پاؤ سیر گرم
پانی مین رات کو بھگو دین صبح کو اُسکا آب زلال لیکر تخم کاہو تخم خرفہ اسی پانی مین پیسکر تھوڑی
شکر ڈالکر پیین اسی طرح سے چند روز استعمال کرین جوشاندہ تپ دق کو نافع اہل ہند کے
معمولات سے برگ نیب اکیس ۲۱ عدد تابت سیاہ مرچ اکیس عدد دونون کو باریک کپڑے
مین پوٹلی باندھکر آدھ سیر پانی مین جوش دین جب چار دام پانی باقی رہے چھانکر ہر روز
دونون وقت پیا کرین ایک ہفتہ مین آرام تمام ہو جائیگا **فصل بحران کا بیان** بحران
مرض کے ساتھ طبیعت کی لڑائی ہی کہتے ہین اگر طبیعت غالب آئے بحران جید ہی اور اگر ایک
لڑائی مین بالکل نہ غالب آئے بلکہ وہ دوسری لڑائی کی محتاج رہے اسکو بحران جید ناقص
کہتے ہین یہ طول مرض کی دلیل ہی اور اگر مرض غالب آئے بحران ردی کہتے ہین اور
اگر بالکل نہ غالب آئے بلکہ دوسری لڑائی کا محتاج ہو ردی ناقص کہتے ہین اور اگر

طبیعت بحران کے مادہ اعضاے رئیسہ شریفہ سے رذیل وخسیس اعضا کی طرف دفع کرے اسکو بحران انتقالی کہتے ہین اور بحران جید کے بارہ روز ہین چوتھا ساتوان گیارھوان چودھوان بیسوان اکیسوان چوبیسوان ستائیسوان اکیتسوان چونتیسوان سینتیسوان چالیسوان اور بحران ردی یعنی بحران ناقص پرخطر کے آٹھ دن ہین چھٹا آٹھوان دسوان بارھوان پندرھوان سولھوان اٹھارھوان انیسوان اورجن دنون مین بحران نہین ہوتا ہی تیرہ دن ہین بائیسوان تیئیسوان چھبیسوان اٹھائیسوان انتیسوان تیسوان بتیسوان تنتیسوان پنتیسوان چھتیسوان اڑتیسوان انتالیسوان اور پانچ روز واقع فی الوسط ہین انمین کبھی بحران ہوتا ہی اور کبھی نہین ہوتا تیسرا پانچوان نوان تیرھوان سترھوان بقراط کے نزدیک بعد چالیس روز کے بحران نہین ہوتا ہی اور بحران کئی طرح ہوتا ہی کبھی نکسیر پھوٹتی ہی کبھی دست آتے ہین کبھی قی ہوتی ہی کبھی ادرار ہوتا ہی کبھی پسینا نکلتا ہی فائدہ جس روز تپ آئے اگر قبل زوال آئی ہو اس دن کو روز ابتداے مرض شمار کرینگے اور اگر بعد زوال آئے اُسکے دوسرے روز کو اول روز مرض قرار دین گے اور بحران اور باری کے دن مسہل نہ دینا چاہیے کہ نہایت بُرا ہی اب مترجم سہولت حفظ کے لیے شمار ایام بحران جید اور ایام واقع فی الوسط کے ابیات کا ترجمہ بعد تصحیح اور ایام بحران ردی کو موزون کرتا ہی قطعہ

بالیقین بحران جید کے یہی بارہ ہین دن
اہل طب کو چاہیے حفظ اُسکا رکھنا برزبان

روز چوتھا ساتوان پھر گیارھوان اور چودھوان
بیسوان اکیسوان چوبیس و ستائیسوان

بعدازان اکتیسوان چونتیسوان سینتیسوان
خاتمہ کا روز ہی چالیسوان ای دوستان

پانچ ہین ایام واقع وسط مین جسمین کبھی
کلفت بحران نہین ہوتی کبھی ہوتی عیان

تیسرا دن پانچوان دن پھر نوان پھر تیرھوان
اور سترھوان بقول حاذق قانون دان

قطعہ بیان ان دنون کا مین کرتا ہون اب ✦ کہ جنمین برائی ہی بحران کی ✦ چھٹا آٹھوان اور دس بارھوان ✦ گنو پندرہ اور سولہ کو بھی ✤ پھر اٹھارھوان اور انیسوان ✤

ان آٹھون مین بحران ہو گا ردی **فصل علاج سموم یعنی زہر کا علاج** جس شخص نے زہر کھایا ہو
علاج اُسکا بقول کلی گرم پانی سے قی کرانا ہی اور کئی بار گھی اور دودھ پلانا اور مرغ کا گوہ پانی
مین حل کر کے جس وقت پلائین فورًا زہر کو قی کرتا ہی اور جاننا چاہیے کہ جنگل اور دریا مین
کاٹنے والے جانور بہت ہوتے ہین اُنکے کاٹنے سے مزاج مین عارضے ظاہر ہوتے
ہین اُسکا قاعدہ کلیہ یہ ہی کہ زہر کو جذب کرین اور جب تک امراض سے خلاصی نہو
زخم کو نہ بھرنے دین اور فاد زہر اور جدوار اور وہ ادویہ کہ زہر کو دفع کرین کھانے اور پینے
مین استعمال کرین دوا گرم زہر کی سب قسمون کو نافع ہی چولائی کی جڑ اگر تازہ ہو ایک
تولے اور اگر خشک ہو چھ ماشہ پانی مین پیسکر گائے کے گھی کے ساتھ کھائین دوا نافع زہر گائے
کا گھی دس درم لاہوری نمک دو درم ملاکر کھائین سانپ کے کاٹے ہوئے کو بھی نافع ہی
دوا چھوٹی کٹائی اگر پیسکر کھائین اہل ہند کے تجربہ مین دافع زہر ہی دوا اگلہ سیاہ
مرچ پیسکر تھوڑا کھائین سانپ کے زہر کو نافع ہی دیگر زہر کی سب قسمون کو نافع ہی ایک
ماشہ ناریل دریائی پیسکر پلائین دیگر بہت زہرون کو نافع ہی مغز بنولہ کوٹ کر گائے کے دودھ
مین پیسکر پلائین دیگر کسیرو کھانا زہر کو فائدہ کرتا ہی دیگر نافع زہر بکری کی مینگنی جلاکر کھائین
اور ضماد کرین دیگر اجوائن کھانا بہت زہرون کو دفع کرتا ہی دیگر سنکھیا کو نافع ہی کتھ دو تین
تولہ پانی مین گھولکر پیین دیگر سنکھیا کو نافع ہی ایک ماشہ کافور کئی تولہ گلاب مین حلکر
کے پلائین دیگر نافع زہر سنکھیا بکری کا دودھ جوشش دیکر گائے کا گھی داغ
کر کے ملاکر پیین دیگر زہر قی کرنے کے واسطے کنول گٹہ ایک ماشہ توتیا دورتی باہم
پیسکر گرم پانی مین پیین زہر کو قی مین نکالتا ہی دیگر زہر افیون کو نافع ہی بیخ ارنڈ پیسکر
قہوہ کا ایک پیالہ بھر پیین دیگر ارہر کی پتی پیسکر پیین دیگر اڈہ کی کونپل پیسکر پیین دیگر تیج بل
پانی مین پیسکر قہوہ کا ایک پیالہ بھر پیین دیگر نافع زہر افیون دو ماشہ ہینگ
دو تین دفعہ کر کے کھائین دیگر مغز اخروٹ افیون کا تریاق ہی دیگر گائے کا

گھی اور دودھ افیون کی مضرت کا مصلح ہی دوا دھتورہ کے زہر کے واسطے بینگن کے ٹکڑے ٹکڑے کرکے پانی مین خوب ملکر پلائین اور اگر بینگن نہ ملے اُسکے پتے یا جڑ پانی مین پیسکر پلائین دیگر زہر دھتورہ کے دفع کو دودام مغز بنولہ پانی مین پیسکر پیین دیگر نمک پانی مین حل کرکے پیین دوا سیندور کے نقصان کو مفید ہی سات روز تک ادرک نمک کے ساتھ بلکہ روٹی کے ساتھ کھائین اور ہر وقت منھ مین رکھین تاکہ عرق اسکا حلق مین پہونچا کرے دیگر نمک تلی کی پتیان ہر ایک پانچ مثقال چاول دس مثقال اخروٹ کا مغز تیس مثقال بکوانجیر کے ساتھ کوٹ کر کھلائین دوا نافع پارہ اور شنگرف کی مضرت کی دافع جواسہ تھوڑے پانی مین پیسکر شیرہ نکالکر پیین دیگر ریندی کا تیل پانچ ماشہ آدھ پاؤ گاے کے دودھ مین حل کرکے پلائین دوا بھلانوہ کے نقصان کو نافع ہی اگر بھلانوہ کھانے سے بدن مین کھجلی اور ورم پیدا ہوا املی کی پتیون کا شیرہ نکالکر پیین یا اُسکے تخم پیسکر کھائین یا چرونجی اور تل بھینس کے دودھ مین پیسکر کھائین دوا اگر کسی نے بھلانوہ کھایا ہو اُسکی مضرت کے دفع کے لیے اخروٹ کھائین کہ بھلانوہ کا یہی فادزہر ہی اور بھلانوہ کے دھوئین سے اگر عضو پر ورم ہوا ہو آنبہلدی ساٹھی کے چاول دوب باسی پانی مین پیسکر عضو متورم پر زور سے ملین یا سیاہ تل سرکہ اور مسکہ مین ملاکر لگائین دوا زہر چھناگ کو نافع ہی سونٹھ نہایت نافع ہی بلکہ یہی اُسکا فادزہر ہی جسطرح چاہین کھائین دوا مکڑی کے زہر کو نافع ہی چولائی کا ساگ پانی مین پیسکر لگائین دوا اُس شخص کی جسنے شیر کا بال کھایا ہو برگ کسوندی کا عرق تین روز پیین دیگر تین چار جھینگہ نگلجائین اور شیر کے بال کھانے کی علامت یہ ہی کہ بیٹھتے وقت پیٹ مین درد ہو اور اگر ازند کے پتے پر پیشاب کرے تو ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے دوا سب قسمون کے زہر کو نافع ہی خیر التجارب مین لکھا ہی کہ تخم ہلیل پانچ درم پیسکر کھائین دوا سانپ کے زہر کے واسطے سانپ کئی طرح کا ہوتا ہی مگر سیاہ سانپ زہر مین اور سانپون سے قوی ہی مہلت نہین دینا چاہیے کہ جس جگہ سانپ کاٹے عضو اگر قابل کاٹنے کے ہو مثل اُنگلی کے فوراً کاٹ ڈالین اور اگر کاٹنے کے

قابل نہو وہ جگہ آگ سے جلادین اور مارگزیدہ کو سونے ندین اور چکی کی آواز مارگزیدہ کے کانمین
نہ پہونچنے دین دوا مارگزیدہ کو نافع اور مجرب ہی اگر سیاہ سانپ نے کاٹا ہو سات عدد جمال گوٹہ اور
اگر اور کسی طرح کے سانپ نے کاٹا ہو دو تین عدد جمال گوٹہ مقشر کرکے کھلائین اور مونگ
کے برابر پیسکر آنکھون مین لگائین بعد جمال گوٹہ کھانے کے سنگھی سے اُس جگہ کو کہ سانپ نے
کاٹا ہو خوب چوسین تاکہ زہر بدن مین نہ پہونچے اور کثرت سے کھانا لہسن اور پیاز اور رائی
کا سانپ کے زہر کو نافع ہی مجربات اکبری مین لکھا ہی کہ اگر مارگزیدہ بیہوش ہوگیا ہو اسکے
پیٹ پر ناف کے اوپر پانی مارین کہ اوپر کا پوست چھل جائے اور خون نہ نکلے پھر جمال گوٹہ پانی
مین پیسکر لگائین تو قی شروع ہوگی اور ہوش مین آئیگا بعد اسکے اور تدبیرین کرین اور
ایک کتاب مین لکھا ہی کہ مارگزیدہ اگر بیہوش ہوگیا ہو اور حس وحرکت نہ کرتا ہو مگر ہنوز
مرا نہین بلکہ زندہ ہی کچلہ پانی مین پیسکر اُسکے حلق مین ڈالین اور تھوڑا پیسکر گردن اور بدن
پر ملین ہوش مین آجائیگا دوا مارگزیدہ کو نافع اور مجرب ہی تین عدد مدار کی کونپل فلفل سیاہ
مین لپیٹکر کھلائین اور اُسکے اوپر گھی پلائین اور چار عدد مدار کی کلی اور سات عدد سیاہ مرچ اور
ایکماشہ اندرائن پیسکر دینا لکھا ہی دیگر مدار کا دودھ جس جگہ سانپ نے کاٹا ہو ٹپکائین جبتک
کہ درد ہو موقوف نکرین جب زہر کا اثر نہ رہیگا دودھ جذب ہونا موقوف ہوجائیگا دیگر
مدار کی جڑ پیسکر مارگزیدہ کو پلائین اور بعضے اس مین مدار کی روئی بھی ملاتے ہین حب سیاہ مرچ
مغز جمال گوٹہ ہر واحد سات ماشہ تین عدد لیمون کاغذی کے عرق مین پیسکر سیاہ مرچ کے برابر
گولیان بنائین اور پانی مین پیسکر مارگزیدہ کی آنکھ مین لگائین اور دو تین عدد کھلائین دیگر
سانپ کے زہر کو نافع ہی تخم کسونڈی باریک پیسکر آنکھ مین لگائین دیگر سانپ کے زہر کو نافع
ہی ایک کھٹمل نگل جائین دیگر سانپ کے زہر کو دافع ہی سہاگہ تیلیہ ایکدام بریان کرکے روغن
مین ملاکر پلائین دیگر چوہے کا پیٹ پھاڑ کر جس جگہ سانپ نے کاٹا ہو باندھین زہر کو جذب
کرتا ہی دیگر سانپ کے زہر کو نافع ہی درخت سرس کی چھال اور اُسکی جڑ کی چھال اور تخم

اور پھول اُسکے چارون ایک دام ایک چمچہ گاے کے پیشاب کے ساتھ ایکروز مین تین دفعہ کرکے پلائین سانپ کا زہر اثر نکرے پُرانا درخت سرس کا کہ پوست اُسکا سیاہ ہوگیا ہو خواص مین زیادہ قوی ہی اور بعضون نے لکھا ہی کہ جب آفتاب جوزا مین آئے یعنی جیٹھ کے مہینے مین اگر سرس کا پوست تین روز ہر روز دو درم ساٹھی کے چانولون کے دھوون مین پیسکر پیین ایکسال تک جانورون زہردار کے زہر سے امان مین رہین اور اگر اُس شخص کو جانور کاٹے وہ جانور فورًا مر جائے اور یہ امر بالخاصیت ہی دیگر جامن کی اڑھائی پتی پانی مین پیسکر پلائین دیگر تازہ کینچوا دو ماشہ پانی مین پیسکر پلائین دیگر ایک تختہ کاغذ سفید تھوڑے پانی مین گھولین اور چھانکر پلائین دیگر جس جگہ سانپ کا نیش یا اور زہردار جانورونکا حتی کہ دیوانہ کتے کا لگا ہو اُسپر پیشاب کرنا فائدہ دیتا ہی دیگر کنٹول کوٹ چھان کر پانی مین ملا کر پلائین قی آئیگی سانپ کا زہر دفع ہوگا دیگر سانپ کے زہر کو مفید ہی سمندر پھل باریک پیسکر دونون آنکھون مین لگائین دیگر کنگن دھول پیسکر سعوط کرین دیگر بیخ کسوندی ایکدام مرچ نیم درم کھائین دیگر دو درم پھٹکری پانی مین پیسکر پلائین سانپ کے زہر کو نافع ہی مہوہ اور کچلہ پیسکر ضماد کرین فائق کتابون مین لکھا ہی کہ بارہ سنگھے کا سینگ لٹکانا سانپ وغیرہ زہردار جانورون کو کاٹنے سے نافع ہوتا ہی اور شاخ گوزن اور بکری کا سم اور عاقرقرحا کی دھونی سے سانپ بھاگتا ہی اور رائی سانپ کی قاتل ہی اگر رائی نوشادر کے ساتھ پیسکر گھر مین ڈالین سانپ بھاگ جائے اور پھر نہ آئے ادویہ بچھو کے زہر کو نافع ہی تین تولہ لہسن کا عرق اور تین تولہ شہد اسی وقت کھلائین اور تھوڑا جال گوٹہ پانی مین گھسکر آنکھ مین لگائین اور جس جگہ کاٹا ہو وہان بھی ملین یا برگ سداب کا پانی تھوڑا منھ مین ٹپکائین چند مرتبہ کے استعمال سے بچھو کا زہر اور سانپ کا بھی دفع ہوجائیگا دیگر ملنا بچھو کا اُسکے کاٹے ہوئے پر نفع دیتا ہی دیگر مدار کا دودھ بچھو کے زخم پر ملین دیگر مکھی بچھو کے زخم پر ملنا نفع دیتا ہی دیگر لہسن خشک اور امچور پیسکر زخم پر طلا کرین دیگر سمندر پھل پیسکر ضماد کرین دیگر مشکی گھوڑے کا ناخن پانی مین پیسکر لگائین دیگر نوشادر سہاگہ

چونے کی کلی برابر ہتھیلی پر ملکر سونگھین اور کسونڈی کا پھل بریان کرکے کھائین اور کسونڈی کے بیج
پیسکر ضماد کرین دیگر سور کا پر چلم مین رکھکر بطور تمباکو کے پیین دیگر چوہے کی مینگنی پیسکر طلا کرین
دیگر سجی باریک پیسکر شہد مین ملاکر طلا کرین دیگر پلاس پاپڑہ پانی مین پیسکر زخم پر لگائین عمل
خیر التجارب مین بچھو کے زہر کے دفعیہ کیواسطے لکھا ہی کہ بیس عدد اُلٹے شمار کرین یعنی بیس سے
شروع اور ایک پر ختم کرین بچھو کا زہر دفع ہو جائیگا دوا اشنان اور اجوائن جوش دیکر نطول کرین
دیگر بچھو کے زہر کو نافع ہی مولی نمک مین ملاکر زخم پر رکھین اگر مولی بچھو پر رکھین مرجائے دیگر ہرتال
ہینگ ساٹھی کے چانول پیسکر طلا کرین دیگر بچھو کے نیش کے درد کو نافع ہی تخم نبگ کوٹ کر موم مین
ملاکر کھائین دیگر گھاس کی پتی گھی کے ساتھ پیسکر زخم پر ملین دیگر لیمون کا عرق زخم نیش پر ٹپکائین
دیگر گرم پانی مین نمک ملاکر زخم نیش پر خوب ملین دیگر ناگرموتھا بچھو کے زہر کے دفعیہ کے واسطے
پینا اور لگانا نافع ہی دیگر موجز مین لکھا ہی کہ ایک شخص کے بدن مین بچھو نے چالیس جگہ کاٹا اُسنے
جلد دو درم اندرائن کا تازہ پھل کھالیا اُسیوقت صحت پائی دیگر اگر بچھو کسی جگہ جلائین اُس جگہ سے
اور بچھو بھاگ جائین دیگر ہینگ ہرتال ترنج کے عرق مین پیسکر گولیان بنائین جس جگہ بچھو نے
کاٹا ہو طلا کرین دیگر پیاز کا زیرہ ملین اور تھوڑا گڑ کھلائین دیگر دم جلاکر بچھو کے زخم کو اسکی دھونی
دین اچھا ہوجائے دیگر بسکھپرہ کے برگ اور شاخ چرچرہ کے ساتھ ملاکر ملین دیگر تخم کونچ ترش
کے بچھو کے نیش پر ملین دیگر گبرولہ کیڑے کو کہ گوبر مین پیدا ہوتا ہی پیسکر بچھو کے زخم پر ملنا
مفید ہی ادویہ کہ زنبور یعنی بھڑ کے زہر کو نافع ہین اسبغول سرکہ مین ڈال کر لعاب نکالکر پیین
دوا نافع نیش زنبور تین کف دھنیا کھائین دیگر کائی سرکہ مین ملاکر طلا کرین دیگر خطمی
اور خبازی کا لعاب ملین دیگر مکھی موضع نیش پر ملین دیگر شہد کھائین اور ضماد کرین دیگر
مکو کی پتی سرکہ مین پیسکر طلا کرین دیگر گھی اکیس بار دھوکر لگائین دیگر عضو کو گرم پانی سے
دو تین بار دھوئین دیگر تازہ دھنیے کا عرق سرکہ مین ملاکر لگائین دیگر کافور سرکہ
مین ملاکر طلا کرین دیگر بھڑ کے چھتے کی مٹی طلا کرین دیگر تل سرکہ مین پیسکر طلا کرین

دیگر گندھک پیسکر طلا کرین دیگر جسکو بھڑ کاٹے وہ اپنی زبان پکڑے نیش کی اذیت سے
امان مین رہے دیگر گوبر تازہ لگائین دیگر جس جگہ گندھک یا لہسن جلائین اُسکی بو سے
بھڑ بھاگتی ہی ادویہ چھپکلی کے کاٹنے کی روغن اور راکھ ملین اور پانی مین بھوسی جوش دیکر
گرم گرم نطول کرین **علاج دیوانہ کتے کے کاٹے کا** جس شخص کو کتا دیوانہ کاٹے
بعد تھوڑی دیر کے اُس شخص کو ایک حالت مثل مالیخولیا کے عارض ہوتی ہی جب اُس حالت مین
زیادتی ہوتی ہی جینے کی اُمید نہین رہتی ہی اُسکے علاج مین غفلت نکرین اور چالیس روز تک
زخم کو بھرنے نہ دین اور سینگھیون سے خوب چوسین اور زخم کے گرد پچھنے لگائین اور لہسن سرکہ مین
پیسکر ضماد کرین اور ہوا کی سردی سے پرہیز رکھین اور جسوقت سگ گزیدہ پانی سے ڈرے
زندگی کی امید نہین ہی دوا ایک تولہ لسوڑہ کی پتی پنج عدد سیاہ مرچ کے ساتھ پیس چھان کر
پلائین کتے کے کاٹے ہوے کو عجیب نافع اور مجرب ہی دیگر پیاز کوٹ کر شہد مین ملا کر ضماد
کرین تاکہ زخم نہ بھرے دیگر کچلہ آدمی کے پیشاب مین جوش دیکر پیسکر ضماد کرین اور شراب
مین جوش دیکر پوست دور کرکے ایک رتی ہر روز کھایا کرین یا پانی مین جوش دیکر کوٹ کر
تھوڑا قند ملا کر کھائین دیگر تین دام قسط تلخ نیمکوفتہ ایک پیالہ پانی مین جوش دین جب
ایک درم باقی رہے صاف کرکے پیین دیگر اگر زبان اسی کتے کی کاٹ کر جلا کر راکھ اسکی
زخم پر چھڑکین زخم بھرے اور زہر اُسکا اثر نکرے دوا اگر سگ گزیدہ کو حالت دیوانگی مین
بھی دین مجرب ہی تیکن تاے فوقانی مکسور اور یاے مختفی شکن کے وزن پر ایک جانور ہی
کہ برسات مین پیدا ہوتا ہی اُسکو ٹینا بھی کہتے ہین اُسے ایک ڈبیا مین بند کرکے خشک کرکے
چنے کے برابر قند سیاہ مین لپیٹکر کھلائین دیگر انگور کی لکڑی کی راکھ سرکہ مین ملا کر لگائین
دیگر کتے کے کاٹنے کی دفع مضرت کے لیے بالخاصیت مفید ہی ڈاکٹر انگریزی زبانی بابات
باریک سرخ رنگ لیکر چنے کے برابر سات ٹکڑے کرکے قند سیاہ مین سات گولیان بنائین اور
کھلائین دیگر بعد پچھنے لگانے اور بہت خون نکالنے کے رائی کوٹ کر ضماد کرین دیگر

ار کا دودھ زخم پر لگائین دیگر بال اُسی کتے کے جسنے کاٹا ہو جلا کر اُسکی راکھ زخم پر چھڑکین
دیگر کلونجی کی جوارش کھانا نافع ہی دیگر مولی کے پتے گرم گرم زخم پر رکھین دیگر چوہے
کی مینگنی پیسکر لگائین دیگر ضماد برگ سنبھالو کا نافع ہی دیگر باجرے کا پھول کہ باجرے کی بالی مین
ہوتا ہی ایکماشہ گڑ مین لپیٹ کر گولی بناکر ہر روز کھائین دیگر دو دام کلونجی نیم گرم پانی کے ساتھ تین روز
پھانکنا نافع ہی حب چوہے کے زہر کو نافع ہی تخم سرس برگ نیب مغز تخم کرنجوہ برابر گائے کے پیشاب
مین پیسکر گولیان بنائین وقت حاجت رگڑ کر طلا کرین اگر گلسے کی چربی گھر مین جلائین سب چوہے
بھاگ جائین دوا آدمی کے کاٹے کے زہر کو نافع ہی گوبھی کے پتے شہد مین پیسکر ضماد کرین دوا
بلی کے کاٹے کے زہر کو دافع ہی سیاہ تل پانی مین پیسکر طلا کرین اور پودینہ بھی کھائین اور ضماد کرین دوا
کھنکھجورے کے زہر کو نافع ہی میٹھا تیل چراغ مین جلائین بعد جلنے کے چراغ مین تیل جسقدر باقی رہے
لیکر جہان کھنکھجورے نے کاٹا ہو ملین دوا جونک کے زخم کو جب پک جائے نافع ہی تخم خشخاش
پیسکر ضماد کرین دیگر پیاز اور لہسن پیسکر لگائین دوا بندر کے زہر کو دافع ہی مردار سنگ نمک پانی
مین پیسکر ضماد کرین اور کلونجی اور شہد لگائین کہ زخم کشادہ رہے اور پیاز ضماداً بھی نافع ہی دوا دوا
مچھرون کے دفع کرنیکے لیے لکھا ہی کہ گھوڑے کی دُم کے بال لیکر کوٹھری کے دروازہ پر لٹکائین مچھر
وہان کم آئین اور بھوسی اور گوگل اور گندھک اور بارہ سنگھے کے سینگ کی دھونی سے مچھر بھاگتے ہین
خاتمہ ایک جدول بعض اوزان طبیہ وغیرہ کے بیان مین بترتیب حروف تہجی جو اس کتاب
اور دوسری کتب مین بکار آمد ہین تکثیر فوائد کے واسطے مترجم نے اصل کتاب پر زیادہ کی فقط

| | فہرست کیفیت اور کمیت اوزان |
|---|---|
| وزنونکے نام | اوزان کی کیفیت اور کمیت کا بیان |
| ابریق | دو من طبی اور بعضون نے پانچ رطل لکھا ہی۔ |
| ارزہ | چاول کو کہتے ہین اور اُس سے چاول متوسط مراد ہی کہ دو رائی کے برابر اُسکا وزن ہو |
| استار | ساڑھے چار مثقال اور ہندی حساب سے ایک تولہ پانچ ماشہ سات رتی |

| وزنونکے نام | اوزان کی کیفیت اور کمیت کا بیان |
| --- | --- |
| اوقیہ | اُسے وُقیہ بھی کہتے ہین ساڑھے سات مثقال کہ دو تولہ اور تین ماشہ اور چھ رتی۔ |
| باقلا | مطلق اور باقلا یونانی آدھا درم اور باقلا اسکندریہ نو قیراط اور مصری باقلا اڑتالیس جو کے برابر کہ ڈیڑھ ماشہ ہوتا ہی۔ |
| برمہ | دو قیراط۔ |
| نبدقہ | بعضے ایکدرم اور بعضے ایک مثقال کہتے ہین۔ |
| بہلولی | ایکدام اور بعضے نے چودہ ماشہ لکھا ہی۔ |
| پیسہ عالمگیری | بارہ ماشہ یعنی ایکتولہ۔ |
| تولہ | بارہ ماشہ اور روپیہ کہین دس ماشہ اور کہین ساڑھے دس ماشہ اور کہین گیارہ ماشہ ہوتا ہی۔ |
| ٹانک | چار ماشہ اور بعضون کے نزدیک چوبیس گھنگچی بھر۔ |
| چھٹانک | ہندی مین سیر کے سولھوین حصہ کو کہتے ہین ایک چھٹانک عالمگیری سیر کا چار تولہ ہی۔ |
| حبہ | دو جو یا چار چاول اسکو حبہ ذہبی کہتے ہین لیکن حبہ فضی تخمیناً اڑھائی چاول کے برابر ہی۔ |
| حمصہ | ایک قیراط یعنی سوا چار جو۔ |
| خرنوب | مطلق خرنوب سے ایک قیراط ہی اور خرنوب شامی تین حبہ ذہبی کا ہی۔ |
| داد | ایکتولہ آٹھ ماشہ اور بعضون نے لکھا ہی کہ دام پختہ ایکتولہ نو ماشہ اور دام خام ایکتولہ دو ماشہ۔ |
| دانق ودانگ | مثقال طبی کا ایک دام پونے چار رتی اور شرعی مثقال کا چار رتی اور درہم طبی کا ایک دانگ اڑھائی رتی اور درہم شرعی سے تخمیناً دو رتی ہوتا ہی اور ایران مین دانق ودانگ سوا اکیس جو بھر۔ |
| درخمی | ایکدرم اور شیخ بوعلی سینا کے نزدیک ایک مثقال۔ |
| درم ودرہم | طبی تین ماشہ اور بقول بعضے ساڑھے تین ماشہ اور بعضے دو ماشہ دو رتی کہتے ہین اور درہم شرعی اڑتالیس جو بھر۔ |

| وزنونکے نام | اوزان کی کیفیت اور کمیت کا بیان |
|---|---|
| دینار | ایک مثقال شرعی۔ |
| رتی | چار جو متوسط۔ |
| رطل | مطلق رطل سے اطبا رطل عراقی اور رطل بغدادی مراد لیتے ہین اور وہ بارہ اوقیہ ہی کہ ہندی حساب سے اٹھائیس تولہ ساڑھے چار ماشہ ہوتا ہی ورطل ہوتی عراقی رطل کا ڈیوڑھا اور رطل مکی عراقی رطل کا دونا ہوتا ہی۔ |
| سُرخ | گھنگچی کو کہتے ہین کہ تین جو بھر ہوتی ہی۔ |
| سکرجہ | مطلق سکرجہ سے سوا چھ استار مراد ہی اور سکرجہ کبیرہ نو اوقیہ اور سکرجہ صغیرہ تین اوقیہ ہی |
| سیر | خراسان والے پندرہ مثقال کے وزن کو کہتے ہین کہ حساب ہندی سے پانچ تولہ ہوتا ہی اور سیر عالمگیری چونسٹھ تولہ کا اور لکھنؤ کا سیر پختہ اٹھاسی تولہ کا اور سیر انگریزی جسے نمبری کہتے ہین اسی تولہ چار ماشہ کا۔ |
| شعیرہ | یعنے دو چانول بھر یا چہارم رتی کے برابر ہو۔ |
| صاع | طبی چار من کہ دو سو اور پچیس تولہ ہوتے ہین اور صاع شرعی عراقی نو رطل بھر ہی |
| طسوج اور تسو | درہم کا ایک طسوج دو حبہ کے برابر اور مثقال کا ایک طسوج اڑھائی حبہ اور دو چانول بھر |
| قسط | رومی نو رطل اور بارھوان حصہ رطل کا اور قسط انطالیقی ایک رطل یا ڈیڑھ رطل اور بقول شیخ رئیس اڑھائی رطل۔ |
| قفیز | ایک پیمانہ ہی کہ پچیس کیلجہ یا چوبیس کیلجہ کے وزن کی گنجائش رکھتا ہی۔ |
| قنطار | چھ من اور رطل سے بارہ سو رطل عراقی۔ |
| قیراط | طبی سوا چار جو و قیراط شرعی پونے چار جو۔ |
| کف | یعنی ایک مٹھی بھر اُسکو قبضہ بھی کہتے ہین وزن اُسکا چھ مثقال قرار دیا ہی۔ |
| کیلجہ | ایک پیمانہ ہی کچھ کم دو من کی گنجائش رکھتا ہی |

| وزنون کے نام | اوزان کی کیفیت اور کمیت کا بیان |
|---|---|
| کیلہ | تین سو درم اور کچھ زیادہ۔ |
| ماشہ | آٹھ رتی یا بتیس جو یا چونسٹھ چاول۔ |
| مثقال | طبی بقول ایکسو بیس جو بھر ہی کہ تین ماشہ چھ رتی ہوتا ہی اور بعضون نے تین ماشہ پونے دو رتی لکھا ہی اور شیخ رئیس کے حساب سے بہتر جو بھر ہوتا ہی اور مثقال شرعی بیس قیراط کے برابر کہ ساڑھے اڑسٹھ جو ہوتے ہین۔ |
| مُد | صاع کی چوتھائی کہ سوا دو رطل عراقی ہوتے ہین۔ |
| مُلعقہ | چمچے کو کہتے ہین شہد وغیرہ کا ایک ملعقہ چار مثقال ہوتا ہی اور خشک ادویہ کا ملعقہ ایک مثقال سے دو مثقال تک۔ |
| من | مطلق من سے اطبا دو رطل عراقی مراد لیتے ہین کہ چھپن تولہ نو ماشہ ہوتا ہی من مکی ایکسو ساٹھ مثقال من رومی ڈیڑھ سو مثقال من مصری وانطالیقی ایکسو بیس مثقال من اسکندرانی دوسو پچیس مثقال من قطری ایکسو پینسٹھ یا ایک سو اسی مثقال من تبریزی چھ سو مثقال یعنی ددسو تولہ من شاہی بارہ سو مثقال یعنی چارسو تولہ من ہندی چالیس سیر رائج اور ہندوستان کے سیر مختلف ہین اسی جہ سے من کے اوزان بھی مختلف ہین |
| مکوک | تین کیلجہ کو کہتے ہین |
| وسق | ساٹھ صاع شرعی۔ |
| رُشق | آدھا صاع شرعی۔ |

## خاتمۃ الطبع

شکر ہی حکیم علی الاطلاق کا کہ نسخہ ہم تا ثیر کیمیا مسمی بہ علاج الغربا اردو مترجمہ حکیم غلام امام صاحب منجانب مطبع بو فور خواہش خریداران بار بست ویکم بمقام لکھنؤ مطبع نامی منشی نولکشور جسپہ ایمائے جناب منشی پرشن نرائن صاحب مالک مطبع مذکور بماہ نومبر ۱۹۱۵ء مطابق ماہ صفر ۱۳۳۴ھ چھاپا گیا اور حق تالیف و تصنیف اس کتاب کا بحق مطبع منشی نولکشور محفوظ ہی

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| رسالۂ مزیل الاوہام - | ۲ر |
| ترجمۂ زاد غریب - | ۶ر |
| مخزن سلیمانی - ترجمۂ اکسیر عربی - | للعہ رپ |
| ترجمۂ ہر دو جلد قرابادین کبیر - | سے رپ |
| تریاق مسموم - | ۲ر۶ پا |
| ترجمۂ قانون شیخ الرئیس کامل - | عے رپ |
| جلد اول - امور کلیۂ طب - | عہر رپ |
| جلد دوم - ادویہ مفردہ - | عہر رپ |
| جلد سوم - امراض جزئیہ - | بے رپ |
| جلد چہارم - امراض عامہ - | ۶ رپ |
| جلد پنجم - قرابادین و مرکباب - | عہ رپ |
| دستور النجات عن مصائب الحمیات | ۵ر |
| ترجمۂ علاج الامراض - | ۶ رپ |
| جواہر النفیس - | عہر |
| مجربات اکبری - | ۵ر |
| طب نبوی - | ۲ر |
| رموز الحکمت - | ۲ر |
| معالجات احسانی - | ۳ر۲ پا |
| مرکبات احسانی - | ۶ر |
| رسالۂ قارورہ - | ار |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| عجالۂ مسیحی - | ار |
| تریاق ہیضہ - | ار |
| رسالۂ معالجۂ تپ ولرزہ - | ۲ر |
| کیمیاے عناصری - ترجمۂ قرابادین قادری | عہر |
| علاج بر محل - ترجمۂ کتاب انگریزی | |
| فرسٹ ایڈ ٹو انجورڈ کاغذ چکنا - بلا وضعات | صہ رپ کلان |
| ایضاً - کاغذ رسمی بلا وضعات | عہر خرد |
| ترجمۂ ذخیرۂ خوارزم شاہی - اس کا | |
| ترجمۂ اُردو کامل پورے دس حصوں میں ہے - | عصہ رپ |
| امرت ساگر اُردو - | عہر رپ |
| مجموعۂ میزان الطب اُردو - مع پنج رسالہ | ۸ر |
| اکسیر الامراض - | ۸ر |
| مطلوب الطالبین یعنی خطوط استعلاجی | ۲ر۶ پا |
| مجربات البشیر - علاج قوت باہ - | ۲ر |
| اُردو ترجمہ دستور العلاج - | عہر |
| ترجمۂ قانونچہ اُردو - مع رسالہ قبریہ | ۵ر رپ |
| ترجمہ کامل الصناعہ کامل - دو جلد - | لعہ رپ |
| ترجمۂ کامل الصناعہ - جلد اول | للعہ رپ |
| ایضاً - جلد دوم - | صہ رپ |
| ترجمہ کفایۂ منصوری - | عہر |

Index.
Last page.



| نام کتاب | صفحہ |
|---|---|
| ترجمۂ نفیسی - بزبان اردو - | للعہ پ |
| تحقیقات النسانی - | ۲ ر |
| قرابادین احسانی - | ۵ ر ۶ پا |
| ترکیب العلاج - جدید الطبع - | ۶ ر پ |
| انیس الغربا معروف بعلاج الامراض مجربات آزمودہ نسخے | ۲ ر ۶ پا |
| رسالۂ ادویہ - باشندگان ہند کیلیے مجرب نسخے | ار ۶ پا |
| صحیفۂ حکمت غریبہ جسمین اکثر نسخے حین حمل کے لکھے ہین جو اولاد نکو مفید جدید الطبع | ۲ ر |
| **علم طب فارسی** | |
| غایۃ الشفا - | ۳ ر |
| قرابادین کبیر - تین کالم مین کامل در دو جلد کاغذ سفید - | عہ ر پ |
| ایضاً - بمراتب بالا کاغذ سفید گندہ - | عہ ر پ |
| اکسیر اعظم - کامل چار جلد - کاغذ دو قسم | |
| (۱) کاغذ سفید گندہ - | عہ ر پ |
| (۲) کاغذ حنائی گندہ - | عہ ر پ |
| طب اکبر محشی - | عہ ر پ |
| جامع شفاعیہ و افادات کبیریہ - در دو جلد یک جائی - | عہ ر پ |

| نام کتاب | صفحہ |
|---|---|
| شرح رباعیات طب یوسفی - | ۱۰ ر |
| قرابادین جلالی - | ۴ ر |
| دستور العلاج - | ۱۰ ر ۶ پا |
| شفاء الابدان - | ۱۴ ر |
| مفرح القلوب - شرح قانونچہ - | عہ ر |
| خلاصۃ التجارب - از علوی خان - | عہ ر |
| تکشیف الحکمت - | ۶ ر |
| کفایۂ منصوری - مع رسالۂ چوب چینی | ۸ ر |
| ضیاء الابصار - | ۴ ر |
| مجربات رضائی - ضد بیان باہ - | ۲ ر ۲ پا |
| مجموعۂ میزان الطب - مع رسالۂ نبض و قارورہ | ۶ ر ۹ پا |
| مطب علوی خان - | ۳ ر |
| خف علائی - | ۳ ر ۶ پا |
| کنز الاسرار - | ۲ ر ۹ پا |
| طب یوسفی - | ۳ ر |
| علاج الامراض - | عہ ر |
| مجربات اکبری - | ۲ ر ۹ پا |
| زاد غریب - | ۳ ر ۹ پا |
| قرابادین قادری - | عہ ر |
| علاج الابدان - | ار ۹ پا |

